میں مجھے حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ ملے۔ انہوں نے پوچھا اے جابر! یہ کیا ہے؟ میں نے کہا میرے گھر والوں کا گوشت کھانے کو بہت دل چاہ رہا تھا اس لیے میں نے ان کے لیے ایک درہم کا گوشت خریدا ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ میرا یہ جملہ بار بار دہراتے رہے۔ میرے گھر والوں کا گوشت کھانے کو بہت دل چاہ رہا تھا۔ اتنی دفعہ دہرایا کہ مجھے یہ تمنا ہونے لگی کہ کاش یہ درہم میرے پاس سے کہیں گر جاتا اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے میری ملاقات نہ ہوتی۔ [عند البیهقی كذا فی الترغیب ۳: ۲۲۴، واخرجه ابن جریر عن جابر الول منه كما فی منتخب الكنز ۴: ۴۰۷]

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما کے ہاتھ میں ایک درہم دیکھا تو ان سے پوچھا یہ درہم کیا ہے؟ حضرت جابر رضی اللہ عنہ نے کہا میں اس کا اپنے گھر والوں کے لیے گوشت خریدنا چاہتا ہوں ان کا گوشت کو بہت دل چاہ رہا تھا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کیا جس چیز کو تم لوگوں کا دل چاہے گا اسے تم ضرور خرید لو گے؟ اذهبتم طیباتكم والی آیت تم لوگوں سے کہاں چلی گئی۔ [اخرجه سعید بن منصور و عبد بن حمید و ابن المنذر و الحاكم والبیهقی كذا فی المنتخب ۴: ۴۰۶]

حضرت حسن رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں حضرت عمر رضی اللہ عنہ اپنے بیٹے حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ کے ہاں گئے۔ اس وقت حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ کے سامنے گوشت رکھا ہوا تھا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے پوچھا یہ گوشت کیسا ہے؟ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے کہا میرا گوشت کھانے کو دل چاہا تھا تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا تمہارا جس چیز کو دل چاہے گا کیا تم اسے ضرور کھاؤ گے؟ آدمی کے فضول خرچ ہونے کے لیے یہ کافی ہے کہ اس کا جس چیز کو دل چاہے وہ اسے ضرور کھائے۔ [اخرجه عبد الرزاق و احمد فی الزهد والعسكری فی المواعظ وابن عساكر كذا فی منتخب الكنز ۴: ۴۰۱]

حضرت سعید بن جبیر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کو یہ خبر پہنچی کہ حضرت یزید بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما مختلف قسم کے کھانے کھاتے ہیں تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے غلام یرفا سے فرمایا جب تمہیں پتہ چل جائے کہ ان کا رات کا کھانا تیار ہو گیا ہے تو مجھے خبر کر دینا۔ چنانچہ جب حضرت یزید رضی اللہ عنہ کا رات کا کھانا تیار ہو گیا تو حضرت یرفا رضی اللہ عنہ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو خبر کی۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ تشریف لے گئے اور حضرت یزید رضی اللہ عنہ کے ہاں پہنچ کر انہیں سلام کیا اور ان سے اندر آنے کی اجازت مانگی۔ انہوں نے اجازت دی۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ اندر تشریف لے گئے تو حضرت یزید کا

رات کا کھانا لایا گیا اور وہ ثرید اور گوشت لے کر آئے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ان کے ساتھ کھانا کھایا۔ پھر بھنا ہوا گوشت دستر خوان پر لایا گیا۔ حضرت یزید رضی اللہ عنہ نے تو اس گوشت کی طرف ہاتھ بڑھایا لیکن حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اپنا ہاتھ روک لیا اور فرمایا اے یزید بن ابی سفیان! ہائے اللہ۔ کیا ایک کھانے کے بعد دوسرا کھانا؟ اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے اگر تم حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کے صحابہ رضی اللہ عنہم کے طریقہ زندگی سے ہٹ جاؤ گے تو تمہیں بھی ان کے راستہ سے ہٹا دیا جائے گا (جو کہ جنت کے اعلیٰ درجات کو جاتا ہے)

[اخرجه ابن المبارك كذافي منتخب كنز العمال ۴:۴۰۱]

حضرت حسن رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں ایک مرتبہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ ایک کوڑی کے پاس سے گزرے تو اس کے پاس رک گئے جب آپ نے محسوس کیا کہ آپ کے ساتھیوں کو اس کی گندگی سے ناگواری ہو رہی ہے تو فرمایا یہ ہے تمہاری وہ دنیا جس کا تم لالچ کرتے ہو یا فرمایا جس پر تم بھروسہ کرتے ہو۔[اخرجه ابونعيم في الحلية ۱:۴۸]

حضرت سلمہ بن کلثوم رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں۔ حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ نے دمشق میں ایک اونچی عمارت بنائی۔ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کو مدینہ منورہ میں اس کی اطلاع ملی تو حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ کو یہ خط لکھا اے عویمر بن اُم عویمر! کیا تمہیں روم و فارس کی عمارتیں کافی نہیں ہیں کہ تم اور نئی عمارتیں بنانے لگ گئے ہو؟ اور اے حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ (ہر کام سوچ سمجھ کر کیا کرو کیونکہ) تم دوسروں کے لیے نمونہ ہو (لوگ تمہیں جیسا کرتے ہوئے دیکھیں گے ویسا ہی کرنے لگ جائیں گے) [اخرجه ابن عساكر]

حضرت راشد بن سعد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو خبر ملی کہ حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ نے حمص میں دروازے پر ایک چھجہ بنایا ہے تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے انہیں یہ خط لکھا اے عویمر! روم والوں نے جو تعمیرات کی ہیں کیا وہ دنیا کی زیب و زینت کے لیے تمہیں کافی نہیں تھیں؟ حالانکہ اللہ تعالیٰ نے تو دنیا کو اجاڑنے یعنی سادگی کا حکم دے رکھا ہے۔

[عند ابن عساكر و هنادو البيهقي كذا في كنز العمال ۸:۶۸]

ابونعیم رحمۃ اللہ علیہ کی روایت میں مزید یہ ہے کہ روم والوں نے جو تعمیرات کی ہیں کیا وہ دنیا کی زیب و زینت اور نئی عمارتیں بنانے کے لیے کافی نہیں تھیں؟ حالانکہ اللہ نے تو دنیا کے ویران

ہونے کا بتایا ہے۔ جب تمہیں میرا یہ خط ملے فوراً حمص سے دمشق چلے جانا۔ حضرت سفیان راوی کہتے ہیں حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے یہ حکم ان کو بطور سزا کے دیا تھا۔

[اخرجه ابو نعیم فی الحلیة ۷: ۳۰۵ عن راشد بن سعد مثله وزاد بعد قوله تزئین الدنیا]

حضرت یزید بن ابی حبیب رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں مصر میں سب سے پہلے حضرت خارجہ بن حذافہ رضی اللہ عنہ نے بالا خانہ بنایا تھا۔ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کو جب اس کی اطلاع ملی تو انہوں نے حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ کو یہ خط لکھا:

''سلام ہو! امابعد! مجھے یہ خبر ملی ہے کہ حضرت خارجہ بن حذافہ نے بالا خانہ بنایا ہے۔ حضرت خارجہ اپنے پڑوسیوں کے پردے کی چیزوں پر جھانکنا چاہتے ہیں۔ لہٰذا جوں ہی تمہیں میرا یہ خط ملے اس بالا خانے کو گرادو۔ فقط والسلام۔''

[اخرجه ابن عبد الحکم کذا فی الکنز ۸: ۶۳]

حضرت عبداللہ رومی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں میں حضرت اُم طلق رضی اللہ عنہا کے گھر ان کی خدمت میں گیا تو میں نے دیکھا کہ ان کے گھر کی چھت نیچی ہے۔ میں نے کہا اے اُم طلق! آپ کے گھر کی چھت بہت ہی نیچی ہے۔ انہوں نے کہا اے میرے بیٹے! حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے اپنے گورنروں کو یہ خط لکھا کہ تم اپنی عمارتیں اونچی نہ بناؤ کیونکہ تمہارا سب سے برا دن وہ ہوگا جس دن تم لوگ اونچی عمارتیں بناؤ گے۔ [اخرجه ابن سعد والبخاری فی الادب کذافی الکنز ۸: ۶۳]

حضرت سفیان بن عیینہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ کوفہ کے گورنر تھے انہوں نے خط لکھ کر حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ سے رہنے کے لیے گھر بنانے کی اجازت مانگی۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے انہیں جواب میں لکھا کہ ایسا گھر بناؤ جس سے تمہاری دھوپ اور بارش سے بچنے کی ضرورت پوری ہو جائے کیونکہ دنیا تو گزارہ کرنے کی جگہ ہے۔ حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ مصر کے گورنر تھے انہیں حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے یہ لکھا کہ تم اپنے ساتھ اپنے امیر کا جیسا رویہ پسند کرتے ہو ویسا ہی رویہ اپنی رعایا کے ساتھ اختیار کرو۔

[اخرجه ابن ابی الدنیا والدینوری کذا فی منتخب الکنز ۴: ۴۰۶]

حضرت سفیان رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کو خبر ملی کہ ایک آدمی نے پکی اینٹوں سے مکان بنایا ہے تو فرمایا میرا خیال نہیں تھا کہ اس اُمت میں بھی فرعون جیسے لوگ

ہونگے۔راوی کہتے ہیں حضرت عمر رضی اللہ عنہ فرعون کے اس جملہ کی طرف اشارہ فرمارہے تھے:

﴿فَاَوْقِدْلِیْ یٰاهَامَانُ عَلَى الطِّیْنِ فَاجْعَلْ لِّیْ صَرْحًا﴾ [سورۃ قصص آیت:۳۸]

"تو اے ہامان! تم ہمارے لیے مٹی (کی اینٹیں بنوا کران) کو آگ میں (پزاوہ لگا کر) پکواؤ۔ پھر (ان پختہ اینٹوں سے) میرے واسطے ایک بلند عمارت بنواؤ۔"

[اخرجه ابو نعیم فی الحلیة ۷: ۳۰۴]

حضرت سالم بن عبداللہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں میرے والد کے زمانہ میں میری شادی ہوئی میرے والد نے لوگوں کو (کھانے کے لئے) بلایا اور ان میں حضرت ابوایوب رضی اللہ عنہ کو بھی بلایا تھا۔ گھر والوں نے کمرے کی دیواروں پر سبز پردے لٹکا دیئے۔ حضرت ابوایوب رضی اللہ عنہ تشریف لائے۔ انہوں نے اپنا سر جھکایا اور (غور سے) دیکھا تو کمرے پر پردے لٹکے ہوئے تھے۔ انہوں نے (میرے والد سے) فرمایا اے عبداللہ! تم لوگ دیواروں پر پردے لٹکاتے ہو؟ میرے والد نے شرمندہ ہو کر کہا اے ابوایوب! عورتیں ہم پر غالب آگئیں۔ حضرت ابوایوب رضی اللہ عنہ نے فرمایا دوسروں کے بارے میں تو مجھے ڈر تھا کہ ان پر عورتیں غالب آجائیں گی لیکن تمہارے بارے میں مجھے یہ ڈر بالکل نہیں تھا کہ تم پر بھی غالب آجائیں گی۔ نہ میں تمہارے گھر میں داخل ہوں گا اور نہ تمہارا کھانا کھاؤں گا۔ [اخرجه ابن عساکر کذا فی کنز العمال ۸: ۶۳]

حضرت سلمان رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا مجھے کچھ نصیحت کر دیں۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے فرمایا اے سلمان! اللہ سے ڈرتے رہو اور تمہیں معلوم ہونا چاہئے کہ عنقریب بہت سی فتوحات ہونگی ان میں سے تمہارا حصہ صرف اتنا ہونا چاہئے کہ بقدر ضرورت کھانا اپنے پیٹ میں ڈال لو اور بقدر ضرورت لباس اپنی پشت پر ڈال لو (اپنی ضرورت میں کم سے کم لگا کر باقی سارا دوسروں پر خرچ کر دینا) اور تم یہ بھی جان لو کہ جو آدمی پانچ نمازیں پڑھتا ہے وہ صبح شام ہر وقت اللہ کی ذمہ داری میں ہوتا ہے۔ لہٰذا تم اہل اللہ میں سے کسی کو ہرگز قتل نہ کرنا کیونکہ تم اس طرح اللہ کی ذمہ داری کو توڑ دو گے اور پھر اللہ تعالیٰ تم کو اوندھے منہ (جہنم کی) آگ میں ڈال دیں گے۔

[اخرجه احمد فی الزهد و ابن سعد ۴: ۱۳۷ وغیرهما کذا فی الکنز ۸: ۲۳۴]

حضرت حسن رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے پاس ان کے

مرض الوفات میں گئے اور عرض کیا اے خلیفہ رسول اللہ ﷺ! مجھے کچھ وصیت کر دیں۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے فرمایا اللہ تعالیٰ تم لوگوں کے لیے ساری دنیا کو فتح کر دیں گے (اور خوب مال غنیمت آئے گا) تم میں سے ہر آدمی ان فتوحات میں سے صرف گزارے کے بقدر ہی لے۔

[عند الدینوری کذا فی الکنز ۲:۱۴۶]

حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے پاس ان کے مرض الوفات میں گیا اور انہیں سلام کیا انہوں نے فرمایا میں دیکھ رہا ہوں کہ دنیا سامنے سے آرہی ہے اگرچہ ابھی تک آئی نہیں ہے لیکن وہ بس آنے ہی والی ہے اور آپ لوگ ریشم کے پردے اور دیباج کے تکیے بناؤ گے اور آذربائیجان کے بنے ہوئے اونی بستروں (جو کہ عمدہ شمار ہوتے ہیں) پر ایسے تکلیف محسوس کرو گے گویا کہ تم سعدان (بوٹی) کے کانٹوں پر ہو۔ اللہ کی قسم! تم میں سے کسی ایک کو آگے کر کے بغیر جرم کے اس کی گردن کو اڑا دیا جائے یہ اس سے بہتر ہے کہ وہ دنیا کی گہرائیوں میں تیرتا رہے۔ [عند ابی نعیم فی الحلیۃ ۱:۳۴، واخرجہ الطبرانی ایضاً عن عبدالرحمن نحوہ کما فی المنتخب ۴:۳۶۲، وقال ولہ حکیم الرفع لانہ من الاخبار عمایاتی]

حضرت علی بن رباح رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں میں نے حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ تم لوگ اس چیز میں رغبت کرنے لگے ہو جس سے حضور اکرم ﷺ بے رغبتی کیا کرتے تھے۔ تم دنیا میں رغبت کرنے لگ گئے ہو اور حضور ﷺ اس سے بے رغبتی کیا کرتے تھے۔ اللہ کی قسم! ان کی زندگی کی جو رات بھی ان پر آتی تھی اس میں ان پر قرضہ ان کے مال سے ہمیشہ زیادہ ہوا کرتا تھا۔ یہ سن کر بعض صحابہ رضی اللہ عنہم نے کہا ہم نے حضور ﷺ کو قرض لیتے ہوئے دیکھا ہے۔ [اخرجہ احمد قال فی الترغیب ۵:۱۶۶، رواہ احمد ورواتہ رواۃ الصحیح والحاکم الا انہ قال عامر بہ ثلاث من دھرہ الا والذی علیہ اکثر من الذی لہ ورواہ ابن حبان فی صحیحہ مختصراً انتھٰی]

امام احمد رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت عمرو رضی اللہ عنہ سے یہ روایت نقل کی ہے کہ انہوں نے فرمایا تمہارا طریقہ نبی ﷺ کے طریقے سے کتنا دور ہو گیا ہے۔ حضور ﷺ تو لوگوں میں دنیا سے سب سے زیادہ بے رغبتی رکھنے والے تھے اور تمام لوگوں میں تم لوگ دنیا کی سب سے زیادہ رغبت رکھنے والے ہو۔ [قال الھیثمی ۱۰:۳۱۵، رجالہ احمد رجال الصحیح واخرجہ ابن عساکر وابن النجار

نحوہ کما فی الکنز ۲: ۱۴۸]

حضرت میمون رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کے ایک نوجوان بیٹے نے آپ سے لنگی مانگی اور کہا میری لنگی پھٹ گئی ہے۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے کہا لنگی جہاں سے پھٹی ہے وہاں سے کاٹ دو اور باقی کو سی کر پہن لو۔ اس نوجوان کو یہ بات اچھی نہ لگی تو حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے اس سے کہا تیرا بھلا ہو اللہ سے ڈرو اور ان لوگوں میں سے ہرگز نہ بنو جو اللہ تعالیٰ کے رزق کو اپنے پیٹوں میں اور اپنی پشتوں پر ڈال دیتے ہیں یعنی اپنا سارا مال کھانے اور لباس پر خرچ کر دیتے ہیں۔ [اخرجہ ابو نعیم فی الحلیۃ ۱: ۳۰۱]

حضرت ثابت رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ کے پاس سے گزرے وہ اپنا گھر بنا رہے تھے۔ حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ نے کہا تم نے بڑے بڑے پتھر لوگوں کے کندھوں پر لاد دیئے ہیں۔ حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ نے کہا میں تو گھر بنا رہا ہوں۔ حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ نے پھر وہی پہلا جملہ دہرا دیا۔ حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ نے کہا اے میرے بھائی! شاید میرے اس کام کی وجہ سے آپ مجھ سے ناراض ہو گئے ہیں۔ حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ نے کہا اگر میں آپ کے پاس سے گزرتا اور آپ اپنے گھر والوں کے پاخانے میں مشغول ہوتے تو یہ مجھے اس کام سے زیادہ محبوب تھا جس میں آپ اب مشغول ہیں۔ [اخرجہ ابو نعیم فی الحلیۃ ۱: ۱۶۳]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں میں نے ایک دفعہ ایک نئی قمیص پہنی۔ میں اسے دیکھ کر خوش ہونے لگی وہ مجھے بہت اچھی لگ رہی تھی۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کیا دیکھ رہی ہو؟ اس وقت اللہ تمہیں (نظر رحمت سے) نہیں دیکھ رہے ہیں میں نے کہا یہ کیوں؟ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کیا تمہیں معلوم نہیں ہے کہ جب دنیا کی زینت کی وجہ سے بندہ میں عجب (خود کو اچھا سمجھنا) پیدا ہو جاتا ہے تو جب تک بندہ وہ زینت چھوڑ نہیں دیتا اس وقت تک اس کا رب اس سے ناراض رہتا ہے۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں میں نے وہ قمیص اتار کر اسی وقت صدقہ کر دی تو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے فرمایا شاید یہ صدقہ تمہارے اس عجب کے گناہ کا کفارہ ہو جائے۔

[اخرجہ ابو نعیم فی الحلیۃ ۱: ۱۶۳]

حضرت حبیب بن حمزہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے ایک بیٹے کی وفات کا وقت جب قریب آیا تو وہ کنکھیوں سے ایک تکیہ کی طرف دیکھنے لگے۔ جب اس کا انتقال ہو گیا تو لوگوں

نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے کہا آپ کا بیٹا کنکھیوں سے اس کو دیکھ رہا تھا۔ جب لوگوں نے ان کے بیٹے کو اس تکیہ سے اٹھایا تو اس تکیہ کے نیچے پانچ یا چھ دینار ملے۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے اپنا ایک ہاتھ دوسرے پر مارا اور وہ بار بار اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ پڑھتے رہے اور فرمایا میرے خیال میں تمہاری کھال ان دیناروں کی سزا برداشت نہیں کر سکتی (کہ تم نے ان کو جمع کر کے رکھا اور خرچ نہ کیا) [اخرجه ابونعیم فی الحلیة ۱:۳۷]

حضرت عبداللہ بن ابی ہذیل رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں جب حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے اپنا گھر بنایا تو حضرت عمار رضی اللہ عنہ سے کہا آؤ جو گھر میں نے بنایا ہے وہ دیکھ لو۔ چنانچہ حضرت عمار ان کے ساتھ گئے اور گھر کو دیکھ کر کہنے لگے آپ نے بڑا مضبوط گھر بنایا ہے اور بڑی لمبی اور دور کی امیدیں لگائی ہیں حالانکہ آپ جلدی ہی دنیا سے چلے جائیں گے۔

[اخرجه ابونعیم فی الحلیة ۱:۱۴۲]

حضرت عطاء رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ کو ایک ولیمہ کی دعوت دی گئی (وہ اس میں تشریف لے گئے) اور میں بھی ان کے ساتھ تھا۔ وہاں انہوں نے رنگ برنگے کھانے دیکھے تو فرمایا کیا آپ لوگوں کو معلوم نہیں ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم جب دوپہر کو کھانا کھالیا کرتے تھے تو رات کو کھانا نہیں کھاتے تھے اور جب رات کو کھالیا کرتے تھے تو دوپہر کو نہیں کھاتے تھے۔

[اخرجه ابونعیم فی الحلیة ۳:۳۲۳، قال ابونعیم غریب من حدیث عطاء لا اعلم عنه راویا الا الوضین بن عطاء]



صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے اپنے باپ، بیٹوں، بھائیوں، بیویوں، خاندانوں، مالوں، تجارتوں اور گھروں کے بارے میں کس طرح اپنی نفسانی خواہشات اور ذاتی جذبات بالکل ختم کر دیئے تھے اور کس طرح اللہ اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم اور ہر اس مسلمان کی محبت کو مضبوطی سے پکڑ لیا تھا جسے اللہ ورسول صلی اللہ علیہ وسلم کی نسبت حاصل تھی اور انہوں نے کس طرح ہر اس انسان کا خوب اکرام کیا جسے نسبت محمدی صلی اللہ علیہ وسلم حاصل ہو گئی تھی۔

# اسلام کے تعلقات کو مضبوط کرنے کیلئے جاہلیت کے تعلقات کو بالکل ختم کر دینا

حضرت ابن شوذب رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں جنگ بدر کے دن حضرت ابو عبیدہ بن جراح رضی اللہ عنہ کے والد ان کے سامنے آتے۔ یہ ان کے سامنے سے ہٹ جاتے لیکن جب ان کے والد بار بار ان کے سامنے آئے تو انہوں نے بھی ان کو قتل کرنے کا ارادہ کر لیا اور آخر انہیں قتل کر ہی دیا۔ اس پر اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی:

﴿لَا تَجِدُ قَوْمًا يُؤْمِنُونَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ يُوَآدُّوْنَ مَنْ حَآدَّ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَلَوْ كَانُوْٓا اٰبَآءَهُمْ اَوْ اَبْنَآءَهُمْ اَوْ اِخْوَانَهُمْ اَوْ عَشِيْرَتَهُمْ اُولٰٓئِكَ كَتَبَ فِيْ قُلُوْبِهِمُ الْاِيْمَانَ﴾ [سورۃ مجادلہ آیت:۲۲]

"جو لوگ اللہ پر اور قیامت کے دن پر (پورا پورا) ایمان رکھتے ہیں آپ ان کو نہ دیکھیں گے کہ وہ ایسے شخصوں سے دوستی رکھتے ہیں جو اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے خلاف ہیں گو یا وہ ان کے باپ یا بیٹے یا بھائی یا کنبہ ہی کیوں نہ ہوں' ان لوگوں کے دلوں میں اللہ تعالیٰ نے ایمان ثبت کر دیا ہے۔"

[اخرجه ابونعیم فی الحلیة ۱:۱۰۱' واخرجه البیهقی ۹:۲۷' والحاکم ۳:۲۶۵ عن عبداللّٰه بن شوذب نحوه قال البیهقی هذا منقطع واخرجه الطبرانی ایضاً بسند جید عن ابن شوذب نحوه کما فی الاصابة ۲:۲۵۳]

حضرت مالک بن عمیر رضی اللہ عنہ نے زمانہ جاہلیت بھی دیکھا ہے وہ فرماتے ہیں کہ ایک آدمی نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آ کر عرض کیا کہ میں نے دشمن کے لشکر کا مقابلہ کیا اس لشکر میں میرا باپ بھی تھا۔ میں نے اس سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے میں بڑی سخت بات سنی' مجھ سے رہا نہ گیا اور میں نے نیزہ مار کر اسے قتل کر دیا۔ یہ سن کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم خاموش رہے پھر ایک اور آدمی نے

آ کر عرض کیا کہ لڑائی میں میرا باپ میرے سامنے آ گیا تھا لیکن میں نے اسے چھوڑ دیا۔ میں یہ چاہتا تھا کہ کوئی اور اسے قتل کرے۔ یہ سن کر بھی حضور ﷺ خاموش رہے۔

[اخرجه البيهقي ٩:٢٧، قال البيهقي هذا مرسل جيد]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں عبداللہ بن ابی منافق ایک قلعہ کے سائے میں بیٹھا ہوا تھا حضور ﷺ اس کے پاس سے گزرے تو اس نے کہا ابن ابی کبشہ (ابو کبشہ یا تو حضور ﷺ کے نانا کی کنیت ہے یا حضرت حلیمہ سعدیہ کے خاوند کی کنیت ہے اس لیے ابن ابی کبشہ سے حضور ﷺ مراد ہیں) نے ہمارے اوپر گرد و غبار ڈال دیا ہے اس پر اس کے بیٹے حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے کہا یارسول اللہ ﷺ! اس ذات کی قسم جس نے آپ ﷺ کو بزرگی عطا فرمائی ہے! اگر آپ ﷺ چاہیں تو میں اس کا سر آپ ﷺ کی خدمت میں لے آؤں۔ حضور ﷺ نے فرمایا نہیں بلکہ تم اپنے باپ کے ساتھ حسن سلوک کا معاملہ کرو اور اس کے ساتھ اچھی طرح پیش آؤ۔

[اخرجه ابونعيم في الحلية ١:١٠١، اخرجه البيهقي ٩:٢٧، والحاكم ٣:٢٦٥، عن عبد الله بن شوذب نحوه قال البيهقي هذا مقطع و اخرجه الطبراني ايضاً بسند جيد عن ابن شوذب نحوه كما في الاصابة ٢:٢٥٣]

حضرت عبداللہ بن عبداللہ رضی اللہ عنہ نے حضور اکرم ﷺ سے اپنے باپ کو قتل کرنے کی اجازت مانگی۔ حضور ﷺ نے فرمایا اپنے باپ کو مت قتل کرو۔

[اخرجه البيهقي ٩:٢٧، قال البيهقي هذا مرسل جيد]

حضرت عاصم بن عمر بن قتادہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت عبداللہ بن عبداللہ بن ابی بن سلول رضی اللہ عنہ حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا یارسول اللہ ﷺ! مجھے یہ خبر پہنچی ہے کہ آپ ﷺ کو میرے باپ کی طرف سے جو نازیبا باتیں پہنچی ہیں ان کی وجہ سے آپ ﷺ چاہتے ہیں کہ میرا باپ عبداللہ بن ابی قتل کر دیا جائے اگر آپ ﷺ ایسا چاہتے ہیں تو آپ ﷺ اس کا مجھے حکم فرمائیں۔ میں اس کا سر کاٹ کر آپ ﷺ کے پاس لے آؤں گا۔ اللہ کی قسم! تمام قبیلہ خزرج کو خوب معلوم ہے کہ اس قبیلہ میں کوئی آدمی مجھ سے زیادہ اپنے باپ کے ساتھ حسن سلوک کرنے والا نہیں تھا۔ اس لیے اب مجھے یہ ڈر ہے کہ آپ ﷺ کسی اور کو میرے باپ کے قتل کرنے کا حکم دیں گے اور وہ میرے باپ کو قتل کرے گا پھر وہ مجھے لوگوں میں چلتا ہوا نظر آئے

گا تو کہیں ایسا نہ ہو کہ میرا نفس زور میں آجائے اور میں اسے قتل کر ڈالوں۔ اس طرح میں کافر کے بدلے مسلمان کو قتل کر بیٹھوں اور یوں دوزخ کی آگ میں داخل ہو جاؤں۔ حضور ﷺ نے فرمایا نہیں۔ ہم تو اس کے ساتھ نرمی برتیں گے اور وہ جب تک ہمارے ساتھ رہے گا ہم اس کے ساتھ اچھا سلوک کریں گے۔ [عند ابن اسحاق کذا فی البدایۃ ۴: ۱۵۸]

حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں جب حضور اقدس ﷺ غزوہ بنی مصطلق سے واپس تشریف لائے تو حضرت ابن عبداللہ بن ابی رضی اللہ عنہ نے اپنے باپ (ان کا باپ منافقوں کا سردار تھا) پر تلوار سونت کر کھڑے ہو گئے اور اس سے کہا میں اللہ کے لیے اپنے پر یہ لازم کرتا ہوں کہ یہ تلوار اس وقت نیام میں ڈالوں گا جب تم کہو کہ محمد (علیہ السلام) زیادہ عزت والے ہیں اور میں زیادہ ذلت والا ہوں۔ آخر ان کے باپ نے زبان سے کہا تیرا ناس ہو! محمد (علیہ السلام) زیادہ عزت والے ہیں اور میں زیادہ ذلت والا ہوں۔ جب حضور ﷺ کو اس واقعہ کی خبر پہنچی تو آپ ﷺ کو یہ بہت پسند آیا اور آپ ﷺ نے ان کی تحسین فرمائی۔

[اخرجه الطبرانی قال الهيثمی ۹: ۳۱۸ وفيه محمد بن الحسن بن زبالة وهو ضعيف]

حضرت عروہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضرت حنظلہ بن ابی عامر اور حضرت عبداللہ بن عبداللہ بن ابی بن سلول رضی اللہ عنہما نے اپنے والد کو قتل کرنے کی حضور ﷺ سے اجازت مانگی لیکن حضور ﷺ نے منع فرما دیا۔ [اخرجه ابن شاهين باسناد حسن كذا فی الاصابة ۱: ۳۶۱]

حضرت عبدالرحمٰن بن ابی بکر رضی اللہ عنہما نے (بعد اسلام اپنے والد) حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے کہا میں نے جنگ احد کے دن آپ کو دیکھ لیا تھا لیکن میں نے آپ سے اپنا منہ پھیر لیا تھا (باپ سمجھ کر چھوڑ دیا تھا) حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے فرمایا لیکن اگر میں تمہیں دیکھ لیتا تو میں تم سے منہ نہ پھیرتا (بلکہ اللہ کا دشمن سمجھ کر قتل کر دیتا اس وقت تک حضرت عبدالرحمٰن مسلمان نہ ہوئے تھے۔)

[اخرجه ابن ابی شيبة كذا فی الكنز ۵: ۲۷۴ واخرجه الحاكم ۳: ۴۷۵ عن ايوب نحوه]

حضرت واقدی بیان کرتے ہیں کہ حضرت عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ نے جنگ بدر کے دن مقابلہ کے لیے للکارا (اس دن یہ کافروں کے ساتھ تھے) تو ان کے مقابلہ کے لیے ان کے والد حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کھڑے ہوئے تو حضور ﷺ نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے فرمایا تم مقابلہ کے لیے نہ جاؤ ہم نے ابھی تم سے بہت سے کام لینے ہیں۔

[اسنده الحاكم وهكذا ذكره البيهقی ۸: ۱۸۶ عن الواقدی]

حضرت ابوعبیدہ اور غزوات کے خوب جاننے والے دیگر حضرات بیان کرتے ہیں کہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ حضرت سعید بن عاص رضی اللہ عنہ کے پاس سے گزرے تو ان سے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا میں دیکھ رہا ہوں کہ تمہارے دل میں کچھ ہے۔ میرے خیال میں تم یہ سمجھتے ہو کہ میں نے تمہارے باپ (عاص) کو قتل کیا ہے اگر میں نے اسے قتل کیا ہوتا تو میں اس پر تمہارے سامنے کوئی معذرت پیش نہ کرتا۔ میں نے تو اپنے ماموں عاص بن ہشام بن مغیرہ کو قتل کیا تھا۔ میں تمہارے والد کے پاس سے گزرا تھا وہ (زخمی ہو کر زمین پر پڑا ہوا تھا اور) زمین پر ایسے سر مار رہا تھا جیسے (غصہ میں آ کر) بیل زمین پر سینگ مارتا ہے۔ بہر حال میں اس سے کترا کر آگے چلا گیا اور اسے اس کے چچازاد بھائی حضرت علی رضی اللہ عنہ نے قتل کیا ہے۔

[ذکرہ ابن ہشام کذا فی البدایۃ ۳:۲۹۰]

اور استیعاب اور اصابہ میں اس کے بعد یہ بھی ہے کہ حضرت سعید بن عاص رضی اللہ عنہ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے کہا اگر آپ اسے قتل کر دیتے تو (ٹھیک تھا کیونکہ) آپ حق پر تھے اور وہ باطل پر تھا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو ان کی یہ بات بہت اچھی لگی۔

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں جنگ بدر کے دن قتل ہونے والے کافروں کے بارے میں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا کہ ان کو گھسیٹ کر کنویں میں ڈال دیا جائے۔ چنانچہ انہیں کنویں میں پھینک دیا گیا۔ پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے (اس کنویں کے کنارے پر) کھڑے ہو کر فرمایا اے کنویں والو! کیا تم نے اپنے رب کے وعدے کو سچا پایا۔ مجھ سے تو میرے رب نے جو وعدہ کیا تھا میں نے تو اسے سچا پایا۔ صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! آپ مردہ لوگوں سے بات کر رہے ہیں؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اب ان کو معلوم ہو گیا ہے کہ ان کے رب نے ان سے جو وعدہ کیا تھا وہ سچا تھا۔ جب حضرت ابوحذیفہ بن عتبہ رضی اللہ عنہ نے دیکھا کہ ان کے والد کو گھسیٹ کر کنویں میں ڈالا جا رہا ہے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے چہرے میں ناگواری کے اثرات محسوس کیے اور فرمایا اے ابوحذیفہ! ایسا معلوم ہوتا ہے کہ تم نے اپنے والد کے متعلق جو منظر دیکھا ہے اس سے تمہیں ناگواری ہو رہی ہے۔ انہوں نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! میرا باپ سردار تھا مجھے امید تھی کہ اللہ تعالیٰ اسے ضرور اسلام کی ہدایت دیں گے لیکن جب اس کا انجام یہ ہوا (کہ کفر پر ذلت کے ساتھ مارا گیا) تو مجھے اس کا رنج ہو رہا ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوحذیفہ رضی اللہ عنہ کے لیے دعائے خیر

فرمائی۔ [اخرجه ابن جرير كذا في الكنز ۵: ۲۶۹، واخرجه الحاكم ۳: ۲۲۴ عن عائشة نحوه وقال صحيح على شرط مسلم ولم يخرجاه ووافقه الذهبي وذكره ابن اسحاق نحوه بلا اسناد كما في البداية ۳: ۲۹۴]

حضرت ابوالزناد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت ابوحذیفہ رضی اللہ عنہ جنگ بدر میں شریک ہوئے تھے اور انہوں نے اپنے والد عتبہ کو مقابلہ میں لڑنے کی دعوت دی تھی۔ آگے ان اشعار کا تذکرہ کیا جو ان کی بہن حضرت ہند بنت عتبہ رضی اللہ عنہا نے اس بارے میں کہے تھے۔
[اخرجه الحاكم ۳: ۲۲۳، وهكذا اسنده البيهقي ۸: ۱۸۶]

بنو عبدالدار قبیلہ کے حضرت نبیہ بن وہب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں جب حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم بدر کے قیدیوں کو لے کر آئے اور انہیں اپنے صحابہ رضی اللہ عنہم میں تقسیم کر دیا تو فرمایا میں تمہیں پر زور تاکید کرتا ہوں کہ ان قیدیوں کے ساتھ اچھا سلوک کرنا۔ حضرت مصعب بن عمیر رضی اللہ عنہ کے سگے بھائی ابوعزیز بن عمیر بن ہاشم بھی قیدیوں میں تھے۔ حضرت ابوعزیز ہی بیان کرتے ہیں کہ ایک انصاری آدمی مجھے قید کر رہے تھے کہ اتنے میں میرے بھائی مصعب بن عمیر میرے پاس سے گزرے تو اس انصاری سے کہنے لگے دونوں ہاتھوں سے اسے مضبوطی سے پکڑے رکھنا کیونکہ اس کی ماں بہت مالدار ہے وہ تمہیں اس کے فدیہ میں خوب دے گی۔ حضرت ابوعزیز کہتے ہیں صحابہ رضی اللہ عنہم جب مجھے بدر سے لے کر چلے تو میں انصار کی ایک جماعت میں تھا۔ جب بھی وہ دن کو یا رات کو کھانا اپنے سامنے رکھتے تو روٹی مجھے کھلا دیتے اور خود کھجور کھا لیتے کیونکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں ہمارے بارے میں تاکید فرما رکھی تھی۔ ان میں سے جسے بھی روٹی کا ٹکڑا ملتا وہ مجھے دے دیتا۔ مجھے شرم آجاتی اور وہ ٹکڑا واپس کر دیتا لیکن وہ انصاری اسے ہاتھ لگائے بغیر پھر مجھے واپس کر دیتا۔ حضرت ابوالیسر رضی اللہ عنہ نے حضرت ابوعزیز کو قید کیا تھا جب ان سے حضرت مصعب رضی اللہ عنہ نے وہ بات کہی (کہ اسے مضبوط پکڑو اس کی ماں بہت مالدار ہے) تو حضرت مصعب سے حضرت ابوعزیز نے کہا آپ (بھائی ہو کر) میرے بارے میں یہ تاکید کر رہے ہیں؟ تو حضرت مصعب رضی اللہ عنہ نے ابوعزیز کو یہ کہا یہ (انصاری حضرت ابوالیسر) میرے بھائی ہیں تم نہیں ہو۔ حضرت ابوعزیز کی والدہ نے پوچھا کہ ان قریشی قیدیوں کا فدیہ سب سے زیادہ کیا دیا گیا ہے؟ تو اسے بتایا گیا کہ چار ہزار درہم۔ چنانچہ اس نے حضرت ابوعزیز کے فدیہ میں چار ہزار درہم بھیجے۔

[اخرجه ابن اسحاق كذا في البداية ۳: ۳۰۷]

حضرت ایوب بن نعمان رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت مصعب بن عمیر رضی اللہ عنہ کے سگے بھائی حضرت ابوعزیز بن عمیر جنگ بدر کے قید ہوئے تھے اور یہ حضرت محرز بن نضلہ رضی اللہ عنہ کے ہاتھ آئے تھے تو حضرت مصعب رضی اللہ عنہ نے حضرت محرز سے کہا اسے دونوں ہاتھوں سے مضبوطی سے پکڑے رکھنا کیونکہ اس کی ماں مکہ میں رہتی ہے اور وہ بہت مالدار ہے۔ اس پر حضرت ابوعزیز نے حضرت مصعب رضی اللہ عنہ سے کہا اے میرے بھائی! تم میرے بارے میں یہ تاکید کر رہے ہو؟ حضرت مصعب رضی اللہ عنہ نے کہا محرز میرا بھائی ہے تم نہیں ہو۔ چنانچہ ان کی والدہ نے ان کے فدیہ میں چار ہزار بھیجے۔ [عند الواقدی کذا فی نصب الرایۃ للزیلعی ۳: ۴۰۳]

حضرت زہری رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم (قریش کی بدعہدی کی وجہ سے) مکہ پر چڑھائی کرنا چاہتے تھے ان دنوں حضرت ابوسفیان بن حرب رضی اللہ عنہ مدینہ منورہ آئے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے صلح حدیبیہ کی مدت بڑھانے کی بات کی۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی طرف کوئی توجہ نہ کی۔ حضرت ابوسفیان وہاں سے کھڑے ہو کر اپنی بیٹی حضرت ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کے گھر گئے اور جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بستر پر بیٹھنے لگے تو حضرت ام حبیبہ رضی اللہ عنہا نے اسے لپیٹ دیا۔ اس پر انہوں نے کہا اے بٹیا! کیا تم مجھے اس بستر کے قابل نہیں سمجھتی ہو یا اس بستر کو میرے قابل نہیں سمجھتی ہو؟ انہوں نے کہا یہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا بستر ہے اور آپ ناپاک مشرک انسان ہیں (آپ اس بستر کے قابل نہیں ہیں) حضرت ابوسفیان نے کہا اے بٹیا! میرے بعد تمہارے اخلاق بگڑ گئے ہیں۔

[اخرجہ ابن سعد ۸: ۷۰، وذکرہ ابن اسحاق نحوہ بلا اسناد کما فی البدایۃ ۴: ۲۸۰]

اس کے بعد ابن اسحاق نے یہ ذکر کیا کہ حضرت ام حبیبہ رضی اللہ عنہا نے کہا میں نہیں چاہتی کہ آپ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بستر پر بیٹھیں۔

حضرت ابوالاحوص رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں ہم لوگ حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ ان کے پاس دینار جیسے خوبصورت تین بیٹے بیٹھے ہوئے تھے ہم ان تینوں کو دیکھنے لگے تو وہ سمجھ گئے اور فرمایا شاید تم ان بیٹوں کی وجہ سے مجھ پر رشک کر رہے ہو (کہ تمہارے بھی ایسے بیٹے ہوں) ہم نے عرض کیا ایسے بیٹے ہی تو آدمی کے لیے قابل رشک ہوا کرتے ہیں۔ اس پر انہوں نے اپنے کمرے کی چھت کی طرف سر اٹھایا جو بہت نیچی تھی جس میں خطاف (ابابیل جیسے

پرندے) نے گھونسلا بنا رکھا تھا تو فرمایا میں اپنے ان بیٹوں کو دفن کر کے ان کی قبروں کی مٹی سے اپنے ہاتھوں کو جھاڑوں یہ مجھے اس سے زیادہ پسند ہے کہ اس پرندے کا انڈا گر کر ٹوٹ جائے۔

حضرت ابوعثمان رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں میں کوفہ میں حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی مجلس میں بیٹھا کرتا تھا ایک دن وہ اپنے چبوترے پر بیٹھے ہوئے تھے اور فلاں فلاں عورتیں ان کی بیویاں تھیں جو بڑے حسب نسب اور جمال والی تھیں اور ان کی ان دونوں سے بڑی خوبصورت اولاد تھی کہ اتنے میں ان کے سر کے اوپر ایک چڑیا بولنے لگی اور اس نے ان کے سر پر بیٹ کر دی۔ انہوں نے اپنے ہاتھ سے بیٹ پھینک دی اور فرمایا عبداللہ کے سارے بچے مر جائیں اور ان کے بعد میں بھی مر جاؤں۔ یہ مجھے اس چڑیا کے مرنے سے زیادہ پسند ہے۔ [اخرجه ابو نعيم في الحلية ۱؍۱۳۳]

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے دلوں میں خلق خدا پر اتنی شفقت تھی کہ انہیں جانور بھی اپنے بچوں سے زیادہ پیارے لگتے تھے۔

حضرت اہل الرائے سے مشورہ کے عنوان کے ذیل میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا یہ فرمان گزر چکا ہے کہ اللہ کی قسم! (بدر کے قیدیوں کے بارے میں) جو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی رائے ہے وہ میری نہیں ہے بلکہ میری رائے تو یہ ہے کہ فلاں آدمی جو میرا قریبی رشتہ دار ہے وہ میرے حوالہ کر دیں میں اس کی گردن اڑا دوں اور عقیل کو حضرت علی رضی اللہ عنہ کے حوالہ کر دیں۔ وہ عقیل کی گردن اڑا دیں اور فلاں آدمی جو حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کے بھائی ہیں یعنی حضرت عباس رضی اللہ عنہ وہ حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کے حوالہ کر دیں۔ حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ ان کی گردن اڑا دیں تاکہ اللہ تعالیٰ کو پتہ چل جائے کہ ہمارے دلوں میں مشرکوں کے بارے میں کسی قسم کی نرمی نہیں ہے۔ حضرات انصار کے ایسے ہی قصے (جلد اول میں) انصار کے (اسلام سے تعلقات کو مضبوط کرنے کیلئے) جاہلیت کے تعلقات کو قربان کرنے کے باب میں گزر چکے ہیں۔

## حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے دلوں میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت

حضرت عبداللہ بن ابی بکر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضرت سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ نے عرض کیا یا نبی اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم)! کیا ہم آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے ایک چھپر نہ بنا دیں جس میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم رہیں اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی سواریاں تیار کر کے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس کھڑی کر دیں پھر ہم دشمن سے لڑنے چلے

جائیں اگر اللہ نے ہمیں عزت دی اور ہمیں دشمن پر غالب کر دیا تو پھر تو یہ وہ بات ہوگی جو ہمیں پسند ہے اور اگر خدانخواستہ دوسری صورت پیش آئی (یعنی ہم ہار جائیں) تو آپ ﷺ سواریوں میں بیٹھ کر ہماری قوم کے ان لوگوں کے پاس چلے جائیں جو مدینہ منورہ پیچھے رہ گئے ہیں۔ کیونکہ مدینہ منورہ میں ایسے بہت سے لوگ رہ گئے ہیں کہ ہمیں ان سے زیادہ آپ ﷺ سے محبت نہیں ہے (بلکہ ہمارے برابر ہی ہے) اگر انہیں ذرا بھی اندازہ ہوتا کہ آپ ﷺ کو لڑائی لڑنی پڑے گی تو وہ ہرگز مدینہ میں پیچھے نہ رہتے۔ اللہ تعالیٰ ان کے ذریعہ آپ ﷺ کی حفاظت فرمائیں گے اور وہ آپ ﷺ کے ساتھ خیر خواہی کا معاملہ کریں گے اور آپ ﷺ کے ساتھ اللہ کے راستہ میں جہاد کریں گے۔ یہ سن کر حضور ﷺ نے حضرت سعد رضی اللہ عنہ کی بڑی تعریف فرمائی اور ان کے لیے دعائے خیر فرمائی اور پھر حضور ﷺ کے لیے ایک چھپر بنایا گیا جس میں آپ ﷺ رہے۔

[اسنده ابن اسحاق كذا في البداية ۳: ۲۶۸]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں ایک آدمی نے حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض یا رسول اللہ ﷺ! مجھے آپ ﷺ سے اپنی جان سے اور اپنی اولاد سے بھی زیادہ محبت ہے۔ میں بعض دفعہ گھر میں ہوتا ہوں آپ ﷺ مجھے یاد آجاتے ہیں تو پھر جب تک حاضر خدمت ہو کر آپ ﷺ کی زیارت نہ کرلوں مجھے چین نہیں آتا۔ اب مجھے یہ خیال آیا ہے کہ میرا بھی انتقال ہو جائے گا آپ بھی دنیا سے تشریف لے جائیں گے اور آپ ﷺ تو نبیوں کے ساتھ سب سے اوپر کی جنت میں چلے جائیں گے اور میں نیچے کی جنت میں رہ جاؤں گا تو مجھے ڈر ہے کہ میں وہاں آپ ﷺ کی زیارت نہ کرسکوں گا (تو پھر میرا جنت میں کیسے دل لگے گا) ابھی حضور ﷺ نے اس کا کچھ جواب نہیں دیا تھا کہ اتنے میں حضرت جبرائیل علیہ السلام یہ آیت لے کر آئے:

﴿وَمَنْ يُطِعِ اللّٰهَ وَالرَّسُوْلَ فَاُولٰٓئِكَ مَعَ الَّذِيْنَ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ مِّنَ النَّبِيّٖنَ وَالصِّدِّيْقِيْنَ وَالشُّهَدَآءِ وَالصّٰلِحِيْنَ ۝﴾ [سورۃ النساء آیت: ۶۹]

"اور جو شخص اللہ و رسول ﷺ کا کہنا مان لے گا تو ایسے اشخاص بھی ان حضرات کے ساتھ ہوں گے جن پر اللہ تعالیٰ نے انعام فرمایا ہے یعنی انبیاء اور صدیقین اور شہداء اور صلحاء۔" [اخرجه الطبراني قال الهيثمي ۷: ۷ رواه الطبراني في الصغير والاوسط ورجاله رجال الصحيح غير عبد الله بن عمران العابدي وهو ثقة انتهى واخرجه

ابونعیم فی الحلیة ۴: ۲۴۰ عن عائشه رضی الله عنها بهذا السیاق والاسناد نحوه و قال هذا حدیث غریب من حدیث منصور و ابراهیم تفرد به فضیل و عنه العابدی]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں ایک آدمی نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! مجھے آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے اتنی زیادہ محبت ہے کہ جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم مجھے یاد آجاتے ہیں تو اگر میں آپ کی زیارت نہ کر لوں تو مجھے ایسا لگتا ہے کہ جیسے میری جان نکل جائے گی۔ اب مجھے یہ خیال آیا کہ اگر میں جنت میں گیا بھی تو مجھے آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے نیچے کی جنت ملے گی (اور میں وہاں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت نہ کر سکوں گا) تو مجھے جنت میں بڑی مشقت اٹھانی پڑے گی اس لیے میں چاہتا ہوں کہ جنت کے درجہ میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ہو جاؤں (تاکہ جب دل چاہے گا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کر لیا کروں گا) حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے کچھ جواب نہ دیا۔ اس پر اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی:

﴿وَمَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَالرَّسُوْلَ فَاُولٰٓئِكَ مَعَ الَّذِيْنَ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ مِّنَ النَّبِيّٖنَ﴾

پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس آدمی کو بلایا اور یہ آیت پڑھ کر سنائی۔

[عند الطبرانی قال الهیثمی ۷: ۷ رواه الطبرانی و فیه عطا بن السائب و قد اختلط]

بخاری اور مسلم میں یہ حدیث ہے کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک آدمی نے آکر حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا کہ قیامت کب آئے گی؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم نے اس کے لیے کیا تیاری کر رکھی ہے؟ اس نے کہا اور تو کچھ نہیں۔ بس یہ ہے کہ مجھے اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم اسی کے ساتھ ہو گے جس سے تمہیں یہاں محبت ہو گی۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم اسی کے ساتھ ہو گے جس سے تمہیں یہاں محبت ہو گی۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جو یہ فرمایا ہے کہ تم اسی کے ساتھ ہو گے جس سے تمہیں محبت ہو گی اس سے ہمیں جتنی خوشی ہوئی اتنی خوشی اور کسی چیز سے نہیں ہوئی اور مجھے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت ابوبکر اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما سے محبت ہے اور چونکہ مجھے ان حضرات سے محبت ہے اس وجہ سے مجھے پوری امید ہے کہ میں ان ہی حضرات کے ساتھ ہوں گا۔ بخاری کی ایک روایت میں یہ ہے کہ ایک دیہاتی آدمی حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آیا اور اس نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! قیامت کب قائم ہو گی؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تیرا بھلا ہو! تم نے اس کے لیے

کیا تیاری کر رکھی ہے؟ اس نے کہا اور تو کچھ نہیں تیار کر رکھا ہے۔ بس اتنی بات ضرور ہے کہ مجھے اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تمھیں جس سے محبت ہوگی تم اسی کے ساتھ ہو گے۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے پوچھا یہ بشارت ہمارے لیے بھی ہے (یا صرف اسی دیہاتی کے لیے ہے) حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہاں تمہارے لیے بھی ہے۔ اس پر اس دن ہمیں بہت زیادہ خوشی ہوئی۔ ترمذی کی روایت میں اس کے بعد یہ ہے کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ رضی اللہ عنہم کو اس سے زیادہ کسی اور چیز سے خوش ہوتے ہوئے نہیں دیکھا۔ ایک آدمی نے پوچھا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! ایک آدمی دوسرے سے اس وجہ سے محبت کرتا ہے کہ وہ نیک عمل کرتا ہے لیکن یہ خود وہ نیک عمل نہیں کرتا (تو کیا یہ بھی محبت کی وجہ سے اس کے ساتھ ہوگا؟) حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا آدمی جس سے محبت کرے گا اسی کے ساتھ ہوگا۔

حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! ایک آدمی ایک قوم سے محبت کرتا ہے لیکن ان جیسے عمل نہیں کر سکتا (کیا یہ بھی ان کے ساتھ ہوگا) حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے ابوذر! تم اسی کے ساتھ ہو گے جس سے تم محبت کرو گے۔ میں نے کہا مجھے اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم جس سے محبت کرو گے اسی کے ساتھ ہو گے۔ میں نے اپنا جملہ پھر دہرایا تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے پھر یہی ارشاد فرمایا۔

[۱ عند ابی داؤد كذا في الترغيب ۴: ۴۲۹، ۴۳۱، ۴۳۳]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں ایک مرتبہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو سخت فاقہ کی نوبت آ گئی جس کی حضرت علی رضی اللہ عنہ کو کسی طرح خبر ہوگئی۔ وہ کسی کام کی تلاش میں نکلے تاکہ کھانے کی کسی چیز کا انتظام ہو جائے اور وہ اسے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں پیش کر سکیں۔ چنانچہ وہ ایک یہودی کے باغ میں گئے اور پانی کے سترہ ڈول نکالے۔ ہر ڈول کے بدلے ایک کھجور طے ہوئی تھی۔ یہودی نے اپنی تمام قسم کی کھجوریں حضرت علی رضی اللہ عنہ کے سامنے رکھ دیں کہ جس میں سے چاہیں لے لیں۔ چنانچہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے سترہ عجوہ کھجوریں لے لیں اور جا کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں پیش کر دیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے پوچھا اے ابوالحسن! تمھیں یہ کھجوریں کہاں سے مل گئیں؟ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے کہا یا نبی اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! مجھے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے سخت فاقہ کی خبر ملی تو میں کسی کام کی تلاش میں گیا تاکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے کھانے کی کوئی چیز حاصل کر سکوں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا تم نے ایسا اللہ اور

اس کے رسول ﷺ کی محبت کی وجہ سے کیا ہے؟ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے کہا جی ہاں یارسول اللہ ﷺ۔ حضور ﷺ نے فرمایا جو بندہ بھی اللہ اور اس کے رسول ﷺ سے محبت کرتا ہے فقر و فاقہ اس کی طرف اس سے بھی زیادہ تیزی سے آتا ہے جتنی تیزی سے پانی کا سیلاب نشیب کی طرف جاتا ہے لہٰذا جو اللہ اور اس کے رسول ﷺ سے محبت کرے اسے چاہئے کہ وہ بلا اور آزمائش کے لیے ڈھال (یعنی صبر، زہد و قناعت) تیار کر لے۔

[اخرجه ابن عساكر كذا فى كنز العمال ٣: ٣٢١ وقال و فيه حنش]

حضرت کعب بن عجرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں حضور اقدس ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ میں نے دیکھا کہ آپ ﷺ کا رنگ بدلا ہوا ہے۔ میں نے عرض کیا میرے ماں باپ آپ پر قربان ہوں کیا بات ہے مجھے آپ کا رنگ بدلا ہوا نظر آ رہا ہے۔ حضور ﷺ نے فرمایا تین دن سے میرے پیٹ میں ایسی کوئی چیز نہیں گئی جو کسی جاندار کے پیٹ میں جا سکتی ہے۔ یہ سنتے ہی میں وہاں سے چلا گیا تو میں نے دیکھا کہ ایک یہودی (کنویں سے پانی نکال کر) اپنے اونٹوں کو پلانا چاہتا ہے۔ میں نے ایک ڈول کے بدلہ میں ایک کھجور مزدوری پر اس کے اونٹوں کو پانی پلانا شروع کیا بالآخر کچھ کھجوریں جمع ہو گئیں جو میں نے حضور ﷺ کی خدمت میں جا کر پیش کر دیں۔ آپ ﷺ نے پوچھا اے کعب! کیا تمہیں مجھ سے محبت ہے؟ میں نے کہا جی ہاں میرا باپ آپ ﷺ پر قربان ہو۔ آپ ﷺ نے فرمایا جو مجھ سے محبت کرتا ہے اس کی طرف فقر اس سے بھی زیادہ تیزی سے آتا ہے جتنی تیزی سے سیلاب نشیب کی طرف جاتا ہے۔ اب تم پر اللہ کی آزمائش آئے گی اس کے لیے ڈھال تیار کر لو اس کے بعد میں بیمار ہو گیا اور حضور ﷺ کی خدمت میں نہ جا سکا تو جب حضور ﷺ نے مجھے چند دن نہ دیکھا تو صحابہ رضی اللہ عنہم سے پوچھا کعب کو کیا ہوا؟ (نظر نہیں آ رہا) صحابہ رضی اللہ عنہم نے بتایا کہ وہ بیمار ہیں۔ یہ سن کر آپ ﷺ پیدل چل کر میرے گھر تشریف لائے اور فرمایا اے کعب! تمہیں خوشخبری ہو! میری والدہ نے کہا اے کعب! تمہیں جنت میں جانا مبارک ہو۔ حضور ﷺ نے فرمایا یہ اللہ پر قسم کھانے والی عورت کون ہے؟ میں نے کہا یارسول اللہ ﷺ! یہ میری والدہ ہے۔ حضور ﷺ نے (میری والدہ کو) فرمایا اے ام کعب! تمہیں کیا معلوم؟ شاید کعب نے کوئی بے فائدہ بات کہی ہو اور (مانگنے والے) ضرورت مند کو ایسی چیز نہ دی ہو جس کی خود کعب کو ضرورت نہ ہو۔ [اخرجه الطبرانى قال الهيثمى ١٠: ٣١٤ رواه

الطبرانی فی الاوسط و اسنادہ جید و کذا قال فی الترغیب ۵: ۱۵۳ عن شیخہ الحافظ ابی الحسن و اخرجہ ابن عساکر مثلہ کما فی الکنز ۳: ۳۲۰]

کنز کی روایت میں یہ الفاظ ہیں۔ شاید کعب نے لایعنی بات کہی ہو یا ایسی چیز نہ دی ہو جس کی خود اسے ضرورت نہ ہو۔

حضرت حصین بن وحوح رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں جب حضرت طلحہ بن براء رضی اللہ عنہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں ملنے گئے تو وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے چمٹنے لگے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاؤں مبارک کا بوسہ لینے لگے اور عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! آپ صلی اللہ علیہ وسلم مجھے جو چاہیں حکم دیں۔ میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے کسی حکم کی نافرمانی نہیں کروں گا۔ حضرت طلحہ رضی اللہ عنہ نو عمر لڑکے تھے اس لیے ان کی اس بات پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو بڑا تعجب ہوا۔ اس پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے فرمایا جاؤ اور جا کر اپنے باپ کو قتل کر دو۔ وہ اپنے باپ کو قتل کرنے کے ارادہ سے چل پڑے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں بلایا اور فرمایا ادھر آ جاؤ۔ مجھے رشتے توڑنے کے لیے نہیں بھیجا گیا اس کے بعد حضرت طلحہ رضی اللہ عنہ بیمار ہو گئے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم ان کی عیادت کے لیے ان کے گھر گئے۔ سردی کا زمانہ تھا خوب سردی پڑ رہی تھی اور بادل بھی تھے جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم واپس آنے لگے تو حضرت طلحہ رضی اللہ عنہ کے گھر والوں سے آپ نے کہا مجھے تو طلحہ پر موت کے آثار نظر آ رہے ہیں جب ان کا انتقال ہو تو مجھے خبر کر دینا تاکہ میں ان کی نماز جنازہ پڑھ سکوں اور ان کی تجہیز و تکفین میں جلدی کرنا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم ابھی قبیلہ بنو سالم بن عوف تک نہیں پہنچے تھے کہ حضرت طلحہ رضی اللہ عنہ کا انتقال ہو گیا اور رات کا وقت ہو گیا تھا۔ حضرت طلحہ رضی اللہ عنہ نے انتقال سے پہلے جو باتیں کیں ان میں یہ وصیت بھی تھی کہ مجھے جلدی سے دفن کر کے میرے رب کے پاس پہنچا دینا اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو نہ بلانا کیونکہ مجھے ڈر ہے کہ کہیں ایسا نہ ہو کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم میری وجہ سے رات کو ہی تشریف لائیں اور راستہ میں یہودی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو کوئی تکلیف پہنچا دیں۔ چنانچہ (رات کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو اطلاع دیئے بغیر نماز جنازہ پڑھ کر ان کے گھر والوں نے ان کو دفنا دیا اور) صبح کو جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو اس کی اطلاع ہوئی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم حضرت طلحہ رضی اللہ عنہ کی قبر پر تشریف لے گئے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم ان کی قبر کھڑے ہو گئے اور لوگ بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ صف بنا کر کھڑے ہو گئے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے دونوں ہاتھ اٹھا کر یہ دعا مانگی اے اللہ! تیری ملاقات طلحہ سے اس حال میں ہو کہ تو اسے دیکھ کر ہنس رہا ہو اور وہ تجھے دیکھ کر ہنس رہا ہو۔

[اخرجہ الطبرانی کذا فی الکنز ۷: ۵۰، واخرجہ البغوی وابن ابی خیثمۃ وابن ابی

عاصم و ابن شاهين و ابن السكن كما في الاصابة ۲: ۲۲۷، قال الهيثمي ۹: ۳۶۵،
وقد روى ابوداؤد و بعض هذا الحديث و سكت عليه فهو حسن انشاء الله انتهى]

حضرت طلحہ بن براء رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ میں نے عرض کیا آپ ﷺ اپنا ہاتھ بڑھائیں تاکہ میں آپ ﷺ سے بیعت ہو جاؤں۔ حضور ﷺ نے فرمایا اگر میں تمہیں اپنے والدین سے تعلق توڑنے کو کہوں تو بھی تم بیعت ہونے کو تیار ہو؟ میں نے کہا نہیں۔ میں نے دوبارہ حاضر ہو کر عرض کیا آپ ﷺ اپنا ہاتھ بڑھائیں تاکہ میں آپ ﷺ سے بیعت ہو جاؤں۔ حضور ﷺ نے فرمایا کس بات پر بیعت ہونا چاہتے ہو؟ میں نے کہا اسلام پر۔ آپ ﷺ نے فرمایا اور اگر میں تمہیں والدین سے تعلق توڑنے کو کہوں تو پھر؟ میں نے کہا نہیں۔ میں نے پھر تیسری مرتبہ حاضر ہو کر بیعت کی درخواست کی۔ میری والدہ حیات تھیں اور میں ان کے ساتھ اوروں سے زیادہ حسن سلوک کرتا تھا۔ حضور ﷺ نے مجھ سے فرمایا اے طلحہ! ہمارے دین میں رشتہ توڑنا نہیں ہے۔ لیکن میں نے چاہا کہ تمہارے دین میں کسی طرح کا شک نہ رہے۔ راوی کہتے ہیں حضرت طلحہ رضی اللہ عنہ مسلمان ہو گئے اور بڑے اچھے مسلمان بنے۔ اس کے بعد یہ بیمار ہو گئے۔ حضور ﷺ ان کی عیادت کے لیے ان کے گھر تشریف لائے۔ جب حضور ﷺ تشریف لائے تو یہ بے ہوش تھے۔ حضور ﷺ نے فرمایا مجھے تو یہی نظر آ رہا ہے کہ آج رات ہی ان کا انتقال ہو جائے گا لیکن اگر انہیں افاقہ ہو تو مجھے پیغام بھجوا دینا۔ آدھی رات کو کہیں وہ ہوش میں آئے تو پوچھا کیا حضور نبی کریم ﷺ میری عیادت کے لیے تشریف نہیں لائے؟ گھر والوں نے کہا آئے تھے اور یہ فرما گئے تھے کہ جب تمہیں ہوش آئے تو ہم انہیں پیغام بھیج دیں۔ حضرت طلحہ رضی اللہ عنہ نے کہا اب انہیں پیغام نہ بھیجو کیونکہ رات کا وقت ہے کوئی جانور انہیں کاٹ لے گا یا انہیں کوئی اور تکلیف پہنچ جائے گی۔ جب میں مر جاؤں تو حضور ﷺ کو میرا سلام کہہ دینا اور ان سے عرض کر دینا کہ وہ میرے لیے استغفار فرما دیں۔ حضور ﷺ جب صبح کی نماز سے فارغ ہوئے تو ان کے بارے میں پوچھا۔ لوگوں نے کہا ان کا انتقال ہو گیا ہے اور انتقال سے پہلے انہوں نے کہا تھا کہ آپ ﷺ کو نہ بتایا جائے۔ حضور ﷺ نے اسی وقت ہاتھ اٹھا کر یہ دعا مانگی اے اللہ! اس سے تیری ملاقات اس حال میں ہو کہ تو اسے دیکھ کر ہنس رہا ہو اور وہ تجھے دیکھ کر ہنس رہا ہو۔ [اخرجه الطبراني ايضاً عن طلحة بن مسكين قال الهيثمي ۹: ۳۶۵، رواه الطبراني مرسلا

وعبدربه بن صالح لم اعرفه وبقية رجاله وثقوا انتهى واخرجه ابن السكن نحوه كما فى الاصابة ۲:۲۲۷]

حضرت زہری رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حضرت عبداللہ بن حذافہ رضی اللہ عنہ کی یہ شکایت بیان کی گئی کہ وہ مذاق بہت کرتے ہیں اور بے کار باتیں کرتے ہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اسے چھوڑ دو۔ اس میں ایک چھپی ہوئی خوبی ہے اور وہ یہ ہے کہ وہ اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت کرتا ہے۔ [اخرجه ابن عساكر كذافى المنتخب ۵: ۲۲۳]

حضرت ادرع رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں ایک رات آ کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا پہرہ دینے لگا تو وہاں ایک آدمی اونچی آواز سے قرآن پڑھ رہا تھا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم باہر تشریف لے آئے۔ میں نے کہا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! یہ (اونچی آواز سے قرآن پڑھنے والا) ریاکار ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا (نہیں) یہ تو عبداللہ ذوالبجادین ہے۔ پھر ان کا مدینہ میں انتقال ہو گیا جب صحابہ رضی اللہ عنہم ان کا جنازہ تیار کر کے انہیں اٹھا کر لے چلے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ان کے ساتھ نرمی کرو اللہ نے ان کے ساتھ نرمی کا معاملہ کیا ہے۔ یہ اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت کیا کرتے تھے۔ جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم قبرستان پہنچے تو قبر کھودی جا رہی تھی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ان کی قبر خوب کھلی اور کشادہ بناؤ۔ اللہ نے ان کے ساتھ کشادگی کا معاملہ کیا ہے۔ ایک صحابی نے عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو ان کے مرنے کا بڑا غم ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہاں۔ کیونکہ یہ اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت کرتے تھے۔ [اخرجه ابن ماجه والبغوى وابن منده و ابونعيم كذا فى المنتخب ۵: ۲۲۴ وقال فى سنده موسىٰ بن عبيدة الربذى ضعيف]

حضرت عبدالرحمٰن بن سعد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں میں حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کے پاس تھا ان کا پاؤں سو گیا۔ میں نے کہا اے ابوعبدالرحمٰن! آپ کے پاؤں کو کیا ہوا؟ انہوں نے کہا یہاں سے اس کا پٹھا اکٹھا ہو گیا ہے۔ میں نے کہا آپ کو جس سے سب سے زیادہ محبت ہے اس کا نام لے کر پکاریں۔ (انشاء اللہ پاؤں ٹھیک ہو جائے گا) انہوں نے کہا اے محمد! اور یہ کہتے ہی ان کا پاؤں ٹھیک ہو گیا اور انہوں نے اسے پھیلا لیا۔ [اخرجه ابن سعد ۴: ۱۵۴]

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے اللہ کے راستہ میں شہید ہونے کے شوق کے باب میں گزر چکا ہے کہ حضرت زید بن دثنہ رضی اللہ عنہ کو قتل کرتے وقت ان سے حضرت ابوسفیان (یہ اس وقت تک اسلام

نہیں لائے تھے) نے کہا اے زید! میں تمہیں اللہ کی قسم دے کر پوچھتا ہوں کیا تم کو یہ پسند ہے کہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اس وقت ہمارے پاس ہوں اور ہم تمہاری جگہ ان کی گردن ماردیں اور تم اپنے اہل و عیال میں رہو؟ تو حضرت زید رضی اللہ عنہ نے جواب میں کہا اللہ کی قسم! مجھے تو یہ بھی پسند نہیں کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم اس وقت جہاں ہیں وہاں ہی ان کو ایک کانٹا چبھے اور اس تکلیف کے بدلہ میں میں اپنے اہل و عیال میں بیٹھا ہوا ہوں۔ ابوسفیان نے کہا میں نے کسی کو کسی سے اتنی محبت کرتے ہوئے نہیں دیکھا جتنی محبت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کے صحابہ (رضی اللہ عنہم) کو محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) سے ہے اور یہ بھی گزر چکا ہے کہ کافر حضرت خبیب رضی اللہ عنہ کو سولی پر چڑھا کر بلند آواز سے قسم دے کر پوچھ رہے تھے کیا تم یہ پسند کرتے ہو کہ (حضرت) محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) تمہاری جگہ ہوں (اور ان کو سولی دے دی جائے؟) حضرت خبیب رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔ نہیں اللہ کی قسم! مجھے تو یہ بھی پسند نہیں ہے کہ میرے بدلہ میں ان کے پاؤں میں ایک کانٹا بھی چبھے۔

## صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت کو اپنی محبت پر مقدم رکھنا

حضرت انس رضی اللہ عنہ حضرت ابوقحافہ رضی اللہ عنہ کے اسلام لانے کے قصہ میں بیان کرتے ہیں۔ جب حضرت ابوقحافہ رضی اللہ عنہ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے بیعت ہونے کے لیے اپنا ہاتھ بڑھایا تو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا اگر اسوقت میرے والد کے ہاتھ کی جگہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے چچا کا ہاتھ (بیعت ہونے کے لئے) ہوتا اور وہ مسلمان ہوتے اور اللہ تعالیٰ ان کے اسلام لانے سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی آنکھ ٹھنڈی کر دیتے تو یہ میرے لیے میرے والد کے مسلمان ہونے سے زیادہ خوشی کا باعث ہوتا اور مجھے زیادہ پسند ہوتا (کیونکہ آپ کو چچا کے اسلام لانے سے زیادہ خوشی ہوتی)

[اخرجه عمر بن شبه و ابویعلی و ابوالبشر سمویه فی فوائده و سنده صحیح و اخرجه الحاکم من هذا الوجه و قال صحیح علی شرط الشیخین کذا فی الاصابة ۴:۱۱۶]

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اپنے والد حضرت ابوقحافہ رضی اللہ عنہ کو فتح مکہ کے دن ہاتھ پکڑ کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں لے کر آئے کیونکہ وہ بوڑھے بھی تھے اور نابینا بھی۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے فرمایا ارے تم نے ان بڑے میاں کو گھر ہی کیوں نہ رہنے دیا ہم ان کے پاس چلے جاتے؟ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! میں نے چاہا

کہ اللہ تعالیٰ ان کو (خود چل کر حاضر خدمت ہونے کا) اجر عطا فرمائے۔ مجھے اپنے والد کے اسلام لانے سے جتنی خوشی ہو رہی ہے (آپ ﷺ کے چچا) ابو طالب کے اسلام لانے سے اس سے زیادہ خوشی ہوتی کیونکہ اس سے آپ ﷺ کی آنکھیں ٹھنڈی ہوتیں اور آپ ﷺ کی آنکھوں کو ٹھنڈا کرنا ہی میری زندگی کا مقصد ہے۔ حضور ﷺ نے فرمایا تم ٹھیک کہہ رہے ہو (تمہارے دل میں یہی بات ہے)

[عند الطبرانی و البزار قال الهیثمی ۶: ۱۷۴، وفیه موسی بن عبیدة وهو ضعیف]

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں جنگ بدر کے دن دوسرے قیدیوں کے ساتھ حضرت عباس رضی اللہ عنہ بھی قید ہوئے تھے۔ انہیں ایک انصاری نے قید کیا تھا۔ انصار نے انہیں قتل کرنے کی دھمکی دی تھی۔ حضور ﷺ کو اس کی خبر پہنچی تو آپ ﷺ نے فرمایا آج رات میں اپنے چچا عباس کی وجہ سے سو نہیں سکا کیونکہ انصار کہہ چکے ہیں کہ وہ عباس (رضی اللہ عنہ) کو قتل کر دینگے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا کیا میں انصار کے پاس جاؤں؟ (اور ان سے عباس رضی اللہ عنہ کو لے آؤں؟) حضور ﷺ نے فرمایا ہاں جاؤ۔ چنانچہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے جا کر انصار سے کہا عباس (رضی اللہ عنہ) کو چھوڑ دو۔ انصار نے کہا نہیں۔ اللہ کی قسم! ہم انہیں نہیں چھوڑیں گے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا اگر ان کے چھوڑنے سے اللہ کے رسول ﷺ راضی اور خوش ہوں تو پھر؟ انصار نے کہا اگر ان کے چھوڑنے سے اللہ کے رسول ﷺ راضی اور خوش ہیں تو پھر تم ان کو لے لو۔ چنانچہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ان سے فرمایا اے عباس! مسلمان ہو جاؤ اللہ کی قسم! تمہارا مسلمان ہونا مجھے (اپنے باپ) خطاب کے مسلمان ہونے سے زیادہ محبوب ہے اور اس کی وجہ صرف یہ ہے کہ میں نے دیکھا ہے کہ حضور ﷺ کو تمہارا مسلمان ہونا بہت زیادہ پسند ہے۔ [اخرجه ابن مردویه والحاکم کذا فی البدایة ۳: ۲۹۸]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت عباس رضی اللہ عنہ سے کہا اسلام لے آؤ تمہارا اسلام لانا مجھے (اپنے باپ) خطاب کے اسلام لانے سے زیادہ محبوب ہے اور اس کی وجہ یہ ہے کہ میں نے دیکھا ہے کہ حضور ﷺ یہ چاہتے ہیں کہ تمہیں اسلام لانے میں سبقت حاصل ہو جائے۔ [عند ابن عساکر کذا فی الکنز العمال ۷: ۶۹]

حضرت شعبی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے اپنے کسی کام کو کروانے کے لیے حضرت عمر رضی اللہ عنہ پر بہت زیادہ تقاضا کیا اور ان سے کہا اے امیر المومنین! آپ ذرا یہ بتائیں کہ اگر

آپ کے پاس حضرت موسیٰ علیہ السلام کے چچا مسلمان ہو کر آجاتے تو آپ ان کے ساتھ کیا کرتے؟ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا اللہ کی قسم! میں ان کے ساتھ بہت اچھا سلوک کرتا۔ حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے کہا میں نبی کریم حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا چچا ہوں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا اے ابوالفضل (یہ حضرت عباس کی کنیت ہے) آپ کا کیا خیال ہے؟ اللہ کی قسم! آپ کے والد مجھے اپنے والد سے زیادہ محبوب ہیں۔ حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے کہا واقعی اللہ کی قسم؟ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا ہاں۔ اللہ کی قسم! کیونکہ مجھے معلوم ہے کہ آپ کے والد حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو میرے والد سے زیادہ محبوب ہیں اور میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت کو اپنی محبت پر ترجیح دیتا ہوں۔ [عن ابن سعد ۴:۲۰]۔

حضرت ابوجعفر محمد بن علی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں۔ حضرت عباس رضی اللہ عنہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس آئے اور ان سے کہا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے بحرین کا علاقہ بطور جاگیر کے دیا تھا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے پوچھا اس بات کا اور کس کو علم ہے؟ حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے کہا حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ کو۔ چنانچہ حضرت عباس رضی اللہ عنہ حضرت مغیرہ رضی اللہ عنہ کو لے آئے اور حضرت مغیرہ رضی اللہ عنہ نے ان کے حق میں فیصلہ نہ کیا گویا کہ انہوں نے حضرت مغیرہ رضی اللہ عنہ کی گواہی کو قبول نہ کیا۔ اس پر حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو سخت بات کہہ دی۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے (حضرت عباس رضی اللہ عنہ کے بیٹے حضرت عبداللہ سے) کہا اے عبداللہ! اپنے والد کا ہاتھ پکڑ لو۔ اللہ کی قسم! اے ابوالفضل! اگر میرے والد خطاب مسلمان ہو جاتے تو ان کے اسلام لانے پر مجھے جتنی خوشی ہوتی مجھے آپ کے اسلام لانے پر اس سے زیادہ خوشی ہوئی تھی کیونکہ آپ کا اسلام حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خوشی کا باعث تھا۔ [عند ابن سعد ۴:۲۰ ایضاً]

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ منورہ تشریف لائے تو شروع میں ہمارا دستور یہ تھا کہ جب ہم میں سے کسی کا انتقال ہونے لگتا ہم لوگ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو کر خبر کرتے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اس کے پاس تشریف لے جاتے اور اس کے لیے استغفار فرماتے یہاں تک کہ جب اس کا انتقال ہو جاتا تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم اپنے ساتھیوں کے ساتھ واپس تشریف لے آتے اور کبھی اس کے دفنانے تک وہیں تشریف رکھتے اس طرح آپ کو بعض دفعہ وہاں بڑی دیر لگ جاتی۔ جب ہم لوگوں نے محسوس کیا کہ اس طرح حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو بڑی مشقت ہوتی ہے تو ہم نے آپس میں ایک دوسرے سے کہا کہ ہم حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو انتقال ہو جانے

کے بعد خبر کیا کریں تو اس سے حضور ﷺ کو زیادہ ٹھہرنے کی مشقت نہ ہوگی چنانچہ پھر ہم لوگ ایسے ہی کرنے لگ گئے اور حضور ﷺ کو ساتھی کے انتقال کے بعد خبر کرتے آپ تشریف لا کر اس کی نماز جنازہ پڑھتے۔ اس کے لیے استغفار کرتے۔ کبھی نماز جنازہ سے فارغ ہو کر آپ واپس تشریف لے جاتے اور کبھی دفن تک ٹھہرے رہتے ایک عرصہ تک ہمارا یہی دستور رہا۔ پھر ہم نے آپس میں کہا اللہ کی قسم! اگر ہم لوگ حضور ﷺ کو تشریف لانے کی زحمت نہ دیا کریں بلکہ ہم جنازہ کو اٹھا کر حضور ﷺ کے گھر کے پاس لے جایا کریں پھر حضور ﷺ کو خبر کیا کریں اور حضور ﷺ اپنے گھر کے پاس ہی اس کی نماز جنازہ پڑھایا کریں تو اس میں حضور ﷺ کو زیادہ سہولت ہوگی۔ چنانچہ ہم نے پھر ایسا کرنا شروع کر دیا۔ حضرت محمد بن عمر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں اس وجہ سے اس جگہ کو جنازہ گاہ کہا جاتا ہے کیونکہ جنازے اٹھا کر وہاں لائے جاتے تھے اور پھر اس کے بعد سے آج تک یہی سلسلہ چلا آرہا ہے کہ لوگ اپنے جنازے وہاں لاتے ہیں اور وہاں ان پر نماز جنازہ پڑھی جاتی ہے۔ [اخرجه ابن سعد ۱: ۲۵۷]

حضرت اسلم رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ حضور ﷺ کی صاحبزادی حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کے پاس تشریف لے گئے اور فرمایا اے فاطمہ! اللہ کی قسم! میں نے ایسا کوئی نہیں دیکھا جس سے حضور ﷺ کو آپ سے زیادہ محبت ہو۔ اللہ کی قسم! آپ کے والد کے بعد آپ سے زیادہ مجھے کسی سے محبت نہیں ہے۔ [اخرجه الحاكم كذا فى كنز العمال ۷: ۱۱۱]

## حضور ﷺ کی عزت اور تعظیم کرنا

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم مہاجرین اور انصار بیٹھے ہوئے ہوتے تھے اور ان میں حضرت ابوبکر اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما بھی ہوتے۔ حضور ﷺ ان کے پاس تشریف لے آتے تو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے علاوہ اور کوئی بھی حضور ﷺ کی طرف (عظمت کی وجہ سے) نگاہ نہ اٹھاتا۔ یہ دونوں حضرات آپ کی طرف دیکھتے اور آپ ان دونوں کی طرف دیکھتے۔ دونوں حضور ﷺ کو دیکھ کر مسکراتے اور حضور ﷺ انہیں دیکھ کر مسکراتے (کیونکہ حضور ﷺ کو ان دونوں حضرات سے بہت تعلق اور بہت زیادہ مناسبت تھی)

[اخرجه الترمذى كذا فى الشفاء للقاضى عياض ۲: ۳۳]

حضرت اسامہ بن شریک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ایک مرتبہ ہم لوگ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ایسے سکون سے بیٹھے ہوئے تھے کہ گویا ہمارے سروں پر پرندے بیٹھے ہوئے ہیں (یعنی بالکل حرکت نہیں کر رہے تھے کیونکہ پرندہ ذراسی حرکت سے اڑ جاتا ہے) ہم میں سے کوئی آدمی بات نہیں کر رہا تھا کہ اتنے میں کچھ لوگ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور انہوں نے پوچھا اللہ کے بندوں میں سے کون اللہ کو سب سے زیادہ محبوب ہے؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ان میں سب سے اچھے اخلاق والا۔ [اخرجه الطبرانی و ابن حبان فی صحیحه کذا فی الترغیب ۴:۱۸۷، وقال و رواۃ الطبرانی مجتمع بهم فی الصحیح]

حضرت اسامہ بن شریک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ رضی اللہ عنہم آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے اردگرد ایسے سکون سے بیٹھے ہوئے تھے کہ جیسے ان کے سروں پر پرندے بیٹھے ہوئے ہوں۔

[اخرجه الاربعة و صححه الترمذی کذا فی ترجمان السنة ۱:۳۶۷]

حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں کسی چیز کے بارے میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھنے کا ارادہ کرتا لیکن حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ہیبت کی وجہ سے دو سال بغیر پوچھے گزار دیتا۔

[اخرجه ابویعلی و کذا فی ترجمان السنة ۱:۳۷۰]

حضرت زہری رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ مجھے ایک قابل اعتماد انصاری نے یہ بیان کیا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم جب وضو فرماتے یا کھنکارتے تو صحابہ رضی اللہ عنہم جھپٹ کر وضو کا پانی اور کھنکار لے لیتے اور اسے اپنے چہرے اور جسم پر مل لیتے۔ ایک مرتبہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے پوچھا تم ایسا کیوں کر رہے ہو؟ صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا ہم اس سے برکت حاصل کرنا چاہتے ہیں۔ پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو آدمی اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا محبوب بننا چاہتا ہے اسے چاہئے کہ وہ بات سچی کرے امانت ادا کرے اور اپنے پڑوسی کو تکلیف نہ پہنچائے۔ [اخرجه البیهقی کذا فی الکنز ۸:۲۲۸]

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت مسور بن مخرمہ اور مروان رضی اللہ عنہما سے صلح حدیبیہ کی جو حدیث بیان کی ہے وہ جلد اول میں صفحہ ۲۳۴۔۲۳۵ پر گزر چکی ہے کہ پھر حضرت عروہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ رضی اللہ عنہم کو بڑے غور سے دیکھنے لگے وہ کہتے ہیں کہ اللہ کی قسم! حضور صلی اللہ علیہ وسلم جب بھی تھوکتے تو اسے کوئی نہ کوئی صحابی اپنے ہاتھ پر لے لیتا اور اس کو اپنے چہرے اور جسم پر مل لیتا اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم

گیا اور چھپ کر اسے پی لیا پھر آ کر میں نے حضور ﷺ کو بتایا تو آپ ﷺ ہنس پڑے۔

[اخرجه الطبرانی قال الهیثمی ۸: ۲۷۰، رجال الطبرانی ثقات]

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں جب جنگ احد کے دن حضور ﷺ کا چہرہ مبارک زخمی ہو گیا تو میرے والد حضرت مالک بن سنان رضی اللہ عنہ نے حضور ﷺ کے خون کو چوس کر نگل لیا۔ لوگوں نے ان سے کہا ارے میاں! کیا تم خون پی رہے ہو؟ انہوں نے کہا ہاں۔ میں حضور ﷺ کا خون پی رہا ہوں۔ اس پر حضور ﷺ نے فرمایا ان کے خون کے ساتھ میرا خون مل گیا ہے۔ لہٰذا انہیں جہنم کی آگ نہیں چھوئے گی۔

[اخرجه الطبرانی فی الاوسط قال الهیثمی ۸: ۲۷۰، لم ار فی اسناده من اجمع علی ضعفه انتهی]

حضرت حکیمہ بنت امیمہ رضی اللہ عنہا اپنی والدہ سے نقل کرتی ہیں کہ حضور ﷺ کا ایک لکڑی کا پیالہ تھا جسے آپ ﷺ اپنے تخت کے نیچے رکھتے تھے اور کبھی (رات کو) اس میں پیشاب کر لیا کرتے تھے۔ ایک دفعہ آپ ﷺ نے کھڑے ہو کر اسے تلاش کیا وہ پیالہ نہ ملا۔ آپ ﷺ نے پوچھا کہ پیالہ کہاں ہے؟ گھر والوں نے بتایا کہ حضرت اُم سلمہ رضی اللہ عنہا کی خادمہ حضرت سرہ رضی اللہ عنہا جو ان کے ساتھ حبشہ سے آئی ہے اس نے (اس پیالہ کا پیشاب) پی لیا ہے۔ حضور ﷺ نے فرمایا اس نے جہنم کی آگ سے بڑی مضبوط آڑ بنالی ہے۔ [اخرجه الطبرانی قال الهیثمی ۸: ۲۷۱، رجاله رجال الصحیح غیر عبد الله بن احمد بن حنبل و حکیمة و کلاهما ثقة]

حضرت ابوایوب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔ حضور ﷺ جب مدینہ منورہ تشریف لائے تو حضور ﷺ نے میرے ہاں قیام فرمایا۔ حضور ﷺ نیچے ٹھہرے تھے اور میں (مع اہل وعیال) اوپر کی منزل میں۔ جب رات ہو گئی تو مجھے خیال آیا کہ میں اس کمرے کی چھت پر ہوں جس میں نیچے حضور ﷺ ہیں اور میں حضور ﷺ کے اور وحی کے درمیان حائل ہو رہا ہوں۔ اس لیے ساری رات مجھے نیند نہ آئی کہ کہیں ایسا نہ ہو کہ سونے کی حالت میں اوپر ہم کچھ ہلیں جلیں اور اس سے غبار حضور ﷺ پر گرے جس سے حضور ﷺ کو تکلیف ہو۔ صبح کو میں نے حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ! آج ساری رات نہ مجھے نیند آئی اور نہ میری بیوی اُم ایوب کو۔ حضور ﷺ نے فرمایا اے ابوایوب! کیوں؟ میں نے عرض کیا مجھے یہ خیال ہوا کہ میں اس کمرے کی چھت پر ہوں جس میں آپ ﷺ مجھ سے نیچے ہیں۔ میں کچھ ہلوں گا تو اس سے

غبار آپ ﷺ پر گرے گا جس سے آپ ﷺ کو تکلیف ہوگی اور دوسری بات یہ ہے کہ میں آپ ﷺ کے اور وحی کے درمیان حائل ہو رہا ہوں۔ حضور ﷺ نے فرمایا اے ابوایوب! ایسا نہ کرو کیا میں تمہیں ایسے کلمات نہ سکھا دوں کہ جب تم انہیں صبح اور شام دس دس مرتبہ کہو گے تو تمہیں دس نیکیاں ملیں گی اور تمہارے دس گناہ مٹا دیئے جائیں گے اور ان کی وجہ سے تمہارے دس درجے بلند کر دیئے جائینگے اور قیامت کے دن تمہیں دس غلام آزاد کرنے کا ثواب ملے گا اور وہ کلمات یہ ہیں: لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ لَا شَرِيْكَ لَهُ

[اخرجه الطبرانی کذا فی الکنز ۱: ۲۹۴]

حضرت ابوایوب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں جب حضور ﷺ میرے مہمان بنے تو میں نے عرض کیا۔ میرے ماں باپ آپ ﷺ پر قربان ہوں مجھے یہ اچھا معلوم نہیں ہوتا کہ میں اوپر ہوں اور آپ ﷺ نیچے۔ حضور ﷺ نے فرمایا ہمیں سہولت اسی میں ہے کہ ہم نیچے رہیں کیونکہ ہمارے پاس لوگ آتے رہتے ہیں۔ میں نے ایک رات دیکھا کہ ہمارا گھڑا ٹوٹ گیا اور اس کا پانی فرش پر پھیل گیا۔ میں اور اُم ایوب دونوں اپنا کمبل لے کر کھڑے ہو گئے اور اس کمبل سے وہ پانی خشک کرنے لگے ہمیں یہ ڈر تھا کہ ہماری طرف سے کوئی ایسی بات نہ ہو جائے جس سے حضور ﷺ کو تکلیف ہو یعنی چھت سے پانی کہیں حضور ﷺ پر نہ ٹپکنے لگ جائے۔ اس کمبل کے علاوہ ہمارے پاس کوئی اور لحاف بھی نہیں تھا (وہ کمبل گیلا ہو گیا اور ہم نے ساری رات جاگ کر گزاری) ہم کھانا تیار کر کے حضور ﷺ کی خدمت میں بھیج دیا کرتے جب آپ ﷺ بچا ہوا کھانا واپس کرتے تو ہم اس جگہ سے خاص طور سے کھانا کھاتے جہاں آپ ﷺ کی مبارک انگلیاں لگی ہوتیں۔ یوں ہم حضور ﷺ کی برکت حاصل کرنا چاہتے۔ ایک رات آپ ﷺ نے کھانا واپس کیا ہم نے اس میں لہسن یا پیاز ڈالا تھا۔ ہمیں اس میں حضور ﷺ کی انگلیوں کا کوئی نشان نظر نہ آیا۔ میں نے جا کر حضور ﷺ سے عرض کیا کہ ہم آپ ﷺ کی انگلیوں والی جگہ سے برکت کے لیے کھانا کھایا کرتے تھے لیکن آج آپ ﷺ نے کھانا ویسے ہی واپس کر دیا ہے اس میں سے کچھ نہیں کھایا۔ حضور ﷺ نے فرمایا مجھے اس کھانے سے لہسن یا پیاز کی بو محسوس ہوئی اور میں اللہ تعالیٰ سے مناجات کرتا ہوں اور فرشتوں سے بھی بات کرتا ہوں اس لیے میں نہیں چاہتا کہ میرے منہ سے کسی طرح کی بو آئے لیکن آپ لوگ یہ کھانا کھا لو۔ [عند الطبرانی ایضاً کذا فی الکنز ۸: ۵۰]

جب انہیں کسی کام کے کرنے کا حکم دیتے تو صحابہ رضی اللہ عنہم اسے فوراً کرتے اور جب آپ ﷺ وضو فرماتے تو آپ ﷺ کے وضو کے پانی کو لینے کے لیے صحابہ رضی اللہ عنہم ایک دوسرے پر ٹوٹ پڑتے اور لڑنے کے قریب ہو جاتے اور جب آپ ﷺ گفتگو فرماتے تو صحابہ رضی اللہ عنہم آپؐ کے سامنے اپنی آوازیں پست کر لیتے اور صحابہ رضی اللہ عنہم کے دل میں آپ ﷺ کی اتنی عظمت تھی کہ وہ آپ ﷺ کو نظر بھر کر نہیں دیکھ سکتے تھے۔ چنانچہ عروہ اپنے ساتھیوں کے پاس واپس گئے اور ان سے کہا کہ میں بڑے بڑے بادشاہوں کے دربار میں گیا ہوں۔ قیصر و کسریٰ اور نجاشی کے دربار میں گیا ہوں۔ اللہ کی قسم! میں نے ایسا کوئی بادشاہ نہیں دیکھا جس کی تعظیم اس کے درباری اتنی کرتے ہوں جتنی محمد (ﷺ) کے صحابہ (رضی اللہ عنہم) محمد (ﷺ) کی کرتے ہیں۔

حضرت ابوقراد سلمی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ہم لوگ نبی کریم ﷺ کے پاس بیٹھے ہوئے تھے۔ آپ ﷺ نے وضو کے لیے پانی منگوایا۔ پھر آپ ﷺ نے اس میں ہاتھ ڈال کر وضو کرنا شروع کیا۔ ہم حضور ﷺ کے وضو کے پانی کو ہاتھوں میں لے کر پیتے جاتے۔ یہ دیکھ کر آپؐ نے فرمایا تم اس طرح کیوں کر رہے ہو؟ صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی محبت کیوجہ سے۔ حضور ﷺ نے فرمایا اگر تم چاہتے ہو کہ اللہ اور اس کے رسول ﷺ بھی تم سے محبت کرنے لگیں تو جب تمہارے پاس امانت رکھی جائے اور رکھنے والا مطالبہ کرے تو تم وہ امانت ادا کرو اور جب تم بات کرو تو سچ بولو اور جو تمہارا پڑوسی بن جائے اس کے ساتھ اچھا سلوک کرو۔

[اخرجه الطبرانی قال الهیثمی ۸: ۲۷۱، وفیه عبید بن واقد القیسی و هو ضعیف]

حضرت عامر بن عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ان کے والد (حضرت عبداللہ بن زبیر) نے انہیں یہ قصہ سنایا کہ وہ حضور ﷺ کی خدمت میں گئے۔ حضور ﷺ اس وقت پچھنے لگوا رہے تھے۔ فارغ ہونے کے بعد حضور ﷺ نے فرمایا اے عبداللہ! یہ خون لے جاؤ اور ایسی جگہ ڈال کر آؤ جہاں تمہیں کوئی نہ دیکھے۔ حضور ﷺ کے گھر سے باہر آ کر میرے والد نے وہ خون پی لیا۔ جب حضور ﷺ کی خدمت میں واپس پہنچے تو حضور ﷺ نے ان سے پوچھا اے عبداللہ! تم نے خون کا کیا کیا؟ انہوں نے کہا ایسی چھپی ہوئی جگہ میں ڈال کر آیا ہوں کہ مجھے یقین ہے کہ لوگوں میں سے کسی کو پتہ نہ چل سکے گا۔ حضور ﷺ نے فرمایا شاید تم نے اسے پی لیا ہے؟ انہوں نے کہا جی ہاں۔ حضور ﷺ نے فرمایا تم نے خون کیوں پیا؟ لوگوں کو تم سے ہلاکت ہو اور تمہیں

لوگوں سے (مروان اور عبدالملک کی طرف سے جو فتنہ پیش آیا اس کی طرف اشارہ ہے) حضرت ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں حضرت ابو عاصم رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ لوگوں کا خیال یہ تھا کہ حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما میں جو اتنی زیادہ طاقت تھی وہ اس خون کی برکت تھی۔ [اخرجه ابویعلی والبیهقی فی الدلائل کذا فی الاصابة ۲:۳۱۰' واخرجه الحاکم ۳:۵۵۴ والطبرانی نحوه قال الهیثمی ۸:۲۷۰ رواه الطبرانی والبزار باختصار ورجال البزار رجال الصحیح غیر هنید بن القاسم و هو ثقة انتهٰی واخرجه ایضاً ابن عساکر نحوه کما فی الکنز ۷:۵۷ مع ذکر قول ابی عاصم]

ایک روایت میں یہ ہے کہ لوگوں کا یہ خیال ہے کہ حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما میں جو بہت زیادہ طاقت تھی وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے خون کی قوت کی وجہ سے تھی۔ (حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے فضلات اور خون سب پاک تھے۔)

حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما کے غلام حضرت کیسان رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں۔ حضرت سلمان رضی اللہ عنہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے تو دیکھا کہ حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کے پاس ایک تسلا ہے جس میں سے کچھ پی رہے ہیں۔ اسے پی کر حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آئے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کام سے فارغ ہوگئے؟ انہوں نے کہا جی ہاں۔ حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! کیا کام تھا؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں نے اپنے پچھنے کا دھوون اسے گرانے کے لیے دیا تھا۔ حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نے کہا اس ذات کی قسم! جس نے آپ کو حق دے کر بھیجا ہے۔ انہوں نے تو اسے پی لیا ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم نے اسے پی لیا ہے؟ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے کہا جی ہاں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیوں؟ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے کہا میں نے چاہا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا خون مبارک میرے پیٹ میں چلا جائے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کے سر پر ہاتھ پھیر کر ارشاد فرمایا تمہیں لوگوں سے ہلاکت ہو اور لوگوں کو تم سے۔ تمہیں آگ نہیں چھوئے گی صرف اللہ تعالیٰ کی قسم پوری کرنے کے لیے پل صراط پر سے گزرنا پڑے گا۔ [عند ابی نعیم فی الحلیة ۱:۳۳۰ و اخرجه ابن عساکر عن سلمان نحوه مختصراً ورجاله ثقات کذا فی الکنز ۷:۵۶]

حضرت سفینہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ایک مرتبہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے پچھنے لگوائے اور فرمایا یہ خون لے جاؤ اور اسے ایسی جگہ دفن کر دو جہاں جانوروں، پرندوں اور انسانوں سے محفوظ رہے میں خون لے

ہوئے تھے۔ حضور ﷺ نے ان کے پیٹ میں وہ تیر چبھو کر فرمایا اے سواد! سیدھے کھڑے ہو جاؤ۔ انہوں نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ کے تیر چبھونے سے مجھے درد ہو گیا اور اللہ نے آپ ﷺ کو حق اور انصاف دے کر بھیجا ہے لہٰذا آپ ﷺ مجھے بدلہ دیں۔ اس پر آپؐ نے اپنے پیٹ سے کپڑا ہٹا کر فرمایا لو بدلہ لے لو۔ وہ حضور ﷺ سے چمٹ گئے اور حضور ﷺ کے پیٹ کے بوسے لینے لگے۔ حضور ﷺ نے فرمایا اے سواد! تم نے ایسا کیوں کیا؟ انہوں نے کہا یا رسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ دیکھ ہی رہے ہیں کہ لڑائی کا موقع آ گیا ہے (شاید میں اس میں شہید ہو جاؤں) تو میں نے چاہا کہ میری آپ ﷺ سے آخری ملاقات اس طرح ہو کہ میری کھال آپ ﷺ کی کھال سے مل جائے۔ اس پر آپ ﷺ نے ان کے لیے دعائے خیر فرمائی۔

[اخرجه ابن اسحاق كذا فى البداية ۳: ۲۷۱]

حضرت حسن رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ کی ایک آدمی سے ملاقات ہوئی جس نے (کپڑوں پر) زرد رنگ لگا رکھا تھا۔ حضور ﷺ کے ہاتھ میں کھجور کی ایک ٹہنی تھی۔ حضور ﷺ نے اس سے فرمایا یہ ورس رنگ اتار دو (ورس یمن کی زرد رنگ کی ایک بوٹی کا نام ہے) پھر آپ ﷺ نے وہ ٹہنی اس آدمی کے پیٹ میں چبھو کر فرمایا کیا میں نے تم کو اس سے روکا نہیں تھا؟ ٹہنی چبھونے سے اس کے پیٹ پر نشان پڑ گیا لیکن خون نہیں نکلا۔ اس آدمی نے کہا یا رسول اللہ ﷺ! بدلہ دینا ہوگا۔ لوگوں نے کہا کیا تم اللہ کے رسول ﷺ سے بدلہ لو گے؟ اس نے کہا کسی کی کھال میری کھال سے بڑھیا نہیں ہے۔ حضور ﷺ نے اپنے پیٹ سے کپڑا ہٹا کر فرمایا لو بدلہ لے لو۔ اس آدمی نے حضور ﷺ کے پیٹ کا بوسہ لیا اور کہا میں اپنا بدلہ چھوڑ دیتا ہوں تاکہ آپ ﷺ قیامت کے دن میری سفارش فرمائیں۔ [اخرجه عبد الرزاق كذا فى الكنز ۷: ۳۰۲]

حضرت حسن رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں حضور ﷺ نے حضرت سواد بن عمرو رضی اللہ عنہ کو دیکھا کہ انہوں نے خلوق خوشبو لگا رکھی ہے۔ (خلوق ایک قسم کی خوشبو ہے جس کا جزو اعظم زعفران ہوتا ہے) تو حضور ﷺ نے فرمایا اس ورس کو اتار دو۔ پھر آپ نے ان کے پیٹ میں لکڑی یا مسواک چبھوئی اور اسے پیٹ پر ذرا ہلایا جس سے ان کے پیٹ پر نشان پڑ گیا اور آگے پچھلی حدیث جیسا مضمون ذکر کیا۔ [اخرجه ابن سعد ۳/ ۴۲]

حضرت حسن رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں ایک انصاری آدمی اتنی زیادہ خلوق خوشبو لگایا کرتے تھے کہ وہ

کھجور کے خوشے کی ٹہنی کی طرح زرد نظر آتے تھے۔ انہیں سواد بن عمرو کہا جاتا تھا۔ جب حضور ﷺ انہیں دیکھتے تو خوشبو ان کے کپڑوں سے جھاڑتے۔ چنانچہ ایک دن وہ خلوق خوشبو لگائے ہوئے آئے۔ حضور ﷺ کے ہاتھ میں ایک چھڑی تھی آپ ﷺ نے وہ چھڑی ہلکی سی ماری جس سے کچھ زخم ہو گیا تو انہوں نے حضور ﷺ سے کہا یا رسول اللہ ﷺ! بدلہ دینا ہو گا۔ حضور ﷺ نے وہ چھڑی ان کو دی اور خود حضور ﷺ پردہ کرتے تھے حضور ﷺ انہیں اوپر اٹھانے لگے۔ اس پر لوگوں نے انہیں ڈانٹا اور بدلہ لینے سے روکا۔ لیکن جب حضور ﷺ کے جسم مبارک کا وہ حصہ نظر آیا جہاں خود ان کو زخم لگا تھا تو چھڑی پھینک کر حضور ﷺ کو چمٹ گئے اور حضور ﷺ کو چومنے لگ گئے اور عرض کیا یا نبی اللہ ﷺ! میں اپنا بدلہ چھوڑ دیتا ہوں تاکہ آپ ﷺ میری قیامت کے دن سفارش فرمائیں۔

[اخرجه عبد الرزاق ایضاً کما فی الکنز ۷، ۳۰۲، واخرج البغوی کما فی الاصابة ۲: ۹۶]

حضور ﷺ سے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی محبت کے عنوان کے ذیل میں حضرت حصین بن وحوح رضی اللہ عنہ کی روایت گزر چکی ہے کہ حضرت طلحہ بن براء رضی اللہ عنہ جب حضور ﷺ سے ملتے تو آپ ﷺ سے چمٹ جاتے اور آپ ﷺ کے دونوں قدموں کے بوسے لینے شروع کر دیتے اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا حضور ﷺ کی وفات کے بعد آپ ﷺ کی پیشانی کا بوسہ لینے کا تذکرہ عنقریب آئے گا۔

## حضور ﷺ کے شہید ہو جانے کی خبر کے مشہور ہونے پر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا رونا اور آپ ﷺ کو بچانے کیلئے ان سے جو کارنامے ظاہر ہوئے ان کا بیان

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں جنگ احد کے دن اہل مدینہ کو شکست ہو گئی تو لوگوں نے کہا (حضرت) محمد (ﷺ) قتل ہو گئے ہیں (یہ خبر سن کر سب مردوں اور عورتوں نے رونا شروع کر دیا) اور مدینہ کے کونے کونے سے رونے والی عورتوں کی آوازیں بہت آنے لگیں۔

وھکذا اخرجه الحاکم ۳:۴۶۱، الا انه لم یذکر فکنا نصنع طعاما الی آخره و قال، و ھذا حدیث صحیح علی شرط مسلم و لم یخرجاه ووافقه الذھبی]۔

ابو نعیم اور ابن عساکر کی روایت میں یہ مضمون یوں ہے:

''میں نے عرض کیا یارسول اللہ ﷺ! یہ کسی طرح مناسب نہیں ہے کہ میں آپ ﷺ کے اوپر رہوں' آپ ﷺ بالا خانہ میں تشریف لے چلیں۔ اس پر حضور ﷺ نے فرمایا کہ میرا سامان منتقل کردو۔ چنانچہ آپ ﷺ کا سامان اوپر منتقل کر دیا گیا اور آپ ﷺ کا سامان بہت تھوڑا سا تھا۔'' [کذا فی الکنز ۸:۵۰، وھکذا اخرجه ابن ابی شیبة وابن ابی عاصم عن ابی ایوب کما فی الاصابة ۱:۴۰۵]

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں حضرت عباس رضی اللہ عنہ کے گھر کا پرنالہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے راستہ پر گرتا تھا۔ ایک دفعہ جمعہ کے دن حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے نئے کپڑے پہنے۔ اس دن حضرت عباس رضی اللہ عنہ کے لیے دو چوزے ذبح کیے گئے تھے۔ جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ پرنالے کے پاس پہنچے تو ان چوزوں کا خون اس پرنالے سے پھینکا گیا جو حضرت عمر رضی اللہ عنہ پر گرا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا اس پرنالے کو اکھیڑ دیا جائے اور گھر واپس جا کر وہ کپڑے اتار دیئے اور دوسرے پہنے پھر مسجد میں آ کر لوگوں کو نماز پڑھائی۔ اس کے بعد حضرت عباس حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس آئے اور انہوں نے کہا اللہ کی قسم! یہی وہ جگہ ہے جہاں حضور ﷺ نے یہ پرنالہ لگایا تھا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت عباس رضی اللہ عنہ سے کہا میں آپ کو قسم دے کر کہتا ہوں کہ آپ میری کمر پر چڑھ کر یہ پرنالہ وہاں ہی لگائیں جہاں حضور ﷺ نے لگایا تھا چنانچہ حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے ایسا ہی کیا۔

[اخرجه ابن سعد ۴:۱۲، واحمد و ابن عساکر کذا فی الکنز ۷:۶۶]

ابن سعد رحمۃ اللہ علیہ کی روایت میں یہ اضافہ بھی ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت عباس رضی اللہ عنہ کو اپنی گردن پر اٹھایا اور حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے کندھوں پر اپنے دونوں پاؤں رکھ کر پرنالہ جہاں تھا وہاں دوبارہ لگا دیا۔ [اخرجه ابن سعد ۴:۱۳، ایضاً عن یعقوب بن زید بنحوه وقد ذکره الھیثمی فی المجمع ۴:۲۰۶، عن عبید اللہ بن عباس رضی اللہ عنھما وقع فی نقله میراث بدل المیزاب ولعله تصحیف قال رواه احمد ورجاله ثقات الا ان ھشام بن سعد لم یسمع من عبید اللہ]

حضرت ابراہیم بن عبدالرحمٰن بن عبدالقاری رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں میں نے دیکھا کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے اپنا ہاتھ منبر پر اس جگہ رکھا جہاں حضور صلی اللہ علیہ وسلم بیٹھا کرتے تھے پھر اسے اپنے چہرے پر رکھ لیا۔ [اخرجه ابن سعد ۱:۲۵۴]

حضرت یزید بن عبداللہ بن قسیط رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بہت سے صحابہ رضی اللہ عنہم کو دیکھا کہ جب مسجد خالی ہو جاتی تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر اطہر کی جانب منبر کی جو چمکدار اور چکنی مٹی ہے اسے دائیں ہاتھ سے پکڑ کر قبلہ کی طرف منہ کر کے دعا کرتے تھے۔ [عند ابن سعد ایضاً]

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے جسم مبارک کا بوسہ لینا

حضرت ابو یعلی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں حضرت اسید بن حضیر رضی اللہ عنہ بڑے نیک، ہنس مکھ اور خوبصورت آدمی تھے۔ ایک مرتبہ وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بیٹھے ہوئے باتیں کر کے لوگوں کو ہنسا رہے تھے کہ اتنے میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے پہلو میں انگلی ماری۔ انہوں نے کہا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے مارنے سے مجھے درد ہو گیا ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بدلہ لے لو۔ انہوں نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے تو قمیص پہنی ہوئی ہے اور میرے جسم پر کوئی قمیص نہیں تھی۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی قمیص اوپر اٹھا لی۔ یہ (بدلہ لینے کے بجائے) حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے سینے سے چمٹ گئے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پہلو کے بوسے لینے شروع کر دیئے اور پھر یوں کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! میرے ماں باپ آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر قربان ہوں۔ میرا مقصد تو یہ تھا (بدلہ لینے کا تذکرہ تو میں نے ویسے ہی کیا تھا مقصد آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا بوسہ لینا تھا۔) [اخرجه الحاكم ۳:۲۸۸، قال الحاكم هذا حديث صحيح الاسناد ولم يخرجاه ووافقه الذهبي فقال صحيح واخرجه ابن عساكر عن ابي يعلى رضي الله عنه مثله كما في الكنز ۷:۳۰۱، والطبراني عن اسيد بن حضير نحوه كما في الكنز ۴:۴۳]

حضرت حبان بن واسع رحمۃ اللہ علیہ اپنی قوم کے چند عمر رسیدہ لوگوں سے روایت کرتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جنگ بدر کے دن صحابہ رضی اللہ عنہم کی صفوں کو سیدھا کیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھ میں نوک اور پر کے بغیر کا ایک تیر تھا جس سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم لوگوں کو برابر کر رہے تھے۔ حضرت سواد بن غزیہ رضی اللہ عنہ کے پاس سے گزرے۔ یہ بنو عدی بن نجار قبیلہ کے حلیف تھے اور صف سے باہر نکلے

منبر کی طرف تشریف لے گئے اور منبر پر بیٹھ گئے۔ ہم بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے پیچھے چل کر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بیٹھ گئے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے! میں اس وقت حوض (کوثر) پر کھڑا ہوا ہوں اور یہ بھی فرمایا کہ ایک بندے پر دنیا اور اس کی زینت پیش کی گئی لیکن اس نے آخرت کو اختیار کر لیا ہے اور تو کوئی نہ سمجھ سکا (کہ اس بندے سے کون مراد ہے؟) البتہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سمجھ گئے (کہ اس سے مراد خود حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہیں) اور ان کی دونوں آنکھوں میں آنسو بھر آئے اور وہ رو پڑے اور یوں کہا میرے ماں باپ آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر قربان ہوں! ہم اپنے ماں باپ اور اپنا مال اور جان سب آپؐ پر قربان کرتے ہیں۔ اس کے بعد حضور صلی اللہ علیہ وسلم (منبر سے) نیچے تشریف لے آئے اور پھر انتقال تک منبر پر تشریف فرما نہ ہوئے۔

[اخرجه ابن ابی شیبة کذا فی کنز العمال ۴: ۵۸ واخرجه ابن سعد ۲: ۴۶ عن ابی سعید نحوه]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ جب اذا جاء نصر اللہ والفتح سورۃ نازل ہوئی (اور اس میں بتا دیا گیا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم جس کام کے لیے آئے تھے وہ پورا ہو گیا) تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو بلا کر فرمایا مجھے (اس سورۃ میں) اپنی وفات کی خبر دی گئی ہے۔ یہ سن کر وہ رو پڑیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے فرمایا مت رو کیونکہ میرے خاندان میں سے تم سب سے پہلے مجھ سے ملو گی۔ یہ سن کر وہ ہنسنے لگیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک زوجہ محترمہ یہ منظر دیکھ رہی تھیں انہوں نے (بعد میں) حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا۔ میں نے تمہیں پہلے روتے ہوئے دیکھا پھر ہنستے ہوئے (اس کی کیا وجہ ہے؟) حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا نے بتایا پہلے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے فرمایا مجھے اپنی وفات کی خبر دی گئی ہے یہ سن کر میں رو پڑی تھی۔ پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مت رو کیونکہ میرے خاندان میں تم سب سے پہلے مجھ سے ملو گی تو میں ہنس پڑی تھی۔ [اخرجه الطبرانی قال الهیثمی ۹: ۲۳ رجاله رجال الصحیح غیر هلال بن خباب و هو ثقة وفیه ضعف انتهی]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی صاحبزادی حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو اپنے مرض الوفات میں بلایا اور ان کے کان میں کوئی بات کہی جس پر وہ رو پڑیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے پھر انہیں بلا کر ان کے کان میں کوئی بات کہی جس پر وہ ہنس پڑیں۔ میں نے ان سے اس بارے میں پوچھا تو انہوں نے کہا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے پہلے مجھے بتایا کہ اس بیماری میں انتقال ہو جائے گا تو میں رو پڑی۔ پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے بتایا کہ میں انکے خاندان میں سے سب سے پہلے ان سے جا کر ملوں گی

تو میں ہنس پڑی۔ [اخرجه ابن سعد ۴: ۳۹ واخرجه باسناده آخر عنها باطول منه]

ابن سعد نے اسی جیسی حدیث حضرت اُم سلمہ رضی اللہ عنہا سے بھی نقل کی ہے اور اس میں یہ ہے کہ حضرت اُم سلمہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا سے پہلے ان کے رونے اور پھر ہنسنے کی وجہ پوچھی تو انہوں نے کہا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے پہلے مجھے بتایا کہ عنقریب ان کا انتقال ہونے والا ہے۔ پھر یہ بتایا کہ میں حضرت مریم بنت عمران علیہا السلام کے بعد جنت کی عورتوں کی سردار ہوں اس پر میں ہنسی تھی۔

حضرت علاء رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں جب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کا وقت قریب آیا تو حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا رونے لگیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے فرمایا اے میری بیٹیا! مت رو۔ جب میرا انتقال ہو جائے تو انا للہ وانا الیہ راجعون پڑھنا کیونکہ انا للہ پڑھ لینے سے انسان کو ہر مصیبت کا بدلہ مل جاتا ہے۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا نے کہا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! آپؐ کا بدل بھی مل جائے گا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میرا بدل بھی مل جائے گا۔ [اخرجه ابن سعد ۲: ۳۱۲]

حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں یمن بھیجا تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم ان کو ہدایات دینے کے لیے ان کے ساتھ خود بھی (شہر سے) باہر نکلے۔ حضرت معاذ رضی اللہ عنہ سواری پر تھے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم ان کی سواری کے ساتھ پیدل چل رہے تھے۔ جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہدایات سے فارغ ہو گئے تو فرمایا اے معاذ! شاید اس سال کے بعد آئندہ تم مجھ سے نہ مل سکو اور شاید تم میری اس مسجد اور میری قبر کے پاس سے گزرو۔ یہ سن کر حضرت معاذ رضی اللہ عنہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی جدائی کے غم میں پھوٹ پھوٹ کر رونے لگے پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم ان کی طرف متوجہ ہوئے اور مدینہ کی طرف منہ کر کے فرمایا (قیامت کے دن) لوگوں میں سے میرے سب سے زیادہ قریب متقی لوگ ہوں گے جو بھی ہوں اور جہاں بھی ہوں (اس کے لیے کسی خاص قوم میں سے ہونا یا میرے شہر میں رہنا ضروری نہیں) [اخرجه احمد قال الهیثمی ۹: ۲۲ رواه احمد باسنادین ورجال الاسنادین رجال الصحیح غیر راشد بن سعد وعاصم بن حمید وهما ثقتان انتهی]

امام احمد رحمۃ اللہ علیہ نے اسی حدیث کو عاصم بن حمید راوی سے نقل کیا ہے اس میں یہ ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ بھی فرمایا اے معاذ! مت رو کیونکہ (پھوٹ پھوٹ کر) رونا شیطان کی طرف

چنانچہ ایک انصاری عورت پردے میں مدینہ سے نکلی (اور میدان جنگ کی طرف چل پڑی) ان کے والد، بیٹے، خاوند اور بھائی چاروں اس جنگ میں شہید ہو چکے تھے یہ ان کے پاس سے گزریں۔ راوی کہتے ہیں مجھے یہ معلوم نہیں ہے کہ ان میں سے پہلے کس کے پاس سے گزریں۔ جب بھی ان میں سے کسی ایک کے پاس سے گزرتیں تو پوچھتیں یہ کون ہے؟ لوگ بتاتے کہ یہ تمہارے والد ہیں، بھائی ہیں، خاوند ہیں، بیٹے ہیں۔ وہ جواب میں یہی کہتیں اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا کیا ہوا؟ لوگ کہتے حضور صلی اللہ علیہ وسلم آگے ہیں۔ یہاں تک کہ وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم تک پہنچ گئیں اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے کپڑے کے ایک کونے کو پکڑ کر کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! میرے ماں باپ آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر قربان ہوں! جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم صحیح سالم ہیں تو مجھے اپنے مرجانے والوں کی کوئی پرواہ نہیں۔

[اخرجه الطبرانی قال الهیثمی ۶: ۱۱۵، ورواه الطبرانی فی الاوسط عن شیخه محمد بن شعیب ولم اعرفه و بقیة رجاله ثقات انتهٰی]

حضرت زبیر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں جنگ احد کے دن میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مدینہ میں رہا۔ اس دن حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ رضی اللہ عنہم میں سے کوئی مدینہ منورہ میں نہیں رہا تھا (سارے ہی جنگ میں شریک تھے جنگ بہت سخت تھی) اور شہداء کی تعداد بڑھتی جا رہی تھی اتنے میں ایک آدمی نے چیخ کر کہا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) شہید ہو گئے ہیں (یہ سن کر) عورتیں رونے لگ گئیں۔ ایک عورت نے کہا رونے میں جلدی نہ کرو میں دیکھ کر آتی ہوں۔ چنانچہ وہ عورت پیدل چل پڑی اور اس کو صرف حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ہی غم تھا اور وہ صرف حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے میں پوچھ رہی تھی۔

[عند البزار قال الهیثمی ۶: ۱۱۵، وفیه عمر بن صفوان و هو مجهول انتهٰی]

حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم قبیلہ بنو دینار کی ایک عورت کے پاس سے گزرے اس کا خاوند، بھائی اور باپ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ جنگ احد میں شہید ہو چکے تھے جب لوگوں نے اسے ان تینوں کی شہادت کی خبر دی تو (اسے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خیریت معلوم کرنے کی فکر اتنی زیادہ تھی کہ اس خبر کا اس پر کوئی اثر نہ ہوا بلکہ) اس نے کہا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا کیا ہوا؟ (حضور صلی اللہ علیہ وسلم مجھے نظر نہیں آ رہے ہیں) لوگوں نے کہا اے اُم فلاں! حضور صلی اللہ علیہ وسلم خیریت سے ہیں اور الحمد للہ! حضور صلی اللہ علیہ وسلم ویسے ہی ہیں جیسا تم چاہتی ہو۔ اس عورت نے کہا حضور صلی اللہ علیہ وسلم مجھے دکھاؤ تاکہ میں انہیں (اپنی آنکھوں سے) دیکھ لوں۔ لوگوں نے اس عورت کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف

اشارہ کر کے بتایا کہ وہ ہیں۔ جب اس نے حضور ﷺ کو دیکھ لیا تو اس نے کہا آپ ﷺ (کو صحیح سالم دیکھ لینے) کے بعد اب ہر مصیبت ہلکی اور آسان ہے۔

[عند ابن اسحاق کذا فی البدایة ۴: ۴۷]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں جنگ احد کے دن حضرت ابوطلحہ رضی اللہ عنہ حضور ﷺ کے سامنے کھڑے ہو کر (دشمن پر) تیر چلا رہے تھے اور حضور ﷺ ان کے پیچھے تھے اور وہ حضور ﷺ کے لیے ڈھال بنے ہوئے تھے اور وہ بڑے ماہر تیر انداز تھے۔ جب بھی وہ تیر چلاتے حضور ﷺ اوپر ہو کر دیکھتے کہ تیر کہاں گرا ہے اور حضرت ابوطلحہ رضی اللہ عنہ اپنا سینہ اوپر کر کے کہتے یا رسول اللہ ﷺ! میرے ماں باپ آپ ﷺ پر قربان ہوں! آپ ﷺ ایسے ہی نیچے رہیں کہیں آپ ﷺ کو کوئی تیر نہ لگ جائے۔ میرا سینہ آپ ﷺ کے سینے کی حفاظت کے لیے حاضر ہے۔ حضرت ابوطلحہ رضی اللہ عنہ حضور ﷺ کے سامنے خود کو ڈھال بنائے ہوئے تھے اور آپ ﷺ کی حفاظت کی خاطر خود کو شہید ہونے کے لیے پیش کر رہے تھے اور کہہ رہے تھے یا رسول اللہ ﷺ! میں بہت مضبوط اور طاقت ور ہوں آپ ﷺ مجھے اپنی تمام ضرورتوں میں استعمال فرمائیں اور جو چاہیں حکم دیں۔

[اخرجه احمد کذا فی البدایة ۴: ۲۷، واخرجه ابن سعد ۳: ۱۶۵ عن انس نحوه]

جلد اول میں حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ کی بہادری کے باب میں طبرانی کی روایت سے یہ حدیث گزر چکی ہے کہ حضرت قتادہ بن نعمان رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ کو ہدیہ میں ایک کمان ملی آپ ﷺ نے وہ کمان احد کے دن مجھے دے دی۔ میں اس کمان کو لے کر حضور ﷺ کے سامنے کھڑے ہو کر خوب تیر چلاتا رہا یہاں تک کہ اس کا سرا ٹوٹ گیا۔ میں برابر حضور ﷺ کے چہرے کے سامنے کھڑا رہا اور میں اپنے چہرے پر تیروں کو لیتا رہا۔ جب بھی کوئی تیر آپ ﷺ کے چہرے کی طرف مڑ جاتا تو میں اپنے سر کو گھما کر تیر کے سامنے لے آتا اور حضور ﷺ کے چہرے کو بچا لیتا (چونکہ میری کمان ٹوٹ چکی تھی اس لئے) میں تیر چلا نہیں سکتا تھا۔

## حضور ﷺ کی جدائی کے یاد آ جانے پر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا رونا

حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔ حضور ﷺ مرض الوفات میں ایک دن ہمارے پاس تشریف لائے، ہم لوگ مسجد میں تھے۔ آپ ﷺ نے سر پر پٹی باندھ رکھی تھی آپ ﷺ سیدھے

میرے خاندان کے مرد۔ سب سے زیادہ قریب کے رشتہ والا پھر اس کے بعد والا درجہ بدرجہ۔ پھر ہم نے پوچھا ہم آپ ﷺ کو کن کپڑوں میں کفن دیں؟ آپ ﷺ نے فرمایا اگر تم چاہو تو میرے ان ہی کپڑوں میں کفن دے دینا یا یمنی جوڑے میں یا مصری کپڑوں میں دفن دے دینا۔ پھر ہم نے کہا ہم میں سے کون آپ ﷺ کی نماز جنازہ پڑھائے؟ یہ کہہ کر ہم بھی رو پڑے اور حضور ﷺ بھی۔ آپ ﷺ نے فرمایا ذرا ٹھہرو اللہ تمہاری مغفرت فرمائے اور تمہیں تمہارے نبی ﷺ کی طرف سے بہترین جزاء عطا فرمائے! جب تم مجھے غسل دے چکو اور میرے جنازے کو میرے اس کمرے میں قبر کے کنارے پر رکھ دو تو پھر تم سب تھوڑی دیر پہلے باہر چلے جانا کیونکہ سب سے پہلے میرے خلیل اور ہم نشین حضرت جبرائیل علیہ السلام میری نماز جنازہ پڑھیں گے۔ پھر حضرت میکائیل پھر حضرت اسرافیل پھر ملک الموت اپنے پورے لشکر کے ساتھ پھر سارے فرشتے نماز جنازہ پڑھیں گے پھر تم ایک ایک جماعت بن کر اندر آ جانا اور مجھ پر صلوٰۃ و سلام پڑھنا اور کسی عورت کو نوحہ کر کے نہ رونے دینا اور نہ شور مچانے دینا اور نہ بلند آواز سے رونے دینا ورنہ مجھے تکلیف ہوگی۔ پہلے میرے خاندان کے مرد اندر آ کر صلوٰۃ و سلام پڑھیں پھر تم لوگ تو میری طرف سے اپنے لیے سلام قبول کر لو اور جتنے میرے بھائی اس وقت غائب ہیں انہیں میرا سلام کہہ دینا اور میں تمہیں اس بات پر گواہ بناتا ہوں کہ میرے بعد جو بھی تمہارے دین میں داخل ہو میں اسے بھی سلام کہہ رہا ہوں اور آج سے لے کر قیامت تک جو بھی میرے دین کا اتباع کرے گا میں اسے بھی سلام کہہ رہا ہوں پھر ہم نے کہا یا رسول اللہ ﷺ! ہم میں سے کون آپ ﷺ کو قبر میں اتارے؟ آپ ﷺ نے فرمایا میرے خاندان کے مرد اور ان کے ساتھ بہت سے فرشتے ہوں گے۔ وہ فرشتے تو تمہیں دیکھ رہے ہوں گے لیکن تم انہیں نہ دیکھ سکو گے۔

[اخرجه البزار قال الهيثمي ۹:۲۵، رجاله رجال الصحيح غير محمد بن اسماعيل بن سمرة الاحمسي و هو ثقة و رواه الطبراني في الاوسط بنحوه الا انه قال قبل موته بشهر و ذكر في اسناده ضعيفه عنهم اشعث بن طابق قال الازدي لاصح حديثه انتهى و اخرجه ابونعيم في الحلية ۴:۱۶۸، عن ابن مسعود رضي الله عنه بنحوه مطولا بفرق يسر ثم قال هذا حديث غريب من حديث مرة عن عبد الله لم يروه متصل الاسناد ولا عبدالملك بن عبدالرحمن و هو ابن الاصبهاني واخرجه ابن سعد ۲:۲۵۶، عن ابن مسعود بنحوه مطولا و في اسناده الواقدي بمعناه]

# حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا وصال مبارک

حضرت یزید بن بابنوس رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں میں اپنے ایک ساتھی کے ساتھ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی خدمت میں گیا۔ ہم نے ان کی خدمت میں اندر آنے کی اجازت چاہی۔ انہوں نے ہمارے لیے ایک تکیہ رکھ دیا اور درمیان میں اپنی طرف پردہ کھینچ لیا (اور ہمیں اندر آنے کی اجازت دے دی اندر جا کر) میرے ساتھی نے کہا اے اُم المؤمنین! آپ عراک کے بارے میں کیا فرماتی ہیں؟ انہوں نے فرمایا عراک کیا ہوتا ہے؟ میں نے اپنے ساتھی کے کندھے پر ہاتھ مارا حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا ایسے نہ کرو تم نے اپنے بھائی کو تکلیف پہنچائی ہے اچھا عراک کیا ہوتا ہے؟ حیض کو کہتے ہیں (یعنی تم حالت حیض میں بیوی کے جسم کو ہاتھ اور جسم لگانے کے بارے میں پوچھ رہے ہو) اللہ تعالیٰ نے جو کچھ حیض کے بارے میں فرمایا ہے تم اسی پر عمل کرو (اور اس بارے میں میں اپنا قصہ سناتی ہوں) میں حالت حیض میں ہوتی تھی حضور صلی اللہ علیہ وسلم مجھ سے لپٹتے تھے اور میرے سر کا بوسہ لیتے تھے لیکن میرے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے جسم کے درمیان ایک کپڑا ہوتا تھا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا معمول یہ تھا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم جب میرے دروازے کے پاس سے گزرتے تو اکثر ایسی کوئی بات ارشاد فرما جاتے جس سے مجھے فائدہ ہوتا۔ ایک دن آپ صلی اللہ علیہ وسلم میرے دروازے کے پاس سے گزرے لیکن آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کچھ نہ فرمایا اس کے بعد دو تین مرتبہ اور گزرے لیکن کچھ نہ فرمایا۔ میں نے خادمہ سے کہا اے لڑکی! میرے لیے دروازہ پر تکیہ رکھ دو اور میں نے سر پر پٹی باندھ لی (اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو متوجہ کرنے کے لیے بیمار بن کر تکیہ پر ٹیک لگا لی) اتنے میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم میرے پاس سے گزرے تو فرمایا اے عائشہ تمہیں کیا ہو گیا؟ میں نے کہا سر میں درد ہو رہا ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہائے میرے سر میں بھی درد ہے پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لے گئے۔ ابھی تھوڑی دیر ہی گزری تھی کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو ایک کمبل میں اٹھا کر لایا گیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم میرے پاس تشریف لے آئے اور ازواج مطہرات کو یہ پیغام بھیجا کہ میں بیمار ہو گیا ہوں اور مجھ میں اتنی ہمت نہیں ہے کہ میں باری باری تمہارے ہاں جاؤں تم مجھے اجازت دے دو تا کہ میں عائشہ کے پاس ٹھہر جاؤں۔ چنانچہ میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی تیمارداری کرنے لگی۔ اس سے پہلے میں نے کبھی کسی کی تیمارداری نہیں کی تھی۔ ایک دن حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا سر میرے کندھے پر رکھا ہوا تھا کہ اتنے میں

سے ہے۔(اصل رضا بر قضا ہے)

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے خوف سے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا رونا

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ کسی نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا کہ انصار کے مرد اور عورتیں مسجد میں بیٹھے ہوئے رو رہے ہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے پوچھا وہ کیوں رو رہے ہیں؟ اس نے کہا اس ڈر سے رو رہے ہیں کہ کہیں آپ کا انتقال نہ ہو جائے۔ چنانچہ اس پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم حجرہ سے باہر تشریف لائے اور اپنے منبر پر بیٹھ گئے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم ایک کپڑا اوڑھے ہوئے تھے جس کے دونوں کنارے اپنے کندھوں پر ڈال رکھے تھے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم سر پر ایک میلی پٹی باندھے ہوئے تھے۔ حمد وثناء کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

"اما بعد! اے لوگو! آئندہ لوگ زیادہ ہوتے جائیں گے اور انصار کم ہوتے جائیں گے یہاں تک کہ انصار لوگوں میں ایسے ہو جائیں گے جیسے کھانے میں نمک۔ لہٰذا جو بھی انصار کے کسی کام کا ذمہ دار بنے اسے چاہئے کہ ان کے بھلا کرنے والے کی بھلائی کو قبول کرے اور ان کے برے سے درگزر کرے۔"

[اخرجه البزار قال الهيثمى فى المجمع ۱۰:۳۷۰ رواه البزار عن ابن كرامة عن ابن موسى ولم اعرف الان اسماءهما وبقية انتهى وقال فى هامشه عن ابن حجر ابن كرامة هو محمد بن عثمان بن كرامة و ابن موسى وهو عبد الله وهما من رجال الصحيح انتهى و اخرجه ابن سعد ۲:۲۵۲ عن ابن عباس نحوه]

حضرت اُم فضل بنت حارث رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے مرض الوفات میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آئی اور میں رونے لگی۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے سر اٹھا کر فرمایا کیوں رو رہی ہو؟ میں نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے انتقال کے خوف سے اور اس وجہ سے کہ پتہ نہیں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد ہمیں لوگوں کی طرف سے کیسا رویہ برداشت کرنا پڑے گا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تمہیں میرے بعد کمزور سمجھا جائے گا۔

[اخرجه احمد قال الهيثمى ۹:۳۴ و فيه يزيد بن ابى زياد ضعفه جماعة]

# حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا (صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور اُمت کو) الوداع کہنا

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں ہمارے محبوب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم (میرے والد اور میری جان ان پر قربان ہو) کے انتقال سے چھ دن پہلے ہمیں ان کے انتقال کی خبر ہوگئی تھی۔ جب جدائی کا وقت قریب آیا تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں اماں جان حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے گھر میں جمع فرمایا۔ ہمارے اوپر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی نظر پڑی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی آنکھوں سے آنسو بہہ پڑے اور فرمایا مرحبا! تمہیں خوش آمدید! اللہ تمہاری عمر دراز کرے! اللہ تمہاری حفاظت فرمائے۔ اللہ تمہیں ٹھکانہ دے۔ اللہ تمہاری مدد فرمائے۔ اللہ تمہیں بلند فرمائے۔ اللہ تمہیں سلامت رکھے۔ اللہ تمہیں قبول فرمائے۔ میں تمہیں وصیت کرتا ہوں کہ اللہ سے ڈرتے رہنا اور اللہ سے درخواست کرتا ہوں کہ وہ تمہارا خیال رکھے اور تمہارے کام اسی کے سپرد کرتا ہوں۔ میں تمہیں اس بات سے واضح طور پر ڈراتا ہوں کہ اللہ کے مقابلہ میں اس کے بندوں کے متعلق اس کی زمین پر تکبر نہ کرنا کیونکہ اللہ تعالیٰ نے مجھ سے اور تم سے فرمایا ہے:

﴿تِلْكَ الدَّارُ الْاٰخِرَةُ نَجْعَلُهَا لِلَّذِيْنَ لَا يُرِيْدُوْنَ عُلُوًّا فِي الْاَرْضِ وَلَا فَسَادًا وَالْعَاقِبَةُ لِلْمُتَّقِيْنَ ۝﴾ [سورۃ قصص آیت:۸۳]

''یہ عالم آخرت ہم ان ہی لوگوں کے لیے خاص کرتے ہیں جو دنیا میں نہ بڑا بننا چاہتے ہیں اور نہ فساد کرنا اور نیک نتیجہ متقی لوگوں کو ملتا ہے۔''

اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے:

﴿اَلَيْسَ فِيْ جَهَنَّمَ مَثْوًى لِّلْمُتَكَبِّرِيْنَ﴾ [سورۃ زمر آیت:۶۰]

''کیا ان متکبرین کا ٹھکانہ جہنم نہیں ہے؟''

پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ کا مقرر کردہ وقت اور اللہ تعالیٰ سدرۃ المنتہیٰ (ساتویں آسمان پر بیری کا ایک درخت ہے فرشتوں کے پہنچنے کی حدود وہیں تک ہے اور ایک مرکزی مقام ہے۔ عرش الٰہی سے احکام یہیں پہنچتے ہیں) جنت الماویٰ (متقیوں کی آرام والی جنت) لبریز پیالے اور سب سے بلند رفیق (یعنی اللہ تعالیٰ) کی طرف واپس جانے کا وقت بالکل قریب آگیا ہے۔ ہم نے پوچھا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! اس وقت آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو غسل کون دے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

حضور ﷺ کا سر میرے سر کی طرف جھک گیا میں سمجھی کہ حضور ﷺ میرے سر کا بوسہ وغیرہ لینا چاہتے ہیں کہ اتنے میں آپ ﷺ کے منہ مبارک سے ایک ٹھنڈا قطرہ نکل کر میری ہنسلی کے گڑھے میں گرا تو اس سے میرے سارے جسم کے رونگٹے کھڑے ہوگئے۔ میں یہ سمجھی کہ آپ ﷺ بیہوش ہوگئے ہیں۔ میں نے آپ ﷺ پر ایک چادر ڈال دی۔ پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ اور حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ آئے اور انہوں نے اندر آنے کی اجازت مانگی میں نے دونوں کو اجازت دے دی اور اپنی طرف پردہ کھینچ لیا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضور ﷺ کو دیکھ کر کہا ہائے بیہوشی! حضور ﷺ کی بیہوشی کتنی زیادہ ہے۔ پھر ہم دونوں کھڑے ہو کر چل دیئے۔ جب دروازے کے قریب پہنچے تو حضرت مغیرہ رضی اللہ عنہ نے کہا حضور ﷺ کا انتقال ہوگیا ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا نہیں، تم غلط کہتے ہو اور تم ہمیشہ فتنہ والی بات کرتے ہو جب تک اللہ تعالیٰ منافقوں کو بالکل ختم نہیں کردیں گے حضور ﷺ کا انتقال نہیں ہوگا پھر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ آگئے۔ میں نے وہ پردہ ہٹا دیا۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے حضور ﷺ کو دیکھ کر کہا اِنَّا لِلّٰهِ وَ اِنَّا اِلَیْهِ رَاجِعُوْنَ اللہ کے رسول ﷺ کا انتقال ہوگیا۔ پھر حضور ﷺ کے سر کی طرف سے انہوں نے اپنا منہ جھکایا اور حضور ﷺ کی پیشانی کا بوسہ لے کر کہا ہائے اللہ کے نبی! پھر اپنے سر کو اوپر اٹھایا پھر منہ کو جھکا کر دوبارہ پیشانی کا بوسہ لیا اور کہا میرے خاص دوست! پھر سر کو اوپر اٹھایا پھر منہ کو جھکا کر تیسری مرتبہ پیشانی کا بوسہ لیا اور کہا ہائے میرے جگری دوست! حضور ﷺ کا انتقال ہوگیا ہے۔ پھر وہ مسجد چلے گئے اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ لوگوں میں بیان کر رہے تھے اور کہہ رہے تھے کہ جب تک اللہ تعالیٰ منافقوں کو بالکل ختم نہیں کرے گا اللہ کے رسول ﷺ کا انتقال نہیں ہوگا۔ (حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے آنے پر حضرت عمر رضی اللہ عنہ رک گئے اور) حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے اللہ کی حمد وثناء کے بعد یہ بیان کیا کہ اللہ تعالیٰ (قرآن مجید میں) فرماتے ہیں:

﴿اِنَّكَ مَيِّتٌ وَّاِنَّهُمْ مَّيِّتُوْنَ﴾ [سورۃ زمر آیت:۳۰]

''آپ کو بھی مرنا ہے اور ان کو بھی مرنا ہے۔''

اور یہ آیت پوری پڑھی اور اللہ تعالیٰ یہ بھی فرماتے ہیں:

﴿وَ مَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ اَفَائِنْ مَّاتَ اَوْ قُتِلَ انْقَلَبْتُمْ عَلٰٓی اَعْقَابِكُمْ وَ مَنْ يَّنْقَلِبْ عَلٰی عَقِبَيْهِ﴾ [سورۃ آل عمران آیت:۱۴۴]

''اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم نرے رسول ہی تو ہیں آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے پہلے اور بھی بہت سے رسول گزر چکے ہیں سو اگر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا انتقال ہو جائے یا آپ صلی اللہ علیہ وسلم شہید ہو جائیں تو کیا تم لوگ الٹے پاؤں پھر جاؤ گے اور جو شخص الٹا پھر جائے گا تو خدا تعالیٰ کا کوئی نقصان نہ کرے گا۔''

یہ آیت بھی پوری پڑھی۔ پھر اس کے بعد فرمایا جو اللہ کو معبود سمجھتا تھا تو وہ سمجھ لے کہ اللہ تو زندہ ہیں ان پر موت طاری نہیں ہو سکتی اور جو شخص محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو معبود سمجھتا تھا تو وہ سن لے کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا انتقال ہو گیا ہے۔ اس پر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا اچھا کیا' یہ آیتیں اللہ کی کتاب (قرآن مجید) میں (مجھے یہ آیتیں یاد ہی نہ رہیں) اب حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ کے پڑھنے سے یاد آئی ہیں (اور ان میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے انتقال پانے کا ذکر ہے) پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا اے لوگو! یہ ابو بکر رضی اللہ عنہ ہیں اور یہ مسلمانوں میں بڑے عمدہ اور اعلیٰ کارناموں والے ہیں لہٰذا ان سے بیعت ہو جاؤ۔ چنانچہ لوگ ان سے بیعت ہو گئے۔ [اخرجه احمد كذا في البداية ٥:٢٤١، قال الهيثمي ٩:٣٣، رجال احمد ثقات و رواه و ابويعلى بنحوه مع زيادة باسناد ضعيف انتهى و اخرجه ابن سعد ٢:٢٦٧، عن يزيد بن بابنوس نحوه مختصراً]

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی تجہیز و تکفین

حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں جب ہم لوگ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی تجہیز و تکفین کی تیاری کرنے لگے تو باہر لوگ بہت تھے اس لیے ہم نے دروازہ اندر سے بند کر دیا اس پر انصار نے پکار کر کہا ہم حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ماموں ہیں (حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی والدہ مدینہ کی تھیں) اور ہمیں اسلام میں نمایاں مرتبہ حاصل ہے اور قریش نے پکار کر کہا ہم حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے والد کے خاندان کے لوگ ہیں (یعنی انصار اور قریش کے لوگ سب ہی اندر جا کر غسل دینے میں شریک ہونا چاہتے تھے) اس پر حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ نے بلند آواز سے فرمایا اے مسلمانو! ہر خاندان اور قریبی رشتہ دار اپنے جنازہ کے دوسروں سے زیادہ حق دار ہوتے ہیں (لہٰذا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے چچا حضرت عباس رضی اللہ عنہ اور چچا زاد بھائی زیادہ حق دار ہیں) اس لیے ہم تمہیں خدا کا واسطہ دے کر کہتے ہیں کہ (تم اندر نہ آؤ کیونکہ) اگر تم سب اندر آ گئے تو جو زیادہ حق دار ہیں وہ پیچھے رہ جائیں گے اللہ کی قسم! اندر صرف وہی آئے

گا جسے بلایا جائیگا۔ حضرت علی بن حسین رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں انصار نے پکار کر کہا (حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی تجہیز وتکفین میں) ہمارا بھی حق ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے بھانجے ہیں اور اسلام میں ہمارا بہت بڑا مقام ہے اور انہوں نے یہ مطالبہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے سامنے پیش کیا تو انہوں نے فرمایا قریبی رشتہ دار اور خاندان والے اس کام کے زیادہ حق دار ہیں لہٰذا تم یہ مطالبہ حضرت علی اور حضرت عباس رضی اللہ عنہما کے سامنے پیش کرو کیونکہ اندر وہی جائے گا جسے یہ حضرات چاہیں گے۔

[اخرجه ابن سعد ۲:۹۱]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی بیماری بڑھ گئی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا اور حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا تھیں۔ اتنے میں حضرت علی رضی اللہ عنہ داخل ہوئے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں دیکھ کر سر اٹھایا اور فرمایا میرے قریب آ جاؤ۔ میرے قریب آ جاؤ۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے قریب جا کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنے سہارے سے بٹھا لیا اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال تک ان ہی کے پاس رہے۔ جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا انتقال ہو گیا تو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے کھڑے ہو کر اندر سے دروازہ بند کر لیا۔ حضرت عباس رضی اللہ عنہ اور بنو عبدالمطلب (حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے دادا کے خاندان والے) آ کر باہر دروازے پر کھڑے ہو گئے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ کہنے لگے میرے والد آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر قربان ہوں! آپ صلی اللہ علیہ وسلم زندگی میں بھی پاک تھے اور انتقال کے بعد بھی پاک ہیں اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے جسم سے ایسی عمدہ خوشبو مہک رہی تھی کہ لوگوں نے ویسی خوشبو کبھی نہیں دیکھی تھی۔ پھر حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا عورتوں کی طرح رونا چھوڑ دو اور اپنے حضرت کی تجہیز و تکفین کی طرف متوجہ ہو جاؤ۔ اس پر حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا حضرت فضل بن عباس رضی اللہ عنہما کو اندر میرے پاس بھیج دو۔ انصار نے کہا ہم تمہیں اللہ کا اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے اپنے تعلق کا واسطہ دے کر کہتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے کفن اور غسل میں ہمارا بھی حصہ ہو (اس پر حضرت علی رضی اللہ عنہ نے کہا اپنا ایک آدمی اندر بھیج دو) چنانچہ انصار نے اپنا ایک آدمی اندر بھیجا جس کا نام اوس بن خولی رضی اللہ عنہ تھا وہ ایک ہاتھ میں گھڑا بھی اٹھائے ہوئے تھے۔ یہ حضرات ابھی اندر ہی تھے غسل شروع نہیں کیا تھا کہ انہیں یہ آواز سنائی دی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے کپڑے مت اتارو اور وہ جیسے ہیں ویسے ہی ان کو قمیص میں غسل دے دو (اللہ تعالیٰ نے فرشتے کے ذریعہ ان حضرات کی اس موقع پر رہبری فرمائی) چنانچہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو غسل دیا۔ وہ قمیص کے نیچے ہاتھ ڈال کر جسم کو

نہلاتے تھے اور حضرت فضل (پردے کے لئے) چادر تھامے ہوئے تھے اور وہ انصاری پانی لا رہے تھے اور حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اپنے ہاتھ پر کپڑا باندھا ہوا تھا۔[اخرجه الطبرانی قال الهیثمی ۹:۳۶' فیه یزید بن ابی زیاد و هو حسن الحدیث علی ضعفه و بقیة رجاله ثقات وروی ابن ماجة بعضه انتهٰی واخرجه ابن سعد ۲: ۶۳' عن عبد اللّٰه بن الحارث بمعناه]

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر نماز جنازہ پڑھے جانے کی کیفیت

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا انتقال ہو گیا تو پہلے مردوں کو جماعتوں کی صورت میں اندر بھیجا گیا اور انہوں نے امام کے بغیر ہی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز جنازہ پڑھی۔ وہ نماز پڑھ کر باہر آ گئے پھر عورتوں کو اندر بھیجا گیا اور انہوں نے نماز جنازہ پڑھی پھر بچوں کو اندر داخل کیا گیا اور انہوں نے نماز جنازہ پڑھی۔[اخرجه ابن اسحاق]

پھر غلاموں کو جماعتوں کی صورت میں اندر بھیجا گیا اور انہوں نے نماز جنازہ پڑھی۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز جنازہ میں ان سب حضرات کا کوئی امام نہیں تھا۔

حضرت سہل بن سعد رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو کفن پہنا دیا گیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو چارپائی کے اوپر رکھا گیا اور پھر وہ چارپائی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر کے کنارے پر رکھ دی گئی پھر لوگ اپنے ساتھیوں کے ساتھ اندر آتے اور اکیلے اکیلے بغیر امام کے نماز پڑھتے۔ حضرت موسیٰ بن محمد بن ابراہیم رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں مجھے اپنے والد کی لکھی ہوئی یہ تحریر ملی کہ جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو کفن پہنا دیا گیا اور انہیں چارپائی پر رکھ دیا گیا تو حضرت ابوبکر اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما اندر تشریف لائے اور ان کے ساتھ اتنے مہاجرین و انصار بھی تھے جو اس کمرے میں آ سکتے تھے۔ ان دونوں حضرات نے کہا السلام علیك ایها النبی ورحمة الله وبرکاته۔ پھر ان ہی الفاظ کے ساتھ مہاجرین اور انصار نے سلام کیا پھر ان سب نے صفیں بنا لیں اور امام کوئی نہ بنا۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ پہلی صف میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے تھے۔ ان دونوں حضرات نے کہا اے اللہ! ہم اس بات کی گواہی دیتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر جو کچھ آسمان سے نازل ہوا تھا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے وہ پہنچا دیا اور انہوں نے اپنی اُمت کے ساتھ پوری خیر خواہی کی اور اللہ کے راستہ میں انہوں نے

خوب محنت کی اور جہاد کیا یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے دین کو عزت عطا فرمادی اور اللہ کا کلمہ یعنی دین اسلام پورا ہو گیا اور لوگ اللہ وحدہ لاشریک لہ پر ایمان لے آئے۔ اے ہمارے معبود! ہمیں ان لوگوں میں سے بنا جو اس بات پر عمل کرتے ہیں جو ان پر اتاری گئی اور ہمیں آخرت میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ جمع فرما اور ہمارا ان سے تعارف کرا دینا اور ان کا تعارف ہم سے کیونکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم مومنوں کے لیے بڑے شفیق اور مہربان تھے۔ ہم حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان لانے کا دنیا میں بدلہ نہیں چاہتے اور نہ اس ایمان کو کسی قیمت پر کبھی بیچیں گے۔ لوگ ان کی دعا پر آمین کہتے جاتے اس طرح لوگ فارغ ہو کر نکلتے جاتے اور دوسرے اندر آجاتے یہاں تک کہ تمام مردوں نے نماز پڑھی پھر عورتوں نے پھر بچوں نے پڑھی۔

[اخرجه الواقدی كذا فی البداية ۵:۲۶۵، واخرجه ابن سعد ۲:۶۹، ايضاً عن الواقدی عن موسیٰ بن محمد بن ابراهيم بن الحارث التيمی نحوه]

حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو چارپائی پر رکھ دیا گیا تو میں نے کہا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز جنازہ کا کوئی امام نہیں بنے گا کیونکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم جیسے زندگی میں تمہارے امام تھے ایسے ہی انتقال کے بعد بھی تمہارے امام ہیں اس پر لوگ جماعتوں کی صورت میں داخل ہوتے اور صفیں بنا کر تکبیریں کہتے اور ان کا کوئی امام نہ ہوتا اور میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے کھڑے ہو کر یہ کہتا جاتا السلام عليك ايها النبی ورحمة الله وبركاته۔ اے اللہ! ہم اس بات کی گواہی دیتے ہیں کہ جو ان پر نازل کیا گیا تھا وہ انہوں نے سارا پہنچا دیا اور اپنی امت کی پوری خیر خواہی کی اور اللہ کے راستہ میں خوب محنت کی اور جہاد کیا۔ یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے دین کو عزت عطا فرمائی اور اللہ کا کلمہ پورا ہو گیا۔ اے اللہ! ہمیں ان لوگوں میں سے بنا جو اس وحی کا اتباع کرتے ہیں جو ان پر نازل کی گئی تھی اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد ہم کو ثابت قدم رکھنے میں ہمیں ان کے ساتھ جمع فرما اور لوگ آمین کہتے جاتے۔ پہلے مردوں نے نماز پڑھی پھر عورتوں نے پھر بچوں نے۔ [اخرجه ابن سعد ۲:۷۰، ايضاً عن عبد الله بن محمد بن عمر بن علی بن ابی طالب عن ابيه عن جده كذا فی الكنز ۴:۵۵]

# حضور ﷺ کی وفات پر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی حالت اور ان کا

## حضور ﷺ کی جدائی پر رونا

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضور ﷺ کا انتقال ہو گیا۔ حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ نے دیکھا کہ لوگ آپس میں چپکے چپکے باتیں کر رہے ہیں۔ حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ نے اپنے غلام سے فرمایا جاؤ اور سنو کہ لوگ چپکے چپکے کیا باتیں کر رہے ہیں پھر مجھے آ کر بتاؤ۔ اس نے واپس آ کر بتایا کہ لوگ کہہ رہے ہیں کہ حضرت محمد ﷺ کا انتقال ہو گیا ہے۔ حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ یہ سنتے ہی تیزی سے چلے اور وہ فرما رہے تھے کہ ہائے! میری کمر ٹوٹ رہی ہے۔ انہیں اتنا زیادہ غم تھا کہ لوگ یہی سمجھ رہے تھے کہ یہ مسجد تک نہیں پہنچ سکیں گے۔ بہر حال وہ ہمت کر کے کسی طرح مسجد پہنچ ہی گئے۔

[اخرجه ابن خسرو كذا في الكنز ۴:۴۸]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں جب حضور ﷺ نے دنیا سے پردہ فرما لیا تو حضرت بکر رضی اللہ عنہ حضور ﷺ کے حجرہ سے مسجد میں تشریف لائے۔ اس وقت حضرت عمر رضی اللہ عنہ مسجد میں بن میں بیان کر رہے تھے۔ حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ نے کہا اے عمر! بیٹھ جاؤ (اس پر حضرت عمر رضی اللہ عنہ گئے) حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ نے اللہ تعالیٰ کی حمد و ثناء اور کلمہ شہادت کے بعد فرمایا:

اما بعد! تم میں سے جو آدمی حضرت محمد ﷺ کی عبادت کرتا تھا اسے معلوم ہو جانا چاہئے کہ حضرت محمد ﷺ کا انتقال ہو گیا اور جو اللہ تعالیٰ کی عبادت کرتا تھا اسے یقین ہونا چاہئے کہ اللہ تعالیٰ ہمیشہ زندہ رہیں گے ان کو موت نہیں آ سکتی اور اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں فرمایا ہے:

﴿وَ مَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ اَفَاۡئِنْ مَّاتَ اَوْ قُتِلَ انْقَلَبْتُمْ عَلٰٓى اَعْقَابِكُمْ﴾ [سورۃ آل عمران آیت: ۱۴۴]

"اور محمد (ﷺ) نرے رسول ہی تو ہیں آپ ﷺ سے پہلے اور بہت سے رسول گزر چکے ہیں سو اگر آپ ﷺ کا انتقال ہو جائے یا آپ ﷺ شہید ہی ہو جائیں تو کیا تم لوگ الٹے پھر جاؤ گے۔"

بوڑھے نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے کان کے ساتھ منہ لگا کر کہا اس ذات کی قسم جس نے حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو حق دے کر اور رسول بنا کر بھیجا ہے میں نے بھی وہ کام اب تک دوبارہ نہیں کیا۔ یہ سن کر حضرت عمر رضی اللہ عنہ زور زور سے اللہ اکبر کہنے لگے اور لوگوں کو پتہ نہیں تھا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کس وجہ سے اللہ اکبر کہہ رہے ہیں۔ [اخرجه ابو الشیخ كذا فی الكنز ۲: ۱۴۱]

حضرت ابوقلابہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو کسی نے بتایا کہ حضرت ابو محجن ثقفی رضی اللہ عنہ اپنے گھر اپنے ساتھیوں کو لے کر شراب پیتے ہیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ تشریف لے گئے یہاں تک کہ حضرت ابو محجن رضی اللہ عنہ کے پاس ان کے گھر میں چلے گئے تو وہاں ان کے پاس صرف ایک آدمی تھا۔ حضرت ابو محجن رضی اللہ عنہ نے کہا اے امیر المؤمنین! یہ (گھر میں اجازت کے بغیر تجسس کے لیے داخل ہونا) آپ کے لیے جائز نہیں ہے۔ اللہ تعالیٰ نے آپ کو تجسس سے منع فرمایا ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا یہ آدمی کیا کہہ رہا ہے؟ حضرت زید بن ثابت اور حضرت عبدالرحمن بن ارقم رضی اللہ عنہما نے کہا اے امیر المؤمنین! یہ ٹھیک کہہ رہے ہیں' آپ کا اس طرح اندر جانا واقعی تجسس ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ انہیں چھوڑ کر باہر آ گئے۔ [اخرجه الطبرانی كذا فی الكنز ۲: ۱۴۱]

## مسلمان کے عیب کو چھپانا

حضرت شعبی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں ایک آدمی نے آ کر حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کی خدمت میں عرض کیا کہ میری ایک بیٹی تھی جسے میں نے زمانہ جاہلیت میں ایک دفعہ تو زندہ قبر میں دفن کر دیا تھا لیکن پھر مرنے سے پہلے اسے باہر نکال لیا تھا پھر اس نے ہمارے ساتھ اسلام کا زمانہ پایا اور مسلمان ہو گئی پھر اس سے ایسا گناہ سرزد ہو گیا جس پر شرعی سزا لازم آتی ہے اس پر اس نے بڑی چھری سے خود کو ذبح کرنے کی کوشش کی ہم لوگ موقع پر پہنچ گئے اور اسے بچا لیا لیکن اس کے گلے کی کچھ رگیں کٹ گئی تھیں پھر ہم نے اس کا علاج کیا اور وہ ٹھیک ہو گئی اس کے بعد اس نے توبہ کی اور اس کی دینی حالت بہت اچھی ہو گئی۔ اب ایک قوم کے لوگ اس کی شادی کا پیغام دے رہے ہیں انہیں اس کی ساری بات بتا دوں؟ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا اللہ نے تو اس کا عیب چھپایا تھا تم اسے ظاہر کرنا چاہتے ہو اللہ کی قسم! اگر تم نے کسی کو اس لڑکی کی کوئی بات بتائی تو میں تمہیں ایسی سزا دوں گا جس سے تمام شہریوں کو عبرت ہو گی بلکہ اس کی شادی اس طرح کرو جس طرح ایک

پاکدامن مسلمان عورت کی کی جاتی ہے۔[اخرجه هناد والحارث كذا في الكنز ۲: ۱۵۰]

حضرت شعبی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں۔ ایک لڑکی سے برا کام ہو گیا جس کی اسے شرعی سزا مل گئی پھر اس کی قوم والے ہجرت کر کے آئے اور اس لڑکی نے توبہ کر لی اور اس کی دینی حالت اچھی ہو گئی۔ اس لڑکی کی شادی کا پیغام اس کے چچا کے پاس آیا تو اسے سمجھ نہ آیا کہ وہ کیا کرے اس کی بات بتائے بغیر شادی کرے تو یہ بھی ٹھیک نہیں امانتداری کے خلاف ہے اور اگر بتا دے تو یہ بھی ٹھیک نہیں، ستر مسلم کے خلاف ہے۔ اس کے چچا نے یہ بات حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کو بتائی تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا (بالکل نہ بتاؤ اور) اس کی ایسے شادی کرو جیسے تم اپنی نیک بھلی لڑکیوں کی کرتے ہو۔[عن سعيد بن منصور والبيهقي كذا في الكنز ۸: ۲۹۲]

حضرت شعبی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں ایک عورت نے آ کر حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی خدمت میں کہا اے امیر المومنین! مجھے ایک بچہ ملا اور اس کے ساتھ ایک مصری سفید کپڑا ملا جس میں سو دینار تھے میں نے دونوں کو اٹھا لیا (اور گھر لے آئی) اور اس بچے کے لیے دودھ پلانے والی عورت کا اجرت پر انتظام کیا اب میرے پاس چار عورتیں آتی ہیں اور وہ چاروں اسے چومتی ہیں۔ مجھے پتا نہیں چلتا کہ ان چاروں میں سے کون اس بچے کی ماں ہے؟ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا اب جب وہ عورتیں آئیں تو مجھے اطلاع کر دینا (وہ عورتیں آئیں تو) اس عورت نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو اطلاع کر دی (حضرت عمر رضی اللہ عنہ اس کے گھر گئے اور) ان میں سے ایک عورت سے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا تم میں سے کون اس بچے کی ماں ہے؟ اس عورت نے کہا اللہ کی قسم! آپ نے (معلوم کرنے کا) اچھا انداز اختیار نہیں کیا اللہ تعالیٰ نے ایک عورت کے عیب پر پردہ ڈالا ہے آپ اس کی پردہ دری کرنا چاہتے ہیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا تم نے ٹھیک کہا ہے۔ پھر اس پہلی عورت سے کہا آئندہ جب یہ عورتیں تمہارے پاس آئیں تو ان سے کچھ نہ پوچھنا اور ان کے بچے کے ساتھ اچھا سلوک کرتی رہنا اور پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ واپس تشریف لے گئے۔[اخرجه البيهقي ۷: ۳۲۹]

حضرت صالح بن کرز رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں میری ایک باندی سے زنا صادر ہو گیا۔ میں اس لے کر حضرت حکم بن ایوب رحمۃ اللہ علیہ کے پاس گیا میں وہاں بیٹھا ہوا تھا۔ کہ اتنے میں حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ تشریف لے آئے اور بیٹھ گئے اور فرمایا اے صالح! یہ تمہارے ساتھ باندی کیوں ہے؟ میں نے کہا میری اس باندی سے زنا صادر ہو گیا ہے اب میں اس کا معاملہ امام کے سامنے لے جانا

چاہتا ہوں تا کہ وہ اسے شرعی سزا دے۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے کہا ایسے نہ کرو۔ اپنی باندی کو واپس لے جاؤ اور اللہ سے ڈرو اور اس کے عیب پر پردہ ڈالو۔ میں نے کہا نہیں میں ایسے نہیں کروں گا۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے فرمایا ایسے نہ کرو اور میری بات مانو۔ وہ بار بار مجھ پر اصرار فرماتے رہے یہاں تک کہ میں باندی کو واپس گھر لے گیا۔ [اخرجه عبد الرزاق كذا في الكنز ۳: ۹۴]

حضرت عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ کے منشی حضرت دخین ابوالہیثم رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں میں نے حضرت عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ سے کہا ہمارے چند پڑوسی شراب پیتے ہیں میں ان کے لیے پولیس کو بلانا چاہتا ہوں تا کہ وہ ان کو پکڑ لیں۔ حضرت عقبہ رضی اللہ عنہ نے کہا ایسے نہ کرو بلکہ ان کو وعظ و نصیحت کرو اور ان کو ڈراؤ۔ میں نے کہا میں نے انہیں روکا تھا لیکن وہ رکے نہیں اس لیے میں تو اب ان کے لیے پولیس کو بلانا چاہتا ہوں تا کہ وہ ان کو پکڑ لیں۔ حضرت عقبہ رضی اللہ عنہ نے کہا تمہارا ناس ہو ایسے نہ کرو کیونکہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ جس نے کسی (مسلمان کے) عیب کو چھپایا تو اس نے زندہ درگور لڑکی کو زندہ کیا۔

[اخرجه ابوداؤد و النسائي كذا في الترغيب ۴: ۱۷۱ وقال رواه ابوداؤد والنسائي بذكر القصة وبدونها وابن حبان في صحيحه واللفظ له والحاكم و قال صحيح الاسناد قال المنذري رجال اسانيدهم ثقات ولكن اختلف فيه على ابراهيم بن نشيط اختلافا كثيرا]

حضرت بلال بن سعد اشعری رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ کو خط میں لکھا کہ دمشق کے بدمعاشوں کے نام لکھ کر میرے پاس بھیجو تو حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ نے فرمایا میرا دمشق کے بدمعاشوں سے کیا تعلق؟ اور مجھے ان کا کہاں سے پتہ چلے گا؟ اس پر ان کے بیٹے حضرت بلال رضی اللہ عنہ نے کہا میں ان کے نام لکھ دیتا ہوں اور ان کے نام لکھ کر دے دیئے۔ حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ نے فرمایا تمہیں ان کا پتہ کہاں سے چلا؟ تمہیں ان کا پتہ اسی وجہ سے چلا ہے کہ تم بھی ان میں سے ہو اس لیے ان کے ناموں کی فہرست اپنے نام سے شروع کرو اور ان کے نام حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو نہ بھیجے۔ [اخرجه البخاري في الادب ۱۸۸]

حضرت شعبی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ ایک گھر میں تھے ان کے ساتھ حضرت جریر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ بھی تھے (اتنے میں کسی کی ہوا خارج ہوگئی جس کی) بدبو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے محسوس کی تو فرمایا میں تاکید کرتا ہوں کہ جس آدمی کی ہوا خارج ہوگئی ہے وہ کھڑا ہو اور

جا کر وضو کرے۔ اس پر حضرت جریر رضی اللہ عنہ نے فرمایا اے امیر المومنین کیا تمام لوگ وضو نہ کر لیں؟ (اس سے مقصد بھی حاصل ہو جائے گا اور جس کی ہوا خارج ہوئی ہے اس کے عیب پر پردہ بھی پڑا رہے گا) حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا اللہ آپ پر رحم فرمائے آپ جاہلیت میں بھی بہت اچھے سردار تھے اور اسلام میں بھی بہت اچھے سردار ہیں۔ (پردہ پوشی کی کیسی اچھی ترکیب آپ نے بتائی)

[اخرجه ابن سعد كذا في الكنز ۲:۱۵۱]

## مسلمان سے درگزر کرنا اور اسے معاف کرنا

حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں مجھے حضرت زبیر اور حضرت مقداد رضی اللہ عنہم کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے بھیجا اور فرمایا تم لوگ یہاں سے چلو اور روضہ خاخ (جو مکہ اور مدینہ کے درمیان مدینہ سے بارہ میل کے فاصلہ پر ایک مقام ہے) پہنچ جاؤ وہاں ایک ہودہ نشین عورت ملے گی اس کے پاس ایک خط ہے وہ اس سے لے آؤ۔ چنانچہ ہم لوگ وہاں سے چلے اور ہمارے گھوڑے ایک دوسرے سے مقابلہ میں خوب تیز دوڑ رہے تھے۔ جب ہم روضہ پر پہنچے تو ہمیں وہاں ایک ہودہ نشین عورت ملی ہم نے اس سے کہا خط نکال دے اس نے کہا میرے پاس کوئی خط نہیں ہے۔ ہم نے کہا خط نکال دے نہیں تو تیرے سارے کپڑے اتار دیں گے (اور تیری تلاشی لیں گے کیونکہ جاسوس سے مسلمانوں کے راز کا خط لینے کے لیے اس کی آبروریزی کرنا درست ہے) چنانچہ اس نے اپنے سر کے جوڑے میں سے وہ خط نکال کر دے دیا۔ وہ خط لے کر ہم حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آئے تو وہ خط حضرت حاطب بن ابی بلتعہ رضی اللہ عنہ کی طرف سے مکہ کے چند مشرک لوگوں کے نام تھا جس میں انہوں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی راز کی بات لکھی ہوئی تھی۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے حاطب! یہ کیا ہے؟ انہوں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! آپ میرے بارے میں جلدی نہ فرمائیں میں قبیلہ قریش میں سے نہیں ہوں بلکہ ان کا حلیف ہوں اور آپ کے ساتھ جو مکہ کے مہاجرین ہیں ان سب کی مشرکین مکہ سے رشتہ داری ہے اس رشتہ داری کی وجہ سے وہ مشرک مسلمانوں کے جو گھر والے اور مال و دولت مکہ میں ہے ان سب کی حفاظت کرتے ہیں (میرے بھی رشتہ دار مکہ میں ہیں) میں نے سوچا کہ قریش سے میرا نسبی رشتہ تو ہے نہیں اس لیے میں (آپ کا راز بتا کر) ان پر احسان کر دیتا ہوں اس وجہ سے وہ میرے رشتہ داروں کی حفاظت کریں گے۔ میں نے یہ کام اس

وجہ سے نہیں کیا کہ میں اپنے دین سے مرتد ہو گیا ہوں یا اسلام کے بعد اب مجھے کفر پسند آ گیا ہے۔ حضور ﷺ نے فرمایا غور سے سنو یہ تم سے سچی بات کہہ رہے ہیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا مجھے اجازت دیں میں اس منافق کی گردن اڑادوں۔ حضور ﷺ نے فرمایا نہیں' یہ جنگ بدر میں شریک ہوئے تھے تمہیں کیا خبر اللہ تعالیٰ نے اہل بدر کی طرف جھانک کر فرما دیا ہو تم جو چاہے کرو میں نے تمہیں بخش دیا ہے۔

پھر اللہ تعالیٰ نے یہ سورت نازل فرمائی:

﴿يَاأَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَتَّخِذُوا عَدُوِّي وَعَدُوَّكُمْ أَوْلِيَاءَ سے لے کر فَقَدْ ضَلَّ سَوَاءَ السَّبِيلِ تک﴾ [سورة ممتحنه آيت:۱]

''اے ایمان والو! تم میرے دشمنوں اور اپنے دشمنوں کو دوست مت بناؤ کہ ان سے دوستی کا اظہار کرنے لگو حالانکہ تمہارے پاس جو دین حق آ چکا ہے وہ اس کے منکر ہیں۔ رسول اللہ ﷺ اور تم کو اس بناء پر کہ تم اپنے پروردگار پر ایمان لا چکے ہو شہر بدر کر چکے ہیں اگر تم میرے راستہ پر جہاد کرنے کی غرض سے اور میری رضا مندی ڈھونڈنے کی غرض سے (اپنے گھروں سے) نکلے ہو۔ تم ان سے چپکے چپکے دوستی کی باتیں کرتے ہو حالانکہ مجھے سب چیزوں کا علم ہے تم جو کچھ چھپا کر کرتے ہو اور جو ظاہر کرتے ہو اور (آگے اس پر وعید ہے کہ) جو شخص تم میں سے ایسا کرے گا وہ راہ راست سے بھٹکے گا'' [اخرجه البخاري واخرجه بقية الجماعة الا ابن ماجه وقال الترمذي حسن صحيح كذا في البداية ۴: ۲۸۳]

امام احمد رحمۃ اللہ علیہ نے یہی حدیث حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے نقل کی ہے اس میں یہ ہے کہ حضرت حاطب رضی اللہ عنہ نے عرض کیا میں نے یہ کام نہ تو حضور ﷺ کو دھوکہ دینے کے لیے کیا ہے اور نہ منافق ہونے کی وجہ سے کیا ہے مجھے یقین تھا کہ اللہ تعالیٰ اپنے رسول ﷺ کو غالب فرمائیں گے اور حضور ﷺ کے دین کو کمال تک پہنچائیں گے (میں حضور ﷺ کا راز کفار مکہ کو بتا دوں گا اس سے حضور ﷺ کو کوئی نقصان نہ ہوگا) اصل بات یہ تھی کہ میں قریش میں اجنبی باہر کا آدمی ہوں اور میری والدہ ان کے ساتھ رہتی ہیں تو میں نے چاہا کہ ان پر احسان کر دوں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضور ﷺ سے عرض کیا میں اس کا سر نہ اڑا دوں؟ حضور ﷺ نے فرمایا کیا تم اہل بدر میں سے ایک آدمی کو قتل کر دو گے؟ تمہیں کیا خبر کہ اللہ تعالیٰ نے اہل بدر کی طرف جھانک کر فرما دیا ہو کہ تم جو

چاہے کرو۔[تفرد بهذا الحديث من هذا الوجه الامام احمد واسناده على شرط مسلم كذا فى البداية ۴:۲۸۴' قال الهيثمى ۹:۳۰۳' رواه احمد و ابويعلى و رجال احمد رجال الصحيح۔ انتهى واخرجه الحاكم ايضاً كما فى الكنز ۷:۱۳۷' واخرجه ايضاً ابويعلى والبزار والطبرانى عن عمر قال الهيثمى ۹:۳۰۴' ورجالهم رجال الصحيح واحمد وابويعلى عن ابن عمر رضى الله عنهما ورجال احمد رجال الصحيح كما قال الهيثمى ۹:۳۰۳]

حضرت ابومطر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں میں نے دیکھا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے پاس ایک آدمی لایا گیا اور لوگوں نے بتایا کہ اس آدمی نے اونٹ چوری کیا ہے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے کہا میرے خیال میں تو تم نے چوری نہیں کی ہے۔ اس نے کہا نہیں میں نے چوری کی ہے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا شاید تمہیں شبہ ہو گیا ہو (کہ تمہارا اونٹ ہے یا کسی اور کا) اس نے کہا نہیں۔ میں نے چوری کی ہے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا اے قنبر! اسے لے جاؤ اس کی انگلی باندھ دؤ آگ جلالو اور جلاد کو ہاتھ کاٹنے کے لیے بلالو اور میرے واپس آنے کا انتظار کرو۔ جب حضرت علی رضی اللہ عنہ واپس آئے تو اس آدمی سے کہا کیا تم نے چوری کی ہے؟ اس نے کہا نہیں۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اسے چھوڑ دیا اس پر لوگوں نے کہا اے امیر المؤمنین! جب وہ ایک دفعہ آپ کے سامنے اقرار کر چکا ہے تو آپ نے اسے کیوں چھوڑ دیا؟ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں نے اسی کی بات پر اسے پکڑا تھا اور اسی کی بات پر اسے چھوڑا ہے۔ پھر حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک آدمی لایا گیا جس نے چوری کی تھی۔ حضورؐ کے حکم فرمانے پر اس کا ہاتھ کاٹا جانے لگا تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم رو پڑے۔ میں نے عرض کیا آپ صلی اللہ علیہ وسلم روتے کیوں ہیں؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں کیوں نہ روؤں جبکہ میرے امتی کا ہاتھ تم سب کی موجودگی میں کاٹا جا رہا ہے۔ صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے معاف کیوں نہ کر دیا؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا وہ بہت برا حاکم ہے جو شرعی سزا کو معاف کر دے۔ ہاں تم لوگ آپس میں یہ جرائم ایک دوسرے کو معاف کر دیا کرو۔ (شرعاً ثابت ہونے کے بعد حاکم معاف نہیں کر سکتا) [اخرجه ابويعلى كذا فى الكنز ۳:۱۱۷]

حضرت ابوماجد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں ایک آدمی حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کے پاس اپنے بھتیجے کو لے کر آیا اس کا بھتیجا نشہ میں مدہوش تھا اس آدمی نے کہا میں نے اسے نشہ میں مدہوش پایا۔ حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا اسے خوب اچھی طرح ہلاؤ اور جھنجھوڑو اور اس کے منہ سے بو

سونگھو۔ لوگوں نے اسے خوب ہلایا اور سونگھا تو اس کے منہ سے شراب کی بو آ رہی تھی۔ حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے حکم دیا تو اسے جیل خانہ میں ڈال دیا گیا۔ اگلے دن اسے جیل سے باہر نکالا اور فرمایا کوڑے کی گانٹھ کو کوٹ دو تا کہ چابک جیسا ہو جائے چنانچہ اسے کوٹ دیا گیا پھر جلاد سے فرمایا اسے مارو لیکن ہاتھ اتنا اٹھاؤ کہ بغل نظر آنے لگے اور ہر عضو کو اس کا حق دو۔ حضرت عبداللہ نے اس طرح کوڑے لگوائے جو زیادہ سخت نہ تھے اور جلاد کا ہاتھ بھی زیادہ اوپر نہیں اٹھتا تھا۔ کوڑے لگوانے کے وقت اس آدمی نے جبہ اور شلوار پہنی ہوئی تھی۔ پھر حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا اللہ کی قسم! یہ آدمی یتیم کا بہت برا سرپرست ہے (اے فلانے) تم نے اسے تمیز نہ سکھائی اور نہ اسے اچھی طرح ادب اور سلیقہ سکھایا۔ اس نے رسوائی والا کام کر لیا تھا لیکن تم نے اس پر پردہ ڈالا۔ پھر حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا اللہ تعالیٰ معاف فرمانے والے ہیں اور معاف کرنے کو پسند کرتے ہیں اور جب کسی حاکم کے سامنے کسی کا جرم شرعاً ثابت ہو جائے تو اب اس حاکم پر لازم ہے کہ وہ اس مجرم کو شرعی سزا دے۔ پھر حضرت عبداللہ سنانے لگے کہ مسلمانوں میں سب سے پہلے جس کا ہاتھ کاٹا گیا وہ ایک انصاری آدمی تھا۔ جب اسے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں لایا گیا تو غم کے مارے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا برا حال ہو گیا ایسے لگ رہا تھا کہ جیسے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے چہرے پر راکھ چھڑکی گئی ہو۔ صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو اس آدمی کے لائے جانے سے بہت گرانی ہو رہی ہے؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مجھے گرانی کیوں نہ ہو جب کہ تم لوگ اپنے بھائی کے خلاف شیطان کے مددگار بنے ہوئے ہو؟ (تمہیں وہیں اسے معاف کر دینا چاہئے تھا) اللہ تعالیٰ معاف فرمانے والے ہیں اور وہ معاف کرنے کو پسند فرماتے ہیں۔ (میں معاف نہیں کر سکتا کیونکہ) جب حاکم کے سامنے کوئی جرم شرعاً ثابت ہو جائے تو ضروری ہے کہ وہ اس جرم کی شرعی سزا نافذ کرے۔ پھر آپ نے یہ آیت پڑھی:

﴿وَلْيَعْفُوا وَلْيَصْفَحُوا﴾ [سورۃ نور آیت: ۲۲]

"اور چاہئے کہ وہ معاف کر دیں اور درگزر کریں۔"

[اخرجه عبد الرزاق و ابن ابی الدنیا و ابن ابی حاتم و الطبرانی و الحاکم و البیهقی]

حضرت عمرو بن شعیب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں اسلام میں سب سے پہلے جو حد شرعی قائم کی گئی اس کی صورت یہ ہوئی کہ ایک آدمی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں لایا گیا پھر اس کے خلاف گواہوں

نے گواہی دی۔ حضور ﷺ نے فرمایا اس کا ہاتھ کاٹ دیا جائے جب اس آدمی کا ہاتھ کاٹا جانے لگا تو لوگوں نے دیکھا کہ حضور ﷺ کا چہرہ غم کی وجہ سے ایسا لگ رہا تھا کہ جیسے اس پر راکھ چھڑک دی گئی ہو۔ صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ کو اس کے ہاتھ کے کٹنے سے سخت صدمہ ہو رہا ہے؟ حضور ﷺ نے فرمایا مجھے صدمہ کیوں نہ ہو جبکہ تم لوگ اپنے بھائی کے خلاف شیطان کے مددگار بنے ہوئے ہو؟ صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا آپ ﷺ اسے چھوڑ دیتے (اور ہاتھ کاٹنے کا حکم نہ دیتے) حضور ﷺ نے فرمایا میرے پاس لانے سے پہلے تم لوگوں نے اسے کیوں نہیں چھوڑ دیا (میں نہیں چھوڑ سکتا کیونکہ) امام کے سامنے جب حد شرعی ثابت ہو جائے تو وہ اسے روک نہیں سکتا۔ [عند عبد الرزاق کذا فی الکنز ۳: ۸۹۸۳]

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں حج یا عمرہ میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے ساتھ تھا ہم نے ایک سوار آتے ہوئے دیکھا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا میرا خیال یہ ہے کہ یہ ہمیں تلاش کر رہا ہے اس آدمی نے آ کر رونا شروع کر دیا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کیا بات ہے؟ اگر تم مقروض ہو تو ہم تمہاری مدد کریں گے اور تمہیں کسی کا ڈر ہے تو ہم تمہیں امن دیں گے لیکن اگر تم نے کسی کو ناحق قتل کیا ہے تو پھر تمہیں بھی اس کے بدلہ میں قتل کیا جائے گا اور تمہیں کسی قوم کے پڑوس میں رہنا پسند نہیں ہے تو ہم تمہیں وہاں سے کسی اور جگہ لے جائیں گے۔ اس نے کہا میں قبیلہ بنو تیم کا آدمی ہوں۔ میں نے شراب پی تھی جس پر حضرت ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ نے مجھے کوڑے بھی لگوائے اور میرے سر کے بال بھی منڈوائے اور میرا منہ کالا کر کے لوگوں میں میرا چکر بھی لگوایا اور لوگوں میں یہ اعلان کرایا کہ تم لوگ نہ اس کے پاس بیٹھو نہ اس کے ساتھ کھانا کھاؤ۔ اس پر میرے دل میں تین باتیں آئی ہیں یا تو میں تلوار لے کر حضرت ابو موسیٰ کو قتل کر دوں یا میں آپ کے پاس آ جاؤں اور آپ میری جگہ بدل دیں اور مجھے ملک شام بھیج دیں کیونکہ ملک شام والے مجھے جانتے نہیں ہیں (اس لیے وہاں رہنا میرے لیے آسان ہوگا) یا میں دشمن کے ساتھ جا ملوں اور ان کے ساتھ کھاؤں اور پیوں۔ یہ سن کر حضرت عمر رضی اللہ عنہ رو پڑے اور فرمایا تم دشمن سے جا ملو اور مجھے بے انتہا مال مل جائے تب بھی مجھے اس سے ذرہ برابر خوشی نہیں ہوگی اور میں تو زمانہ جاہلیت میں سب سے زیادہ شراب پینے والا تھا اور یہ شراب پینا زنا جیسا (جرم) نہیں ہے اور حضرت ابو موسیٰ کو یہ خط لکھوایا:

"سلام علیک۔ اما بعد! قبیلہ بنو تیم کے فلاں بن فلاں نے مجھ سے اس طرح بیان کیا

ہے۔ اللہ کی قسم! اگر آئندہ تم اس طرح دوبارہ کرو گے تو میں تمہارا منہ کالا کر کے لوگوں میں تم کو پھراؤں گا جو میں تم سے کہہ رہا ہوں اگر تم اس کے حق ہونے کو جاننا چاہتے ہو تو یہ حرکت دوبارہ کر کے دیکھ لو لہٰذا لوگوں میں یہ اعلان کراؤ کہ لوگ اس کے ساتھ بیٹھا کریں اور اس کے ساتھ کھایا کریں اور اگر وہ (آئندہ شراب پینے سے) توبہ کر لے تو تم اس کی گواہی قبول کرو۔"

پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اسے سواری بھی دی اور دو سو درہم بھی دیئے۔

[اخرجه البيهقي كذا في الكنز ۳:۱۰۷]

# مسلمان کے نامناسب فعل کی اچھی تاویل کرنا

حضرت ابوعون وغیرہ حضرات کہتے ہیں حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ نے یہ دعویٰ کیا کہ انہیں جو بات مالک بن نویرہ کی طرف سے پہنچی ہے اس کی بنیاد پر وہ مرتد ہو گئے ہیں۔ مالک نے اس دعویٰ کا انکار کیا اور کہا میں اسلام پر ہوں میں نے اپنا دین نہیں بدلا۔ حضرت ابوقتادہ اور حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے مالک کے حق میں گواہی دی۔ حضرت خالد رضی اللہ عنہ نے مالک کو آگے کیا اور حضرت ضرار بن ازور کو حکم دیا جس پر ضرار نے حضرت مالک کو قتل کر دیا۔ (عدت گزرنے کے بعد) حضرت خالد رضی اللہ عنہ نے مالک کی بیوی اُم تمیم کو قبضہ میں لے کر اس سے شادی کر لی جب حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کو یہ خبر پہنچی کہ حضرت خالد رضی اللہ عنہ نے مالک کو قتل کر کے ان کی بیوی سے شادی کر لی ہے تو انہوں نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے کہا کہ حضرت خالد رضی اللہ عنہ نے زنا کیا ہے آپ اسے رجم کریں۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں انہیں رجم نہیں کر سکتا کیونکہ انہوں نے اجتہاد کیا ہے جس میں ان سے غلطی ہو گئی ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا انہوں نے ناحق قتل کیا ہے اس لیے بدلہ میں آپ انہیں قتل کریں۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں انہیں قتل بھی نہیں کروں گا کیونکہ انہوں نے اجتہاد کیا ہے جس میں ان سے غلطی ہو گئی ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا تو پھر انہیں معزول ہی کر دیں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے فرمایا جو تلوار اللہ نے کافروں پر سونتی ہے میں اسے کبھی بھی نیام میں نہیں کر سکتا۔

[اخرجه ابن سعد كذا في الكنز ۳:۱۳۲]

## گناہ سے نفرت کرنا گناہ کرنے والے سے نفرت نہ کرنا

حضرت ابوقلابہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ ایک آدمی کے پاس سے گزرے جس سے کوئی گناہ صادر ہو گیا تھا اور لوگ اسے برا بھلا کہہ رہے تھے۔ حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ نے لوگوں سے کہا ذرا یہ تو بتاؤ اگر تمہیں یہ آدمی کسی کنویں میں گرا ہوا ملتا تو کیا تم اسے نہ نکالتے؟ لوگوں نے کہا ضرور نکالتے۔ حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ نے کہا تم اسے برا بھلا نہ کہو اور اللہ کا شکر ادا کرو کہ اس نے تمہیں اس گناہ سے بچا رکھا ہے لوگوں نے کہا کیا آپ کو اس آدمی سے نفرت نہیں ہے؟ انہوں نے فرمایا مجھے اس کے برے عمل سے نفرت ہے جب یہ اسے چھوڑ دے گا تو پھر یہ میرا بھائی ہے۔

[اخرجه ابن عساكر كذا فى الكنز ۲: ۱۷۴ واخرجه ابونعيم فى الحلية ۱: ۲۲۵ عن ابى قلابه مثلا]

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں جب تم دیکھو کہ تمہارے بھائی سے کوئی گناہ صادر ہو گیا ہے تو اس کے خلاف شیطان کے مددگار نہ بن جاؤ کہ یہ بددعائیں کرنے لگ جاؤ کہ اے اللہ! اسے رسوا فرما اے اللہ! اس پر لعنت بھیج بلکہ اللہ سے اس کے لیے اور اپنے لیے عافیت مانگو۔ ہم حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ رضی اللہ عنہم اس وقت تک کسی آدمی کے بارے میں کوئی بات نہیں کہتے تھے جب تک ہمیں یہ معلوم نہ ہو جاتا کہ اس کی موت کس حالت پر ہوئی ہے اگر اس کا خاتمہ بالخیر ہوتا تو ہم یقین کر لیتے کہ اسے بڑی خیر حاصل ہوئی ہے اور اگر اسکا خاتمہ برا ہوتا تو ہم اس کے بارے میں ڈرتے رہتے۔ [اخرجه ايضاً ابونعيم ۴: ۲۰۵]

## سینہ کو کھوٹ اور حسد سے پاک صاف رکھنا

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ہم لوگ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بیٹھے ہوئے تھے کہ اتنے میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ابھی تمہارے پاس ایک جنتی آدمی آئے گا تو اتنے میں ایک انصاری آئے جن کی داڑھی سے وضو کے پانی کے قطرے گر رہے تھے اور انہوں نے بائیں ہاتھ میں جوتیاں لٹکا رکھی تھیں۔ اگلے دن پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے وہی بات فرمائی تو پھر وہی انصاری اس طرح آئے جس طرح پہلی مرتبہ آئے تھے۔ تیسرے دن پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ویسی ہی بات فرمائی

اور وہی انصاری اسی حال میں آئے جب حضور ﷺ مجلس سے اٹھے تو حضرت عبداللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ اس انصاری کے پیچھے گئے اور ان سے کہا میرا والد صاحب سے جھگڑا ہو گیا ہے جس کی وجہ سے میں نے قسم کھائی ہے کہ میں تین دن تک ان کے پاس نہیں جاؤں گا اگر آپ مناسب سمجھیں تو آپ مجھے اپنے ہاں تین دن ٹھہرالیں۔ انہوں نے کہا ضرور۔ پھر حضرت عبداللہ بیان کرتے تھے کہ میں نے ان کے پاس تین راتیں گزاریں لیکن میں نے ان کو رات میں زیادہ عبادت کرتے ہوئے نہ دیکھا البتہ جب رات کو ان کی آنکھ کھل جاتی تو بستر پر اپنی کروٹ بدلتے اور تھوڑا سا اللہ کا ذکر کرتے اور اللہ اکبر کہتے اور نماز فجر کے لیے بستر سے اٹھتے ہاں جب بات کرتے تو خیر ہی کی بات کرتے۔ جب تین راتیں گزر گئیں اور مجھے ان کے تمام اعمال عام معمول کے ہی نظر آئے (اور میں حیران ہوا کہ حضور ﷺ نے ان کے لیے بشارت تو اتنی بڑی دی لیکن ان کا کوئی خاص عمل تو ہے نہیں) تو میں نے ان سے کہا اے اللہ کے بندے! میرا والد صاحب سے کوئی جھگڑا نہیں ہوا نہ کوئی ناراضگی ہوئی اور نہ میں نے انہیں چھوڑنے کی قسم کھائی بلکہ قصہ یہ ہوا کہ میں نے حضور ﷺ کو آپ کے بارے میں تین مرتبہ یہ ارشاد فرماتے ہوئے سنا کہ ابھی تمہارے پاس ایک جنتی آدمی آنے والا ہے اور تینوں مرتبہ آپ ہی آئے اس پر میں نے سوچا کہ میں آپ کے ہاں رہ کر آپ کا خاص عمل دیکھوں اور پھر اس عمل میں آپ کے نقش قدم پر چلوں میں نے آپ کو کوئی بڑا کام کرتے ہوئے تو دیکھا نہیں تو اب آپ بتائیں کہ آپ کا وہ کونسا خاص عمل ہے جس کی وجہ سے آپ اس درجہ کو پہنچ گئے جو حضور ﷺ نے بتایا؟ انہوں نے کہا میرا کوئی خاص عمل تو ہے نہیں وہی عمل ہیں جو تم نے دیکھے ہیں۔ میں یہ سن کر چل پڑا جب میں نے پشت پھیری تو انہوں نے مجھے بلایا اور کہا میرے اعمال تو وہی ہیں جو تم نے دیکھے ہیں البتہ یہ ایک خاص عمل ہے کہ میرے دل میں کسی مسلمان کے بارے میں کھوٹ نہیں ہے اور کسی کو اللہ نے کوئی خاص نعمت عطا فرما رکھی ہو تو میں اس پر اس سے حسد نہیں کرتا۔ میں نے کہا اسی چیز نے آپ کو اتنے بڑے درجے تک پہنچایا ہے۔

[اخرجه احمد باسناد حسن والنسائی ورواہ ابویعلی والبزار بنحوہ]

بزار کی روایت میں ان صحابی کا نام حضرت سعد رضی اللہ عنہ بتایا ہے اور روایت کے آخر میں یہ ہے کہ حضرت سعد رضی اللہ عنہ نے حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ سے کہا اے میرے بھتیجے! میرے عمل تو وہی ہیں جو

تم نے دیکھے ہیں البتہ ایک عمل یہ ہے کہ میں جب رات کو سوتا ہوں تو میرے دل میں کسی مسلمان کے بارے میں کینہ وغیرہ نہیں ہوتا یا اس جیسی بات ارشاد فرمائی' نسائی' بیہقی اور اصبہانی کی روایت میں یہ ہے کہ اس پر حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے کہا اسی چیز نے آپ کو اس بڑے درجے تک پہنچایا ہے اور یہ ہمارے بس میں نہیں ہے۔ [کذا فی الترغیب ۴: ۳۲۸ قال الھیثمی ۸: ۷۹ رجال احمد رجال الصحیح و کذلک احد اسناد البزار الا ان سیاق الحدیث لابن لھیعة وقال ابن کثیر فی تفسیر ۴: ۳۳۸ لحدیث احمد وھذا اسناد صحیح علی شرط الشیخین واخرجه ایضاً ابن عساکر ورجاله رجال الصحیح]

ابن عساکر کی روایت میں یہ ہے کہ ان صاحب کا نام حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ تھا اور اس روایت کے آخر میں یہ ہے کہ حضرت سعد رضی اللہ عنہ نے کہا میرے عمل تو وہی ہیں جو تم نے دیکھے ہیں البتہ ایک عمل یہ ہے کہ میرے دل میں کسی مسلمان کے لیے برا جذبہ نہیں اور نہ میں زبان سے برا بول نکالتا ہوں۔ حضرت عبداللہ نے کہا اسی چیز نے آپ کو اس بڑے درجے تک پہنچایا ہے یہ میرے بس میں تو ہے نہیں۔ [کذا فی الکنز ۷: ۴۳]

حضرت زید بن اسلم رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کچھ لوگ حضرت ابو دجانہ رضی اللہ عنہ کی خدمت میں آئے وہ بیمار تھے لیکن ان کا چہرہ چمک رہا تھا تو کسی نے پوچھا کہ آپ کا چہرہ کیوں چمک رہا ہے؟ انہوں نے فرمایا مجھے اپنے اعمال میں سے دو عملوں پر سب سے زیادہ بھروسہ ہے' ایک تو یہ ہے کہ میں کوئی لایعنی بات نہیں کرتا دوسرے یہ کہ میرا دل تمام مسلمانوں سے بالکل صاف ہے۔

[اخرجه ابن سعد ۳: ۱۰۲]

## مسلمانوں کی اچھی حالت پر خوش ہونا

حضرت ابن بریدہ اسلمی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں ایک آدمی نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کو برا بھلا کہا۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ نے کہا تم مجھے برا بھلا کہتے ہو حالانکہ مجھ میں تین عمدہ صفات پائی جاتی ہیں پہلی یہ کہ جب میں قرآن کی کسی آیت کو پڑھتا ہوں تو میرا دل چاہتا ہے کہ اس آیت کے بارے میں جو کچھ مجھے معلوم ہے وہ تمام لوگوں کو معلوم ہو جائے اور دوسری یہ کہ جب میں مسلمانوں کے حاکم کے بارے میں سنتا ہوں کہ وہ انصاف والے فیصلے کرتا ہے تو اس سے مجھے

خوشی ہوتی ہے حالانکہ ہوسکتا ہے کہ مجھے کبھی بھی اپنا مقدمہ اس کے پاس فیصلہ کے لیے لے جانا ہی نہ پڑے اور تیسری یہ کہ جب میں یہ سنتا ہوں کہ مسلمانوں کے فلاں علاقہ میں بارش ہوئی ہے تو اس سے مجھے خوشی ہوتی ہے حالانکہ اس علاقہ میں میرا کوئی چرنے والا جانور نہیں ہوتا۔

[اخرجه الطبرانی قال الهیثمی ۹: ۲۸۴ رواه الطبرانی ورجاله رجال الصحیح - انتہٰی واخرجه البیهقی کما فی الاصابة ۲: ۳۳۴ وابونعیم فی الحلیة ۱: ۳۲۲ نحوه]

## لوگوں کے ساتھ نرمی برتنا تاکہ ٹوٹ نہ جائیں

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں ایک آدمی نے حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہونے کی اجازت مانگی۔ حضور ﷺ نے فرمایا اپنے خاندان کا برا آدمی ہے (آپ ﷺ نے اجازت دے دی) جب وہ حاضر ہوا تو آپ ﷺ نے بہت خوشی اور مسرت کا اظہار کیا پھر وہ آدمی چلا گیا پھر ایک اور آدمی نے اجازت مانگی۔ حضور ﷺ نے فرمایا یہ اپنے خاندان کا اچھا آدمی ہے جب وہ اندر آیا تو حضور ﷺ نے کوئی خوشی اور مسرت کا زیادہ اظہار نہیں کیا۔ جب وہ چلا گیا تو میں نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ! فلاں نے اجازت مانگی تو آپ ﷺ نے اس کے بارے میں فرمایا کہ وہ برا آدمی ہے لیکن جب وہ اندر آیا تو آپ ﷺ نے اس کے سامنے بڑی خوشی اور مسرت کا اظہار کیا پھر دوسرے نے اجازت مانگی آپ ﷺ نے اس کے بارے میں اچھے کلمات فرمائے لیکن جب وہ اندر آیا تو آپ ﷺ کو اس کے ساتھ ویسا سلوک کرتے ہوئے میں نے نہیں دیکھا جیسا آپ ﷺ نے پہلے کے ساتھ کیا تھا۔ حضور ﷺ نے فرمایا اے عائشہ! لوگوں میں سب سے برا آدمی وہ ہے جس کے شر کی وجہ سے لوگ اس سے بچتے ہوں۔

[اخرجه احمد قال الهیثمی ۸: ۱۷ رواه احمد ورجاله رجال الصحیح وفی الصحیح بعضه۔ انتہٰی واخرجه البخاری فی الادب صفحه ۱۹۰ مختصرا]

حضرت صفوان بن عسال رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ہم لوگ نبی کریم ﷺ کے ساتھ ایک سفر میں تھے سامنے سے ایک آدمی آیا جب حضور ﷺ نے اسے دیکھا تو فرمایا یہ اپنے خاندان کا برا فرد ہے اور برا آدمی ہے جب وہ قریب آ گیا تو آپ ﷺ نے اسے اپنے قریب بٹھایا جب وہ اٹھ کر چلا گیا تو صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ! جب آپ ﷺ نے اسے دیکھا تو آپ ﷺ

نے فرمایا یہ اپنے خاندان کا برا فرد ہے اور برا آدمی ہے لیکن جب وہ آیا تو اسے آپ ﷺ نے اپنے قریب بٹھایا؟ آپ ﷺ نے فرمایا یہ منافق ہے میں اس کے نفاق کی وجہ سے اس کے ساتھ نرمی برت رہا تھا کیونکہ مجھے خطرہ تھا کہ یہ دوسروں کو میرا مخالف بنا دے گا اور انہیں بگاڑ دے گا۔

[اخرجه ابونعیم فی الحلیة ۴:۱۹۱ قال ابونعیم هذا حدیث غریب]

حضرت بریدہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ہم لوگ حضور ﷺ کے پاس بیٹھے ہوئے تھے کہ اتنے میں قریش کا ایک آدمی سامنے آیا۔ حضور ﷺ نے اسے اپنے قریب بٹھایا جب وہ اٹھ کر چلا گیا تو آپ ﷺ نے فرمایا اے بریدہ! تم اسے جانتے ہو؟ میں نے کہا جی ہاں یہ قریش کے اونچے خاندان کا آدمی ہے اور ان سب سے زیادہ مالدار ہے۔ آپ ﷺ نے تین مرتبہ پوچھا میں نے تینوں مرتبہ یہی جواب دیا۔ آخر میں نے کہا یا رسول اللہ ﷺ! میں نے اپنی معلومات کے مطابق آپ ﷺ کو بتایا ہے ویسے آپ ﷺ مجھ سے زیادہ جانتے ہیں آپ ﷺ نے فرمایا یہ ان لوگوں میں سے ہے جن (کے نیک اعمال) کا اللہ تعالیٰ قیامت کے دن کوئی وزن قائم نہیں فرمائیں گے (کیونکہ ان کے پاس نیک عمل ہیں ہی نہیں)

[اخرجه الطبرانی فی الاوسط قال الهیثمی ۸:۱۷ وفیه عون بن عمارة وهو ضعیف انتهٰی]

حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں بعض دفعہ ہم لوگ کچھ لوگوں کے سامنے مسکرا رہے ہوتے ہیں لیکن ہمارے دل انہیں لعنت کر رہے ہوتے ہیں۔

[اخرجه ابونعیم فی الحلیة ۱:۲۲۲ واخرجه ابن ابی الدنیا و ابراهیم الحربی فی غریب الحدیث والدینوری فی المجالسة عن ابی الدرداء فذکر مثله وزادو نضحك الیهم کما فی الفتح الباری ۱:۴۰۳ وهکذا اخرجه ابن عساکر کما فی الکنز ۲:۱۶۲]

## مسلمان کو راضی کرنا

حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ایک مرتبہ میں حضور ﷺ کے پاس بیٹھا ہوا تھا کہ اتنے میں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ آئے انہوں نے اپنا کپڑا پکڑ رکھا تھا جس سے ان کے گھٹنے ننگے ہو رہے تھے اور اس کا انہیں احساس نہیں تھا۔ انہیں دیکھ کر حضور ﷺ نے فرمایا تمہارے یہ ساتھی جھگڑ کر آ رہے ہیں۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے آ کر سلام کیا اور عرض کیا میرے اور ابن

الخطاب (رضی اللہ عنہ) کے درمیان کچھ بات ہوگئی جلدی میں میں ان کو نامناسب بات کہہ بیٹھا لیکن پھر مجھے ندامت ہوئی جس پر میں نے ان سے معافی مانگی لیکن انہوں نے معاف کرنے سے انکار کر دیا تو میں آپ کی خدمت میں حاضر ہو گیا ہوں (اب آپ جیسے فرمائیں) حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے ابوبکر! اللہ تمہیں معاف فرمائے ادھر کچھ دیر کے بعد حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو ندامت ہوئی تو انہوں نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے گھر آ کر پوچھا کیا یہاں ابوبکر رضی اللہ عنہ ہیں؟ گھر والوں نے کہا نہیں۔ تو وہ بھی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آ گئے انہیں دیکھ کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا چہرہ (غصہ کی وجہ سے) بدلنے لگا جس سے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ ڈر گئے اور انہوں نے گھٹنوں کے بل بیٹھ کر دو دفعہ عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! اللہ کی قسم! قصور میرا زیادہ ہے پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ نے مجھے تم لوگوں کی طرف رسول بنا کر بھیجا تھا تو تم سب نے کہا تھا تم غلط کہتے ہو لیکن اس وقت ابوبکر نے کہا تھا آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) ٹھیک کہتے ہیں۔ اور انہوں نے اپنے مال اور جان کے ساتھ میرے ساتھ غم خواری کی پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے دو دفعہ فرمایا کیا تم میرے اس ساتھی کو میری وجہ سے چھوڑ دو گے؟ چنانچہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اس فرمان کے بعد کسی نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کو کوئی تکلیف نہ پہنچائی۔

[اخرجه البخاري كذا في صفة الصفوة ۱: ۹۲]

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو کچھ برا بھلا کہہ دیا پھر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا (مجھ سے غلطی ہو گئی اس لئے) اے میرے بھائی! آپ میرے لیے اللہ سے استغفار کریں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو غصہ آیا ہوا تھا اس لیے وہ خاموش رہے۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے یہ بات کئی مرتبہ کہی لیکن حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا غصہ ٹھنڈا نہ ہوا۔ لوگ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں گئے اور وہاں جا کر بیٹھ گئے اور ساری بات حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو بتا دی۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا (اے عمر!) تم سے تمہارا بھائی استغفار کا مطالبہ کر رہا ہے اور تم اس کے لیے استغفار نہیں کر رہے یہ کیا بات ہے؟ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا اس ذات کی قسم جس نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو حق دے کر نبی (رحمت للعالمین) بنا کر بھیجا ہے! یہ جتنی دفعہ مجھ سے استغفار کا مطالبہ کرتے رہے ہیں ہر دفعہ (چپکے سے) ان کے لیے استغفار کرتا تھا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اللہ کی مخلوق میں مجھے ان سے زیادہ محبوب کوئی نہیں ہے۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا اس ذات کی قسم جس نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو حق دے کر بھیجا ہے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد مجھے ان سے زیادہ محبوب کوئی نہیں ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے

فرمایا میرے ساتھی کے بارے میں مجھے تکلیف نہ پہنچایا کرو کیونکہ اللہ تعالیٰ نے مجھے ہدایت اور دین حق دے کر بھیجا تھا تو تم سب نے کہا تھا کہ تم غلط کہتے ہو اور ابو بکر نے کہا تھا آپ (ﷺ) ٹھیک کہہ رہے ہیں اگر اللہ تعالیٰ نے (قرآن میں) ان کا نام ساتھی نہ رکھا ہوتا تو میں انہیں خلیل (خاص دوست) بنالیتا۔ بہر حال وہ میرے دینی بھائی تو ہیں ہی اور یہ بھائی چارہ اللہ کی وجہ سے ہے۔ غور سے سنو (مسجد نبوی کی طرف کھلنے والی) ہر کھڑکی بند کر دو لیکن (ابو بکر رضی اللہ عنہ) ابن ابی قحافہ کی کھڑکی کھلی رہنے دو۔ [عند الطبرانی قال الهیثمی ۹:۴۵ رواہ الطبرانی ورجاله رجاله الصحیح]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں حضور ﷺ کی زوجہ محترمہ حضرت اُم حبیبہ رضی اللہ عنہا نے مجھے انتقال کے وقت بلایا (میں ان کے پاس گئی تو مجھ سے) کہا ہمارے درمیان کوئی بات ہو جایا کرتی تھی جیسے سوکنوں میں ہوا کرتی ہے تو جو کچھ ہوا ہے اللہ تعالیٰ مجھے بھی معاف کرے اور آپ کو بھی۔ میں نے کہا اللہ تعالیٰ آپ کی ایسی ساری باتیں معاف فرمائے اور ان سے درگزر فرمائے اور ان باتوں کی سزا سے آپ کو محفوظ فرمائے۔ حضرت اُم حبیبہ رضی اللہ عنہا نے کہا آپ نے مجھے خوش کیا اللہ آپ کو خوش فرمائے پھر حضرت اُم حبیبہ رضی اللہ عنہا نے پیغام بھیج کر حضرت اُم سلمہ رضی اللہ عنہا کو بلایا اور ان سے بھی یہی کہا۔ [اخرجه ابن سعد ۸:۱۰۰]

حضرت شعبی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں جب حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا بیمار ہو گئیں تو حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ ان کے پاس آئے اور اندر آنے کی اجازت مانگی۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے کہا اے فاطمہ! یہ حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ آپ سے اندر آنے کی اجازت مانگ رہے ہیں۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا نے کہا کیا آپ اسے پسند کرتے ہیں کہ میں ان کو اجازت دے دوں؟ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے کہا ہاں۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا نے اجازت دی۔ حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ اندر آ کر حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو راضی کرنے لگے اور یوں کہا اللہ کی قسم! میں نے گھر بار مال و دولت اہل و عیال اور خاندان صرف اس لیے چھوڑا تھا تا کہ اللہ اور اس کے رسول ﷺ راضی ہو جائیں اور (حضور ﷺ کے) اہل بیت آپ لوگ راضی ہو جائیں بہر حال حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ انہیں راضی کرتے رہے یہاں تک کہ وہ راضی ہو گئیں۔

[اخرجه البیهقی ۶:۳۰۱ قال البیهقی هذا مرسل حسن باسناد صحیح واخرجه ابن سعد ۸:۲۷ عن عامر (الشعبی) بنحوه مختصرا]

حضرت شعبی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے کہا مجھے فلاں آدمی سے نفرت

ہے۔ کسی نے آ کر اس آدمی سے کہا کیا بات ہے حضرت عمر رضی اللہ عنہ تم سے کیوں نفرت کرتے ہیں؟ جب بہت سے لوگوں نے گھر آ کر اس آدمی کو یہ بات کہی تو اس آدمی نے آ کر حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے کہا اے عمر! کیا میں نے (مسلمانوں میں اختلاف پیدا کر کے) اسلام میں کوئی شگاف ڈالا ہے؟ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا نہیں۔ پھر اس نے کہا کیا میں نے کسی انسان پر زیادتی کی ہے؟ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا نہیں۔ پھر اس نے کہا کیا میں نے اسلام میں کوئی نئی چیز چلا دی ہے؟ (جو سنت کے خلاف ہو) حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا نہیں۔ پھر اس آدمی نے کہا تو پھر آپ کس وجہ سے مجھ سے نفرت کرتے ہیں؟ حالانکہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے:

﴿وَالَّذِيْنَ يُؤْذُوْنَ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ بِغَيْرِ مَا اكْتَسَبُوْا فَقَدِ احْتَمَلُوْا بُهْتَانًا وَّاِثْمًا مُّبِيْنًا﴾ [سورة احزاب آیت:۵۸]

"اور جو لوگ ایمان والے مردوں کو اور ایمان والی عورتوں کو بدون اس کے کہ انہوں نے کسب کیا ہو ایذا پہنچاتے ہیں تو وہ لوگ بہتان اور صریح گناہ کا بار لیتے ہیں۔"

اور آپ نے (یہ جملہ کہہ کر) ایذاء پہنچائی ہے اللہ تعالیٰ آپ کو بالکل معاف نہ کرے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا یہ آدمی ٹھیک کہہ رہا ہے۔ اللہ کی قسم! اس نے نہ تو شگاف ڈالا ہے اور نہ کچھ اور کیا ہے (واقعی مجھ سے غلطی ہوگئی ہے) اے اللہ! میری یہ غلطی معاف فرما اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ اس سے معافی مانگتے رہے یہاں تک کہ اس نے معاف کر دیا۔

[اخرجه ابن المنذر كذا فى الكنز ۲۶۰:۱]

حضرت رجاء بن ربیعہ رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں میں مدینہ منورہ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی مسجد میں ایک حلقہ میں بیٹھا ہوا تھا اس حلقہ میں حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ اور حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما بھی تھے کہ اتنے میں اس حلقہ پر حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہما کا گزر ہوا۔ انہوں نے سلام کیا سب حلقہ والوں نے جواب دیا لیکن حضرت عبداللہ بن عمرو خاموش رہے بلکہ کچھ دیر کے بعد وہ حضرت حسن رضی اللہ عنہ کے پیچھے گئے اور جا کر کہا وعليك السلام ورحمة الله پھر (حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ ساتھ تھے ان سے) کہا یہ وہ انسان ہے جو تمام زمین والوں میں سے آسمان والوں کو سب سے زیادہ محبوب ہے اللہ کی قسم جنگ صفین کے بعد سے آج تک میں نے ان سے بات نہیں کی تو حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ نے کہا آپ ان کے پاس جا کر اپنا عذر ان سے کیوں نہیں بیان کر دیتے؟ انہوں نے

کہا بہت اچھا (میں تیار ہوں اتنے میں حضرت حسن رضی اللہ عنہ اپنے گھر میں اندر جا چکے تھے) حضرت عبداللہ وہاں کھڑے ہو گئے اور حضرت ابو سعید رضی اللہ عنہ نے اندر آنے کی اجازت مانگی۔ حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے اجازت دے دی پھر اندر جا کر حضرت ابو سعید رضی اللہ عنہ نے حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ کے لیے اجازت مانگی (ان کو بھی اجازت مل گئی) اور وہ اندر چلے گئے۔ حضرت ابو سعید رضی اللہ عنہ نے حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ سے کہا حضرت حسن رضی اللہ عنہ کے گزرنے پر آپ نے جو بات ہم سے کہی تھی وہ ذرا اب پھر کہہ دیں۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے کہا بہت اچھا میں نے یہ کہا تھا کہ یہ تمام زمین والوں میں سے آسمان والوں کو سب سے زیادہ محبوب ہیں۔ اس پر حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے فرمایا جب تمہیں معلوم ہے کہ میں تمام زمین والوں میں سے آسمان والوں کو سب سے زیادہ محبوب ہوں تو پھر تم نے جنگ صفین کے دن ہم سے جنگ کیوں کی یا تم نے ہمارے مخالفوں کی تعداد میں اضافہ کیوں کیا؟ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے کہا اللہ کی قسم! نہ تو میں نے لشکر کی تعداد میں اضافہ کیا اور نہ میں نے ان کے ساتھ ہو کر تلوار چلائی البتہ میں اپنے والد کے ساتھ گیا تھا۔ حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے کہا کیا آپ کو معلوم نہیں کہ جس کام سے اللہ کی نافرمانی ہو رہی ہو اس کام میں مخلوق کی بات نہیں ماننی چاہئے؟ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے کہا جی معلوم ہے لیکن میں والد کے ساتھ اس لیے گیا تھا کہ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں مسلسل روزے رکھا کرتا تھا میرے والد نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے اس بارے میں میری شکایت کی اور یوں کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! عبداللہ بن عمرو دن بھر روزے رکھتا ہے اور رات بھر عبادت کرتا ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے فرمایا کبھی روزے رکھا کرو اور کبھی افطار کیا کرو اور رات کو کبھی نماز پڑھا کرو اور کبھی سویا کرو چنانچہ میں نماز بھی پڑھتا ہوں اور سوتا بھی ہوں اور روزے بھی رکھتا ہوں اور افطار بھی کرتا ہوں اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے یہ بھی فرمایا تھا اے عبداللہ! اپنے والد کی بات مانا کرو (چونکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے والد کی بات ماننے کی مجھے بہت تاکید کی تھی اس لئے) جب وہ جنگ صفین میں شریک ہوئے تو مجھے ان کے ساتھ جانا پڑا۔

[اخرجه البزار قال الهيثمي ۹:۱۷۷ رواه البزار ورجاله رجال الصحيح غير هاشم بن البريد و هو ثقه۔ انتهى]

حضرت رجاء بن ربیعہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی مسجد میں تھا (وہاں اور لوگ بھی تھے) اتنے میں حضرت حسین بن علی رضی اللہ عنہما وہاں سے گزرے انہوں نے سلام کیا لوگوں نے سلام کا

جواب دیا لیکن حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما (بھی وہاں تھے وہ) خاموش رہے۔ جب لوگ خاموش ہو گئے تو پھر حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے بلند آواز سے کہا وعلیك السلام ورحمة الله وبركاته پھر لوگوں کی طرف متوجہ ہو کر کہا میں تمہیں وہ آدمی نہ بتاؤں جو زمین والوں میں سے آسمان والوں کو سب سے زیادہ محبوب ہے؟ لوگوں نے کہا ضرور بتائیں۔ انہوں نے کہا یہی حضرت ہیں جو ابھی یہاں سے گزر کر گئے ہیں اللہ کی قسم! جنگ صفین کے بعد سے اب تک نہ میں ان سے بات کر سکا ہوں اور نہ انہوں نے مجھ سے بات کی ہے اور اللہ کی قسم! ان کا مجھ سے راضی ہو جانا مجھے احد پہاڑ جتنا مال ملنے سے زیادہ محبوب ہے۔ حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ نے ان سے کہا تم ان کے پاس چلے کیوں نہیں جاتے؟ انہوں نے کہا میں جانے کو تیار ہوں۔ چنانچہ دونوں حضرات نے طے کیا کہ اگلے دن صبح ان کے پاس جائیں گے (وہ دونوں اگلے دن صبح ان کے پاس گئے) میں بھی دونوں حضرات کے ساتھ گیا۔ حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ نے اندر آنے کی اجازت مانگی حضرت حسین رضی اللہ عنہ نے اجازت دے دی۔ میں اور حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ اندر چلے گئے۔ حضرت ابو سعید رضی اللہ عنہ نے حضرت ابن عمرو رضی اللہ عنہ کے لیے اجازت مانگی لیکن حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے اجازت نہ دی لیکن حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ اجازت مانگتے رہے آخر حضرت حسین رضی اللہ عنہ نے اجازت دے دی۔ حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ اندر آئے انہیں دیکھ کر حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ اپنی جگہ سے ہٹنے لگے وہ حضرت حسین رضی اللہ عنہ کے پہلو میں بیٹھے ہوئے تھے تو حضرت حسین رضی اللہ عنہ نے حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ کو اپنی طرف کھینچ لیا۔ حضرت ابن عمرو رضی اللہ عنہ کھڑے رہے بیٹھے نہیں۔ جب حضرت حسین رضی اللہ عنہ نے یہ منظر دیکھا تو انہوں نے حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ کو ذرا پرے کر کے بیٹھنے کی جگہ بنا دی۔ وہاں آ کر حضرت عبداللہ دونوں کے بیچ میں بیٹھ گئے پھر حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ نے سارا قصہ سنایا تو حضرت حسین رضی اللہ عنہ نے کہا اے ابن عمرو! کیا ایسی ہی بات ہے؟ کیا آپ یہ سمجھتے ہیں کہ میں تمام زمین والوں میں سے آسمان والوں کو سب سے زیادہ محبوب ہوں۔ حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ نے کہا بالکل۔ حضرت حسین رضی اللہ عنہ نے کہا تو پھر آپ نے جنگ صفین کے دن مجھ سے اور میرے والد سے جنگ کیوں کی؟ اللہ کی قسم! میرے والد تو مجھ سے بہتر تھے۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے کہا بالکل آپ کے والد آپ سے بھی بہتر ہیں لیکن بات یہ ہے کہ حضرت عمرو رضی اللہ عنہ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے میری یہ شکایت کی تھی کہ عبداللہ دن بھر روزے رکھتا ہے اور رات بھر عبادت کرتا ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ

سے فرمایا رات کو نماز بھی پڑھا کرو اور سویا بھی کرو اور دن میں روزے بھی رکھا کرو اور افطار بھی کیا کرو اور (اپنے والد) عمرو کی بات مانا کرو۔ جنگ صفین کے موقع پر انہوں نے مجھے قسم دے کر کہا تھا کہ اس میں شرکت کرو۔ اللہ کی قسم! میں نے نہ تو ان کے لشکر میں اضافہ کیا اور نہ میں نے تلوار سونتی اور نہ نیزہ کسی کو مارا اور نہ تیر چلایا۔ حضرت حسین رضی اللہ عنہ نے کہا کیا تمہیں یہ معلوم نہیں ہے کہ جس کام سے خالق کی نافرمانی ہو رہی ہو اس میں مخلوق کی نہیں ماننی چاہیے؟ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے کہا معلوم ہے۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ اپنا عذر بار بار بیان کرتے رہے جس پر آخر حضرت حسین رضی اللہ عنہ نے ان کے عذر کو قبول کر لیا۔ [اخرجه الطبرانی قال الهیثمی ۹:۱۸۷ رواه الطبرانی فی الاوسط وفیه علی بن سعید بن بشیر وفیه لین وهو حافظ و بقیة رجاله ثقات۔ انتهٰی ]

# مسلمان کی ضرورت پوری کرنا

حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں مجھے معلوم نہیں کہ اللہ تعالیٰ نے ان دو نعمتوں میں سے کون سی نعمت سے نواز کر مجھ پر بڑا احسان کیا ہے ایک یہ کہ ایک آدمی یہ امید لگا کر میری طرف پر خلوص چہرہ کے ساتھ دیکھتا ہے کہ اس کی ضرورت مجھ سے پوری ہوگی اور دوسری یہ کہ اللہ تعالیٰ میرے ہاتھوں اس کی ضرورت آسانی سے پوری کرا دیتے ہیں (اب اس کا مجھ سے اپنی امید لگانا یہ اللہ کی بڑی نعمت ہے یا میرا اس کی ضرورت کو پورا کرنا بڑی نعمت ہے) اور میں کسی مسلمان کی ایک ضرورت پوری کر دوں یہ مجھے زمین بھر سونا چاندی ملنے سے زیادہ محبوب ہے۔

[اخرجه المرسی کذا فی الکنز ۳:۳۱۷]

# مسلمان کی ضرورت کے لیے کھڑا ہونا

حضرت ابو یزید رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت خولہ رضی اللہ عنہا لوگوں کے ساتھ چلی جا رہی تھیں کہ ان سے حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کی ملاقات ہوئی۔ انہوں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے رکنے کو کہا حضرت عمر رضی اللہ عنہ رک گئے اور ان کے قریب آ گئے اور ان کی طرف سر جھکا لیا اور اپنے دونوں ہاتھ ان کے کندھوں پر رکھ کر ان کی بات سننے لگے (چونکہ بہت بوڑھی تھیں اس لیے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے انہیں سنبھالنے کے لیے ان کے کندھے پر ہاتھ رکھے) اور یوں ہی کھڑے رہے یہاں تک کہ

حضرت خولہ رضی اللہ عنہا نے اپنی بات پوری کر لی اور واپس چلی گئیں۔ اس پر ایک آدمی نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے کہا اے امیر المؤمنین! اس بڑھیا کی وجہ سے آپ نے قریش کے بڑے بڑے مردوں کو روکے رکھا حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا تیرا ناس ہو تو جانتا ہے کہ یہ عورت کون ہے؟ اس نے کہا نہیں میں نہیں جانتا حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا یہ وہ عورت ہے جس کی شکایت اللہ تعالیٰ نے سات آسمانوں کے اوپر سے سنی تھی یہ حضرت خولہ بنت ثعلبہ ہیں اللہ کی قسم! اگر یہ رات تک میرے پاس سے نہ اٹھتیں تو میں بھی ان کی بات کے پورا ہونے تک یونہی کھڑا رہتا۔

[اخرجه ابن ابی حاتم والدارمی والبیهقی]

حضرت ثمامہ بن حزن رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ اپنے گدھے پر چلے جا رہے تھے کہ انہیں ایک عورت ملی اس عورت نے کہا ٹھہریئے اے عمر! حضرت عمر رضی اللہ عنہ ٹھہر گئے۔ اس عورت نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے بڑی سختی سے بات کی۔ اس پر ایک آدمی نے کہا اے امیر المؤمنین! میں نے آج جیسا منظر تو کبھی دیکھا نہیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا میں اس عورت کی بات کیوں نہ سنوں جب کہ یہ وہ عورت ہے جس کی بات کو اللہ نے سنا اور اسی عورت کے بارے میں اللہ نے یہ آیت نازل فرمائی:

﴿قَدْ سَمِعَ اللّٰهُ قَوْلَ الَّتِيْ تُجَادِلُكَ فِيْ زَوْجِهَا﴾

"بے شک اللہ تعالیٰ نے اس عورت کی بات سن لی جو آپ سے اپنے شوہر کے معاملہ میں جھگڑتی تھی۔" [عند البخاری فی تاریخه وابن مردویه کذا فی الکنز ۱؍۲۶۸]

# مسلمان کی ضرورت کے لیے چل کر جانا

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما ایک مرتبہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی مسجد میں معتکف تھے۔ آپ کے پاس ایک شخص آیا اور سلام کر کے (چپ چاپ) بیٹھ گیا۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ نے اس سے فرمایا میں تمہیں غمزدہ اور پریشان دیکھ رہا ہوں کیا بات ہے؟ اس نے کہا اے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے چچا کے بیٹے! میں بے شک پریشان ہوں کہ فلاں کا مجھ پر حق ہے اور (نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر اطہر کی طرف اشارہ کر کے کہا کہ) اس قبر والے کی عزت کی قسم! میں اس حق کے ادا کرنے پر قادر نہیں۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ نے کہا اچھا کیا میں اس سے تمہاری سفارش کروں؟ اس نے عرض کیا اگر آپ

مناسب سمجھیں تو۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ یہ سن کر جوتا پہن کر مسجد سے باہر تشریف لائے اس شخص نے عرض کیا آپ اپنا اعتکاف بھول گئے؟ فرمایا بھولا نہیں ہوں بلکہ میں نے اس قبر والے (صلی اللہ علیہ وسلم) سے سنا ہے اور ابھی زمانہ کچھ زیادہ نہیں گزرا (یہ لفظ کہتے ہوئے ابن عباس رضی اللہ عنہ کی آنکھوں سے آنسو بہنے لگے) کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرما رہے تھے کہ جو شخص اپنے بھائی کے کام کے لیے چلے اور اس کام میں کامیاب ہو جائے تو اس کے لیے یہ دس سال کے اعتکاف سے افضل ہے اور جو شخص ایک دن کا اعتکاف بھی اللہ کی رضا کے واسطے کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کے اور جہنم کے درمیان تین خندقیں آڑ فرما دیتے ہیں جن کی مسافت آسمان، زمین کی مسافت سے بھی زیادہ ہے (اور جب ایک دن کے اعتکاف کی یہ فضیلت ہے تو دس برس کے اعتکاف کی کیا کچھ ہوگی)

[اخرجه الطبرانی والبیهقی واللفظ له والحاکم مختصر وقال صحیح الاسناد کذا فی ترغیب ۲: ۲۷۲]

# مسلمان کی زیارت کرنا

حضرت عبداللہ بن قیس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم خصوصی طور پر بھی اور عمومی طور پر بھی انصار کو ملنے بہت جایا کرتے تھے جب کسی سے خصوصی ملاقات کرنی ہوتی تو اس کے گھر تشریف لے جاتے اور جب عمومی ملاقات کرنی ہوتی تو ان کی مسجد میں تشریف لے جاتے (وہاں سب سے ملاقات ہو جاتی) [اخرجه احمد قال الهیثمی ۸: ۱۷۳ رواه احمد و فیه راو لم یسم وبقیة رجاله رجال الصحیح۔ انتہیٰ]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم انصار کے ایک گھرانے سے ملنے تشریف لے گئے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے پاس کھانا بھی کھایا جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم وہاں سے باہر ہونے لگے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کمرے میں نماز پڑھنے کے لیے جگہ بنانے کا حکم دیا تو ان لوگوں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے ایک چٹائی بچھا کر اس پر پانی چھڑک دیا (تاکہ نرم ہو جائے) پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس پر نماز پڑھی اور ان کے لیے دعا فرمائی۔ [اخرجه البخاری فی الادب ۵۲]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم اپنے دو صحابہ کے درمیان بھائی چارہ کرا دیتے تھے (تو ان میں آپس میں اتنی محبت ہو جاتی تھی کہ) جب تک ان میں سے ایک دوسرے سے مل

نہ لیتا تھا اس وقت تک اسے وہ رات بہت لمبی معلوم ہوتی تھی۔ چنانچہ وہ اپنے بھائی سے بڑی محبت اور نرمی سے ملتا اور پوچھتا آپ میرے بعد کیسے رہے؟ اور دوسرے لوگوں کا (جن میں بھائی چارہ نہ ہوتا تھا) یہ حال تھا کہ تین دن کے اندر ہر ایک دوسرے سے مل کر اس کا سارا حال معلوم کر لیا کرتا تھا۔ [اخرجه ابویعلی قال الهیثمی ۸: ۱۷۳ وفیه عمران بن خالد الخزاعی وهو ضعیف]

حضرت عون رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں جب حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کے ساتھی (کوفہ سے مدینہ) ان کے پاس آئے تو ان سے حضرت عبداللہ نے پوچھا کیا تم ایک دوسرے کے پاس بیٹھے رہتے ہو؟ ان لوگوں نے کہا (جی ہاں) اے ابوعبدالرحمٰن! (ہماری تو یہ حالت ہے کہ) ہم میں سے کسی کو اس کا بھائی نہیں ملتا تو وہ اسے پیدل ڈھونڈتا ہوا کوفہ کے آخری کنارے تک چلا جاتا ہے اور اسے مل کر ہی واپس آتا ہے۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا جب تک تم یہ کام کرتے رہو گے تم لوگ خیر پر رہو گے۔ [اخرجه الطبرانی وهذا منقطع كذا فی الترغیب ۴: ۱۴۴]

حضرت اُم درداء رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں حضرت سلمان رضی اللہ عنہ ہمیں ملنے کے لیے مدائن سے پیدل چل کر ملک شام آئے اس وقت انہوں نے گھٹنوں تک کی چھوٹی شلوار پہنی ہوئی تھی۔

## ملنے کے لیے آنے والوں کا اکرام کرنا

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے (اکرام کے لئے) میری طرف ایک تکیہ رکھ دیا جس میں کھجور کی چھال بھری ہوئی تھی لیکن میں (ادب کی وجہ سے) اس پر نہ بیٹھا اور وہ تکیہ یونہی میرے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے درمیان پڑا رہا۔

[اخرجه احمد قال الهیثمی ۸: ۱۷۳ ورجاله رجال الصحیح]

حضرت اُم سعد بنت سعد بن ربیع رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں میں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی خدمت میں گئی انہوں نے میرے لیے اپنا کپڑا بچھا دیا جس پر میں بیٹھ گئی۔ اتنے میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ بھی اندر آ گئے۔ انہوں نے پوچھا کہ یہ عورت کون ہے (جس کا یہ اکرام ہو رہا ہے؟) حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا یہ اس شخص کی بیٹی ہے جو مجھ سے بھی بہتر تھا اور آپ سے بھی۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے پوچھا اے خلیفہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم! وہ شخص کون ہے؟ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا یہ اس آدمی کی بیٹی ہے جس کا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں انتقال ہو گیا اور انہیں جنت میں ٹھکانہ مل گیا اب پیچھے میں اور آپ رہ

گئے ہیں۔ [اخرجه الطبرانی كذا فی الاصابة ۲:۲۷' قال الهيثمی ۹:۳۱۰' رواه الطبرانی وفيه اسماعيل بن قيس بن سعد بن زيد وهو ضعيف واخرجه الحاكم ۳:۶۰۷' و صححه وقال الذهبی بل اسماعيل ضعفوه]

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے پاس آئے حضرت عمر رضی اللہ عنہ تکیہ پر ٹیک لگائے ہوئے تھے۔ حضرت سلمان رضی اللہ عنہ کو دیکھ کر انہوں نے وہ تکیہ حضرت سلمان رضی اللہ عنہ کے لیے رکھ دیا۔ حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نے کہا اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے سچ فرمایا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا اے ابوعبداللہ! اللہ اور رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا وہ فرمان ذرا ہمیں بھی سنائیں۔ حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نے کہا ایک مرتبہ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا آپ صلی اللہ علیہ وسلم ایک تکیہ پر ٹیک لگائے ہوئے تھے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے وہ تکیہ میرے لیے رکھ دیا۔ پھر مجھ سے فرمایا اے سلمان! جو مسلمان اپنے مسلمان بھائی کے پاس جاتا ہے اور وہ میزبان اس کے اکرام کے لیے تکیہ رکھ دیتا ہے اللہ تعالیٰ اس کی مغفرت ضرور فرماتے ہیں۔

[اخرجه الحاكم ۳:۵۹۹]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضرت سلمان رضی اللہ عنہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس گئے وہ ایک تکیہ پر ٹیک لگائے ہوئے تھے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے وہ تکیہ حضرت سلمان رضی اللہ عنہ کے لیے رکھ دیا پھر کہا اے سلمان جو مسلمان اپنے مسلمان بھائی کے پاس جاتا ہے اور وہ میزبان اس کے اکرام میں تکیہ رکھ دیتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کی مغفرت ضرور فرماتے ہیں۔ [اخرجه الطبرانی ایضاً قال الهيثمی ۸:۱۷۴' وفيه عمران بن خالد الخزاعی وهو ضعيف وفی اسناد الكلام عمران هذا]

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ کے پاس گئے۔ حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نے ان کے لیے ایک تکیہ رکھ دیا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا اے ابوعبداللہ! یہ کیا ہے؟ حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ نے کہا میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ جس مسلمان کے پاس اس کا مسلمان بھائی آتا ہے اور وہ اس کے اکرام و تعظیم کے لیے ایک تکیہ رکھ دیتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کی مغفرت ضرور فرما دیتے ہیں۔

[اخرجه الطبرانی فی الصغير فيه عمران بن خالد الخزاعی و هو ضعيف]

حضرت ابراہیم بن نشیط رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں حضرت عبداللہ بن حارث بن جزء

زبیدی رضی اللہ عنہ کی خدمت میں گیا ان کے نیچے ایک تکیہ تھا انہوں نے اسے اٹھا کر میری طرف پھینکا اور فرمایا جو آدمی اپنے ہم نشین کا اکرام نہ کرے اس کا حضرت احمد صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت ابراہیم علیہ السلام سے کوئی تعلق نہیں ہے۔

[اخرجه الطبرانی کذا فی الترغیب ۴:۱۴۶۔ وقال رواه الطبرانی موقوفا ورجاله ثقات]

## مہمان کا اکرام کرنا

حضرت سہل بن سعد رضی اللہ عنہ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنی شادی (کے ولیمہ) میں بلایا اور اس دن ان کی بیوی ان مہمانوں کی خدمت کر رہی تھی اور وہ دلہن تھی ان کی بیوی نے کہا کیا تم لوگوں کو پتہ ہے کہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے کیا بھگویا تھا۔ میں نے تانبے یا پتھر کے چھوٹے برتن میں رات کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے کھجوریں بھگوئی تھیں (تا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم شربت پی سکیں)

[اخرجه البخاری فی الادب ۱۱۰]

ایک صاحب بیان کرتے ہیں کہ دو آدمی حضرت عبداللہ بن حارث بن جزء زبیدی رضی اللہ عنہ کے پاس گئے وہ ایک تکیہ پر ٹیک لگائے ہوئے تھے انہوں نے اسے اٹھا کر ان دونوں کے لیے رکھ دیا۔ ان دونوں آدمیوں نے کہا ہم تو یہ نہیں چاہتے ہم تو کچھ سننے آئے تھے تا کہ ہمیں اس سے فائدہ ہو۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا جو اپنے مہمان کا اکرام نہیں کرتا اس کا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت ابراہیم علیہ السلام سے کوئی تعلق نہیں۔ خوشحالی اور نیک انجامی ہے اس آدمی کے لیے جو اپنے گھوڑے کی رسی اللہ کے راستہ میں پکڑے ہوئے ہے اور روٹی کے ایک ٹکڑے اور ٹھنڈے پانی پر افطار کر لیتا ہے اور بڑی خرابی ہے ان لوگوں کے لیے جو گائے اور بیل کی طرح (مختلف مزیدار کھانے کھانے کے لئے) اپنی زبان گھماتے ہیں اور اپنے خادم سے کہتے ہیں فلاں چیز اٹھا لے اور فلاں چیز رکھ دے اور کھانے میں ایسے لگتے ہیں کہ اللہ کا ذکر بالکل نہیں کرتے۔

[اخرجه ابن جریر عن ابراهیم بن شیبان کذا فی الکنز ۵:۶۶]

## قوم کے بڑے اور محترم آدمی کا اکرام کرنا

حضرت جریر بن عبداللہ بجلی رضی اللہ عنہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم

ایک گھر میں تھے جو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے بھرا ہوا تھا۔ حضرت جریر رضی اللہ عنہ دروازے پر کھڑے ہو گئے انہیں دیکھ کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے دائیں بائیں جانب دیکھا آپ کو بیٹھنے کی کوئی جگہ نظر نہ آئی۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی چادر اٹھائی اور اسے لپیٹ کر حضرت جریر رضی اللہ عنہ کی طرف پھینک دیا اور فرمایا اس پر بیٹھ جاؤ۔ حضرت جریر رضی اللہ عنہ نے چادر لے کر اپنے سینے سے لگالی اور اسے چوم کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں واپس کر دیا اور عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! اللہ آپ کا ایسے اکرام فرمائے جیسے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے میرا اکرام فرمایا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تمہارے پاس کسی قوم کا قابل احترام آدمی آئے تو تم اس کا اکرام کرو۔ [اخرجه الطبرانی فی الصغیر والاوسط قال الهیثمی ۸: ۱۵' وفیه عون بن عمرو القیسی وهو ضعیف]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت جریر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ (حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں) گھر میں حاضر ہوئے۔ گھر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے بھرا ہوا تھا انہیں بیٹھنے کی کوئی جگہ نہ ملی۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی چادر ان کی طرف پھینکی اور فرمایا اس پر بیٹھ جاؤ۔ حضرت جریر رضی اللہ عنہ نے اسے لیا اور سینہ سے لگا کر اسے چوما اور کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! اللہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا ایسے اکرام فرمائے جیسے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے میرا اکرام فرمایا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تمہارے پاس کسی قوم کا بڑا اور محترم آدمی آئے تو تم اس کا اکرام کرو۔ [عند الطبرانی فی الاوسط قال الهیثمی ۸: ۱۶' رواہ الطبرانی فی الاوسط والبزار باختصار کثیر وفیه من لم اعرفهم۔ انتهٰی۔]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضرت عیینہ بن حصن رضی اللہ عنہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ اس وقت حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس حضرت ابوبکر اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما بھی تھے اور یہ سب حضرات زمین پر بیٹھے ہوئے تھے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عیینہ کے لیے گدا منگوایا اور انہیں اس پر بٹھایا اور فرمایا۔ جب تمہارے پاس کسی قوم کا بڑا اور قابل احترام آدمی آئے تو تم اس کا اکرام کرو۔ [اخرجه الطبرانی قال الهیثمی ۸: ۱۶' رواہ الطبرانی وفیه من لم اعرفهم]

حضرت عدی بن حاتم رضی اللہ عنہ جب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے لیے ایک تکیہ رکھ دیا لیکن یہ زمین پر ہی بیٹھے اور عرض کیا۔ میں اس بات کی گواہی دیتا ہوں کہ آپ روئے زمین پر نہ تو برتری چاہتے ہیں اور نہ فساد برپا کرنا چاہتے ہیں اور مسلمان ہو گئے۔ صحابہ رضی اللہ عنہم نے کہا یا نبی اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! آج ہم نے (عدی کے لئے) آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف

سے اکرام کا جو منظر دیکھا ہے یہ کبھی بھی کسی کے لیے نہیں دیکھا۔ حضورؐ نے فرمایا ٹھیک کہتے ہو یہ ایک قوم کا بڑا اور محترم آدمی ہے اور جب کسی قوم کا بڑا اور محترم آدمی تمہارے پاس آئے تو تم اس کا اکرام کرو۔ [اخرجه العسكري و ابن عساكر كذا في الكنز ۵:۵۵]

حضرت ابوراشد عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں اپنی قوم کے سو آدمیوں کے ہمراہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا جب ہم حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے قریب پہنچ گئے تو ہم رک گئے اور میرے ساتھیوں نے مجھ سے کہا اے ابومغویہ! تم آگے بڑھو (اور حالات دیکھو) اگر تمہیں اچھے حالات نظر آئیں تو واپس آکر ہمیں بتانا تو ہم بھی ان کی خدمت میں حاضر ہو جائیں گے اور اگر تمہیں کچھ اچھے حالات نظر نہ آئیں تو پھر واپس آکر بتانا ہم اپنے علاقہ کو لوٹ جائیں گے۔ میں عمر میں ان سب سے چھوٹا تھا۔ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو کر (جاہلیت کے طریقے پر سلام کیا اور) کہا اے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم)! انعم صباحا آپ کی صبح اچھی ہو۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مسلمان اس طرح ایک دوسرے کو سلام نہیں کرتے میں نے عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! مسلمان ایک دوسرے کو کس طرح سلام کرتے ہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم کسی مسلمان قوم کے پاس پہنچو تو یوں کہو السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تمہارا نام کیا ہے اور تم کون ہو؟ میں نے کہا میں ابومغویہ عبداللات والعزیٰ ہوں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا (یہ کنیت اور نام ٹھیک نہیں ہے) بلکہ تم ابوراشد عبدالرحمٰن ہو۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے میرا اکرام فرمایا اور مجھے اپنے پاس بٹھایا اور مجھے اپنی چادر پہنائی اور اپنی جوتی اور لاٹھی مجھے عطا فرمائی پھر میں مسلمان ہو گیا۔ پاس بیٹھے ہوئے چند لوگوں نے کہا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! ہم دیکھ رہے ہیں آپ اس آدمی کا بہت اکرام فرما رہے ہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یہ اپنی قوم کا سردار اور عزت والا آدمی ہے (اس لیے میں نے اتنا اکرام کیا ہے) جب تمہارے پاس کسی قوم کا سردار آئے تو تم اس کا اکرام کرو آگے اور حدیث بھی ہے۔

[اخرجه الدولابي في الكنز ۱:۳۱، واخرجه ابن منده من هذا الوجه مختصراً وابن السكن كما في الاصابة ۲:۳۰۹، واخرجه ايضاً عقيلي كما في منتخب الكنز ۵:۲۱۶]

## قوم کے سردار کی دل جوئی کرنا

حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے فرمایا تم جعیل کو کیسا سمجھتے ہو؟ میں

نے کہا مجھے تو وہ اور لوگوں کی طرح مسکین نظر آتے ہیں۔ پھر حضور ﷺ نے فرمایا تم فلاں کو کیسا سمجھتے ہو؟ میں نے کہا وہ تو سردار لوگوں میں سے ایک سردار ہے۔ حضور ﷺ نے فرمایا اگر ان جیسوں سے ساری زمین بھر جائے تو ایک جعیل ان سب سے بہتر ہے۔ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ! فلاں ہے تو ایسا لیکن آپ ﷺ اس کا بہت اکرام کرتے ہیں۔ حضور ﷺ نے فرمایا یہ اپنی قوم کا سردار ہے۔ میں دل جوئی کے لیے اس کا اتنا اکرام کرتا ہوں۔

[اخرجه ابونعيم ١: ٣٥٣، كذا في الكنز ٣: ٣٢٠، واخرجه الروياني في مسنده و ابن عبدالحكم في فتوح مصر و اسناده صحيح واخرجه ابن حبان من وجه آخر عن ابي ذر لكن لم يسم جعيلا واخرجه البخاري من حديث سهل بن سعد فانهم جعيلا و اباذر]

حضرت محمد بن ابراہیم تیمی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں ایک آدمی نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ نے حضرت عیینہ بن حصن اور حضرت اقرع بن حابس کو سو سو (اونٹ) دیئے ہیں اور حضرت جعیل کو آپ ﷺ نے چھوڑ دیا (انہیں کچھ نہ دیا) حضور ﷺ نے فرمایا اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے۔ اگر عیینہ اور اقرع سے ساری زمین بھر جائے تو جعیل بن سراقہ ان سب سے بہتر ہے لیکن میں ان دونوں کی دلجوئی کر رہا ہوں اور جعیل کو ان کے ایمان کے سپرد کرتا ہوں (کہ اللہ ان کی مدد کریں گے) [رواه ابن اسحاق في المغازي وهذا مرسل حسن كذا في الاصابة ١: ٢٣٩، واخرجه ابونعيم في الحلية ١: ٣٥٣، عن محمد بن ابراهيم نحوه]

# حضور ﷺ کے گھر والوں کا اکرام کرنا

حضرت یزید بن حبان رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں، حضرت حصین بن سبرہ اور حضرت عمرو بن مسلم تینوں حضرت زید بن ارقم رضی اللہ عنہ کی خدمت میں گئے۔ جب ہم ان کے پاس بیٹھ گئے تو حضرت حصین نے ان کی خدمت میں عرض کیا اے حضرت زید! آپ نے بہت زیادہ خیر کی باتیں دیکھی ہیں۔ آپ نے حضور ﷺ کو دیکھا ہے ان کی حدیث کو سنا ہے ان کے ساتھ غزوات میں شریک ہوئے ہیں ان کے پیچھے نمازیں پڑھی ہیں اے حضرت زید! آپ نے بہت زیادہ خیر کی باتیں دیکھی ہیں۔ اے حضرت زید! حضور ﷺ سے سنی ہوئی کوئی حدیث ہمیں بھی سنا دیں۔ حضرت زید رضی اللہ عنہ نے فرمایا اے میرے بھتیجے! اللہ کی قسم! میری عمر زیادہ ہوگئی۔ بہ اور بڑا عرصہ

گزر گیا ہے۔ حضور ﷺ کی جو باتیں میں نے یاد کی تھیں اور سمجھی تھیں ان میں سے کچھ بھول گئی ہیں۔ لہٰذا جو حدیث میں تمہیں سناؤں وہ تو تم سن لو اور جو میں تمہیں نہ سنا سکوں اس پر تم مجھے مجبور نہ کرو۔ پھر انہوں نے فرمایا ایک دن حضور ﷺ نے مکہ اور مدینہ کے درمیان خم نامی چشمہ کے پاس ہم لوگوں میں کھڑے ہو کر بیان فرمایا پہلے اللہ کی حمد و ثنا بیان کی پھر وعظ و نصیحت فرمائی پھر فرمایا:

''اما بعد اے لوگو! غور سے سنو! میں ایک بشر ہی ہوں عنقریب میرے رب کا قاصد (ملک الموت) مجھے بلانے آئے گا جس پر میں چلا جاؤں گا۔ میں تم میں دو بھاری چیزیں چھوڑ کر جا رہا ہوں' ایک اللہ کی کتاب (یعنی قرآن مجید) ہے اس میں ہدایت اور نور ہے لہٰذا اللہ کی کتاب کو لو اور اسے مضبوطی سے پکڑو پھر آپ نے قرآن کے بارے میں خوب ترغیب دی۔ پھر فرمایا دوسری چیز میرے گھر والے ہیں۔ میں تمہیں اپنے گھر والوں کے بارے میں اللہ سے ڈرنے کی وصیت کرتا ہوں۔ میں تمہیں اپنے گھر والوں کے بارے میں اللہ سے ڈرنے کی وصیت کرتا ہوں۔''

حضرت حصین نے پوچھا اے حضرت زید! حضور ﷺ کے گھر والے کون ہیں؟ کیا حضور ﷺ کی بیویاں حضور ﷺ کے گھر والوں میں سے نہیں ہیں؟ انہوں نے کہا حضور ﷺ کی بیویاں حضور ﷺ کے گھر والوں میں سے ہیں۔ لیکن حضور ﷺ کے اصل گھر والے وہ ہیں جن کو حضور ﷺ کے بعد زکوٰۃ صدقہ لینا حرام ہے۔ حضرت حصین نے پوچھا وہ کون ہیں؟ حضرت زید رضی اللہ عنہ نے فرمایا آل علی' آل عقیل' آل جعفر اور آل عباس ہیں۔ حضرت حصین نے پوچھا کیا ان سب کو زکوٰۃ صدقہ لینا حرام ہے؟ انہوں نے فرمایا ہاں۔

[اخرجه مسلم كذا فى رياض الصالحين واخرجه ايضاً ابن جرير كما فى منتخب الكنز ۵:۹۵]

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے فرمایا حضرت محمد ﷺ کے گھر والوں کے بارے میں حضور ﷺ کی نسبت کا خیال رکھو۔

[اخرجه البخاری كذا فى منتخب الكنز ۵:۹۴]

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں حضور ﷺ اپنے صحابہ رضی اللہ عنہم کے ساتھ تشریف فرما تھے آپ ﷺ کے پہلو میں حضرت ابوبکر اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما بیٹھے ہوئے تھے کہ اتنے میں حضرت عباس رضی اللہ عنہ سامنے سے آئے ان کو دیکھ کر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے بیٹھنے کی جگہ بنا دی۔

چنانچہ وہ حضور ﷺ اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے سامنے بیٹھ گئے۔ اس پر حضور ؐ نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے فرمایا فضیلت والوں کی فضیلت کو فضیلت والے ہی جانتے ہیں۔ پھر حضرت عباس رضی اللہ عنہ حضور ﷺ سے بات کرنے لگے تو حضور ﷺ نے اپنی آواز کو بہت ہی زیادہ پست کرلیا۔ اس پر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے کہا ایسا معلوم ہوتا ہے کہ حضور ﷺ کو اچانک سخت بیماری پیش آ گئی ہے (جس کی وجہ سے حضور ﷺ آواز اونچی نہیں کر پا رہے ہیں) میرے دل کو اس بیماری سے سخت پریشانی ہے۔ حضرت عباس رضی اللہ عنہ حضور ﷺ کے پاس بیٹھے باتیں کرتے رہے اور جب کام پورا ہو گیا تو وہ واپس چلے گئے۔ پھر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے حضور ﷺ سے پوچھا یا رسول اللہ ﷺ! کیا آپ ﷺ کو ابھی کوئی بیماری پیش آ گئی تھی۔ حضور ﷺ نے فرمایا نہیں۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا میں نے دیکھا کہ آپ ﷺ نے اپنی آواز بہت پست کرلی تھی۔ حضور ﷺ نے فرمایا حضرت جبرائیل (علیہ السلام) نے مجھے حکم دیا ہے کہ جب حضرت عباس رضی اللہ عنہ آیا کریں تو میں اپنی آواز پست کرلیا کروں جیسے حضرت جبرائیل نے تمہیں حکم دیا ہے کہ تم میرے سامنے اپنی آواز پست کرلیا کرو۔ [اخرجه ابن عساکر کذا فی الکنز ۷:۶۸]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں حضور ﷺ کی مجلس میں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے لیے بیٹھنے کی ایک خاص جگہ تھی وہاں سے وہ صرف حضرت عباس رضی اللہ عنہ کے لیے اٹھا کرتے تھے۔ حضرت عباس رضی اللہ عنہ کے اس اکرام سے حضور ﷺ کو بہت خوش ہوتی تھی۔ ایک دن حضرت عباس رضی اللہ عنہ سامنے سے آئے انہیں دیکھ کر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اپنی جگہ سے ہٹ گئے۔ حضور ﷺ نے ان کو فرمایا تمہیں کیا ہوا؟ انہوں نے کہا یا رسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ کے چچا سامنے سے آ رہے ہیں۔ حضور ﷺ نے حضرت عباس رضی اللہ عنہ کی طرف دیکھا پھر مسکراتے ہوئے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی طرف متوجہ ہو کر فرمایا یہ عباس سامنے آ رہے ہیں انہوں نے سفید کپڑے پہن رکھے ہیں لیکن ان کی اولاد ان کے بعد کالے کپڑے پہنے گی اور ان کی اولاد میں سے بارہ آدمی بادشاہ بنیں گے۔ جب حضرت عباس پہنچ گئے تو انہوں نے کہا یا رسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ نے ابوبکر رضی اللہ عنہ کو کچھ فرمایا ہے؟ حضور ﷺ نے فرمایا میں نے ان کو خیر کی ہی بات کہی ہے۔ حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے کہا میرے ماں باپ آپ ﷺ پر قربان ہوں آپ ﷺ ٹھیک فرما رہے ہیں۔ آپ ﷺ ہمیشہ خیر ہی کی بات فرمایا کرتے ہیں (لیکن ذرا مجھے بتا دیں کہ آپ ﷺ نے کیا فرمایا ہے) حضور ﷺ

نے فرمایا۔ میں نے کہا تھا میرے چچا عباس آ رہے ہیں انہوں نے سفید کپڑے پہن رکھے ہیں اور ان کی اولاد ان کے بعد سیاہ کپڑے پہنے گی اور ان میں سے بارہ آدمی بادشاہ بنیں گے۔

[عند الطبرانی قال الهیثمی ۹:۲۷۰' رواه الطبرانی فی الاوسط والکبیر باختصار وفیه جماعة لم اعرفهم- انتهٰی واخرجه ابن عساکر عن ابن عباس مختصراً کما فی منتخب الکنز ۵:۲۱۱' وقال لم ار فی سنده من تکلم فیه]

حضرت جعفر بن محمد رحمۃ اللہ علیہ کے دادا (جو کہ صحابی ہیں) فرماتے ہیں جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم مجلس میں تشریف فرما ہوتے تو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے دائیں طرف' حضرت عمر رضی اللہ عنہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بائیں طرف اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے بیٹھتے اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی راز کی باتیں لکھا کرتے تھے۔ جب حضرت عباس بن عبد المطلب رضی اللہ عنہ آتے تو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اپنی جگہ سے ہٹ جاتے اور وہاں حضرت عباس رضی اللہ عنہ بیٹھ جاتے۔

[عند ابن عساکر ایضاً عن جعفر بن محمد عن ابیه عن جده رضی الله عنهم کذا فی منتخب الکنز ۵:۲۱۴]

حضرت مطلب بن ربیعہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ایک مرتبہ حضرت عباس رضی اللہ عنہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آئے۔ حضرت عباس رضی اللہ عنہ غصہ میں تھے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا بات پیش آئی؟ انہوں نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! ہم بنو ہاشم کا اور قریش کا کیا بنے گا؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے پوچھا تمہیں ان کی طرف سے کیا بات پیش آئی ہے؟ حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے کہا جب وہ آپس میں ایک دوسرے سے ملتے ہیں تو بڑی بشاشت سے کھل کر ملتے ہیں اور ہم سے ملتے وقت ان کی یہ حالت نہیں ہوتی ہے۔ یہ سن کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو اتنا غصہ آ گیا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی دونوں آنکھوں کے درمیان کی رگ پھول گئی۔ جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا غصہ کم ہوا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی جان ہے! کسی آدمی کے دل میں اس وقت تک ایمان داخل نہیں ہوسکتا جب تک وہ تم (بنو ہاشم) سے اللہ و رسول کی وجہ سے محبت نہ کرے۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ان لوگوں کو کیا ہوگیا ہے کہ مجھے عباس کے بارے میں تکلیف دیتے ہیں آدمی کا چچا اس کے باپ کی مانند ہوتا ہے۔ [اخرجه الحاکم]

حضرت عباس بن عبد المطلب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! یہ

قریشی لوگ آپس میں ہنس مکھ اور اچھے چہرے کے ساتھ ملتے ہیں اور ہم سے ایسے اجنبی چہروں کے ساتھ ملتے ہیں کہ جیسے ہم ان کو جانتے نہ ہوں۔ حضور ﷺ کو یہ سن کر بہت زیادہ غصہ آ گیا اور آپ ﷺ نے فرمایا اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں محمد (ﷺ) کی جان ہے! آدمی کے دل میں ایمان اسی وقت داخل ہوگا جب وہ تم (بنو ہاشم) سے اللہ ورسول کی وجہ سے محبت کرے گا۔

[عند الحاكم ۳: ۳۳۳]

حضرت عصمہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ایک دن حضرت عباس بن عبد المطلب رضی اللہ عنہ مسجد میں گئے تو انہیں لوگوں کے چہروں پر ناگواری نظر آئی۔ وہ حضور ﷺ کی خدمت میں گھر واپس گئے اور عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ! نہ معلوم مجھ سے کیا قصور ہو گیا ہے جب بھی مسجد میں جاتا ہوں مجھے لوگوں کے چہروں پر ناگواری نظر آتی ہے۔ آپ مسجد میں تشریف لائے اور فرمایا اے لوگو! جب تک تم عباس سے محبت نہیں کرو گے اس وقت تک تم مؤمن نہیں بن سکو گے۔

[عند الطبراني قال الهيثمي ۹: ۲۶۹، وفيه الفضل بن المختار وهو ضعيف]

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضور ﷺ نے حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کو لوگوں سے زکوٰۃ وصول کرنے کے لیے بھیجا ان کی سب سے پہلے حضرت عباس بن عبد المطلب رضی اللہ عنہ سے ملاقات ہوئی تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ان سے کہا اے ابوالفضل! اپنے مال کی زکوٰۃ دے دیں۔ حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے کہا اگر تو ایسا ہوتا تو ایسا ہوتا، پر انہوں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو سخت باتیں کہہ دیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ان سے کہا اگر اللہ کا ڈر نہ ہوتا اور آپ کا حضور ﷺ کے ہاں جو مرتبہ ہے اگر اس کا خیال نہ ہوتا تو میں بھی آپ کی کچھ باتوں کا ویسا ہی جواب دیتا۔ پھر یہ دونوں ایک دوسرے سے جدا ہو گئے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اپنا راستہ لیا اور حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے اپنا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ چلتے چلتے حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کے پاس پہنچ گئے اور انہیں جا کر ساری بات بتائی۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا ہاتھ پکڑا اور (دونوں چل پڑے اور) دونوں حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ نے مجھے لوگوں سے زکوٰۃ وصول کرنے بھیجا میری سب سے پہلے ملاقات آپ ﷺ کے چچا حضرت عباس رضی اللہ عنہ سے ہوئی میں نے ان سے کہا اے ابوالفضل! اپنے مال کی زکوٰۃ دے دیں۔ اس پر انہوں نے مجھے ایسا اور ویسا کہا اور خوب ڈانٹا اور مجھے سخت باتیں کہیں۔ میں نے ان

سے کہا اگر اللہ کا ڈر نہ ہوتا اور حضور ﷺ کے ہاں جو آپ کا مرتبہ ہے اس کا خیال نہ ہوتا تو میں بھی آپ کی کچھ باتوں کا ویسا ہی جواب دیتا۔ حضور ﷺ نے فرمایا تم نے ان کا اکرام کیا ہے اللہ تمہارا اکرام فرمائے کیا تمہیں معلوم نہیں ہے کہ آدمی کا چچا اس کے باپ کی مانند ہوتا ہے۔ عباس سے زکوٰۃ کے بارے میں بات نہ کرو کیونکہ ہم ان سے دو سال کی زکوٰۃ پہلے ہی لے چکے ہیں۔

[اخرجه ابن عساكر كذا فی منتخب الكنز ۵: ۲۱۴ واخرجه ابن سعد ۴: ۲۷ عن قتادة مختصراً]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ ایک آدمی نے حضرت عباس رضی اللہ عنہ کے والد (عبد المطلب) کا تذکرہ کیا اور ان کے والد کی بے عزتی کی۔ اس پر حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے اس آدمی کو تھپڑ مار دیا۔ لوگ جمع ہو گئے اور کچھ لوگوں نے کہا اللہ کی قسم! جیسے حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے اسے تھپڑ مارا ہے ایسے ہی ہم حضرت عباس رضی اللہ عنہ کو ضرور تھپڑ ماریں گے۔ جب حضور ﷺ کو اس قصہ کا پتا چلا تو آپ ﷺ نے لوگوں میں بیان فرمایا اور لوگوں سے پوچھا بتاؤ اللہ کے ہاں لوگوں میں سب سے زیادہ باعزت آدمی کون ہے؟ صحابہ رضی اللہ عنہم نے کہا یا رسول اللہ ﷺ آپ ہیں۔ حضور ﷺ نے فرمایا سنو! عباس مجھ سے ہیں اور میں عباس سے ہوں (ہم دونوں کا آپس میں بہت زیادہ تعلق ہے) ہمارے خاندان کے جو لوگ مر چکے ہیں انہیں برا بھلا مت کہو اس سے ہمارے خاندان کے زندوں کو تکلیف ہوتی ہے۔ [اخرجه الحاكم ۳: ۳۲۹ قال الحاكم هذا حديث صحيح الاسناد ولم يخرجاه و قال الذهبی صحيح]

ابن عساکر نے ایسی ہی حدیث حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے اس میں یہ مضمون بھی ہے کہ صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ! ہم آپ ﷺ کے غصہ سے اللہ کی پناہ چاہتے ہیں آپ ﷺ ہمارے لیے اللہ سے استغفار کریں (ہم سے غلطی ہو گئی ہے) چنانچہ حضور ﷺ نے ان کے لیے اللہ سے استغفار فرمایا۔

[كذا فی منتخب الكنز ۵: ۲۱۱ واخرجه ابن سعد ۴: ۲۴ عن ابن عباس نحو رواية ابن عساكر]

حضرت ابن شہاب رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا اپنے اپنے زمانہ خلافت میں یہ دستور تھا کہ جب یہ حضرات سواری پر سوار ہو کر کہیں جا رہے ہوتے اور راستہ میں حضرت عباس رضی اللہ عنہ سے ملاقات ہو جاتی تو یہ حضرات (ان کے اکرام میں) سواری سے نیچے اتر جاتے اور سواری کی لگام پکڑ کر حضرت عباس رضی اللہ عنہ کے ساتھ پیدل چلتے رہتے اور انہیں ان کے

گھر یا ان کی بیٹھک تک پہنچا کر پھر ان سے جدا ہوتے۔ [اخرجه ابن عساکر کذا فی الکنز ۷: ۶۹]

حضرت قاسم بن محمد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے جو بہت سے نئے قانون بنائے ان میں سے ایک قانون یہ بھی تھا کہ ایک آدمی نے ایک جھگڑے میں حضرت عباس رضی اللہ عنہ کے ساتھ حقارت آمیز معاملہ کیا۔ اس پر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے اس کی پٹائی کی۔ کسی نے اس پر اعتراض کیا تو اس سے فرمایا کیا یہ ہو سکتا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم تو اپنے چچا کی تعظیم فرمائیں اور میں ان کی تحقیر کی اجازت دے دوں؟ اس آدمی کی اس گستاخی کو جو اچھا سمجھ رہا ہے وہ بھی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی مخالفت کر رہا ہے۔ چنانچہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے اس نئے قانون کو تمام صحابہ رضی اللہ عنہم نے بہت پسند کیا (کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے چچا کے گستاخ کی پٹائی ہوگی۔)

[اخرجه سیف و ابن عساکر کذا فی منتخب الکنز ۵: ۲۱۳]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ایک مرتبہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم مسجد میں تشریف فرما تھے اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے چاروں طرف بیٹھے ہوئے تھے کہ اتنے میں حضرت علی رضی اللہ عنہ سامنے سے آئے انہوں نے آ کر سلام کیا اور کھڑے ہو کر اپنے بیٹھنے کی جگہ دیکھنے لگے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اپنے صحابہ رضی اللہ عنہم کے چہروں کو دیکھنے لگے کہ ان میں سے کون حضرت علی رضی اللہ عنہ کو جگہ دیتا ہے۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے دائیں جانب بیٹھے ہوئے تھے انہوں نے اپنی جگہ سے ذرا ہٹ کر کہا اے ابوالحسن! یہاں آ جاؤ۔ اس پر حضرت علی رضی اللہ عنہ آگے آئے اور اس جگہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے درمیان بیٹھ گئے۔ ہمیں ایک دم حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے چہرہ انور پر خوشی کے آثار نظر آئے۔ پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی طرف متوجہ ہو کر فرمایا فضیلت والے کے مقام کو فضیلت والا ہی جانتا ہے۔ [اخرجه ابن الاعرابی کذا فی البدایة ۷: ۳۵۹]

حضرت رباح بن حارث رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں (کوفہ کے محلّہ) رحبہ میں ایک جماعت حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خدمت میں آئی اور انہوں نے کہا السلام علیک یا مولانا (اے ہمارے آقا) حضرت علی رضی اللہ عنہ نے کہا تم لوگ تو عرب ہو میں تمہارا آقا کیسے بن سکتا ہوں؟ (عجمی لوگ غلام ہوا کرتے ہیں عرب نہیں) انہوں نے کہا ہم نے غدیر خم کے دن حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ میں جس کا آقا اور دوست ہوں لہذا یہ (علی رضی اللہ عنہ) بھی اس کا آقا اور دوست ہے (حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے آقا تھے۔ لہذا آپ بھی ہمارے آقا ہوئے) حضرت رباح کہتے ہیں یہ لوگ چلے گئے تو

میں ان کے پیچھے گیا اور میں نے پوچھا کہ یہ لوگ کون ہیں؟ تو لوگوں نے یہ بتایا کہ یہ انصار کے کچھ لوگ ہیں جن میں حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ بھی ہیں۔

[اخرجه احمد والطبرانی قال الهيثمی ۹: ۱۰۴، رجال احمد ثقات]

حضرت بریدہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں ایک لشکر میں بھیجا اور حضرت علی رضی اللہ عنہ ہمارا امیر بنایا۔ جب ہم سفر سے واپس آئے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے پوچھا تم نے اپنے امیر کو کیسا پایا؟ تو میں نے یا کسی اور نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کی کوئی شکایت حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے کردی۔ میری عادت اکثر زمین کی طرف دیکھنے کی تھی میں نے سر اٹھایا تو دیکھا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا چہرہ انور (غصہ کی وجہ سے) سرخ ہو چکا ہے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرمارہے ہیں جس کا میں دوست ہوں علی بھی اس کے دوست ہیں۔ میں نے عرض کیا آئندہ میں آپ کو کبھی بھی حضرت علی رضی اللہ عنہ کے بارے میں تکلیف نہیں پہنچاؤں گا۔ [اخرجه البزار قال الهيثمی ۹: ۱۰۸، رواه البزار ورجاله رجال الصحيح]

حضرت عمرو بن شاس رضی اللہ عنہ صلح حدیبیہ میں شریک ہوئے تھے وہ فرماتے ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو گھڑ سواروں کی ایک جماعت میں یمن بھیجا میں بھی ان کے ساتھ گیا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے سفر میں مجھ سے کچھ اعراض برتا جس سے مجھے دل ہی دل میں ان پر غصہ آ گیا۔ جب میں مدینہ واپس آیا تو مدینہ کی مختلف مجلسوں میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کی شکایت کی اور جو ملتا اس سے ان کی شکایت کر دیتا ایک دن میں سامنے سے آیا حضور صلی اللہ علیہ وسلم مسجد میں تشریف فرما تھے جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے دیکھا کہ میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی آنکھوں کی طرف دیکھ رہا ہوں تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم مجھے دیکھتے رہے یہاں تک کہ میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آ کر بیٹھ گیا پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے عمرو! غور سے سنو! اللہ کی قسم تم نے مجھے اذیت پہنچائی ہے میں نے کہا انا للہ وانا الیہ راجعون میں اس بات سے اللہ اور اسلام کی پناہ چاہتا ہوں کہ میں اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو اذیت پہنچاؤں۔ آپؐ نے فرمایا جس نے علی کو اذیت پہنچائی اس نے مجھے اذیت پہنچائی۔ [اخرجه ابن اسحاق وقد رواه الامام احمد عن عمرو بن شماس فذكره كذا في البداية ۷: ۳۴۶، قال الهيثمی ۹: ۱۲۹، رواه احمد والطبرانی باختصار والبزار اخصر منه رجال احمد ثقات، انتهى]

حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں مسجد میں بیٹھا ہوا تھا میرے ساتھ دو آدمی اور تھے ہم سب نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے بارے میں نازیبا بات کہہ دی۔ اتنے میں سامنے سے

حضور ﷺ تشریف لائے۔ آپ ﷺ کے چہرۂ انور پر صاف غصہ نظر آرہا تھا۔ میں حضور ﷺ کے غصہ سے اللہ کی پناہ چاہنے لگ گیا۔ حضور ﷺ نے فرمایا تم لوگوں کو کیا ہوا کہ مجھے تکلیف پہنچاتے ہو جس نے علی کو تکلیف پہنچائی اس نے مجھے تکلیف پہنچائی۔ [اخرجه ابویعلی کذا فی البدایة ۷:۳۴۷، قال الهیثمی ۹:۱۲۹، رواه ابویعلی والبزار باختصار ورجال ابی یعلی رجال الصحیح غیر محمود بن خداش وقنان وهما ثقتان، انتهی]

حضرت عروہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ایک آدمی نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی موجودگی میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کی برائی کا تذکرہ کیا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے (حضور ﷺ کی قبر کی طرف اشارہ کرتے ہوئے) کہا تم اس قبر والے کو جانتے ہو۔ یہ حضرت محمد بن عبداللہ بن عبدالمطلب ہیں اور وہ علی بن ابی طالب بن عبدالمطلب ہیں (حضرت علی رضی اللہ عنہ حضور ﷺ کے چچا زاد بھائی ہیں) ہمیشہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کا تذکرہ خیر کے ساتھ کیا کرو کیونکہ اگر تم ان کو تکلیف پہنچاؤ گے تو اس ذات اقدس کو قبر میں تکلیف پہنچاؤ گے۔ [اخرجه ابن عساکر کذا فی المنتخب ۵:۴۸]

حضرت ابوبکر بن خالد بن عرفطہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں میں حضرت سعد بن مالک رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوا اور میں نے ان سے پوچھا کہ مجھے یہ خبر ملی ہے کہ آپ لوگوں کو کوفہ میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کو برا بھلا کہنے پر مجبور کیا جاتا ہے تو کیا آپ نے ان کو کبھی برا بھلا کہا ہے؟ حضرت سعد رضی اللہ عنہ نے فرمایا اللہ کی پناہ! اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں سعد کی جان ہے! میں نے حضور ﷺ سے حضرت علی رضی اللہ عنہ کی شان کے بارے میں کچھ ایسے فضائل سنے ہیں کہ اگر میرے سر کی مانگ پر آرہ بھی رکھ دیا جائے تو بھی میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کو برا بھلا نہیں کہوں گا۔

[اخرجه ابویعلی قال الهیثمی ۹:۱۳۰]

حضرت عامر بن سعد بن ابی وقاص رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں مجھے میرے والد حضرت سعد رضی اللہ عنہ نے یہ قصہ سنایا کہ حضرت معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما نے مجھے حکم دیا اور یوں کہا آپ ابوتراب (حضرت علی رضی اللہ عنہ) کو برا بھلا کیوں نہیں کہتے؟ میں نے کہا حضور ﷺ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے بارے میں تین ایسی باتیں ارشاد فرمائی ہیں کہ اگر مجھے ان میں سے ایک بات بھی مل جاتی تو مجھے سرخ اونٹوں سے زیادہ محبوب ہوتی اور یہ تین باتیں مجھے جب تک یاد ہیں میں ان کو برا بھلا نہیں کہہ سکتا۔ ایک غزوہ میں (یعنی غزوۂ تبوک میں) جاتے ہوئے حضور ﷺ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو مدینہ میں اپنی

جگہ پیچھے چھوڑنا چاہا تو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! آپ صلی اللہ علیہ وسلم مجھے عورتوں اور بچوں کے ساتھ پیچھے چھوڑ کر جارہے ہیں؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا تم اس بات پر راضی نہیں ہو کہ تم میرے لیے ایسے ہو جاؤ جیسے حضرت ہارون علیہ السلام حضرت موسیٰ علیہ السلام کے لیے تھے۔ ہاں اتنی بات ہے کہ میرے بعد کوئی نبی نہیں ہوگا اور غزوۂ خیبر میں میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ آج میں جھنڈا اس آدمی کو دوں گا جو اللہ اور اس کے رسول سے محبت کرتا ہے اور اللہ اور اس کا رسول اس سے محبت کرتے ہیں۔ یہ فضیلت سن کر مجھے بہت شوق ہوا کہ یہ جھنڈا مجھے مل جائے اور اس شوق میں اپنا سر بار بار اٹھاتا (کہ شاید اب حضور صلی اللہ علیہ وسلم مجھے بلا کر جھنڈا دے دیں) لیکن حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا علی کو بلا کر میرے پاس لاؤ۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ آئے تو ان کی آنکھیں دکھ رہی تھیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی آنکھوں پر لعاب مبارک لگایا اور پھر جھنڈا انہیں دیا اور اللہ تعالیٰ نے ان کے ہاتھوں مسلمانوں کو فتح نصیب فرمائی اور جب یہ آیت نازل ہوئی:

﴿فَقُلْ تَعَالَوْا نَدْعُ أَبْنَاءَنَا وَأَبْنَاءَكُمْ وَنِسَاءَنَا وَنِسَاءَكُمْ وَأَنْفُسَنَا وَأَنْفُسَكُمْ﴾

[سورۃ آل عمران آیت:۶۱]

''تو آپ فرما دیجئے کہ آ جاؤ ہم (اور تم) بلا لیں اپنے بیٹوں کو اور تمہارے بیٹوں کو اور اپنی عورتوں کو اور تمہاری عورتوں کو اور خود اپنے نفسوں کو اور تمہارے نفسوں کو پھر (ہم سب مل کر) خوب دل سے دعا کریں اس طور پر کہ اللہ کی لعنت بھیجیں ان پر جو (اس بحث میں) حق پر ہوں۔''

اس پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی، حضرت فاطمہ، حضرت حسن اور حضرت حسین رضی اللہ عنہم کو بلایا اور فرمایا اے اللہ! یہ میرے گھر والے ہیں۔ [اخرجہ احمد و مسلم والترمذی]

حضرت ابو نجیح رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں جب حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ حج کو آئے تو انہوں نے حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ کا ہاتھ پکڑ کر کہا اے ابو اسحاق! غزوات کی مشغولی کی وجہ سے کئی سالوں سے ہم لوگ حج نہ کر سکے جس کی وجہ سے ہم حج کی بہت سی سنتیں بھولتے جا رہے ہیں لہٰذا آپ طواف کریں ہم بھی آپ کے ساتھ طواف کریں گے۔ طواف کے بعد حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ ان کو اپنے ساتھ دارالندوہ لے گئے اور انہیں اپنے ساتھ اپنے تخت پر بٹھایا پھر حضرت علی رضی اللہ عنہ کا تذکرہ

شروع کر دیا اور حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کے بارے میں نا مناسب کلمات کہنے لگے۔ حضرت سعد رضی اللہ عنہ نے فرمایا آپ نے مجھے اپنے گھر میں لا کر اپنے تخت پر بٹھایا پھر آپ حضرت علی رضی اللہ عنہ کو برا بھلا کہنے لگ گئے ہیں۔ اللہ کی قسم! حضرت علی رضی اللہ عنہ میں تین ایسی باتیں پائی جاتی ہیں کہ اگر ان میں سے ایک بھی مجھے مل جائے تو یہ مجھے ساری دنیا کے مل جانے سے بھی زیادہ محبوب ہے۔ پہلی بات یہ ہے کہ غزوہ تبوک میں جاتے ہوئے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو فرمایا تھا تم میرے لیے ایسے ہو جیسے حضرت ہارون علیہ السلام حضرت موسیٰ علیہ السلام کے لیے تھے ہاں اتنی بات ضرور ہے کہ میرے بعد کوئی نبی نہیں ہوگا۔ اگر حضور صلی اللہ علیہ وسلم مجھے یہ فرما دیتے تو یہ مجھے ساری دنیا کے مل جانے سے بھی زیادہ محبوب ہوتا۔ دوسری بات یہ ہے کہ جنگ خیبر کے دن حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے بارے میں فرمایا میں آج جھنڈا ایسے آدمی کو دوں گا جو اللہ اور اس کے رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) سے محبت کرتا ہے اور اللہ اور اس کے رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) اس سے محبت کرتے ہیں اللہ اس کے ہاتھوں فتح نصیب فرمائیں گے اور وہ میدان سے بھاگنے والا آدمی نہیں اگر حضور صلی اللہ علیہ وسلم میرے بارے میں یہ کلمات فرما دیتے تو یہ مجھے ساری دنیا کے مل جانے سے زیادہ محبوب ہوتا۔ تیسری بات یہ ہے کہ وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے داماد ہیں اگر میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا داماد ہوتا اور میری شادی ان کی بیٹی سے ہوتی اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کی طرح میرے ان سے بیٹے ہوتے تو یہ مجھے ساری دنیا کے مل جانے سے زیادہ محبوب ہوتا میں آج کے بعد کبھی تمہارے گھر نہیں آؤں گا۔ یہ فرما کر حضرت سعد رضی اللہ عنہ نے اپنی چادر جھاڑی اور باہر تشریف لے گئے۔

[عند ابی زرعة الدمشقی عن عبد اللہ بن ابی نجیح عن ابیہ کذا فی البدایة ۷: ۳۴۰، ۳۴۱]

حضرت ابو عبداللہ جدلی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں میں حضرت اُم سلمہ رضی اللہ عنہا کی خدمت میں حاضر ہوا تو انہوں نے مجھ سے فرمایا کیا تم سب کے بیچ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو برا بھلا کہا جاتا ہے؟ میں نے کہا اللہ کی پناہ سبحان اللہ یا اس جیسا اور کلمہ میں نے کہا۔ انہوں نے فرمایا میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا ہے کہ جس نے علی کو برا بھلا کہا اس نے مجھے برا بھلا کہا۔

[اخرجه احمد قال الهیثمی ۹: ۱۳۰ رجاله رجال الصحیح غیر ابی عبد اللہ الجدلی وهو ثقة]

حضرت ابو عبداللہ جدلی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں مجھ سے حضرت اُم سلمہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کیا تم سب کے بیچ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو برا بھلا نہیں کہا جاتا؟ میں نے کہا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو کیسے برا بھلا کہا جا سکتا

ہے؟ انہوں نے فرمایا کیا حضرت علی رضی اللہ عنہ کو اور ان سے محبت کرنے والوں کو برا بھلا نہیں کہا جاتا حالانکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم ان سے محبت فرماتے تھے۔

[عند الطبرانی و ابی یعلی قال الهیثمی رجال الطبرانی رجال الصحیح غیر ابی عبداللّٰہ وهو ثقة واخرجه ابن ابی شیبة عن ابی عبد اللّٰہ کما فی المنتخب ۵:۴۶]

حضرت ابوصادق رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا جو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا خاندان تھا وہی میرا خاندان ہے جو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا دین تھا وہی میرا دین ہے لہٰذا جو میری بے عزتی کر رہا ہے وہ حقیقت میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی بے عزتی کر رہا ہے۔

[اخرجه الخطیب فی المتفق وابن عساکر کذا فی المنتخب ۵:۴۶]

حضرت عبدالرحمن اصبہانی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ ایک دن حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے منبر پر تھے کہ اتنے میں حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہما آئے (یہ ابھی کم عمر بچے تھے) انہوں نے کہا آپ میرے نانا ابا کے منبر سے نیچے اتر آئیں۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا تم ٹھیک کہہ رہے ہو یہ تمہارے نانا ابا کے بیٹھنے کی جگہ ہے اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے انہیں اپنی گود میں بٹھا لیا اور رو پڑے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے کہا اللہ کی قسم! یہ بچہ میرے کہنے کی وجہ سے نہیں کہہ رہا (بلکہ یہ اپنی طرف سے کہہ رہا ہے) حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے فرمایا آپ ٹھیک کہہ رہے ہیں اللہ کی قسم! مجھے آپ پر کوئی شبہ نہیں۔ [اخرجه ابونعیم]

حضرت عروہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ایک دن حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ منبر پر خطبہ دے رہے تھے کہ اتنے میں حضرت حسن رضی اللہ عنہ آئے اور انہوں نے منبر پر چڑھ کر کہا آپ میرے نانا ابا کے منبر سے نیچے اتر آئیں۔ اس پر حضرت علی رضی اللہ عنہ نے کہا یہ بات ہمارے مشورہ کے بغیر ہوئی ہے۔

[عند ابن سعد کذا فی الکنز ۳:۱۳۲]

حضرت ابوالبختری رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں ایک دن حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ منبر پر بیان فرما رہے تھے کہ اتنے میں حضرت حسین بن علی رضی اللہ عنہما نے کھڑے ہو کر کہا کہ آپ میرے نانا ابا کے منبر سے نیچے اتر آئیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا بے شک یہ تمہارے نانا ابا کا منبر ہے میرے باپ کا نہیں ہے لیکن ایسا کرنے کو تمہیں کس نے کہا؟ اس پر حضرت علی رضی اللہ عنہ نے کھڑے ہو کر کہا اسے کسی نے نہیں کہا (پھر حضرت علی رضی اللہ عنہ نے حضرت حسین رضی اللہ عنہ کو مخاطب ہو کر فرمایا) او دھوکہ باز! میں

تیری خوب پٹائی کروں گا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا میرے بھتیجے کو کچھ نہ کہنا۔ یہ ٹھیک کہہ رہا ہے یہ اس کے نانا ابا کا منبر ہے۔ [اخرجه ابن عساكر قال ابن كثير سنده ضعيف كذا فى الكنز ٧: ١٠٥]

حضرت حسین بن علی رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں میں منبر پر چڑھ کر حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے پاس گیا اور میں نے ان سے کہا میرے نانا ابا کے منبر سے آپ نیچے اتر جائیں اور اپنے والد کے منبر پر تشریف لے جائیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا میرے باپ کا تو کوئی منبر نہیں یہ کہہ کر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے مجھے اپنے پاس بٹھا لیا۔ پھر وہ منبر سے اتر کر مجھے اپنے گھر لے گئے اور مجھ سے فرمایا اے میرے بیٹے! تمہیں یہ کس نے سکھایا تھا؟ میں نے کہا کسی نے نہیں۔ انہوں نے فرمایا اگر تم ہمارے پاس آیا جایا کرو تو بہت اچھا ہوگا۔ چنانچہ میں ایک دن ان کے ہاں گیا تو وہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے تنہائی میں بات کر رہے تھے اور میں نے دیکھا کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما دروازے پر کھڑے ہیں انہیں بھی اجازت نہیں ملی ہے یہ دیکھ کر میں واپس آ گیا۔ اس کے بعد جب ان سے ملاقات ہوئی تو انہوں نے مجھ سے فرمایا اے میرے بیٹے! تم ہمارے پاس آتے کیوں نہیں؟ میں نے کہا میں ایک دن آیا تھا آپ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے تنہائی میں بات کر رہے تھے اور آپ کے بیٹے حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کو بھی اجازت نہیں ملی تھی میں نے دیکھا کہ وہ واپس چلے گئے اس لیے میں بھی واپس آ گیا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا نہیں۔ تم عبداللہ بن عمر سے زیادہ اجازت ملنے کے حق دار ہو کیونکہ ہمارے سروں پر جو یہ تاج شرافت آج نظر آ رہا ہے۔ یہ سب کچھ اللہ تعالیٰ نے آپ کے گھرانہ کی برکت سے دیا ہے اور پھر میرے سر پر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے شفقتاً ہاتھ رکھا۔

[عند ابن سعد و ابن راهويه والخطيب كذا فى الكنز ٧: ١٠٥۔ قال فى الاصابة ١: ٣٣٣، سنده صحيح]

حضرت عقبہ بن حارث رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے چند دن بعد میں عصر کی نماز پڑھ کر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے ساتھ مسجد سے باہر نکلا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے ساتھ چل رہے تھے کہ اتنے میں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کا حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہما کے پاس سے گزر ہوا وہ بچوں کے ساتھ کھیل رہے تھے۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے ان کو اپنے کندھے پر بٹھا لیا اور یہ شعر پڑھنے لگے

بِاَبِیْ شَبِیْهٌ بِالنَّبِیِّ

لَيْسَ شَبِيهًا بِعَلِيِّ

''اس بچہ پر میرا باپ قربان ہو اس کی شکل و صورت نبی کریم ﷺ سے ملتی جلتی ہے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے نہیں ملتی۔''

حضرت علی رضی اللہ عنہ یہ سن کر ہنس رہے تھے۔

[عند ابن سعد وابن راهويه والخطيب كذا في الكنز ۷: ۱۰۵' قال في الاصابة ۱: ۳۳۰' سنده صحيح]

حضرت عمیر بن اسحاق رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں میں نے دیکھا کہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہما سے ملاقات ہوئی تو حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے ان سے کہا آپ اپنے پیٹ کی اس جگہ سے کپڑا اٹھا دیں جس جگہ کا بوسہ لیتے ہوئے میں نے حضور ﷺ کو دیکھا ہے۔ چنانچہ حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے اپنے پیٹ سے کپڑا اٹھایا اور حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے ان کے پیٹ کا بوسہ لیا۔ ایک روایت میں یہ ہے کہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے ان کی ناف کا بوسہ لیا۔

[قال الهيثمي ۹: ۱۷۷' رواه احمد والطبراني الا انه قال فكشف عن بطنه ووضع يده على سرته ورجالهما رجال الصحيح غير عمير بن اسحاق و هو ثقة واخرجه ابن النجار عن عمير كما في الكنز ۷: ۱۰۴' وفيه فوضع فمه على سرته]

حضرت مقبری رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں ہم لوگ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کے ساتھ بیٹھے ہوئے تھے کہ اتنے میں حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہما وہاں سے گزرے۔ انہوں نے سلام کیا لوگوں نے سلام کا جواب دیا۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ ہمارے ساتھ تھے لیکن انہیں حضرت حسن رضی اللہ عنہ کے گزرنے اور سلام کرنے کا پتہ نہیں چلا۔ کسی نے ان سے کہا یہ سلام حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہ نے کیا تھا وہ فوراً ان کے پیچھے گئے اور ان سے کہا اے میرے سردار! وعلیک السلام کسی نے ان سے پوچھا آپ انہیں اے میرے سردار کہہ رہے ہیں۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں اس بات کی گواہی دیتا ہوں کہ حضور ﷺ نے فرمایا تھا کہ یہ سردار ہیں۔

[قال الهيثمي ۹: ۱۷۸' رجاله ثقات واخرجه ايضاً ابويعلى وابن عساكر عن سعيد المقبري نحوه كما في الكنز ۷: ۱۰۴' واخرجه الحاكم ۳: ۱۶۹' و صححه]

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کے مرض الوفات میں مروان ان کے پاس آیا اور اس نے کہا جب سے ہم آپ کے ساتھ رہ رہے ہیں اس وقت سے آج تک مجھے آپ کی کسی بات پر غصہ نہیں آیا بس اس بات پر غصہ آیا ہے کہ آپ حضرت حسن اور حضرت حسین رضی اللہ عنہما سے بہت محبت کرتے ہیں۔

یہ سنتے ہی حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سمٹ کر بیٹھ گئے اور فرمایا میں اس بات کی گواہی دیتا ہوں کہ ہم لوگ ایک سفر میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ گئے راستہ میں ایک جگہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت حسن رضی اللہ عنہ اور حضرت حسین رضی اللہ عنہ کے رونے کی آواز سنی وہ دونوں اپنی والدہ کے ساتھ تھے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم تیزی سے چل کران کے پاس پہنچے اور فرمایا میرے بیٹوں کو کیا ہوا؟ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا نے کہا پیاس کی وجہ سے رو رہے ہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے پیچھے مشکیزہ کی طرف ہاتھ بڑھا کر پانی دیکھا (لیکن اس میں پانی نہیں تھا) اس دن پانی بہت کم تھا لوگوں کو تھوڑا تھوڑا پانی مل رہا تھا۔ لوگ بھی پانی تلاش کررہے تھے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اعلان فرمایا کسی کے پاس پانی ہے؟ اس اعلان پر ہر آدمی نے اپنے پیچھے اپنے مشکیزہ کو ہاتھ لگا کر دیکھا کہ اس میں پانی ہے یا نہیں لیکن کسی کو بھی پانی کا ایک قطرہ نہ ملا۔ اس پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا (اے فاطمہ!) ایک بچہ مجھے دے دو۔ انہوں نے پردے کے نیچے سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو ایک بچہ دے دیا بچہ دیتے ہوئے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کے بازوؤں کی سفیدی مجھے نظر آئی۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے بچے کو لے کر اپنے سینہ سے لگایا وہ بچہ رو رہا تھا چپ نہیں کر رہا تھا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی زبان مبارک نکالی تو وہ بچہ اسے چوسنے لگ گیا اور چوستے چوستے چپ ہوگیا اور مجھے اس کے رونے کی آواز سنائی نہیں دے رہی تھی (اس نے رونا چھوڑ دیا تھا) دوسرا بچہ ویسے ہی رو رہا تھا چپ نہیں کر رہا تھا۔ پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یہ دوسرا بھی مجھے دے دو۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا نے دوسرا بچہ بھی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو دے دیا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے لے کر اس کے ساتھ بھی ویسے ہی کیا وہ بھی چپ ہوگیا اور مجھے کسی کے رونے کی آواز نہیں آ رہی تھی۔ پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا چلو۔ چنانچہ عورتوں کی وجہ سے ہم ادھر ادھر چلے گئے (تاکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی عورتوں کے ساتھ ہمارا اختلاط نہ ہو ہم لوگ وہاں سے چل دیئے اور) راستہ کے درمیانی حصہ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے دوبارہ جا ملے۔ جب میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا حضرت حسن رضی اللہ عنہ اور حضرت حسین رضی اللہ عنہ کے ساتھ یہ مشفقانہ رویہ دیکھا ہے تو میں ان دونوں سے کیوں نہ محبت کروں۔

[اخرجه الطبرانی قال الهیثمی ۹:۱۸۱، رواه الطبرانی ورجاله ثقات]

## علماء کرام بڑوں اور دینی فضائل والوں کا اکرام کرنا

حضرت عمار بن ابی عمار رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں ایک دن حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ سوار ہونے

لگے تو حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے ان کی رکاب ہاتھ سے پکڑ لی۔ اس پر حضرت زید رضی اللہ عنہ نے کہا اے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے چچا کے بیٹے! آپ ایک طرف ہو جائیں (میری رکاب نہ پکڑیں) حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے عرض کیا ہمیں اس کا حکم دیا گیا ہے کہ ہم اپنے علماء اور بڑوں کے ساتھ ایسے ہی (اکرام کا معاملہ) کریں۔ حضرت زید رضی اللہ عنہ نے کہا آپ ذرا مجھے اپنا ہاتھ دکھائیں۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے اپنا ہاتھ نکالا حضرت زید رضی اللہ عنہ نے اسے چوما اور فرمایا ہمیں اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے گھر والوں کے ساتھ ایسے اکرام کرنے کا حکم دیا گیا ہے۔

[اخرجه ابن عساكر كذا في الكنز ۷:۳۷]

حضرت شعبی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ سوار ہونے لگے تو حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے ان کی رکاب پکڑ لی۔ حضرت زید رضی اللہ عنہ نے فرمایا اے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے چچا کے بیٹے! آپ ایک طرف ہو جائیں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا نہیں۔ ہم علماء کے ساتھ اور بڑوں کے ساتھ ایسے ہی (اکرام کا معاملہ) کیا کرتے ہیں۔

[عند يعقوب بن سفيان باسناد صحيح كذا في الاصابة ۱:۵۶۱' واخرجه الطبراني عن الشعبي نحوه ورجاله رجال الصحيح غير رزين الرماني وهو ثقة كما قال الهيثمي ۹:۳۴۵' واخرجه ابن سعد ۴:۱۷۵' نحوه واخرجه الحاكم ۳:۴۲۳' عن ابي سلمة نحوه وصححه على شرط مسلم و يعقوب بن سفيان عن الشعبي نحوحديث عمار بن ابي عمار كما في الاصابة ۲:۳۳۲]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ کی رکاب پکڑ لی اور یوں کہا ہمیں حکم دیا گیا ہے کہ ہم اپنے تعلیم دینے والوں اور اپنے بڑوں کی رکاب پکڑا کریں۔

[عند ابن النجار كذا في الكنز ۷:۳۸]

حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ایک مرتبہ حضور ؐ حضرت ابوبکرؓ حضرت عمر اور حضرت ابوعبیدہ بن جراح اور صحابہ رضی اللہ عنہم کی ایک جماعت کے ساتھ بیٹھے ہوئے تھے۔ آپ کے پاس ایک پیالہ لایا گیا جس میں پینے کی کوئی چیز تھی۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے وہ پیالہ حضرت ابوعبیدہ رضی اللہ عنہ کو دیا۔ حضرت ابوعبیدہ رضی اللہ عنہ نے کہا یا نبی اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم)! آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا اس پیالہ پر مجھ سے زیادہ حق ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نہیں۔ تم لے لو۔ انہوں نے لے کر پینے سے پہلے عرض کیا یا نبی اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم)! آپ صلی اللہ علیہ وسلم لے لیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم پیو کیونکہ برکت ہمارے بڑوں کے

ساتھ ہے جو ہمارے چھوٹوں پر شفقت نہ کرے اور ہمارے بڑوں کی تعظیم نہ کرے وہ ہم میں سے نہیں ہے۔ [اخرجه الطبرانی قال الهیثمی ۸: ۱۵، وفیه علی بن یزید الهانی و هو ضعیف]

حضرت رافع بن خدیج اور حضرت سہل بن ابی حثمہ رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں حضرت عبداللہ بن سہل اور حضرت محیصہ بن مسعود رضی اللہ عنہما خیبر گئے اور کھجوروں کے ایک باغ میں ایک دوسرے سے الگ ہو گئے۔ کسی نے حضرت عبداللہ بن سہل کو قتل کر دیا تو حضرت عبدالرحمٰن بن سہل، حضرت حویصہ بن مسعود اور حضرت محیصہ بن مسعود رضی اللہ عنہم حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آئے اور اپنے مقتول ساتھی کے بارے میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے بات کرنے لگے تو حضرت عبدالرحمٰن نے بات شروع کی یہ ان سب میں چھوٹے تھے۔ اس پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بڑوں کی بڑائی قائم کرو۔ یحییٰ راوی کہتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا مطلب یہ تھا کہ جو عمر میں بڑا ہے وہ بات کرے۔ چنانچہ ان حضرات نے اپنے مقتول ساتھی کے بارے میں بات کی۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر تم لوگوں کے قبیلے کے پچاس آدمی قسم کھالیں تو تم اپنے مقتول کے قصاص کے حقدار بن سکتے ہو۔ انہوں نے عرض کیا یہ ایسا واقعہ ہے جسے ہم نے دیکھا نہیں ہے (اس لیے ہم قسم نہیں کھا سکتے ہیں) حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تو پھر اگر یہود کے پچاس آدمی قسم کھالیں تو ان کے ذمہ قصاص نہیں آئے گا انہوں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! یہ تو کافر لوگ ہیں (یہ تو جھوٹی قسم کھالیں گے) اس پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے (جھگڑا ختم کرانے کے لئے) اپنے پاس سے ان کو دیت یعنی خون بہا دیا۔ [اخرجه البخاری]

حضرت وائل بن حجر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں (حضر موت میں) ہماری بڑی سلطنت تھی اور وہاں کے تمام لوگ ہماری بات مانتے تھے ہمیں وہاں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اعلان نبوت کی خبر ملی تو میں یہ سب کچھ چھوڑ کر اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے شوق میں وہاں سے چل پڑا۔ میرے پہنچنے سے پہلے ہی حضور صلی اللہ علیہ وسلم اپنے صحابہ رضی اللہ عنہم کو میرے آنے کی خوشخبری سنا چکے تھے۔ جب میں آپ کی خدمت میں پہنچا تو میں نے آپ کو سلام کیا آپ نے سلام کا جواب دیا اور اپنی چادر بچھا کر مجھے اس پر بٹھایا پھر آپ اپنے منبر پر تشریف لے گئے اور مجھے بھی اپنے ساتھ منبر پر بٹھایا۔ آپ نے دونوں ہاتھ اٹھا کر پہلے اللہ کی حمد وثنا بیان کی اور تمام نبیوں پر درود بھیجا اتنے میں تمام لوگ آپ کے پاس جمع ہو چکے تھے آپ نے فرمایا اے لوگو! یہ وائل بن حجر تمہارے پاس دور دراز کے علاقے حضر موت سے اپنی خوشی سے آئے ہیں۔ کسی نے ان کو آنے پر مجبور نہیں کیا اور یہ اللہ اس کے

رسول ﷺ اور اس کے دین کے شوق میں آئے ہیں میں نے کہا (یا رسول اللہ ﷺ!) آپ ٹھیک فرما رہے ہیں۔ [اخرجه البزار قال الهيثمي ۹/ ۳۷۳ وفيه محمد بن حجر وهو ضعيف]

حضرت وائل بن حجر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں نبی کریم ﷺ کی خدمت میں پہنچا تو آپ نے (صحابہ کرام رضی اللہ عنہم) سے فرمایا یہ وائل بن حجر نہ تو تم لوگوں کے شوق میں آئے ہیں اور نہ تم لوگوں سے ڈر کر آئے ہیں بلکہ یہ تو اللہ اور رسول کی محبت میں آئے ہیں۔ حضور ﷺ نے اپنی چادر بچھا کر مجھے اس پر اپنے پہلو میں بٹھایا اور مجھے اپنے سینہ سے لگایا اور اپنے ساتھ منبر پر بٹھایا اور لوگوں میں بیان فرمایا اور فرمایا ان کے ساتھ نرمی سے پیش آؤ کیونکہ یہ ابھی اپنی سلطنت چھوڑ کر نئے نئے آئے ہیں۔ میں نے عرض کیا۔ میرے خاندان والوں نے جو کچھ میرا تھا وہ سب مجھ سے چھین لیا۔ حضور ﷺ نے فرمایا جتنا انہوں نے لیا ہے وہ بھی تمہیں دوں گا اور اس کا دگنا اور بھی دے دوں گا۔ آگے اور بھی حدیث ذکر کی ہے۔

[عند الطبراني قال الهيثمي ۹:۳۷۴، رواه الطبراني من طريق ميمونة بنت حجر بن عبدالجبار عن عمتها ام يحيى بن عبد الجبار ولم اعرفها و بقية رجاله ثقات. انتهى]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں جب حضرت سعد رضی اللہ عنہ کے ہاتھ کا زخم ہرا ہو گیا اور اس میں سے خون بہنے لگا تو حضور ﷺ کھڑے ہو کر ان کے پاس گئے اور انہیں اپنے گلے سے لگالیا اور ان کے خون کے چھینٹے حضور ﷺ کے چہرے اور داڑھی پر پڑ رہے تھے جو بھی حضور ﷺ کو خون سے بچانے کی جتنی کوشش کرتا حضور ﷺ اتنے ہی حضرت سعد رضی اللہ عنہ کے اور قریب ہو جاتے یہاں تک کہ ان کا انتقال ہو گیا۔ [اخرجه ابن سعد ۳:۴۲۶]

انصار کے ایک صاحب بیان کرتے ہیں کہ جب حضرت سعد رضی اللہ عنہ نے قبیلہ بنو قریظہ کے بارے میں اپنا فیصلہ سنا دیا اور واپس آ گئے تو ان کا زخم پھٹ گیا (اور اس میں سے خون بہنے لگ گیا) حضور ﷺ کو جب اس کا پتہ چلا تو آپ ﷺ ان کے پاس تشریف لے گئے اور ان کا سر لے کر اپنی گود میں رکھ لیا۔ حضرت سعد رضی اللہ عنہ کے جسم کو ایک سفید کپڑے سے ڈھانک دیا گیا۔ لیکن وہ کپڑا اتنا چھوٹا تھا کہ جب اسے چہرے پر ڈالا گیا تو ان کے دونوں پاؤں کھل گئے۔ حضرت سعد رضی اللہ عنہ گورے چٹے اور بھاری بھر کم آدمی تھے۔ حضور ﷺ نے فرمایا اے اللہ! سعد نے تیرے راستے میں خوب جہاد کیا ہے اور تیرے رسول کو سچا مانا ہے اور جو کام ان کے ذمہ لگا تھا وہ کام انہوں

نے اچھے طریقے سے پورا کر دیا ہے اس لیے تو ان کی روح کو اپنے دربار میں اس طرح قبول فرما جس طرح تو بہترین سے بہترین روح کو قبول فرماتا ہے۔ جب حضرت سعد رضی اللہ عنہ نے حضور ﷺ کی یہ دعا سنی تو آنکھیں کھول کر کہا السلام علیک یارسول اللہ ﷺ! غور سے سنیے! میں اس بات کی گواہی دیتا ہوں کہ آپ اللہ کے رسول ہیں۔ جب حضرت سعد رضی اللہ عنہ کے گھر والوں نے دیکھا کہ حضور ﷺ نے حضرت سعد رضی اللہ عنہ کے سر کو اپنی گود میں رکھ لیا ہے تو وہ گھبرا گئے تو کسی نے آ کر حضور ﷺ کو بتایا کہ حضرت سعد رضی اللہ عنہ کے گھر والوں نے جب یہ دیکھا کہ آپ نے ان کا سر اپنی گود میں رکھ لیا ہے تو وہ گھبرا گئے ہیں۔ حضور ﷺ نے فرمایا (اب یہ تو دنیا سے جانے والے ہیں اور) اس وقت تم اس گھر میں جتنے ہوا تنے فرشتوں نے اللہ تعالیٰ سے سعد کی وفات پر حاضر ہونے کی اجازت مانگی ہے۔ راوی کہتے ہیں حضرت سعد کی والدہ رو رو کر یہ شعر پڑھنے لگیں۔

وَیْلُ اُمِّكَ سَعْدًا حَزَامَةً وَجِدًا

"اے سعد! تیری ماں کے لیے ہلاکت ہو تو تو ایسا تھا کہ ہر کام پوری احتیاط سے اچھی طرح کیا کرتا تھا اور پوری محنت کرتا تھا۔"

کسی نے ان کی والدہ سے کہا کیا آپ حضرت سعد رضی اللہ عنہ کا مرثیہ کہہ رہی ہیں؟ حضور ﷺ نے فرمایا اسے چھوڑ دو یہ سچے شعر کہہ رہی ہے دوسرے لوگ جھوٹے شعر کہتے ہیں۔

حضرت خارجہ بن زید رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ایک مرتبہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے لیے رات کا کھانا رکھا گیا تا کہ آپ لوگوں کے ساتھ کھانا کھا لیں۔ آپ باہر تشریف لائے اور حضرت معیقیب بن ابی فاطمہ دوسی رضی اللہ عنہ کو حضور ﷺ کی صحبت حاصل تھی وہ حبشہ ہجرت کر کے گئے تھے۔ ان سے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا قریب آ کر یہاں بیٹھ جاؤ۔ اللہ کی قسم! اگر تمہارے علاوہ کسی اور کو کوڑھ کی یہ بیماری ہوتی تو وہ مجھ سے ایک نیزے کی مقدار دور بیٹھتا اس سے قریب نہ بیٹھتا۔

[اخرجه ابن سعد ۴/۸۶]

حضرت خارجہ بن زید رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے لوگوں کو دوپہر کے کھانے کے لیے بلایا۔ لوگ ڈر گئے۔ لوگوں میں حضرت معیقیب رضی اللہ عنہ بھی تھے انہیں کوڑھ کی بیماری تھی انہوں نے بھی لوگوں کے ساتھ کھانا شروع کیا تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ان سے فرمایا تم اپنے سامنے اور اپنے قریب سے کھاؤ اگر تمہارے علاوہ کوئی اور ہوتا تو وہ میرے ساتھ اس پیالہ

میں نہ کھاتا بلکہ میرے اور اس کے درمیان ایک نیزے کا فاصلہ ہوتا۔ [عند ایضاً من وجه آخر]

حضرت عبدالواحد بن ابی عون دوسی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت طفیل بن عمرو رضی اللہ عنہ قبیلہ بنی دوس سے واپس حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں گئے اور پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات تک مدینہ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ رہے (حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات پر) جب عرب لوگ مرتد ہو گئے تو وہ مسلمانوں کے ساتھ گئے اور مرتدین کے ساتھ خوب جہاد کیا۔ طلیحہ اور سارے علاقہ نجد کے مرتدین سے فارغ ہو کر یہ حضرات یمامہ چلے گئے ان کے ساتھ ان کے بیٹے حضرت عمرو زخمی ہو گئے اور ان کا ایک ہاتھ کٹ گیا۔ ایک مرتبہ یہ حضرت عمرو رضی اللہ عنہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس بیٹھے ہوئے تھے کہ اتنے میں کھانا لایا گیا حضرت عمرو ایک طرف کو ہو گئے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ان سے فرمایا کیا بات ہے؟ شاید تم اپنے کٹے ہوئے (زخمی) ہاتھ کی وجہ سے ایک طرف ہو گئے ہو۔ انہوں نے کہا جی ہاں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا نہیں اللہ کی قسم! میں اس وقت تک اس کھانے کو نہیں چکھوں گا جب تک تم اپنے ہاتھ سے کھانے کو آپس میں نہیں ملاؤ گے کیونکہ اللہ کی قسم! اس وقت یہاں جتنے لوگ ہیں ان میں سے ایک بھی تمہارے علاوہ ایسا نہیں ہے جس کے جسم کا کچھ حصہ جنت میں ہو (ایسے تو صرف تم ہی ہو) پھر حضرت عمرو رضی اللہ عنہ مسلمانوں کے ساتھ جنگ یرموک میں گئے اور وہاں شہید ہو گئے۔

[اخرجه ابن سعد و ابن عساکر کذا فی الکنز ۷:۴۸]

حضرت حسن رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ کو خط میں یہ لکھا کہ مجھے پتہ چلا ہے کہ تم لوگوں کے سارے مجمع کو ایک دم اجازت دے دیتے ہو (ایسے نہ کرو بلکہ) جب تمہیں میرا یہ خط مل جائے تو پھر تم یہ ترتیب بناؤ کہ پہلے فضیلت و شرافت والے چیدہ چیدہ لوگوں کو اجازت دو۔ جب یہ لوگ بیٹھ جایا کریں پھر عام لوگوں کو اجازت دو۔

[اخرجه الدینوری کذا فی الکنز ۵:۵۵]

## بڑوں کو سردار بنانا

حضرت حکیم بن قیس بن عاصم رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ان کے والد حضرت قیس بن عاصم رضی اللہ عنہ نے انتقال کے وقت اپنے بیٹوں کو یہ وصیت فرمائی:

”اللہ سے ڈرتے رہنا اور اپنے بڑے کو سردار بنانا کیونکہ جب کوئی قوم اپنے بڑے کو

سردار بناتی ہے تو وہ اپنے آباؤ اجداد کی ٹھیک طرح جانشین بنتی ہے اور جب وہ اپنے سب سے چھوٹے کو سردار بناتی ہے تو اس سے ان کا درجہ برابر والوں کی نگاہ میں کم ہو جاتا ہے اپنے پاس مال رکھو اور اسے حاصل کرو کیونکہ مال سے کریم اور سخی آدمی کو شرافت ملتی ہے اور اسی کے ذریعہ سے انسان کمینے اور کنجوس آدمی کا ضرورت مند نہیں رہتا اور لوگوں سے کچھ نہ مانگنا کیونکہ یہ انسان کے لیے کمائی کا سب سے ادنیٰ اور گھٹیا ذریعہ ہے (جسے سخت مجبوری میں ہی اختیار کرنا چاہیے) جب میں مر جاؤں تو مجھ پر نوحہ نہ کرنا کیونکہ حضور ﷺ پر کسی نے نوحہ نہیں کیا تھا اور جب میں مر جاؤں تو مجھے کسی ایسی جگہ دفن کرنا جس کا قبیلہ بنو بکر بن وائل کو پتہ نہ چل سکے (تاکہ وہ میری قبر کے ساتھ کوئی نامناسب حرکت نہ کر سکیں) کیونکہ میں زمانہ جاہلیت میں ان کو غافل دیکھ کر ان پر چھاپے مارا کرتا تھا۔" [اخرجه البخاری فی الادب ۵۴ واخرجه احمد ایضاً نحوه کما فی الاصابة ۳: ۲۵۳ واخرجه ابن سعد ۷: ۳۶ ایضاً نحوه]

حضرت علی بن حسین رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں میں مروان بن حکم کے پاس گیا تو اس نے کہا میں نے آپ کے والد سے زیادہ اچھی طرح غلبہ پانے والا کوئی نہیں دیکھا۔ جنگ جمل کے دن جونہی ہم لوگ شکست کھا کر بھاگے تو ان کے آدمی نے زور سے اعلان کیا کہ کسی بھاگنے والے کو قتل نہ کیا جائے اور کسی زخمی کا کام تمام نہ کیا جائے۔ [عند البیهقی ۸: ۱۸۱]

حضرت عبد خیر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کسی نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے اہل جمل (یعنی جو جنگ جمل میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کے مخالف تھے ان) کے بارے میں پوچھا تو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا یہ ہمارے بھائی ہیں جنہوں نے ہمارے خلاف بغاوت کی تھی اس لیے ہم نے ان سے جنگ کی تھی اب انہوں نے بغاوت سے توبہ کر لی ہے جسے ہم نے قبول کر لیا ہے۔ [عند البیهقی ۸: ۱۸۲]

حضرت محمد بن عمر بن ابی طالب رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت علی رضی اللہ عنہ نے جنگ جمل کے دن فرمایا ہم ان مخالفوں پر کلمہ شہادت کی وجہ سے احسان کریں گے (یعنی انہیں قتل نہیں کریں گے) اور جو قتل ہو جائیں گے ان کے سامان اور ہتھیار کا وارث ان کے بیٹوں کو بنائیں گے (ہم نہیں لیں گے)

حضرت ابو البختری رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت علی رضی اللہ عنہ سے اہل جمل کے بارے میں پوچھا گیا کہ کیا وہ مشرک ہیں؟ تو فرمایا شرک سے تو وہ بھاگ کر آئے ہیں پھر پوچھا گیا کیا وہ منافق ہیں؟

حضور ﷺ نے فرمایا اپنے والدین کے پاس واپس چلے جاؤ اور ان کی اچھی طرح خدمت کرو اور ابوداؤد کی ایک روایت میں یہ ہے کہ اس آدمی نے کہا میں آپ کی خدمت میں ہجرت پر بیعت ہونے آ گیا ہوں لیکن میں اپنے والدین کو روتے ہوئے چھوڑ کر آیا ہوں۔ حضور ﷺ نے فرمایا ان دونوں کے پاس واپس جاؤ اور انہیں (خوش کر کے) ایسے ہی ہنساؤ جیسے تم انہیں (پریشان کر کے) رلا کر آئے ہو۔ ابوداؤد کی ایک روایت میں حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں یمن کا ایک آدمی ہجرت کر کے حضور ﷺ کی خدمت میں آیا تو حضور ﷺ نے اس سے پوچھا تمہارا یمن میں کوئی ہے؟ اس نے کہا میرے والدین ہیں۔ حضور ﷺ نے فرمایا کیا ان دونوں نے تمہیں یہاں آنے کی اجازت دے دی تھی؟ اس نے کہا نہیں۔ حضور ﷺ نے فرمایا تم ان دونوں کے پاس واپس جاؤ اور ان سے اجازت مانگو اگر وہ تمہیں اجازت دے دیں پھر تو تم جہاد میں جاؤ ورنہ ان ہی کی خدمت کرتے رہو۔ ابو یعلی اور طبرانی حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ ایک آدمی نے حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر کہا میں جہاد میں جانا چاہتا ہوں لیکن مجھ میں (جہاد میں جانے کی) قدرت نہیں۔ حضور ﷺ نے فرمایا کیا تمہارے والدین میں سے کوئی زندہ ہے؟ اس نے کہا میری والدہ زندہ ہیں۔ حضور ﷺ نے فرمایا اپنی والدہ کی خدمت کرتے ہوئے اللہ کے سامنے حاضر ہو جاؤ (یعنی مرتے دم تک تم اس کی خدمت کرتے رہو) جب تم یہ کرو گے تو گویا تم نے حج، عمرہ اور جہاد بھی کچھ کر لیا۔

[عند ابی یعلی والطبرانی باسناد جید کذا فی الترغیب ۴: ۹۳]

حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے اعلان فرمایا تم اس بستی میں جانے کی تیاری کرلو جس کے رہنے والے بڑے ظالم ہیں۔ انشاء اللہ اللہ تعالیٰ وہ بستی فتح کر کے تمہیں دیں گے۔ حضور ﷺ کا مقصد خیبر جانا تھا اور آپ ﷺ نے یہ بھی فرمایا تھا کہ میرے ساتھ اڑیل سواری والا اور کمزور سواری والا ہرگز نہ جائے یہ سن کر حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے جا کر اپنی والدہ سے کہا میرا سامان سفر تیار کر دو کیونکہ حضور ﷺ نے غزوۂ خیبر کی تیاری کا حکم فرمایا ہے۔ ان کی والدہ نے کہا تم جا رہے ہو حالانکہ تمہیں معلوم ہے کہ میں تمہارے بغیر اندر آ جا نہیں سکتی۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا میں حضور ﷺ سے پیچھے نہیں رہ سکتا۔ ان کی والدہ نے اپنا پستان نکال کر اپنے دودھ کا واسطہ دیا (لیکن حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نہ مانے) تو ان کی والدہ نے چپکے سے

حضور ﷺ کی خدمت میں آ کر ساری بات حضور ﷺ کو بتا دی۔ حضور ﷺ نے فرمایا تم جاؤ تمہارا کام تمہارے بغیر ہی ہو جائے گا۔ اس کے بعد حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ حضور ﷺ کی خدمت میں آئے تو حضور ﷺ نے دوسری طرف منہ پھیر لیا۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا یا رسول اللہ ﷺ! میں کیا دیکھ رہا ہوں کہ آپ ﷺ مجھ سے اعراض فرما رہے ہیں ضرور میری طرف سے آپ ﷺ کو کوئی بات پہنچی ہے جس کی وجہ سے آپ ﷺ ایسا فرما رہے ہیں۔ حضور ﷺ نے فرمایا تمہاری والدہ نے اپنا پستان نکال کر تمہیں اپنے دودھ کا واسطہ دیا لیکن تم نے پھر بھی اس کی بات کو نہ مانا کیا تم یہ سمجھتے ہو کہ تم اپنے دونوں والدین کے پاس یا دونوں میں سے ایک کے پاس رہو گے تو تم اللہ کے راستہ میں نہیں ہو؟ آدمی جب والدین کے پاس رہ کر ان کی خدمت اچھی طرح کرتا ہے اور ان سے حسن سلوک کر کے ان کا حق ادا کرتا ہے تو وہ بھی اللہ کے راستہ میں ہی ہوتا ہے۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں اس کے دو سال بعد میری والدہ کا انتقال ہوا تو میں ان کے انتقال تک کسی غزوہ میں نہیں گیا۔ آگے اور بھی حدیث ہے۔

[اخرجه الطبرانی قال الهيثمی ۵:۳۲۳]

طبرانی نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کیا ہے کہ ایک مرتبہ حضور ﷺ پانی پلانے کی جگہ پر کھڑے تھے (جہاں قریش حاجیوں کو پانی پلایا کرتے تھے) کہ اتنے میں ایک عورت اپنا بیٹا لے کر حضور ﷺ کی خدمت میں آئی اور اس نے عرض کیا میرا یہ بیٹا غزوہ میں جانا چاہتا ہے لیکن میں اسے روک رہی ہوں حضور ﷺ نے اس کے بیٹے سے فرمایا جب تک تمہاری والدہ تمہیں اجازت نہ دے یا اس کا انتقال نہ ہو جائے اس وقت تک تم ان کی خدمت میں رہو اس میں تمہیں ثواب زیادہ ملے گا۔ طبرانی کی دوسری روایت میں یہ ہے کہ ایک آدمی اور اس کی والدہ دونوں حضور ﷺ کی خدمت میں آئے وہ آدمی جہاد میں جانا چاہتا تھا اور اس کی والدہ اسے روک رہی تھی۔ حضور ﷺ نے فرمایا اپنی والدہ کے پاس ٹھہرے رہو تمہیں ان کی خدمت میں رہنے پر اتنا ہی اجر ملے گا جتنا جہاد میں جانے سے ملے گا۔

[اخرجه الطبرانی وفی الاسنادین رشدین بن کریب و هو ضعیف کما قال الهیثمی ۵:۳۲۲]

حضرت طلحہ بن معاویہ سلمی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں نبی کریم ﷺ کی خدمت میں گیا اور عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ! میں اللہ کے راستہ میں جہاد کے لیے جانا چاہتا ہوں۔ حضور ﷺ نے فرمایا

کیا تمہاری والدہ زندہ ہے؟ میں نے کہا جی ہاں۔ حضور ﷺ نے فرمایا والدہ کے پیروں سے چمٹ جاؤ تمہاری جنت وہیں ہے۔

[اخرجه الطبرانی قال الهيثمی ۸: ۱۳۸، رواه الطبرانی عن ابن اسحاق وهو مدلس عن محمد بن طلحة ولم اعرفه وبقية رجاله رجال الصحيح انتهى]

حضرت جاہمہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں جہاد میں جانے کے بارے میں مشورہ کرنے کے لیے حضور ﷺ کی خدمت میں گیا۔ حضور ﷺ نے فرمایا کیا تمہارے والدین ہیں؟ میں نے کہا جی ہاں۔ حضور ﷺ نے فرمایا دونوں کی خدمت میں لگے رہو کیونکہ تمہاری جنت ان دونوں کے قدموں کے نیچے ہے۔ [عند الطبرانی ایضاً قال الهيثمی ۸: ۱۳۸، رجاله ثقات]

حضرت معاویہ بن جاہمہ سلمی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت جاہمہ رضی اللہ عنہ نے حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر کہا یا رسول اللہ ﷺ! میں غزوہ میں جانا چاہتا ہوں میں اس بارے میں آپ ﷺ سے مشورہ کرنے آیا ہوں۔ حضور ﷺ نے پوچھا کیا تمہاری والدہ ہے؟ انہوں نے کہا ہے۔ حضور ﷺ نے فرمایا ان کی خدمت میں لگے رہو کیونکہ تمہاری جنت ان کے قدموں کے نیچے ہے۔ حضرت جاہمہ دوسری تیسری مرتبہ مختلف مجلسوں میں جا کر حضور ﷺ سے یہی پوچھتے رہے اور حضور ﷺ یہی جواب دیتے رہے۔ [اخرجه ابن سعد ۴: ۱۷]

حضرت اُم سلمہ رضی اللہ عنہا کے آزاد کردہ غلام حضرت نعیم رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما حج کرنے گئے۔ چلتے چلتے وہ مکہ اور مدینہ کے درمیان ایک درخت کے پاس پہنچے تو اسے پہچان لیا اور اس کے نیچے بیٹھ گئے پھر فرمایا۔ میں نے دیکھا تھا کہ حضور ﷺ اس درخت کے نیچے بیٹھے ہوئے تھے کہ اتنے میں اس گھاٹی سے ایک آدمی آیا اور حضور ﷺ کے پاس آ کر کھڑا ہو گیا پھر اس نے کہا یا رسول اللہ ﷺ! میں اس لیے آیا ہوں تاکہ میں آپ ﷺ کے ساتھ اللہ کے راستہ میں جہاد کیا کروں اور میری نیت صرف اللہ کو راضی کرنے اور آخرت اچھی بنانے کی ہے۔ حضور ﷺ نے فرمایا کیا تمہارے ماں باپ زندہ ہیں؟ اس نے کہا جی ہاں۔ حضور ﷺ نے فرمایا واپس جا کر ان کی خدمت کرو اور ان سے اچھا سلوک کرو۔ یہ سن کر وہ آدمی جہاں سے آیا تھا وہاں ہی واپس چلا گیا۔

[اخرجه ابویعلی قال الهيثمی ۸: ۱۳۸، وفيه ابن اسحاق وهو مدلس ثقة وبقية رجاله

رجال الصحیح ان مولی ام سلمة نباعم وھو الصحیح و ث کان نعیما فلم اعرفه انتھی]

حضرت حسن رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے حضرت اُم کلثوم سے شادی کا پیام (ان کے والد حضرت علی رضی اللہ عنہ کو) دیا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ان سے کہا ابھی تو وہ چھوٹی ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ میرے تعلق اور رشتہ کے علاوہ ہر تعلق اور رشتہ قیامت کے دن ٹوٹ جائے گا۔ اب میں چاہتا ہوں کہ (اس نکاح کے ذریعہ سے) میرا حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے تعلق اور رشتہ قائم ہو جائے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے حضرت حسن اور حضرت حسین رضی اللہ عنہما سے فرمایا تم اپنے چچا کی شادی (اپنی بہن سے) کردو۔ ان حضرات نے کہا وہ بھی عورتوں میں سے ایک مستقل عورت ہے۔ اسے اپنا اختیار ہے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ غصہ میں وہاں سے کھڑے ہو گئے تو حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے ان کا کپڑا پکڑ کر عرض کیا اے ابا جان! میں آپ کے چھوٹنے کو برداشت نہیں کرسکتا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے کہا تو پھر دونوں حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے اس کی شادی کردو۔ [اخرجه البیھقی عن حسن بن حسن عن ابیه کذا فی الکنز ۸: ۲۹۲]

حضرت محمد بن سیرین رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کے زمانے میں کھجور کے ایک درخت کی قیمت ہزار درہم تک پہنچ گئی۔ حضرت اسامہ رضی اللہ عنہ نے (درخت بیچنے کے بجائے) اندر سے کھود کر کھجور کے درخت کو کھوکھلا کر دیا اور اس کا گودا نکال کر اپنی والدہ کو کھلا دیا۔ لوگوں نے ان سے کہا آپ نے ایسا کیوں کیا حالانکہ آپ دیکھ رہے ہیں کہ ایک کھجور کی قیمت ہزار درہم تک پہنچ چکی ہے؟ انہوں نے کہا میری والدہ نے کھجور کا گودا مجھ سے مانگا تھا اور میری عادت یہ ہے کہ جب میری والدہ مجھ سے کچھ مانگتی ہیں اور اس کا دینا میرے بس میں ہو تو میں وہ چیز ضرور ان کو دیتا ہوں۔ [اخرجه ابن سعد ۴: ۴۹]

# بچوں کے ساتھ شفقت کرنا اور سب کے ساتھ برابر سلوک کرنا

حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے ایک مرتبہ دیکھا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم منبر پر بیٹھے ہوئے لوگوں میں بیان فرما رہے تھے کہ اتنے میں حضرت حسین بن علی رضی اللہ عنہما (گھر سے) نکلے ان کے گلے میں کپڑے کا ایک ٹکڑا تھا جو لٹک رہا تھا اور زمین پر گھسٹ رہا تھا کہ اس میں ان کا پاؤں الجھ گیا اور زمین پر چہرے کے بل گر گئے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم انہیں اٹھانے کے ارادہ سے منبر سے

نیچے اترنے لگے صحابہ رضی اللہ عنہم نے جب حضرت حسین رضی اللہ عنہ کو گرتے ہوئے دیکھا تو انہیں اٹھا کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس لے آئے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں لے کر اٹھا لیا اور فرمایا شیطان کو اللہ مارے اولاد تو بس فتنہ اور آزمائش ہی ہے۔ اللہ کی قسم! مجھے تو پتہ ہی نہ چلا کہ میں منبر سے کب نیچے اتر آیا۔ مجھے تو بس اس وقت پتہ چلا جب لوگ اس بچے کو میرے پاس لے آئے۔

[اخرجه الطبرانی قال الهیثمی ۸:۱۵۵' رواه الطبرانی عن شیخه حسن ولم ینسبه عن عبد الله بن علی الجارودی ولم اعرفهما وبقیة رجاله ثقات۔انتهٰی]

حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سجدے میں تھے کہ حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہما آپ کی پشت مبارک پر سوار ہو گئے۔ پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم انہیں ہاتھ سے پکڑ کر کھڑے ہو گئے پھر جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم رکوع میں گئے تو وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی پشت پر کھڑے ہو گئے پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں چھوڑ دیا تو وہ چلے گئے۔ [اخرجه البزار قال الهیثمی ۹:۱۷۵]

حضرت زبیر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے ایک مرتبہ دیکھا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سجدے میں ہیں کہ اتنے میں حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہما آ کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی پشت مبارک پر سوار ہو گئے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں نیچے نہ اتارا (بلکہ یوں ہی آپ صلی اللہ علیہ وسلم سجدے میں رہے) یہاں تک کہ وہی خود نیچے اترے اور کبھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم ان کے لیے دونوں ٹانگیں کھول دیا کرتے اور وہ ایک طرف سے آ کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے نیچے سے گزر کر دوسری طرف نکل جاتے۔

[عند الطبرانی قال الهیثمی ۹:۱۷۵' وفیه علی بن عابس وهو ضعیف]

حضرت بہی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما سے پوچھا کہ آپ مجھے بتائیں کہ لوگوں میں سے کس کی شکل حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے سب سے زیادہ ملتی تھی۔ انہوں نے کہا حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہما کی شکل حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے سب سے زیادہ ملتی تھی اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو ان سے سب سے زیادہ محبت تھی۔ بعض دفعہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سجدے میں ہوتے یہ آ کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی پشت مبارک پر پڑ جاتے اور جب تک یہ الگ نہ ہو جاتے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سجدے سے نہ اٹھتے۔ بعض دفعہ یہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پیٹ کے نیچے داخل ہو جاتے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم ان کے لیے اپنے پاؤں کھول دیتے تو وہ ان کے درمیان سے نکل جاتے۔

[عند البزار قال الهیثمی ۹:۱۷۶' وفیه علی بن عابس و هو ضعیف۔ انتهٰی]

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضور ﷺ بعض دفعہ نماز پڑھ رہے ہوتے تھے جب آپ ﷺ سجدے میں جاتے تو حضرت حسن اور حضرت حسین رضی اللہ عنہما کود کر آپ ﷺ کی پشت پر بیٹھ جایا کرتے۔ جب لوگ ان دونوں کو روکنا چاہتے تو حضور ﷺ انہیں اشارہ فرما دیتے کہ انہیں چھوڑ دو (جو کرتے ہیں انہیں کرنے دو) اور نماز پوری کر کے انہیں (سینے سے لگاتے اور پھر) اپنی گود میں بٹھا لیتے اور ارشاد فرماتے کہ جسے مجھ سے محبت ہے اسے ان دونوں سے بھی محبت کرنی چاہئے۔

[عند ابی یعلی قال الهیثمی ۹:۱۷۹، رواہ ابویعلی والبزار وقال فاذا قضی الصلوة ضمهما الیه والطبرانی باختصار ورجال ابی یعلی ثقات و فی بعضهم خلاف۔ انتهٰی]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں بعض دفعہ حضور ﷺ سجدے میں ہوتے۔ حضرت حسن اور حضرت حسین رضی اللہ عنہما میں سے کوئی ایک آ کر حضور ﷺ کی پشت مبارک پر سوار ہو جاتے تو حضور ﷺ ان کی وجہ سے سجدہ لمبا فرما دیتے بعد میں لوگ کہا کرتے یا نبی اللہ ﷺ! آپ ﷺ نے بڑا لمبا سجدہ کیا۔ آپ ﷺ فرماتے میرے بیٹے نے مجھے سواری بنا لیا تھا اس لیے مجھے جلدی اٹھنا اچھا نہ لگا۔ [عند ابی یعلی قال الهیثمی ۹:۱۸۱، وفیه محمد بن ذکوان و ثقه ابن حبان و ضعفه غیره و بقیة رجاله رجال الصحیح۔ انتهٰی]

حضرت ابو قتادہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ایک مرتبہ نبی کریم ﷺ باہر ہمارے پاس تشریف لائے آپ ﷺ کے کندھے پر (آپ ﷺ کی نواسی) حضرت امامہ بنت ابی العاص رضی اللہ عنہا بیٹھی ہوئی تھیں۔ آپ ﷺ نے اسی طرح نماز پڑھنی شروع کر دی جب رکوع میں جاتے تو انہیں نیچے اتار دیتے اور جب (سجدے سے) سر اٹھاتے تو انہیں پھر اٹھا کر بٹھا لیتے۔

[اخرجه البخاری ۲:۸۸۷، واخرجه ابن سعد ۸:۳۹، عن ابی قتادہ نحوہ]

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ایک مرتبہ حضور ﷺ ہمارے پاس باہر تشریف لائے آپ ﷺ کے ایک کندھے پر حضرت حسن رضی اللہ عنہ بیٹھے ہوئے تھے اور دوسرے کندھے پر حضرت حسین رضی اللہ عنہ بیٹھے ہوئے تھے آپ ﷺ کبھی انہیں چومتے اور کبھی انہیں۔ آپ ﷺ یوں ہی چلتے چلتے ہمارے پاس پہنچ گئے تو ایک آدمی نے کہا یا رسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ کو ان دونوں سے محبت ہے۔ حضور ﷺ نے فرمایا جس نے ان دونوں سے محبت کی اس نے مجھ سے محبت کی اور

جس نے ان دونوں سے بغض رکھا اس نے مجھ سے بغض رکھا۔ [اخرجه احمد قال الهيثمى ۹:۱۷۹، رواه احمد رجاله ثقات و فى بعضهم خلاف و رواه البزار و رواه ابن ماجه باختصار انتهى]

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے دیکھا کہ حضور ﷺ حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہما کی زبان اور ہونٹ کو چوس رہے تھے اور جس زبان اور ہونٹ کو حضور ﷺ نے چوسا ہو اسے کبھی عذاب نہیں ہوسکتا۔ [اخرجه احمد قال الهيثمى ۹:۱۷۷، رجاله رجال الصحيح غير عبدالرحمن بن ابى عوف وهو ثقة انتهى]

حضرت سائب بن یزید رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ نبی کریم ﷺ نے حضرت حسن رضی اللہ عنہ کا بوسہ لیا تو حضرت اقرع بن حابس رضی اللہ عنہ نے حضور ﷺ سے عرض کیا میرے تو دس بچے پیدا ہوئے میں نے ان میں سے ایک کا بھی کبھی بوسہ نہیں لیا۔ حضور ﷺ نے فرمایا جو لوگوں پر رحم نہیں کرتا اللہ تعالیٰ اس پر رحم نہیں فرماتے۔ [اخرجه الطبرانى قال الهيثمى ۸:۱۵۶، ورجاله ثقات، انتهى واخرجه البخارى ۲:۸۸۷، عن ابى هريرة رضى الله تعالىٰ عنه نحوه]

حضرت اسود بن خلف رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ایک مرتبہ حضور ﷺ نے پکڑ کر حضرت حسن رضی اللہ عنہ کا بوسہ لیا پھر لوگوں کی طرف متوجہ ہو کر فرمایا آدمی اولاد کی وجہ سے کنجوسی کرتا ہے اور نادانی والے کام کرتا ہے (بچوں کی وجہ سے لڑ پڑتا ہے) اور اولاد کی وجہ سے آدمی بزدلی اختیار کر لیتا ہے (کہ میں مرگیا تو میرے بعد بچوں کا کیا ہوگا؟) [عند البزار ورجاله ثقات كما قال الهيثمى ۸:۱۵۵]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضور ﷺ اپنے اہل و عیال کے ساتھ سب لوگوں سے زیادہ شفقت کرتے تھے۔ حضور ﷺ کا ایک صاحبزادہ تھا جو مدینہ کے کنارے کے محلہ میں کسی عورت کا دودھ پیا کرتا تھا اس عورت کا خاوند لوہار تھا۔ ہم اسے ملنے جایا کرتے تو اس لوہار کا سارا گھر بھٹی میں اذخر گھاس جلانے کی وجہ سے دھوئیں سے بھرا ہوا ہوتا تھا۔ حضور ﷺ اپنے اس بیٹے کو چوما کرتے تھے اور ناک لگا کر اسے سونگھا کرتے۔

[اخرجه البخارى فى الادب ۵۶، واخرجه ابن سعد ۱:۸۷، عن انس بمعناه]

حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ ایک عورت حضور ﷺ کی خدمت میں آئی اس کے ساتھ اس کے دو بیٹے تھے اس نے حضور ﷺ سے کچھ مانگا حضور ﷺ نے اسے تین کھجوریں دے دیں ہر ایک کے لیے ایک کھجور۔ اس عورت نے ہر ایک کو کھجور دی۔ وہ دونوں بچے اپنے حصہ

کی کھجور کھا کر ماں کو دیکھنے لگ گئے۔ اس پر اس عورت نے اپنے حصہ کی اس تیسری کھجور کے دو ٹکڑے کر کے ہر ایک کو آدھی کھجور دے دی۔ اس پر حضور ﷺ نے فرمایا چونکہ اس عورت نے اپنے بیٹوں پر رحم کیا ہے اس وجہ سے اللہ تعالیٰ نے اس پر رحم فرما دیا ہے۔ [عند الطبرانی فی الصغیر والکبیر قال الهیثمی ٨: ١٥٨، وفیه خدیج بن معاویة الجعفی وهو ضعیف]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ایک آدمی حضور ﷺ کے پاس بیٹھا ہوا تھا کہ اتنے میں اس کا ایک بیٹا آیا اس نے اسے چوم کر اپنی ران پر بٹھا لیا۔ پھر اس کی ایک بیٹی آگئی اس نے اسے اپنے سامنے بٹھا لیا۔ حضور ﷺ نے فرمایا تم نے دونوں سے ایک جیسا سلوک کیوں نہیں کیا؟ (بیٹی کو نہ چوما اور نہ اسے ران پر بٹھایا) [اخرجه البزار قال الهیثمی ٨: ١٥٦، رواه البزار فقال حدثنا بعض اصحابنا ولم یسمه وبقیة رجاله ثقات]

# پڑوسی کا اکرام کرنا

حضرت معاویہ بن حیدہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ! میرے پڑوسی کا کیا حق ہے؟ حضور ﷺ نے فرمایا اگر وہ بیمار ہو جائے تو تم اس کی عیادت کرو اور اس کا انتقال ہو جائے تو تم اس کے جنازے میں جاؤ اور اگر وہ تم سے قرض مانگے تو تم اسے قرضہ دے دو۔ اور اگر وہ فقیر اور بدحال ہو جائے تو تم اس کی پردہ پوشی کرو (کہ ایسے چپکے سے اس کی مدد کرو کہ کسی کو اس کا پتہ نہ چلے) اور اگر اسے کوئی اچھی چیز حاصل ہو جائے تو تم اسے مبارک باد دو اور اگر اس پر کوئی مصیبت آئے تو تم اس کو تسلی دو اور اپنی عمارت اس کی عمارت سے اونچی نہ بناؤ اس سے اس کی ہوا بند ہو جائے گی اور جب بھی تم ہنڈیا میں کوئی سالن پکاؤ تو چمچہ بھر اس میں سے اسے بھی دے دو ورنہ تمہارے سالن کی خوشبو سے اسے بے چینی اور تکلیف ہوگی (کیونکہ اس کے گھر میں کچھ نہیں ہے اور تمہارے ہاں ہے)

[اخرجه الطبرانی قال الهیثمی ٨: ١٦٥، وفیه ابوبکر الهذلی وهو ضعیف]

بیہقی نے شعب الایمان میں ایسی ہی روایت حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے نقل کی ہے اس میں یہ بھی ہے کہ اگر وہ ننگا ہو تو اسے تم پہناؤ۔ [کما فی الکنز ٥: ٤٣]

حضرت محمد بن عبداللہ بن سلام رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں میں نے حضور ﷺ کی خدمت میں

حاضر ہو کر عرض کیا کہ میرے پڑوسی نے مجھے پریشان کیا ہوا ہے۔ حضور ﷺ نے فرمایا صبر کرو۔ کچھ عرصہ بعد میں نے دوبارہ جا کر عرض کیا کہ میرے پڑوسی نے مجھے بڑی تکلیف پہنچائی ہے۔ حضور ﷺ نے فرمایا صبر کرو۔ میں نے تیسری مرتبہ عرض کیا کہ میرے پڑوسی نے تو مجھے تنگ کر دیا۔ حضور ﷺ نے فرمایا اپنے گھر کا سارا سامان اٹھا کر گلی میں ڈال دو اور تمہارے پاس جو آئے اسے یہ بتاتے رہنا کہ میرے پڑوسی نے مجھے بہت پریشان کیا ہوا ہے اس طرح سب اس پر لعنت بھیجنے لگ جائیں گے (پھر آپ نے فرمایا) جو اللہ پر اور آخرت کے دن پر ایمان رکھتا ہے اسے اپنے پڑوسی کا اکرام کرنا چاہئے اور جو اللہ پر اور آخرت کے دن پر ایمان رکھتا ہے اسے چاہئے کہ یا تو وہ خیر کی بات کہے یا چپ رہے۔ [اخرجه ابو نعیم کذا فی الکنز ۵: ۴۴]

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں حضور ﷺ ایک غزوے میں تشریف لے جانے لگے تو فرمایا آج ہمارے ساتھ وہ نہ جائے جس نے اپنے پڑوسی کو تکلیف پہنچائی ہو۔ اس پر ایک آدمی نے کہا میں نے اپنے پڑوسی کی دیوار کی جڑ میں پیشاب کیا ہے۔ حضور ﷺ نے فرمایا تم آج ہمارے ساتھ مت جاؤ۔ [اخرجه الطبرانی فی الاوسط قال الهیثمی ۸: ۱۷۰ وفیه یحیی بن عبد الحمید الحمانی وهو ضعیف]

حضرت مقداد بن اسود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضور ﷺ نے اپنے صحابہ رضی اللہ عنہم سے فرمایا زنا کے بارے میں آپ لوگ کیا کہتے ہیں؟ صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا زنا تو حرام ہے اللہ اور رسول ﷺ نے اسے حرام قرار دیا ہے یہ قیامت تک حرام رہے گا۔ آپ ﷺ نے فرمایا آدمی دس عورتوں سے زنا کر لے اس کا گناہ پڑوسی کی بیوی سے زنا کرنے سے کم ہے۔ پھر آپ ﷺ نے فرمایا آپ لوگ چوری کے بارے میں کیا کہتے ہیں؟ صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا چونکہ اللہ اور رسول ﷺ نے اسے حرام قرار دیا ہے اس لیے یہ حرام ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا آدمی دس گھروں سے چوری کر لے اس کا گناہ پڑوسی کے گھر سے چوری کرنے سے کم ہے۔

[اخرجه والطبرانی قال الهیثمی ۸: ۱۶۸ رواه احمد والطبرانی فی الکبیر والاوسط ورجاله ثقات]

حضرت مطرف بن عبداللہ رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں مجھے لوگوں کے واسطہ سے حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ کی ایک حدیث پہنچی تھی میں چاہتا تھا کہ خود ان سے میری ملاقات ہو جائے (تا کہ وہ حدیث ان سے براہ راست سن لوں) چنانچہ ایک دفعہ ان سے میری ملاقات ہو گئی تو میں نے ان سے کہا اے

ابوذر! مجھے آپ کی طرف سے ایک حدیث پہنچی ہے میں (اس حدیث کو براہ راست آپ سے سننے کے لئے) آپ سے ملنا چاہتا تھا۔ انہوں نے فرمایا اللہ تیرے باپ کا بھلا کرے اب تو تمہاری مجھ سے ملاقات ہوگئی ہے بتاؤ (وہ کون سی حدیث ہے؟) میں نے کہا مجھے یہ حدیث پہنچی ہے کہ حضور ﷺ نے آپ سے فرمایا تھا کہ اللہ تعالیٰ تین آدمیوں کو پسند کرتا ہے اور تین آدمیوں سے بغض رکھتا ہے۔ حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ نے کہا میرے خیال میں بھی یہ بات نہیں آسکتی کہ میں حضور ﷺ کی طرف سے جھوٹ بیان کروں۔ میں نے کہا وہ تین آدمی کون سے ہیں جن کو اللہ تعالیٰ پسند کرتے ہیں؟ انہوں نے کہا ایک تو وہ آدمی ہے جو اللہ کے راستہ میں جم کر ثواب کی امید میں غزوہ کرے اور زوردار جنگ کرے اور آخر کار وہ شہید ہو جائے اور اس آدمی کا تذکرہ تمہیں اپنے پاس اللہ تعالیٰ کی کتاب میں مل جائے گا۔ پھر انہوں نے یہ آیت تلاوت فرمائی:

﴿إِنَّ اللَّهَ يُحِبُّ الَّذِينَ يُقَاتِلُونَ فِي سَبِيلِهِ صَفًّا كَأَنَّهُم بُنْيَانٌ مَّرْصُوصٌ﴾

[سورۃ صف آیت ۴]

''اللہ تعالیٰ تو ان لوگوں کو (خاص طور پر) پسند کرتا ہے جو اس کے راستہ میں اس طرح سے مل کر لڑتے ہیں کہ گویا وہ ایک عمارت ہے جسے میں سیسہ پلایا گیا ہے۔''

میں نے کہا دوسرا کون ہے؟ انہوں نے فرمایا دوسرا وہ آدمی ہے جس کا پڑوسی برا آدمی ہے جو اسے تکلیف پہنچاتا رہتا ہے اور وہ اس کی تکلیفوں پر مسلسل صبر کرتا رہے یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ (اس پڑوسی کی اصلاح فرما کر) اسے اور زندگی دے دے یا اسے دنیا سے اٹھا لے۔ آگے اور حدیث بھی ذکر کی ہے۔ [اخرجه احمد والطبرانی واللفظ له قال الهيثمی ۸: ۱۷۱ اسناد الطبرانی واحد اسنادی احمد رجاله رجال الصحيح وقد رواه النسائی وغيره غير ذكر الجار]

حضرت قاسم رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اپنے بیٹے حضرت عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ کے پاس سے گزرے تو وہ اپنے پڑوسی سے جھگڑ رہے تھے۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے فرمایا اپنے پڑوسی سے جھگڑا نہ کرو کیونکہ پڑوسی تو یہاں ہی رہے گا اور (لڑنے والے) باقی لوگ چلے جائیں گے۔

[اخرجه ابن المبارک وابوعبيد فی الغريب والخرائطی وعبد الرزاق عن عبدالرحمن بن القاسم كذا فی الكنز ۵: ۴۴]

# نیک رفیق سفر کا اکرام کرنا

حضرت رباح بن ربیع رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ہم ایک غزوہ میں حضور ﷺ کے ساتھ گئے۔ حضور ﷺ نے ہم میں سے ہر تین آدمیوں کو ایک اونٹ سواری کے لیے دیا۔ صحرا اور جنگل میں تو ہم میں سے دو سوار ہو جاتے اور ایک پیچھے سے اونٹ کو چلاتا اور پہاڑوں میں ہم سب ہی اتر جاتے۔ حضور ﷺ میرے پاس سے گزرے میں اس وقت پیدل چل رہا تھا۔ حضور ﷺ نے مجھ سے فرمایا اے رباح! میں دیکھ رہا ہوں کہ تم پیدل چل رہے ہو؟ (کیا بات ہے؟) میں نے کہا میں تو ابھی اترا ہوں اس وقت میرے دونوں ساتھی سوار ہیں۔ اس کے بعد حضور ﷺ (آگے چلے گئے اور آپ) کا گزر میرے دونوں ساتھیوں کے پاس سے ہوا جس پر انہوں نے اپنا اونٹ بٹھایا اور دونوں اس سے اتر گئے۔ جب میں ان دونوں کے پاس پہنچا تو دونوں نے کہا تم اس اونٹ پر آگے بیٹھ جاؤ اور (مدینہ) واپسی تک تم یوں ہی بیٹھے رہو۔ ہم دونوں باری باری سوار ہوتے رہیں گے (تم نے اب پیدل نہیں چلنا) میں نے کہا کیوں؟ ان دونوں نے کہا حضور ﷺ ہمیں ابھی فرما کر گئے ہیں کہ تمہارا ساتھی بہت نیک آدمی ہے تم اس کے ساتھ اچھی طرح رہو۔

[اخرجه الطبرانی کذا فی الکنز ۵:۴۲]

# لوگوں کے مرتبے کا لحاظ کرنا

حضرت عمرو بن مخراق رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کھانا کھا رہی تھیں کہ ان کے پاس سے ایک باوقار آدمی گزرا اسے بلا کر انہوں نے اپنے ساتھ (کھانے پر) بٹھا لیا اتنے میں ایک اور آدمی ان کے پاس سے گزرا (اسے بلایا نہیں بلکہ) اسے (روٹی کا) ایک ٹکڑا دے دیا۔ ان سے کسی نے پوچھا (کہ دونوں کے ساتھ ایک جیسا معاملہ کیوں نہیں کیا) حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا ہمیں حضور ﷺ نے اس بات کا حکم دیا ہے کہ ہم لوگوں کے ساتھ ان کے مرتبے کے مطابق معاملہ کریں (اور ہر ایک کو اس کے درجے پر رکھیں۔)

[اخرجه الخطیب فی المتفق کذا فی الکنز ۲:۱۴۲]

حضرت میمون بن ابی شعیب رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں ایک مانگنے والا حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے پاس

آیا (اور اس نے مانگا) حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا اسے ایک ٹکڑا دے دو۔ پھر ایک باوقار آدمی آیا تو اسے اپنے ساتھ (دسترخوان) پر بٹھالیا۔ کسی نے ان سے پوچھا آپ نے ایسا (الگ الگ معاملہ) کیوں کیا؟ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا ہمیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے یہی حکم دیا آگے پچھلی حدیث جیسا مضمون ذکر کیا۔ [اخرجه ایضاً ابو داؤد فی السنن وابن خزیمة فی صحیحه والبزار و ابویعلیٰ وابونعیم فی المستخرج والبیهقی فی الادب والعسکری فی الامثال]

ابونعیم نے اس طرح روایت کیا کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا ایک سفر میں تھیں تو انہوں نے قریش کے کچھ لوگوں کے لیے دوپہر کا کھانا تیار کرنے کا حکم دیا (جب وہ کھانا تیار ہو گیا تو) ایک مالدار باوقار آدمی آیا۔ آپ نے فرمایا اسے بلالو اسے بلایا گیا تو وہ سواری سے نیچے اترا اور (بیٹھ کر) کھانا کھایا پھر وہ چلا گیا۔ اس کے بعد ایک مانگنے والا آیا تو فرمایا اسے (روٹی کا) ٹکڑا دے دو پھر فرمایا اس مالدار کے ساتھ (اکرام کا) یہ معاملہ کرنا ہی ہمارے لیے مناسب تھا اور اس فقیر نے آکر مانگا تو میں نے اسے اتنا دینے کو کہہ دیا جس سے وہ خوش ہو جائے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے یہی ہمیں حکم دیا آگے پچھلی حدیث جیسا مضمون ذکر کیا۔

[لفظ ابی نعیم فی الحلیة ۴: ۳۷۹، وقد صحیح هذا الحدیث الحاکم فی معرفة علوم الحدیث وکذا غیره و تعقب بالانقطاع وبالاختلاف علی روایه فی رفعه قال السخاوی و بالجملة فحدیث عائشه حسن کذا فی شرح الاحیاء الزبیدی ۶: ۲۶۵]

پہلے یہ قصہ گزر چکا ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ایک آدمی کو ایک جوڑا اور سو دینار دیے کسی نے ان سے پوچھا تو فرمایا میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ لوگوں کے ساتھ ان کے درجے کے لحاظ سے پیش آؤ اس آدمی کا میرے نزدیک یہی درجہ تھا۔

# مسلمان کو سلام کرنا

قبیلہ مزینہ کے حضرت اغر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے ایک جریب (ایک پیمانہ جس میں چار قفیز غلہ آتا تھا) کھجوریں دینے کا حکم دیا۔ کھجوریں ایک انصاری کے پاس تھیں وہ انصاری دینے میں ٹال مٹول کرتے رہے میں نے اس بارے میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے بات کی۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے ابوبکر! تم صبح ان کے ساتھ جاؤ اور (اس انصاری سے) لے کر کھجوریں

ان کو دے دو۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے مجھ سے کہا صبح نماز پڑھ کر فلاں جگہ آ جانا۔ میں نماز پڑھ کر وہاں گیا تو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ وہاں موجود تھے۔ ہم دونوں اس انصاری کے پاس گئے۔ راستہ میں جو آدمی بھی حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کو دور سے دیکھتا وہ فوراً ان کو سلام کرتا حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا کیا تم دیکھ نہیں رہے کہ یہ لوگ (پہلے سلام کر کے) فضیلت میں تم سے آگے نکل گئے ہیں؟ اب آئندہ سلام میں تم سے آگے کوئی نہ نکلنے پائے اس کے بعد ہمیں جو آدمی بھی دور سے نظر آتا ہم اس کے سلام کرنے سے پہلے ہی فوراً اسے سلام کر دیتے۔ [اخرجه الطبرانی فی الکبیر والاوسط واحد اسنادی الکبیر رواته محتج بهم فی الصحیح کذا فی الترغیب ۳:۲۰۲، واخرجه ایضاً البخاری فی الادب ۱۴۵، وابن جریر و ابونعیم والخرائطی کما فی الکنز ۵:۵۲]

حضرت زہرہ بن حمیضہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے پیچھے سواری پر سوار تھا جب ہم لوگوں کے پاس سے گزرتے تو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ انہیں سلام کرتے لوگ جواب میں ہمارے الفاظ سے زیادہ الفاظ سلام میں ذکر کرتے اس پر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے فرمایا آج تو لوگ (اجر و ثواب میں) ہم پر غالب آ گئے ایک روایت میں یہ ہے کہ آج تو لوگ ہم سے خیر میں بہت آگے نکل گئے۔ [عند ابن ابی شیبة]

حضرت عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں سواری پر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے پیچھے بیٹھا ہوا تھا جب ہم لوگوں کے پاس سے گزرتے تو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ السلام علیکم کہتے۔ لوگ جواب میں علیکم والسلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ کہتے۔ اس پر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے فرمایا آج تو لوگ ہم سے بہت آگے نکل گئے۔ [عند ابن ابی شیبة]

حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ نے ایک دفعہ وعظ فرمایا تو اس میں یہ فرمایا ہر کام میں صبر کو لازم پکڑو چاہے وہ کام تمہاری مرضی کا ہو یا نہ ہو کیونکہ صبر بہت اچھی خصلت ہے اب تمہیں دنیا پسند آنے لگ گئی ہے اور اس نے اپنے دامن تمہارے سامنے پھیلا دیئے ہیں اور اس نے اپنے زینت والے کپڑے پہن لیے ہیں۔ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ رضی اللہ عنہم (کو تو اعمال کا شوق تھا اس لیے وہ) اپنے گھر کے صحن میں بیٹھتے تھے اور یہ کہا کرتے تھے کہ ہم اس لیے یہاں بیٹھتے ہیں تاکہ ہم لوگوں کو سلام کریں اور پھر لوگ بھی ہمیں سلام کریں۔ [اخرجه ابن عساکر کذا فی الکنز ۲:۱۵۶]

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں جب ہم حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ چلتے اور راستہ میں

کوئی درخت آ جاتا جس کی وجہ سے ہم ایک دوسرے سے جدا ہو جاتے تو پھر جب ہم اکٹھے ہوتے تو ایک دوسرے کو سلام کرتے تھے۔

[اخرجه الطبرانی باسناد حسن كذا فی الترغیب ۴: ۲۰۷ و اخرجه البخاری فی الادب ۱۴۸ بنحوه]

حضرت طفیل بن ابی بن کعب رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں میں حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کی خدمت میں آیا کرتا وہ میرے ساتھ بازار جاتے جب ہم بازار جاتے تو حضرت عبداللہ کا جس کباڑیے پر، بیچنے والے پر، جس مسکین پر غرضیکہ جس مسلمان پر گزر ہوتا اسے سلام کرتے۔ ایک دن میں ان کی خدمت میں گیا وہ مجھے اپنے ساتھ بازار لے گئے۔ میں نے کہا آپ بازار کس لیے آتے ہیں؟ نہ تو آپ کسی بیچنے والے کے پاس رکتے ہیں اور نہ کسی سامان کے بارے میں پوچھتے ہیں اور نہ قیمت معلوم کرتے ہیں اور نہ بازار کی کسی مجلس میں بیٹھتے ہیں۔ آیئے یہاں ہم بیٹھ جاتے ہیں کچھ دیر باتیں کرتے ہیں۔ حضرت عبداللہ نے فرمایا اے پیٹو! میرا پیٹ بڑا تھا۔ ہم تو سلام کی وجہ سے بازار آتے ہیں لہٰذا جو ملتا جائے اسے سلام کرتے جاؤ۔ ایک روایت میں یہ ہے کہ ہم تو سلام کی وجہ سے بازار آئے ہیں اس لیے ہمیں جو ملے گا ہم اسے سلام کریں گے۔

[اخرجه ابونعيم فی الحلیة ۱: ۳۱۰ و اخرجه مالك عن الطفيل بن ابی بن كعب بنحوه و فی رواية انما نغدو من اجل السلام نسلم علی من لقينا كما فی جمع الفوائد ۲: ۱۴۱ و اخرجه البخاری فی الادب ۱۴۸ عن الطفيل بن ابی بنحوه]

حضرت ابوامامہ باہلی رضی اللہ عنہ کی جس سے ملاقات ہوتی تھی اسے فوراً سلام کرتے تھے۔ راوی کہتے ہیں میرے علم میں ایسا کوئی آدمی نہیں جس نے انہیں پہلے سلام کیا ہو البتہ ایک یہودی قصداً ایک ستون کے پیچھے چھپ گیا اور (جب حضرت ابوامامہ پاس پہنچے تو) ایک دم باہر آ کر اس نے ان کو پہلے سلام کر لیا۔ حضرت ابوامامہ نے اس سے فرمایا اے یہودی! تیرا ناس ہو تو نے ایسا کیوں کیا اس نے کہا میں نے دیکھا کہ آپ سلام بہت زیادہ کرتے ہیں اور سلام میں پہل کرتے ہیں اس سے مجھے پتہ چلا کہ یہ کوئی فضیلت والا عمل ہے اس لیے میں نے چاہا کہ فضیلت مجھے بھی حاصل ہو جائے۔ حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا تیرا ناس ہو میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ اللہ تعالیٰ نے السلام علیکم کو ہماری اُمت (مسلمہ) کے لیے آپس کا سلام بنایا ہے اور ہمارے ساتھ رہنے والے ذمی کافروں کے لیے اسے امن کی نشانی بنایا ہے۔

[اخرجه الطبرانی قال الهيثمی ۸: ۳۳ رواه الطبرانی عن شيخه بكر بن سهل الدمياطی

ضعفه النسائی وقال غیرہ مقارب الحدیث۔ انتہی۔]

حضرت محمد بن زیاد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ اپنے گھر واپس جا رہے تھے میں ان کا ہاتھ پکڑے ہوئے ساتھ چل رہا تھا راستہ میں جس آدمی پر ان کا گزر ہوتا چاہے وہ مسلمان ہوتا یا نصرانی' چھوٹا ہوتا یا بڑا حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ اسے السلام علیکم ضرور کہتے۔ جب گھر کے دروازے پر پہنچے تو انہوں نے ہماری طرف متوجہ ہو کر کہا اے میرے بھتیجے! ہمیں ہمارے نبی کریم ﷺ نے اس بات کا حکم دیا ہے کہ ہم آپس میں سلام پھیلائیں۔ [عند ابی نعیم فی الحلیة ۱۱۲:۶]

حضرت بشیر بن یسار رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کوئی آدمی حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کو ان سے پہلے سلام نہیں کر سکتا تھا۔ [عند البخاری وفی الادب ۱۴۵]

## سلام کا جواب دینا

حضرت سلمان رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک آدمی نے حضور ﷺ کی خدمت میں آ کر کہا السلام علیک یا رسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ نے جواب میں فرمایا وعلیک السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ پھر دوسرے نے آ کر کہا السلام علیک یا رسول اللہ ﷺ ورحمۃ اللہ۔ آپ ﷺ نے فرمایا وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ پھر تیسرے نے آ کر کہا السلام علیک یا رسول اللہ ﷺ ورحمۃ اللہ وبرکاتہ حضور ﷺ نے ان کے جواب میں فرمایا وعلیکم۔ اس پر اس آدمی نے کہا یا رسول اللہ ﷺ! فلاں اور فلاں نے آ کر آپ ﷺ کو سلام کیا (اور میں نے بھی آپ ﷺ کو سلام کیا آپ ﷺ نے تینوں کو سلام کا جواب دیا لیکن) ان دونوں کو آپ ﷺ نے مجھ سے اچھا جواب دیا۔ حضور ﷺ نے فرمایا تم نے سلام میں کوئی چیز تو چھوڑی نہیں (کیونکہ تم نے السلام علیکم یا رسول اللہ ﷺ ورحمۃ اللہ وبرکاتہ کہا) اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے:

﴿وَإِذَا حُيِّيتُم بِتَحِيَّةٍ فَحَيُّوا بِأَحْسَنَ مِنْهَا أَوْ رُدُّوهَا﴾ [سورۃ نساء آیت ۸۶]

"اور جب تم کو کوئی (مشروع طور پر) سلام کرے تو اس (سلام) سے اچھے الفاظ میں سلام کر دیا کرو یا ویسے ہی الفاظ کہہ دو۔"

(چونکہ تم نے سلام میں سارے ہی الفاظ کہہ دیئے تھے اس لئے) میں نے تمہارے سلام کا جواب تمہارے ہی الفاظ میں دیا ہے۔ [اخرجه الطبرانی قال الهیثمی ۳۳:۸' فیه هشام بن لاحق

رواہ النسائی و ترک احمد حدیثہ وبقیۃ رجالہ رجال الصحیح۔ انتہٰی ]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے فرمایا کہ یہ حضرت جبرائیل علیہ السلام تمہیں سلام کہہ رہے ہیں میں نے کہا وعلیك السلام ورحمة الله وبرکاته اور میں کچھ اور الفاظ بڑھانے لگی تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا سلام ان الفاظ پر پورا ہو جاتا ہے۔ حضرت جبرائیل علیہ السلام نے کہا۔ والله وبرکاته علیکم اهل البیت۔ [اخرجه الطبرانی فی الاوسط قال الهیثمی ۸:۳۳، رواہ الطبرانی فی الاوسط ورجاله رجال الصحیح وهو فی الصحیح باختصار۔ انتہٰی ]

حضرت انس رضی اللہ عنہ اور دوسرے حضرات فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ سے (اندر آنے کی) اجازت لینے کے لیے فرمایا السلام علیکم ورحمۃ اللہ۔ جواب میں حضرت سعد رضی اللہ عنہ نے آہستہ سے کہا وعلیك السلام ورحمۃ اللہ اور اتنا آہستہ جواب دیا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سن نہ سکے تین دفعہ یہی ہوا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سلام فرماتے اور حضرت سعد رضی اللہ عنہ چپکے سے جواب دیتے۔ اس پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم واپس جانے لگے تو حضرت سعد حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے گئے اور عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! میرے ماں باپ آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر قربان ہوں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا ہر سلام میرے کانوں تک پہنچا اور میں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہر سلام کا جواب دیا لیکن قصداً آہستہ سے کہا تاکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم سن نہ سکیں میں نے چاہا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے سلام کی برکت زیادہ سے زیادہ حاصل کر لوں۔ پھر وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنے گھر لے گئے اور ان کے سامنے تیل پیش کیا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے وہ تیل نوش فرمایا کھانے کے بعد حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ دعا فرمائی:

((اَكَلَ طَعَامَكُمُ الْاَبْرَارُ وَصَلَّتْ عَلَيْكُمُ الْمَلَائِكَةُ وَاَفْطَرَ عِنْدَكُمُ الصَّائِمُوْنَ)) [اخرجه احمد عن ثابت البنانی و روی ابو داؤد بعضه ]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم انصار کو ملنے جایا کرتے تھے۔ جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم انصار کے گھروں میں تشریف لاتے تو انصار کے بچے آ کر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے گرد جمع ہو جاتے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم ان کے لیے دعا فرماتے اور ان کے سروں پر ہاتھ پھیرتے اور انہیں سلام کرتے۔ چنانچہ ایک مرتبہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم حضرت سعد رضی اللہ عنہ کے دروازے پر آئے اور ان کو سلام کیا اور السلام علیکم ورحمۃ اللہ کہا۔ حضرت سعد رضی اللہ عنہ نے جواب تو دیا لیکن آہستہ سے دیا تاکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سن نہ سکیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے تین دفعہ سلام کیا اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا معمول یہی تھا کہ تین دفعہ سے زیادہ

سلام نہیں کرتے تھے تین دفعہ میں گھر والے اندر آنے کی اجازت دے دیتے تو ٹھیک ورنہ آپ ﷺ واپس تشریف لے جاتے پھر آگے پچھلی حدیث جیسی حدیث ذکر کی۔

[رواه البزار ورجاله رجال الصحیح كما قال الهیثمی ۳۸:۸]

حضرت محمد بن جبیر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت عمر رضی اللہ عنہ ایک مرتبہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے پاس سے گزرے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے انہیں سلام کیا انہوں نے سلام کا جواب نہ دیا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے پاس گئے اور ان سے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی شکایت کی (یہ دونوں حضرات حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے پاس آئے) حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے کہا آپ نے اپنے بھائی کے سلام کا جواب کیوں نہیں دیا؟ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے کہا اللہ کی قسم! میں نے (ان کے سلام کو) سنا ہی نہیں۔ میں تو کسی گہری سوچ میں تھا۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے پوچھا آپ کیا سوچ رہے تھے؟ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے کہا میں شیطان کے خلاف سوچ رہا تھا کہ وہ ایسے برے خیالات میرے دل میں ڈال رہا تھا کہ زمین پر جو کچھ ہے وہ سارا ابھی مجھے مل جائے تو بھی میں ان برے خیالات کو زبان پر نہیں لا سکتا۔ جب شیطان نے میرے دل میں یہ برے خیالات ڈالنے شروع کیے تو میں نے دل میں کہا اے کاش میں حضور ﷺ سے پوچھ لیتا کہ ان شیطانی خیالات سے نجات کیسے ملے گی؟ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں نے حضور ﷺ سے اس کی شکایت کی تھی اور میں نے حضور ﷺ سے پوچھا تھا کہ شیطان جو برے خیالات ہمارے دلوں میں ڈالتا ہے ان سے ہمیں نجات کیسے ملے گی؟ حضور ﷺ نے فرمایا ان سے نجات تمہیں اس طرح ملے گی کہ تم وہ کلمہ کہہ لیا کرو جو میں نے موت کے وقت اپنے چچا پر پیش کیا تھا لیکن انہوں نے وہ کلمہ نہیں پڑھا تھا۔ [اخرجه ابویعلی كذا فی الكنز ۱:۲۴۷ وقال قال البوصیری فی زوائد العشرة سنده حسن]

یہی واقعہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے اس سے زیادہ تفصیل سے ابن سعد نے نقل کیا ہے اور اس میں یہ ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ گئے اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی خدمت میں جا کر کہا اے خلیفہ رسول اللہ ﷺ! کیا میں آپ کو حیران کن بات نہ بتاؤں؟ میں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے پاس سے گزرا میں نے انہیں سلام کیا لیکن انہوں نے میرے سلام کا جواب نہ دیا حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کھڑے ہوئے اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا ہاتھ پکڑا اور دونوں حضرات چل پڑے اور میرے پاس آئے تو مجھ سے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا اے عثمان! تمہارے بھائی (عمر رضی اللہ عنہ) نے بتایا ہے کہ وہ تمہارے پاس

سے گزرے تھے اور انہوں نے تمہیں سلام کیا تھا لیکن تم نے ان کے سلام کا جواب نہیں دیا تو تم نے ایسا کیوں کیا؟ میں نے کہا اے خلیفہ رسول اللہ ﷺ! میں نے ایسا تو نہیں کیا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا بالکل کیا ہے اور اللہ کی قسم! یہ (تکبر) تم بنو امیہ کی پرانی خصلت ہے میں نے کہا (اے عمر!) مجھے نہ تو تمہارے گزرنے کا پتہ چلا اور نہ تمہارے سلام کرنے کا۔ حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ نے کہا آپ ٹھیک کہہ رہے ہیں میرا خیال یہ ہے کہ آپ کسی سوچ میں تھے جس کی وجہ سے آپ کو پتہ نہ چلا۔ میں نے کہا جی ہاں! حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ نے کہا آپ کیا سوچ رہے تھے جس کی وجہ سے آپ کو پتہ نہ چلا۔ میں نے کہا میں یہ سوچ رہا تھا کہ حضور ﷺ کا انتقال ہو گیا لیکن میں حضور ﷺ سے یہ نہ پوچھ سکا کہ اس اُمت کی نجات کس چیز میں ہے؟ میں یہ سوچ بھی رہا تھا اور اپنی اس کوتاہی پر حیران بھی ہو رہا تھا۔ حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ نے کہا میں نے حضور ﷺ سے یہ بات پوچھی تھی اور حضور ﷺ نے مجھے بتائی تھی۔ میں نے کہا وہ کیا ہے؟ حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ نے کہا میں نے حضور ﷺ سے یہ پوچھا تھا کہ یا رسول اللہ ﷺ! اس اُمت کی نجات کس چیز میں ہے؟ حضور ﷺ نے فرمایا تھا جو آدمی مجھ سے اس کلمہ کو قبول کرلے گا جو میں نے اپنے چچا پر پیش کیا تھا لیکن انہوں نے قبول نہیں کیا تھا تو یہ کلمہ اس آدمی کے لیے نجات کا ذریعہ ہوگا۔ حضور ﷺ نے اپنے چچا پر یہ کلمہ پیش کیا تھا: اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ

[اخرجه ابن سعد ۲: ۳۱۲]

حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: میں مسجد میں حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کے پاس سے گزرا میں نے انہیں سلام کیا انہوں نے مجھے آنکھ بھر کر دیکھا بھی لیکن میرے سلام کا جواب نہ دیا۔ میں امیر المؤمنین حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کی خدمت میں گیا اور میں نے دو دفعہ یہ کہا اے امیر المؤمنین! کیا اسلام میں کوئی نئی چیز پیدا ہوگئی ہے؟ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے پوچھا کیا ہوا؟ میں نے کہا اور تو کوئی بات نہیں البتہ یہ بات ہے کہ میں ابھی مسجد میں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے پاس سے گزرا میں نے ان کو سلام کیا انہوں نے مجھے آنکھ بھر کر دیکھا بھی لیکن میرے سلام کا جواب نہ دیا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے آدمی بھیج کر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو بلوایا اور (جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ آگئے تو) ان سے فرمایا آپ نے اپنے بھائی (سعد رضی اللہ عنہ) کے سلام کا جواب کیوں نہیں دیا؟ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے کہا میں نے تو ایسا نہیں کیا۔ میں نے کہا آپ نے کیا ہے اور بات اتنی

بڑھی کہ انہوں نے اپنی بات پر قسم کھالی اور میں نے اپنی بات پر قسم کھالی۔ تھوڑی دیر کے بعد حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو یاد آ گیا تو انہوں نے فرمایا استغفر اللہ واتوب الیہ آپ میرے پاس سے ابھی گزرے تھے۔ اس وقت میں اس بات کے بارے میں سوچ رہا تھا جو میں نے حضور ﷺ سے سنی تھی اور وہ بات ایسی ہے کہ جب بھی مجھے یاد آتی ہے تو میری نگاہ پر اور میرے دل پر ایک پردہ پڑ جاتا ہے (جس کی وجہ سے نہ کچھ نظر آتا ہے اور نہ کچھ سمجھ آتا ہے) میں نے کہا میں آپ کو وہ بات بتاؤں ایک مرتبہ حضور ﷺ نے دعا کے ابتدائی حصہ کا تذکرہ فرمایا (کہ دعا کے شروع میں اسے پڑھنا چاہئے) اتنے میں ایک دیہاتی آیا اور حضور ﷺ اس سے باتوں میں مشغول ہو گئے۔ پھر حضور ﷺ کھڑے ہو گئے (اور چل پڑے) میں بھی آپ کے پیچھے چل دیا پھر مجھے خطرہ ہوا کہ میرے پہنچنے سے پہلے کہیں حضور ﷺ گھر کے اندر نہ چلے جائیں اس لیے میں نے زمین پر پاؤں زور سے مارے اس پر حضور ﷺ میری طرف متوجہ ہوئے اور فرمایا یہ کون ہے ابو اسحاق ہے؟ میں نے کہا جی ہاں۔ حضور ﷺ نے فرمایا کیا بات ہے؟ میں نے کہا اور تو کوئی بات نہیں ہے بس یہ بات ہے کہ آپ نے دعا کے ابتدائی حصہ کا تذکرہ کیا تھا پھر یہ دیہاتی آ گیا اور آپ اس سے باتوں میں مشغول ہو گئے۔ حضور ﷺ نے فرمایا ہاں وہ مچھلی والے (حضرت یونس) علیہ السلام کی دعا ہے جو انہوں نے مچھلی کے پیٹ میں مانگی تھی: لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ان کلمات کے ساتھ جو مسلمان بھی دعا کرے گا اللہ تعالیٰ اس کی دعا ضرور قبول فرمائیں گے۔ [اخرجه احمد قال الهیثمی ۷: ۶۸ رواه احمد ورجاله رجال الصحیح غیر ابراهیم بن محمد بن سعد بن ابی وقاص وهو ثقة وروی الترمذی طرفا من آخره۔ انتهی واخرجه ایضاً ابویعلی والطبرانی فی الدعاء وصحح عن سعد بن ابی وقاص نحوه کما فی الکنز ۱: ۲۹۸]

## سلام بھیجنا

حضرت ابو البختری رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت اشعث بن قیس اور حضرت جریر بن عبداللہ بجلی رضی اللہ عنہما حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ سے ملنے آئے اور شہر مدائن کے ایک کنارے میں ان کی جھگی کے اندر گئے۔ اندر جا کر انہیں سلام کیا اور یہ دعائیہ کلمات کہے حیاك اللہ اللہ آپ کو زندہ رکھے۔ پھر ان دونوں نے پوچھا کیا آپ ہی سلمان فارسی ہیں؟ حضرت سلمان نے کہا جی ہاں۔ ان دونوں حضرات نے کہا کیا آپ حضور ﷺ کے ساتھی ہیں؟ انہوں نے کہا معلوم نہیں۔ اس پر ان

دونوں حضرات کو شک ہو گیا اور انہوں نے کہا شاید یہ وہ سلمان فارسی نہیں ہیں جنہیں ہم ملنا چاہتے ہیں۔ حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نے ان دونوں سے کہا میں ہی تمہارا وہ مطلوبہ آدمی ہوں جس سے تم ملنا چاہتے ہو۔ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا ہے اور ان کی مجلس میں بیٹھا ہوں لیکن حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ساتھی وہ ہے جو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ جنت میں چلا جائے (یعنی اس کا ایمان پر خاتمہ ہو جائے اور مجھے اپنے خاتمہ کے بارے میں پتہ نہیں ہے) آپ لوگ کس ضرورت کے لیے میرے پاس آئے ہیں؟ ان دونوں نے کہا ملک شام میں آپ کے ایک بھائی ہیں ہم ان کے پاس سے آپ کے پاس آئے ہیں۔ حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نے پوچھا وہ کون ہیں؟ ان دونوں نے کہا وہ حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ ہیں۔ حضرت سلمانؓ نے کہا انہوں نے جو ہدیہ تم دونوں کے ساتھ بھیجا ہے وہ کہاں ہے؟ ان دونوں نے کہا انہوں نے ہمارے ساتھ کوئی ہدیہ نہیں بھیجا۔ حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نے کہا اللہ سے ڈرو اور جو امانت لائے ہو وہ مجھے دے دو۔ آج تک جو بھی ان کے پاس سے میرے پاس آیا ہے وہ اپنے ساتھ ان کی طرف سے ہدیہ ضرور لایا ہے۔ ان دونوں نے کہا آپ ہم پر کوئی مقدمہ نہ بنائیں۔ ہمارے پاس ہر طرح کے مال و سامان ہیں آپ ان میں سے جو چاہیں لے لیں۔ حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نے کہا میں تمہارا مال یا سامان نہیں لینا چاہتا میں تو وہ ہدیہ لینا چاہتا ہوں جو انہوں نے تم دونوں کے ساتھ بھیجا ہے۔ ان دونوں نے کہا اللہ کی قسم! انہوں نے ہمارے ساتھ کچھ نہیں بھیجا ہے۔ بس ہم سے اتنا کہا تھا کہ تم لوگوں میں ایک صاحب (ایسے قابل احترام) رہتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم جب ان سے تنہائی میں بات کیا کرتے تھے تو کسی اور کو ان کے ساتھ نہ بلاتے تھے جب تم دونوں ان کے پاس جاؤ تو انہیں میری طرف سے سلام کہہ دینا۔ حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نے کہا میں اس کے علاوہ اور کون سا ہدیہ تم دونوں سے چاہتا تھا؟ اور کون سا ہدیہ سلام سے افضل ہو سکتا ہے؟ یہ اللہ کی طرف سے ایک بابرکت اور پاکیزہ کلام ہے۔ [اخرجه الطبرانی قال الهیثمی ۸:۴۰، رواه الطبرانی ورجاله رجال الصحیح غیر یحییٰ بن ابراهیم المسعودی وهو ثقة انتهٰی واخرجه ابونعیم فی الحلیة ۱:۲۰۱، عن ابی البختری مثله]

## مصافحہ اور معانقہ کرنا

حضرت جندب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم جب اپنے صحابہ رضی اللہ عنہم سے ملتے تو جب تک

انہیں سلام نہ کر لیتے اس وقت تک ان سے مصافحہ نہ فرماتے۔

[اخرجه الطبرانی قال الهیثمی ۸:۳۶، رواه الطبرانی وفیه من لم اعرفهم۔ انتهٰی]

ایک آدمی نے حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے کہا میں آپ سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث کے بارے میں پوچھنا چاہتا ہوں۔ حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ نے کہا اگر اس میں راز کی کوئی بات نہ ہوئی تو وہ حدیث میں تمہیں ضرور سنا دوں گا۔ اس آدمی نے کہا جب آپ حضرات حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے ملا کرتے تھے تو کیا حضور صلی اللہ علیہ وسلم آپ لوگوں سے مصافحہ کیا کرتے تھے؟ حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ نے فرمایا جب بھی حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے میری ملاقات ہوئی۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے ضرور مصافحہ فرمایا۔

[اخرجه احمد والرویانی كذا فی الكنز ۵:۵۴]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے ملاقات ہوئی۔ حضورؐ نے ان سے مصافحہ کرنا چاہا۔ حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ نے ایک طرف ہٹ کر عرض کیا کہ میں اس وقت جنبی ہوں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب کوئی مسلمان اپنے بھائی سے مصافحہ کرتا ہے تو ان دونوں کے گناہ ایسے گر جاتے ہیں جیسے (موسم خزاں میں) درخت کے پتے گر جاتے ہیں۔ [اخرجه البزار قال الهیثمی ۷:۳۸، وفیه مصعب بن ثابت و ثقه ابن حبان وضعفه الجمهور]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! کیا ہم (ملتے وقت) ایک دوسرے کے سامنے جھکا کریں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نہیں۔ ہم نے کہا تو کیا ہم ایک دوسرے سے معانقہ کیا کریں؟ آپ نے فرمایا نہیں۔ ہم نے کہا تو کیا ایک دوسرے سے مصافحہ کیا کریں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہاں (یعنی مصافحہ تو ہر وقت ہونا چاہئے اور معانقہ سفر سے آنے پر ہونا چاہئے ویسے نہیں) [اخرجه الدارقطنی و ابن ابی شیبة كذا فی الكنز ۵:۵۴]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک آدمی نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! جب کوئی آدمی اپنے بھائی یا دوست سے ملتا ہے تو کیا وہ اس کے سامنے جھک جائے؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نہیں۔ اس آدمی نے کہا تو کیا اسے چمٹ جائے اور اس کا بوسہ لینے لگے؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نہیں۔ پھر اس آدمی نے کہا کیا اس کا ہاتھ پکڑ کر اس سے مصافحہ کرے؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہاں۔ [عند الترمذی ۲:۹۷، قال الترمذی هذا حدیث حسن]

رزین کی روایت میں یہ ہے کہ چمٹنے اور بوسہ لینے کے جواب میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

نہیں۔ ہاں اگر سفر سے آیا ہو تو ایسا کر سکتا ہے۔ [کما فی جمع الفوائد ۲: ۱۴۲]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں جب حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ مدینہ آئے تو اس وقت حضور صلی اللہ علیہ وسلم میرے گھر میں تھے انہوں نے آ کر دروازہ کھٹکھٹایا حضور صلی اللہ علیہ وسلم (زیادہ خوشی کی وجہ سے) ننگے ہی اپنا کپڑا گھسیٹتے ہوئے کھڑے ہو کر ان کی طرف چل دیئے (یعنی اوپر کا بدن ننگا تھا) اللہ کی قسم! میں نے نہ اس سے پہلے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو (کسی کا) ننگے (استقبال کرتے ہوئے) دیکھا اور نہ اس کے بعد۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جا کر ان سے معانقہ فرمایا اور ان کا بوسہ لیا۔

[اخرجہ الترمذی ۲: ۹۷، قال الترمذی ھذا حدیث حسن غریب]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ رضی اللہ عنہم جب آپس میں ملتے تو ایک دوسرے سے مصافحہ کیا کرتے اور جب سفر سے آیا کرتے تو آپس میں معانقہ کیا کرتے۔

[اخرجہ الطبرانی قال الھیثمی ۸: ۳۶، رواہ الطبرانی فی الاوسط ورجالہ رجال الصحیح انتھی]

حضرت حسن رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو رات کے کسی حصہ میں اپنا کوئی بھائی یاد آ جاتا تو (رات گزارنی مشکل ہو جاتی اور) آپ فرماتے ہائے یہ رات کتنی لمبی ہے (فجر کی) فرض نماز پڑھتے ہی تیزی سے (اس بھائی کی طرف) جاتے اور جب اس سے ملتے تو اسے گلے لگاتے اور اس سے چمٹ جاتے۔ [اخرجہ المحاملی کذا فی الکنز ۵: ۴۲]

حضرت عروہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ ملک شام آئے تو عام لوگ اور وہاں کے بڑے آدمی سب ان کا استقبال کرنے آئے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا میرے بھائی کہاں ہیں؟ لوگوں نے پوچھا وہ کون ہیں؟ آپ نے فرمایا حضرت ابو عبیدہ رضی اللہ عنہ لوگوں نے کہا ابھی آپ کے پاس آتے ہیں۔ چنانچہ جب حضرت ابو عبیدہ رضی اللہ عنہ آئے تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ (سواری سے) نیچے اترے اور ان سے معانقہ کیا پھر اور حدیث ذکر کی جیسے آگے آئے گی۔

[اخرجہ ابو نعیم فی الحلیۃ ۱: ۱۰۱]

## مسلمان کے ہاتھ پاؤں اور سر کا بوسہ لینا

حضرت شعبی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم خیبر سے واپس آئے تو حضرت جعفر بن ابی طالب رضی اللہ عنہ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا استقبال کیا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں اپنے ساتھ چمٹا لیا اور ان کی

آنکھوں کے درمیان بوسہ لیا اور فرمایا مجھے معلوم نہیں کہ مجھے جعفر کے آنے کی زیادہ خوشی ہے یا خیبر کے فتح ہونے کی۔ دوسری روایت میں یہ ہے کہ حضور ﷺ نے ان کو اپنے ساتھ چمٹا کر ان سے معانقہ کیا۔ [اخرجه ابن سعد ۴: ۳۴]

حضرت عبدالرحمٰن بن رزین رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت سلمہ بن اکوع رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں نے اپنے اس ہاتھ سے حضور ﷺ سے بیعت کی ہے۔ حضرت عبدالرحمٰن کہتے ہیں کہ ہم نے حضرت سلمہ رضی اللہ عنہ کے ہاتھ کو چوما اور انہوں نے اسے منع نہ فرمایا۔

[اخرجه الطبرانی فی الاوسط قال الهیثمی ۸: ۴۴ رجاله ثقات وفی الصحیح منه البیعة]

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے نبی کریم ﷺ کے ہاتھ کا بوسہ لیا۔ [اخرجه ابویعلی قال الهیثمی ۸: ۴۲ وفیه یزید بن ابی زیاد وهو لین الحدیث و بقیة رجاله رجال الصحیح۔ انتهٰی]

حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضور ﷺ کا بوسہ لیا ہے۔

[ذکر فی جمع الفوائد ۲: ۱۴۳ وقال للموصلی لین واخرجه ابوداؤد عن ابن عمر رضی الله تعالی عنهما بسند حسن کما قال العراقی ۲: ۱۸۱]

حضرت کعب بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں (غزوۂ تبوک سے میرے پیچھے رہ جانے پر) جب اللہ تعالیٰ کی طرف سے میری توبہ قبول ہو جانے کی آیت نازل ہوئی تو میں حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا اور میں نے حضور ﷺ کا ہاتھ لے کر چوما۔ [اخرجه الطبرانی قال الهیثمی ۸: ۴۲ وفیه یحیی بن عبد الحمید الحمانی وهو ضعیف واخرجه ابوبکر بن المقرئی فی کتاب الرخصة فی تقبیل الید بسند ضعیف قاله العراقی ۲: ۱۸۱]

حضرت ابورجاء عطاردی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں میں مدینہ آیا تو میں نے دیکھا کہ لوگ جمع ہیں اور ان کے بیچ میں ایک آدمی ہے جو دوسرے آدمی کے سر کو چوم رہا ہے اور کہہ رہا ہے کہ میں آپ پر قربان جاؤں اگر آپ نہ ہوتے تو ہم ہلاک ہو جاتے میں نے پوچھا یہ چومنے والا کون ہے؟ اور کس کو چوم رہا ہے؟ کسی نے بتایا کہ یہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ ہیں جو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے سر کا بوسہ اس وجہ سے لے رہے ہیں کہ سب کی رائے یہ تھی کہ جن مرتدین نے زکوٰۃ دینے سے انکار کیا ہے ان سے جنگ نہ کی جائے اور اکیلے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی رائے یہ تھی کہ ان سے جنگ کی جائے اور آخر سب کی رائے کے خلاف حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی رائے پر عمل ہوا اور اس میں اسلام کا

بہت فائدہ ہوا۔ [اخرجه ابن عساكر كذا في المنتخب ۴: ۳۵۰]

حضرت زارع بن عامر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ہم (مدینہ منورہ) آئے تو ہمیں بتایا گیا کہ یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں تو ہم آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے دونوں ہاتھوں اور پاؤں کا بوسہ لینے لگے۔

[اخرجه البخاري في الادب ۱۴۴]

حضرت مزیدہ عبدی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت اشج رضی اللہ عنہ چلتے ہوئے آئے اور آ کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ہاتھ لے کر اسے چوما۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے فرمایا غور سے سنو! تم میں دو عادتیں ایسی ہیں جن کو اللہ اور اس کے رسول پسند کرتے ہیں۔ حضرت اشج نے عرض کیا کیا یہ عادتیں فطرتاً میرے اندر موجود تھیں یا بعد میں میرے اندر پیدا ہوئی ہیں؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نہیں بلکہ یہ عادتیں تمہارے اندر فطرتاً موجود تھیں۔ انہوں نے کہا تمام تعریفیں اس اللہ کے لیے ہیں جس نے میری فطرت میں ایسی عادتیں رکھ دیں جن کو اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم پسند کرتے ہیں۔

[عنده ايضاً في الادب ۸۶]

حضرت تمیم بن سلمہ رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ ملک شام پہنچے تو حضرت ابو عبیدہ بن جراح رضی اللہ عنہ نے ان کا استقبال کیا اور ان سے مصافحہ کیا اور ان کے ہاتھ کا بوسہ لیا پھر دونوں (حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے کو یاد کر کے) تنہائی میں بیٹھ کر رونے لگے۔ حضرت تمیم فرمایا کرتے تھے کہ (بڑوں کے) ہاتھ چومنا سنت ہے۔

[اخرجه عبد الرزاق والخرائطي في مكارم الاخلاق والبيهقي وابن عساكر كذا في الكنز ۴: ۵۴]

حضرت یحییٰ بن حارث ذماری رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں میری حضرت واثلہ بن اسقع رضی اللہ عنہ سے ملاقات ہوئی میں نے عرض کیا کیا آپ نے اپنے اس ہاتھ سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے بیعت کی ہے؟ انہوں نے کہا جی ہاں۔ میں نے کہا ذرا اپنا ہاتھ مجھے دیں تاکہ میں اسے چوم لوں۔ چنانچہ انہوں نے مجھے اپنا ہاتھ دیا اور میں نے اسے چوما۔

[اخرجه الطبراني قال الهيثمي ۸: ۴۲ وفيه عبد الملك القاري ولم اعرفه وبقية رجاله ثقات انتهى]

حضرت یونس بن میسرہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں ہم حضرت یزید بن اسود کے ہاں بیمار پرسی کے لیے گئے اتنے میں حضرت واثلہ بن اسقع رضی اللہ عنہ بھی وہاں آ گئے۔ حضرت یزید نے جب ان کو دیکھا تو اپنا ہاتھ بڑھا کر ان کا ہاتھ پکڑ لیا اور پھر اسے اپنے چہرے اور سینے پر پھیرا کیونکہ حضرت واثلہ نے

(ان ہاتھوں سے) حضور ﷺ سے بیعت کی تھی۔ حضرت واثلہ نے حضرت یزید سے کہا اے یزید! آپ کا اپنے رب کے بارے میں کیسا گمان ہے؟ انہوں نے کہا بہت اچھا ہے۔ حضرت واثلہ نے فرمایا تمہیں خوشخبری ہو کیونکہ میں نے حضور ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا ہے کہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں میرا بندہ میرے ساتھ جیسا گمان کرے گا میں اس کے ساتھ ویسا ہی معاملہ کروں گا اگر اچھا گمان کرے گا تو اچھا معاملہ کروں گا اور برا گمان کرے گا تو برا کروں گا۔

[عند ابی نعیم فی الحلیة ۹:۳۰۶]

حضرت عبدالرحمٰن بن رزین رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ہم ربذہ کے پاس سے گزرے تو ہمیں لوگوں نے بتایا کہ یہاں حضرت سلمہ بن اکوع رضی اللہ عنہ ہیں۔ چنانچہ ہم ان کے پاس گئے جا کر ہم نے انہیں سلام کیا انہوں نے اپنے دونوں ہاتھ باہر نکال کر فرمایا میں نے ان دونوں ہاتھوں سے حضور ﷺ سے بیعت کی تھی اور انہوں نے اپنا ہاتھ باہر نکالا۔ ان کا ہاتھ خوب بڑا تھا جیسے کہ اونٹ کا پاؤں ہو چنانچہ ہم نے کھڑے ہو کر ان کے ہاتھ کو چوما۔

[اخرجه البخاری فی الادب المفرد ۱۴۴، واخرجه ابن سعد ۴:۳۹، عن عبدالرحمن بن زید العراقی نحوه]

حضرت ابن جدعان رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت ثابت رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ کیا آپ نے اپنے ہاتھ سے حضور ﷺ کو چھوا ہے؟ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے کہا جی ہاں۔ اس پر حضرت ثابت رضی اللہ عنہ نے ان کے ہاتھ کو چوما۔ [اخرجه البخاری ایضاً فی الادب ۱۴۴]

حضرت صہیب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں نے دیکھا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ حضرت عباس رضی اللہ عنہ کے ہاتھ اور پاؤں دونوں چوم رہے تھے۔ [اخرجه البخاری ایضاً فی الادب ۱۴۴]

## مسلمان کے احترام میں کھڑے ہونا

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے کوئی آدمی ایسا نہیں دیکھا جو بات چیت میں اور اٹھنے بیٹھنے میں حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا سے زیادہ حضور ﷺ کے مشابہ ہو۔ حضور ﷺ جب حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو آتے ہوئے دیکھتے تو ان کو مرحبا کہتے پھر کھڑے ہو کر ان کا بوسہ لیتے۔ پھر ان کا ہاتھ پکڑ کر لا کر انہیں اپنی جگہ بٹھاتے اور جب حضور ﷺ ان کے ہاں تشریف لے جاتے تو وہ

مرحبا کہتیں پھر کھڑے ہو کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا بوسہ لیتیں۔ مرض الوفات میں وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آئیں تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں مرحبا کہا اور ان کا بوسہ لیا اور پھر چپکے سے ان سے کچھ بات کی جس پر وہ رونے لگ گئیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے دوبارہ ان سے چپکے سے کچھ بات کی جس پر وہ ہنسنے لگ گئیں۔ میں نے عورتوں سے کہا میں تو سمجھتی تھی کہ ان کو یعنی حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو عام عورتوں سے بہت زیادہ فضیلت حاصل ہے لیکن یہ بھی ایک عام عورت ہی نکلیں۔ پہلے رو رہی تھیں پھر ایک دم ہنسنے لگ گئیں۔ پھر میں نے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے تم سے کیا کہا تھا؟ انہوں نے کہا (یہ راز کی بات ہے اگر میں آپ کو بتادوں تو) پھر تو میں راز فاش کرنے والی ہو جاؤں گی۔ جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا انتقال ہو گیا تب حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا نے بتایا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے چپکے سے پہلے یہ کہا تھا کہ میرا انتقال ہونے والا ہے اس پر میں رونے لگ گئی تھی۔ اس کے بعد پھر چپکے سے یہ فرمایا تھا کہ تم میرے خاندان میں سے سب سے پہلے مجھ سے آملو گی اس سے مجھے بہت خوشی ہوئی اور یہ بات مجھے بہت اچھی لگی۔ (اس پر میں ہنسنے لگی تھی)

[اخرجه البخاری فی الادب ۱۳۸]

حضرت بلال رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں جب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم باہر تشریف لاتے تو ہم آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے کھڑے ہو جاتے یہاں تک کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم دوبارہ اپنے گھر تشریف لے جاتے۔

[اخرجه البزار عن محمد بن هلال قال الهيثمی ۸: ۴۰، هكذا وجدته فيما جمعته ولعله عن محمد بن هلال عن ابيه عن ابی هريرة رضی الله تعالیٰ عنه وهو الظاهر فان هلال تابعی ثقة او عن محمد بن هلال ابن ابی هلال عن ابيه عن جده وهو بعيد ورجال البزار ثقات انتهٰی]

حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اپنی لاٹھی پر ٹیک لگائے ہوئے ہمارے پاس باہر تشریف لائے ہم آپ کے لیے کھڑے ہو گئے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جیسے عجمی لوگ ایک دوسرے کی تعظیم میں (ہاتھ باندھ کر) کھڑے ہوتے ہیں تم ایسے مت کھڑے ہو۔

[اخرجه ابن جرير كذا فی الكنز ۵: ۵۵، واخرجه ابو داؤد مثله كما فی جمع الفوائد ۲: ۱۴۳]

حضرت عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ایک مرتبہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے پاس باہر تشریف لائے۔ اللہ تعالیٰ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ پر رحم فرمائے انہوں نے کہا کھڑے ہو جاؤ ہم اس منافق کے خلاف مقدمہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے پیش کریں گے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کھڑے تو صرف اللہ

تعالیٰ کے لیے ہی ہونا چاہئے کسی اور کے لیے نہیں ہونا چاہئے آنے والے کے دل میں یہی جذبہ ہونا چاہئے کہ لوگ میرے لیے کھڑے نہ ہوں۔)

[اخرجہ احمد قال الهيثمی ۸:۴۰ وفيه راو لم يسم وابن لهيعة]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ صحابہ رضی اللہ عنہم کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت جتنی محبوب تھی اتنی کسی اور کی نہیں تھی لیکن جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو (آتا ہوا) دیکھ لیا کرتے تھے تو کھڑے نہیں ہوا کرتے تھے کیونکہ انہیں معلوم تھا کہ کھڑا ہونا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو پسند نہیں ہے (حضور صلی اللہ علیہ وسلم چاہتے تھے کہ صحابہ رضی اللہ عنہم کے ساتھ بے تکلفی اور سادگی کے ساتھ رہیں تکلفات نہ ہوں۔)

[اخرجه البخاری فی الادب ۱۳۸، واخرجه الترمذی و صححه كما قال العراقی فی تخريج الاحياء والامام احمد وابو داؤد كما فی البداية ۶:۵۷]

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس بات سے منع فرمایا ہے کہ آدمی کسی کو اس کی جگہ سے اٹھا کر خود اس کی جگہ بیٹھ جائے اور حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کا معمول یہ تھا کہ جب ان کے لیے کوئی آدمی اپنی جگہ سے کھڑا ہو جاتا تو اس کی جگہ نہ بیٹھتے۔[اخرجه البخاری فی الادب ۱۶۹، واخرجه ابن سعد ۴:۱۲۰، عن نافع عن ابن عمر مقتصرا على فعله]

حضرت ابو خالد والبی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں ہم لوگ کھڑے ہوئے حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کا انتظار کر رہے تھے تا کہ وہ آگے بڑھیں کہ اتنے میں وہ باہر آئے اور فرمایا کیا بات ہے تم لوگ سینہ تان کر (فوجیوں کی طرح) کھڑے ہوئے نظر آ رہے ہو۔[اخرجه ابن سعد ۶:۲۸]

حضرت ابو مجلز رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ باہر آئے باہر حضرت عبداللہ بن عامر اور حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما بیٹھے ہوئے تھے۔ حضرت عبداللہ بن عامر رضی اللہ عنہما تو کھڑے ہو گئے لیکن حضرت ابن زبیر رضی اللہ عنہما بیٹھے رہے اور ان دونوں میں حضرت ابن زبیر رضی اللہ عنہما بلند مرتبہ اور وزنی تھے۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے کہا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ جس کو اس بات سے خوشی ہوتی ہے کہ اللہ کے بندے اس کے لیے کھڑے ہوں اسے دوزخ کی آگ میں اپنا گھر بنا لینا چاہئے۔[اخرجه البخاری فی الادب ۱۴۴]

## مسلمان کی خاطر اپنی جگہ سے ذرا سرک جانا

حضرت واثلہ بن اسقع قریشی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ایک آدمی مسجد میں داخل ہوا حضور صلی اللہ علیہ وسلم

اکیلے بیٹھے ہوئے تھے آپ اس کی وجہ سے اپنی جگہ سے ذرا سرک گئے۔ کسی نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ! جگہ تو بہت ہے (پھر آپ کیوں اپنی جگہ سے سرکے؟) حضور ﷺ نے اس کو فرمایا یہ بھی مؤمن کا حق ہے کہ جب اس کا بھائی اسے دیکھے تو اپنی جگہ سے اس کی خاطر سرک جائے۔

[اخرجه البیهقی وابن عساکر کذا فی الکنز ۵:۵۵]

حضرت واثلہ بن اسقع رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک آدمی مسجد میں داخل ہوا اس وقت حضور ﷺ مسجد میں اکیلے بیٹھے ہوئے تھے۔ حضور ﷺ اس آدمی کی وجہ سے اپنی جگہ سے ذرا سرک گئے۔ اس آدمی نے کہا یا رسول اللہ ﷺ! جگہ تو بہت ہے آپ ﷺ نے فرمایا یہ بھی مسلمان کا حق ہے۔ [عند الطبرانی قال الهیثمی ۸:۴۰، رجاله ثقات الا ان اباعمیر عیسی بن محمد بن النحاس لم اجدله سماعا من ابی الاسود واللہ اعلم۔ انتهی]

اور حضور ﷺ کے گھر والوں کے اکرام کے باب میں یہ قصہ گزر چکا ہے کہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کی وجہ سے اپنی جگہ سے سرکے اور یوں کہا اے ابوالحسن! یہاں آجاؤ۔ چنانچہ حضرت علی رضی اللہ عنہ حضور ﷺ اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے درمیان بیٹھ گئے۔

## پاس بیٹھنے والے کا اکرام کرنا

حضرت کثیر بن مرہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں جمعہ کے دن مسجد میں گیا تو میں نے دیکھا کہ حضرت عوف بن مالک اشجعی رضی اللہ عنہ ایک حلقہ میں پاؤں پھیلا کر بیٹھے ہوئے ہیں جب انہوں نے مجھے دیکھا تو اپنے پاؤں سمیٹ لیے اور فرمایا تم جانتے ہو کہ میں نے کس وجہ سے اپنے پاؤں پھیلا رکھے تھے؟ اس لیے پھیلائے تھے تاکہ کوئی نیک آدمی یہاں آکر بیٹھ جائے۔ حضرت محمد بن عبادہ بن جعفر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا میرے نزدیک لوگوں میں سب سے زیادہ قابل احترام میرے پاس بیٹھنے والا ہے۔ حضرت ابن ابی ملیکہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ نے فرمایا میرے نزدیک لوگوں میں سب سے زیادہ قابل اکرام میرے پاس بیٹھنے والا ہے اسے چاہئے کہ وہ لوگوں کی گردن پھلانگ کر آئے اور میرے پاس بیٹھ جائے۔

[اخرجه البخاری فی الادب ۱۶۷]

# مسلمان کے اکرام کو قبول کرنا

حضرت ابو جعفر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں دو آدمی حضرت علی رضی اللہ عنہ کے پاس آئے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ان کے لیے گدا بچھایا ایک تو گدے پر بیٹھ گیا اور دوسرا زمین پر۔ جو زمین پر بیٹھ گیا اسے حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا اٹھو اور گدے پر بیٹھو کیونکہ ایسے اکرام کا انکار تو گدھا ہی کر سکتا ہے۔

[اخرجه ابن ابی شیبة و عبد الرزاق قال عبد الرزاق هذا منقطع كذا فی الكنز ۵:۵۵]

# مسلمان کے راز کو چھپانا

حضرت عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میری بیٹی حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا بیوہ ہو گئیں (ان کے خاوند) حضرت خنیس بن حذافہ سہمی رضی اللہ عنہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ رضی اللہ عنہم میں سے تھے اور جنگ بدر میں شریک ہوئے تھے ان کا مدینہ میں انتقال ہو گیا۔ میری حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ سے ملاقات ہوئی میں نے ان سے کہا اگر آپ چاہیں تو میں حضرت حفصہ بنت عمر رضی اللہ عنہا کا آپ سے نکاح کر دوں۔ انہوں نے مجھے کچھ جواب نہ دیا۔ چند دن کے بعد حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حفصہ رضی اللہ عنہا سے شادی کا پیغام دیا۔ آخر میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے اس کی شادی کر دی۔ پھر حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ مجھے ملے اور انہوں نے کہا تم نے حفصہ کو مجھ پر پیش کیا تھا میں نے تمہیں اس کا جواب نہیں دیا تھا شاید تمہیں اس سے مجھ پر غصہ آیا ہوگا میں نے کہا ہاں آیا تو تھا۔ حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ نے کہا میں نے تمہیں اس لیے جواب نہیں دیا تھا کہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کا ذکر کرتے ہوئے سنا تھا (جس سے مجھے اندازہ ہوا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم ان سے شادی کرنا چاہتے ہیں) اور میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے راز کو فاش نہیں کرنا چاہتا تھا اگر حضور صلی اللہ علیہ وسلم ان سے شادی نہ کرتے تو میں ضرور کر لیتا۔

[اخرجه ابو نعيم فی الحلية ۱:۳۶۱ واخرجه ایضاً احمد و ابن سعد والبخاری والنسائی والبیهقی وابو یعلی وابن حبان مع زیادة كما فی المنتخب ۵:۱۲۰]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں نے ایک دن حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت کی جب میں نے دیکھا کہ میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت سے فارغ ہو گیا ہوں تو میں نے (اپنے دل میں) کہا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اب دوپہر کو آرام فرمائیں گے تو میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس سے باہر چلا گیا باہر بچے

کھیل رہے تھے میں کھڑے ہو کر ان کے کھیل کو دیکھنے لگ گیا اتنے میں حضور ﷺ تشریف لے آئے اور بچوں کے پاس پہنچ کر انہیں سلام کیا پھر حضور ﷺ نے مجھے بلایا اور کسی کام کے لیے بھیج دیا اور گویا کہ وہ کام میرے منہ میں ہے۔ میں آپ کا کام پورا کر کے آپ کی خدمت میں (بتانے) گیا اور اس طرح میں دیر سے اپنی والدہ کے پاس پہنچا تو انہوں نے پوچھا آج تم دیر سے کیوں آئے ہو؟ میں نے کہا حضور ﷺ نے کسی کام سے بھیج دیا تھا میری والدہ نے پوچھا وہ کام کیا تھا؟ میں نے کہا وہ حضور ﷺ کی راز کی بات ہے۔ میری والدہ نے کہا ٹھیک ہے۔ حضور ﷺ کا راز چھپا کر رکھنا۔ چنانچہ میں نے آج تک حضور ﷺ کا راز کسی انسان کو نہیں بتایا (اے میرے شاگرد!) اگر میں کسی کو بتاتا تمہیں تو ضرور بتا دیتا۔

[اخرجه البخاری فی الادب ۱۹۹، واخرجه البخاری ایضاً فی صحیحه و مسلم عن انس رضی اللہ تعالیٰ عنه بنحوه مختصراً کما فی جمع الفوائد ۱۴۸:۲]

# یتیم کا اکرام کرنا

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ایک آدمی نے حضور ﷺ سے اپنے دل کی سختی کی شکایت کی تو حضور ﷺ نے فرمایا یتیم کے سر پر ہاتھ پھیرا کرو اور مسکین کو کھانا کھلایا کرو۔

[اخرجه احمد قال الهیثمی ۱۶۰:۸، رجاله رجال الصحیح]

حضرت ابو الدرداء رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ایک آدمی حضور ﷺ کی خدمت میں آ کر اپنے دل کی سختی کی شکایت کرنے لگا آپ ﷺ نے فرمایا کیا تم چاہتے ہو کہ تمہارا دل نرم ہو جائے اور تمہاری یہ ضرورت پوری ہو جائے؟ تم یتیم پر شفقت کیا کرو اور اس کے سر پر ہاتھ پھیرا کرو اور اپنے کھانے میں سے اسے کھلایا کرو اس سے تمہارا دل نرم ہو جائے گا اور تمہاری ضرورت پوری ہو جائے گی۔ [عند الطبرانی وفی اسناده من لم یسم و بقیة مدلس کما قال الهیثمی ۱۶۰:۸]

حضرت بشیر بن عقربہ جہنی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جنگ احد کے دن میری حضور ﷺ سے ملاقات ہوئی میں نے پوچھا میرے والد کا کیا ہوا؟ حضور ﷺ نے فرمایا وہ تو شہید ہو گئے اللہ تعالیٰ ان پر رحم فرمائے۔ میں یہ سن کر رونے لگ پڑا۔ حضور ﷺ نے مجھے پکڑ کر میرے سر پر ہاتھ پھیرا اور مجھے اپنے ساتھ اپنی سواری پر سوار کر لیا اور فرمایا کیا تم اس پر راضی نہیں ہو کہ میں تمہارا

باپ بن جاؤں اور عائشہ تمہاری ماں۔ [اخرجه البزار قال الهيثمى ۸:۱۶۱، وفيه من لا يعرف واخرجه البخارى فى تاريخه عن بشير بن عقربه نحوه كما فى الاصابة ۱:۱۵۳، وابن منده وابن عساكر اطول منه كما فى المنتخب ۵:۱۳۶]

## والد کے دوست کا اکرام کرنا

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما جب مکہ مکرمہ جاتے تو اپنے ساتھ ایک گدھا بھی رکھتے جب اونٹنی پر سفر کرتے اکتا جاتے تو آرام کرنے کے لیے اس پر بیٹھ جاتے اور ایک پگڑی بھی ساتھ لے جاتے جسے (بوقت ضرورت) سر پر باندھ لیتے۔ ایک دن وہ اس گدھے پر سوار ہو کر جا رہے تھے کہ کیا تم فلاں ابن فلاں نہیں ہو؟ اس نے کہا ہاں میں وہی ہوں۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے اس سے پوچھا کہ ایک دیہاتی ان کے پاس سے گزرا۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے اسے اپنا وہ گدھا دے دیا اور فرمایا اس پر سوار ہو جاؤ اور پگڑی بھی اسے دے دی اور فرمایا اس سے اپنا سر باندھ لینا۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کے ایک ساتھی نے ان سے کہا آپ جس گدھے پر آرام کیا کرتے تھے وہ بھی اسے دے دیا اور جس پگڑی سے اپنا سر باندھا کرتے تھے وہ بھی اسے دے دی۔ اللہ آپ کی مغفرت فرمائے۔ (آپ نے ایسا کیوں کیا؟) حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے فرمایا میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا کہ نیکیوں میں سب سے بڑی نیکی یہ ہے کہ آدمی اپنے والد کے انتقال کے بعد اس کے محبت و تعلق والوں سے اچھا سلوک کرے۔ اس دیہاتی کے والد (میرے والد) حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے محبوب دوست تھے۔ [اخرجه ابو داؤد والترمذى و مسلم كذا فى جمع الفوائد ۲:۱۶۹]

ادب المفرد کی روایت میں اس طرح سے ہے کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے ان کے ایک ساتھی نے کہا کہ اس دیہاتی کو دو درہم دینے کافی نہیں تھے؟ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے فرمایا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ اپنے والد کے دوستوں سے اچھا سلوک کرو اور ان سے تعلقات ختم نہ کرو نہیں تو اللہ تعالیٰ تمہارے نور کو بجھا دیں گے۔ [اخرجه البخارى فى الادب ۹، بنحوه مختصراً]

حضرت ابو اسید ساعدی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک آدمی نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! کیا میرے والدین کے انتقال کے بعد کوئی ایسا کام ہے جس کے کرنے سے میں والدین کے ساتھ نیکی کرنے والا شمار ہو جاؤں؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہاں ان دونوں کے لیے دعا کرنا، استغفار کرنا

اوران کے جانے کے بعدان کے وعدے پورے کرنااوروالدین کے ذریعہ سے جورشتہ داری بنتی ہے اس کاخیال رکھنااوران کے دوستوں کااکرام کرنا۔[عند ابی داؤد]

# مسلمان کی دعوت قبول کرنا

حضرت زیاد بن انعم افریقی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ہم لوگ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے زمانہ خلافت میں ایک غزوہ میں سمندر کا سفر کر رہے تھے کہ ہماری کشتی حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ کی کشتی سے جاملی۔ جب ہمارا دوپہر کا کھانا آگیا تو ہم نے انہیں (کھانے کے لئے) بلا بھیجا اس پر حضرت ابوایوب رضی اللہ عنہ ہمارے پاس آئے اور فرمایا تم نے مجھے بلایا ہے لیکن میں روزے سے ہوں۔ پھر بھی میں تمہاری دعوت ضرور قبول کروں گا کیونکہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا کہ مسلمان کے اپنے بھائی پر چھ حق واجب ہیں۔ اگران میں سے ایک بھی کام چھوڑے گا تو وہ اپنے بھائی کا واجب حق چھوڑے گا جب اس سے ملے تو اسے سلام کرے' جب وہ اسے دعوت دے تو اسے قبول کرے اور اسے جب چھینک آئے تو اسے جواب دے' جب بیمار ہو تو اس کی عیادت کرے اور جب اس کا انتقال ہو تو اس کے جنازے میں شریک ہو اور جب وہ اس سے نصیحت کا مطالبہ کرے تو اسے نصیحت کرے۔ آگے پوری حدیث ذکر کی ہے۔

[اخرجه البخاری فی الادب ۱۳۴]

حضرت حمید بن نعیم رضی اللہ عنہ کہتے ہیں حضرت عمر بن خطاب اور حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہما کو کسی نے کھانے کی دعوت دی جسے ان حضرات نے قبول کرلیا (اوراس کے گھر کھانے کے لیے تشریف لے گئے) جب یہ دونوں حضرات کھانا کھا کر وہاں سے باہر نکلے تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے فرمایا میں اس کھانے میں تیرا شریک تو ہو گیا ہوں لیکن اب میرا دل چاہ رہا ہے کہ میں اس میں شریک نہ ہوتا تو اچھا تھا۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے پوچھا کیوں؟ فرمایا مجھے اس بات کا ڈر ہے کہ اس نے یہ کھانا اپنی شان دکھانے کے لیے کھلایا ہے۔

[اخرجه ابن المبارك واحمد فی الزهد كذا فی الكنز ۵:۶۶]

حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ نے شادی کی حضرت عثمان رضی اللہ عنہ امیر المومنین تھے۔ حضرت مغیرہ رضی اللہ عنہ نے ان کو (شادی کے) کھانے پر بلایا۔ جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ (کھانے کیلئے)

تشریف لائے تو فرمایا میرا تو روزہ تھا لیکن میں نے چاہا کہ آپ کی دعوت قبول کرلوں اور آپ کے لیے برکت کی دعا کردوں (یعنی آنا ضروری ہے کھانا ضروری نہیں ہے۔)

[اخرجه احمد فی الزهد كذا فی الكنز ۵:۶۲]

حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں جب تمہارا کوئی دوست یا رشتہ دار سرکاری ملازم ہو اور وہ تمہیں کچھ ہدیہ دے یا تمہارے کھانے کی دعوت کرے تو تم اسے قبول کرلو (اگر اس کی کمائی میں کچھ شبہ ہے تو) تمہیں تو وہ چیز بغیر کوشش کے مل رہی ہے اور (غلط کمائی کا) گناہ اس کے ذمہ ہوگا۔ [اخرجه عبد الرزاق كذا فی الكنز ۵:۶۲]

## مسلمانوں کے راستہ سے تکلیف دہ چیز کو دور کردینا

حضرت معاویہ بن قرہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں میں حضرت معقل مزنی رضی اللہ عنہ کے ساتھ تھا انہوں نے راستہ سے کوئی تکلیف دہ چیز ہٹائی۔ آگے جا کر مجھے بھی راستہ میں ایک تکلیف دہ چیز نظر آئی میں جلدی سے اس کی طرف بڑھا تو انہوں نے فرمایا اے میرے بھتیجے تم ایسا کیوں کر رہے ہو؟ میں نے کہا۔ آپ کو یہ کام کرتے ہوئے دیکھا تھا اس لیے میں بھی اس کام کو کرنا چاہتا ہوں۔ انہوں نے فرمایا اے میرے بھتیجے تم نے بہت اچھا کیا میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ جو مسلمانوں کے راستہ سے کسی تکلیف دہ چیز کو ہٹائے گا اس کے لیے ایک نیکی لکھی جائے گی اور جس کی ایک نیکی بھی (اللہ کے ہاں) قبول ہوگئی وہ جنت میں داخل ہوگا۔

[اخرجه البخاری فی الادب ۱۸۷]

## چھینکنے والے کو جواب دینا

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ ہم لوگ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بیٹھے ہوئے تھے کہ اتنے میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو چھینک آگئی اس پر صحابہ رضی اللہ عنہم نے کہا یرحمك الله! حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: یهدیکم الله ویصلح بالکم۔

[اخرجه الطبرانی قال الهیثمی ۸:۵۷ وفیه اسباط بن عزاۃ ولم اعرفه وبقیة رجاله رجال الصحیح]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک آدمی کو چھینک آئی۔ اس نے

پوچھا یا رسول اللہ ﷺ! میں (اس چھینک آنے پر) کیا کہوں؟ حضور ﷺ نے فرمایا الحمد للہ کہو۔ صحابہ رضی اللہ عنہم نے پوچھا یا رسول اللہ ﷺ! ہم اس کو جواب میں کیا کہیں؟ آپ ﷺ نے فرمایا تم لوگ یرحمك اللہ کہو۔ اس آدمی نے کہا میں ان لوگوں کو جواب میں کیا کہوں؟ آپ ﷺ نے فرمایا تم کہو یهدیكم اللہ ویصلح بالكم۔ [اخرجه احمد و ابویعلی قال الهیثمی ۵۸:۷، وفیه ابومعشر نجیح وهو لین الحدیث و بقیة رجاله ثقات واخرجه ابن جریر و البیهقی عن عائشة رضی الله تعالی عنها کما فی کنز العمال ۵۶:۵]

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ ہمیں یہ سکھاتے تھے کہ جب ہم میں سے کسی کو چھینک آجائے تو ہم اسے چھینک کا جواب دیں۔

[اخرجه الطبرانی و اسناده جید کما قال الهیثمی ۵۷:۸]

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ یہ سکھاتے تھے کہ جب تم میں سے کسی کو چھینک آئے تو اسے الحمد للہ رب العالمین کہنا چاہئے اور جب وہ یہ کہہ لے تو اس کے پاس والوں کو یرحمك اللہ کہنا چاہئے جب پاس والے یہ کہہ چکیں تو اسے یغفر اللہ لی ولکم کہنا چاہئے۔ [عند الطبرانی ایضاً قال الهیثمی وفیه عطا بن السائب وقد اختلط]

حضرت اُم سلمہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ نبی کریم ﷺ کے گھر کے ایک کونے میں ایک آدمی کو چھینک آئی تو اس نے کہا الحمد للہ۔ اس پر حضور ﷺ نے فرمایا یرحمك اللہ۔ پھر گھر کے کونے میں ایک اور آدمی کو چھینک آگئی اور اس نے کہا الحمد للہ رب العالمین حمدا کثیرا طیبا مبارکا فیه حضور ﷺ نے فرمایا یہ آدمی (ثواب میں) اس سے انیس درجے بڑھ گیا۔ [اخرجه ابن جریر کذا فی الکنز ۵۶:۵، وقال لا باس بسنده]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضور ﷺ کے پاس دو آدمیوں کو چھینک آئی۔ حضور ﷺ نے ایک کی چھینک کا تو جواب دیا لیکن دوسرے کو جواب نہ دیا۔ حضور ﷺ سے اس کی وجہ پوچھی گئی تو حضور ﷺ نے فرمایا اس نے تو چھینک کے بعد الحمد للہ کہا تھا اور اس دوسرے نے نہیں کہا تھا (اس لیے میں نے پہلے کو جواب دیا اور دوسرے کو نہیں دیا۔)

[اخرجه الشیخان وابوداود والترمذی کذا فی جمع الفوائد ۱۴۵:۲]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ کے پاس دو آدمیوں کو چھینک آئی ان

میں سے ایک دوسرے سے (دنیاوی لحاظ سے) زیادہ مرتبہ والا تھا۔ بلند مرتبہ والے کو چھینک آئی اس نے الحمد للہ نہیں کہا۔ حضور ﷺ نے اسے چھینک کا جواب نہ دیا پھر دوسرے کو چھینک آ گئی اس نے الحمد للہ کہا تو حضور ﷺ نے اس کی چھینک کا جواب دیا اس پر اس بلند درجے والے نے کہا مجھے آپ کے پاس چھینک آئی لیکن آپ نے میری چھینک کا جواب نہ دیا اور اسے چھینک آئی تو اس کی چھینک کا جواب دیا۔ حضور ﷺ نے فرمایا اس نے (چھینکنے کے بعد) اللہ کا نام لیا تھا اس لیے میں نے بھی اللہ کا نام لے دیا اور تم اللہ کو بھول گئے تو میں نے بھی تمہیں بھلا دیا۔

[عند احمد والطبرانی قال الهیثمی ۸:۵۸' رجال احمد رجال الصحیح غیر ربعی بن ابراهیم و هو ثقة مامون واخرجه البخاری فی الادب ۱۳۶' والبیهقی وابن النجار و ابن شاهین کما فی الکنز ۵:۵۷]

حضرت ابوبردہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ کے پاس گیا وہ اس وقت حضرت اُم فضل رضی اللہ عنہا زوجہ حضرت عباس رضی اللہ عنہ کے گھر میں تھے مجھے چھینک آئی تو انہوں نے میری چھینک کا جواب نہ دیا اور حضرت اُم فضل کو چھینک آئی تو حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ نے ان کی چھینک کا جواب دیا۔ میں نے جا کر اپنی والدہ کو ساری بات بتائی۔ جب حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ میری والدہ کے پاس آئے تو میری والدہ نے ان کی خوب خبر لی اور فرمایا میرے بیٹے کو چھینک آئی تو آپ نے اس کا کوئی جواب نہ دیا اور حضرت اُم فضل کو چھینک آئی تو آپ نے اسے جواب دیا تو حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ نے میری والدہ سے کہا میں نے حضور ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ جب تم میں سے کسی کو چھینک آئے اور وہ الحمد للہ کہے تو تم اس کی چھینک کا جواب دو اور اگر وہ الحمد للہ نہ کہے تو تم اس کی چھینک کا جواب مت دو اور تیرے بیٹے کو چھینک آئی اور اس نے الحمد للہ نہیں کہا اس لیے میں نے اس کی چھینک کا جواب نہیں دیا اور حضرت اُم فضل کو چھینک آئی انہوں نے الحمد للہ کہا اس لیے میں نے ان کی چھینک کا جواب دیا اس پر میری والدہ نے کہا تم نے اچھا کیا۔ [اخرجه البخاری فی الادب ۱۱۳]

حضرت مکحول ازدی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں میں حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کے پہلو میں بیٹھا ہوا تھا کہ اتنے میں مسجد کے کونے میں ایک آدمی کو چھینک آئی تو حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے فرمایا اگر تم نے الحمد للہ کہا ہے تو یرحمك اللّٰہ۔ [اخرجه البخاری فی الادب: ۱۳۶]

حضرت نافع رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کو چھینک آتی اور کوئی انہیں یرحمك اللّٰہ کہتا تو یہ اسے جواب میں کہتے۔ یرحمنا اللہ وایاکم وغفرلنا ولکم۔

[اخرجه البيهقی كذا فی الكنز ۵:۵۷ واخرجه البخاری فی الادب ۱۳۶ نحوه]

حضرت نافع رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ایک آدمی کو حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کے پاس چھینک آئی اس آدمی نے الحمد للّٰہ کہا تو حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے اس سے کہا تم نے کنجوسی سے کام لیا جب تم نے اللہ کی تعریف کی ہے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیج دیتے۔ حضرت ضحاک بن قیس یشکری رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ایک آدمی کو حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کے پاس چھینک آئی تو اس آدمی نے کہا: الحمد للّٰہ رب العالمین حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے کہا اگر تم اس کے ساتھ والسلام علی رسول اللّٰہ ملا کر پورا کر دیتے تو زیادہ اچھا تھا۔ [اخرجه البيهقی كذا فی الكنز ۵:۵۷]

حضرت ابو جمرہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کو سنا کہ جب وہ کسی کو چھینک کا جواب دیتے تو کہتے عافانا اللّٰہ وایاکم من النار یرحمکم اللّٰہ۔

[اخرجه البخاری فی الادب ۱۳۵]

# مریض کی بیمار پرسی کرنا اور اسے کیا کہنا چاہیے

حضرت زید بن ارقم رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میری آنکھوں میں درد تھا جس کی وجہ سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے میری بیمار پرسی فرمائی۔ [اخرجه ابو داؤد كذا فی جمع الفوائد ۱:۱۲۴]

حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حجۃ الوداع والے سال میں بہت زیادہ بیمار ہو گیا تھا جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم میری عیادت کے لیے تشریف لائے تو میں نے کہا میری بیماری زیادہ ہو گئی ہے اور میں مالدار آدمی ہوں اور میرا کوئی آدمی وارث نہیں ہے صرف ایک بیٹی ہے تو کیا میں اپنا دو تہائی مال صدقہ کر دوں؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نہیں۔ ہاں تہائی مال صدقہ کر دو اور تہائی بھی بہت ہے تم اپنے ورثاء کو مالدار چھوڑ کر جاؤ یہ اس سے بہتر ہے کہ تم ان کو فقیر چھوڑ کر جاؤ اور وہ لوگوں کے سامنے ہاتھ پھیلاتے پھریں اور تم جو بھی خرچہ اللہ کی رضا کے لیے کرو گے اس پر تمہیں اللہ کی طرف سے اجر ضرور ملے گا حتیٰ کہ تم جو لقمہ اپنی بیوی کے منہ ڈالو گے اس پر بھی اجر ملے گا۔ میں نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! مجھے تو ایسا لگ رہا ہے کہ اور مہاجرین تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مکہ

سے واپس چلے جائیں گے میں یہاں ہی مکہ میں رہ جاؤں گا اور میرا انتقال یہاں مکہ میں ہو جائے گا اور چونکہ میں مکہ سے ہجرت کر کے گیا تھا تو میں اب یہ نہیں چاہتا کہ میرا یہاں انتقال ہو۔ حضور ﷺ نے فرمایا نہیں۔ تمہاری زندگی لمبی ہوگی (اور تمہارا اس مرض میں یہاں انتقال نہیں ہوگا) اور تم جو بھی نیک عمل کرو گے اس سے تمہارا درجہ بھی بلند ہوگا اور تمہاری عزت میں اضافہ ہوگا اور تمہارے ذریعہ سے اسلام کا اور مسلمانوں کا بہت فائدہ ہوگا اور دوسروں کا بہت نقصان ہوگا (چنانچہ عراق کے فتح ہونے کا یہ ذریعہ بنے) اے اللہ! میرے صحابہ رضی اللہ عنہم کی ہجرت کو آخر تک پہنچا (درمیان میں مکہ میں فوت ہونے سے ٹوٹنے نہ پائے) اور (مکہ میں موت دے کر) انہیں ایڑیوں کے بل واپس نہ کر۔ ہاں قابل رحم سعد بن خولہ ہے (کہ وہ مکہ سے ہجرت کر کے گئے تھے اور اب یہاں فوت ہو گئے ہیں) ان کے مکہ میں فوت ہونے کی وجہ سے حضور ﷺ کو ان پر ترس آرہا تھا۔ [اخرجه البخاری ۱: ۱۷۳، واللفظ له و مسلم ۲: ۳۹، الاربعة]

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ میں ایک دفعہ بیمار ہو گیا تو حضور ﷺ اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ پیدل چل کر میری عیادت کے لیے تشریف لائے میں اس وقت بے ہوش تھا۔ حضور ﷺ نے وضو فرمایا اور اپنے وضو کا پانی مجھ پر چھڑکا جس سے مجھے افاقہ ہو گیا میں ہوش میں آیا تو دیکھا کہ حضور ﷺ تشریف فرما ہیں۔ میں نے کہا یا رسول اللہ ﷺ! میں اپنے مال میں کیا کروں؟ میں اپنے مال کے بارے میں کیا فیصلہ کروں؟ تو آپ نے اس کا کوئی جواب نہ دیا یہاں تک کہ میراث کی آیت نازل ہو گئی۔

[اخرجه البخاری فی صحیحه ۲: ۸۴۳، واخرجه فی الادب ۷۵ مثله]

حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضور ﷺ ایک گدھے پر سوار ہوئے اس گدھے کے پالان پر فدک کی بنی ہوئی چادر پڑی ہوئی تھی اور مجھے اپنے پیچھے بٹھا کر حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ کی عیادت کے لیے تشریف لے گئے۔ یہ واقعہ جنگ بدر سے پہلے کا ہے چلتے چلتے حضور ﷺ کا گزر ایک مجلس پر ہوا جس میں عبداللہ بن ابی ابن سلول بھی تھا ابھی تک عبداللہ نے اسلام کا اظہار نہیں کیا تھا اس مجلس میں مسلمان، مشرک، بت پرست اور یہودی سب ملے جلے بیٹھے تھے اور اس مجلس میں حضرت عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ عنہ بھی تھے۔ جب آپ ﷺ کی سواری کا گرد و غبار اس مجلس پر پڑا تو عبداللہ بن ابی نے اپنی ناک پر چادر رکھ لی اور کہا ہم پر گرد و غبار نہ

ڈالو۔ حضور ﷺ سلام کر کے وہاں کھڑے ہو گئے اور سواری سے نیچے اتر کر انہیں اللہ کی دعوت دینے لگ گئے اور انہیں قرآن بھی پڑھ کر سنایا۔ عبداللہ بن ابی نے کہا اے آدمی! جو آپ (ﷺ) کہہ رہے ہیں اگر یہ حق ہے تو اس سے کوئی بات زیادہ اچھی نہیں ہو سکتی لیکن آپ (ﷺ) ہماری مجلسوں میں آ کر اپنی بات سنا کر ہمیں تکلیف نہ پہنچایا کریں آپ (ﷺ) اپنے ٹھکانہ پر واپس جائیں اور ہم میں سے جو آپ (ﷺ) کے پاس آئے اسے اپنی بات سنا دیا کریں۔ حضرت ابن رواحہ نے کہا نہیں یا رسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ ہماری مجلسوں میں تشریف لایا کریں اور ہمیں اپنی بات سنایا کریں ہمیں یہ بہت پسند ہے۔ اس پر مسلمانوں' مشرکوں اور یہودیوں نے ایک دوسرے کو برا بھلا کہنا شروع کر دیا اور بات اتنی بڑھی کہ ایک دوسرے پر حملہ آور ہونے ہی والے تھے۔ حضور ﷺ ان سب کو ٹھنڈا کرتے رہے یہاں تک کہ سب خاموش ہو گئے۔ پھر حضور ﷺ اپنی سواری پر سوار ہو کر چل پڑے۔ یہاں تک کہ حضرت سعد بن عبادہ کے پاس پہنچ گئے۔ حضور ﷺ نے ان سے فرمایا اے سعد! ابو حباب یعنی عبداللہ بن ابی نے جو کہا کیا تم نے وہ نہیں سنا؟ حضرت سعد نے عرض یا رسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ اسے معاف کر دیں اور اس سے درگزر فرمادیں۔ اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو سب کچھ عطا فرما دیا حالانکہ آپ ﷺ کے تشریف لانے سے پہلے (مدینہ کی) اس بستی والوں نے اس بات پر اتفاق کر لیا تھا کہ اسے تاج پہنا کر اپنا سردار بنا لیں لیکن اتنے میں آپ ﷺ اللہ تعالیٰ کی طرف سے حق لے کر آ گئے جس کی وجہ سے ایسا نہ ہو سکا بس اس وجہ سے اسے آپ سے حسد ہے اور آپ کی سیادت اس کے گلے تلے نہیں اتر رہی ہے آج جو کچھ آپ نے اسے کرتے دیکھا ہے وہ سب اسی غصہ اور حسد کی وجہ سے ہے۔

[اخرجه البخاری ۲: ۸۴۵]

حضرت ابن عباس ؓ فرماتے ہیں حضور ﷺ ایک بیمار دیہاتی کی عیادت کے لیے تشریف لے گئے اور آپ ﷺ کی عادت یہ تھی کہ جب کسی بیمار کے پاس عیادت کے لیے تشریف لے جاتے تو فرماتے:

((لَا بَأْسَ طَهُوْرٌ اِنْ شَاءَ اللّٰهُ تَعَالٰى))

"کوئی ڈر کی بات نہیں۔ انشاء اللہ یہ بیماری (گناہوں سے) پاکی کا ذریعہ ہے۔"

چنانچہ اسے بھی یہی کلمات کہے تو اس نے جواب میں کہا آپ ﷺ اسے پاکی کا ذریعہ کہہ

رہے ہیں۔ بات ایسے نہیں ہے بلکہ یہ تو بہت تیز بخار ہے جو ایک بوڑھے پر جوش مار رہا ہے اور یہ بخار تو اسے قبرستان دکھا کر چھوڑے گا۔ حضور ﷺ نے فرمایا اچھا تو پھر ایسے ہی سہی۔

[اخرجه البخاري ۲: ۸۴۴]

چنانچہ وہ اسی بیماری میں مر گیا۔

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ جب حضور ﷺ مدینہ آئے تو حضرت ابوبکر اور حضرت بلال رضی اللہ عنہما کو بہت تیز بخار ہو گیا چنانچہ میں ان دونوں حضرات کے پاس گئی اور میں نے کہا اے ابا جان! آپ کیسے ہیں؟ اے بلال! آپ کیسے ہیں؟ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کا جب بخار تیز ہوتا تو وہ یہ شعر پڑھا کرتے

كُلُّ امْرِئٍ مُصَبَّحٌ فِيْ اَهْلِهٖ
وَ الْمَوْتُ اَدْنٰى مِنْ شِرَاكِ نَعْلِهٖ

''ہر آدمی اپنے گھر والوں میں رہتا ہے اور اسے کہا جاتا ہے اللہ تمہاری صبح خیر و عافیت والی بنائے حالانکہ موت تو اس کے جوتے کے تسمے سے بھی زیادہ قریب ہے۔''

اور جب حضرت بلال رضی اللہ عنہ کا بخار اتر جاتا تو وہ (مکہ کو یاد کر کے) یہ شعر پڑھتے

اَلَا لَيْتَ شِعْرِيْ هَلْ اَبِيْتَنَّ لَيْلَةً
بِوَادٍ وَّ حَوْلِيْ اِذْخِرٌ وَّ جَلِيْلٌ

''غور سے سنو! کاش مجھے معلوم ہو جاتا کہ کیا میں کوئی رات (مکہ) کی وادی میں گزاروں گا۔ اذخر اور میرے اردگرد (مکہ کا) گھاس اور جلیل گھاس ہوگا۔''

وَ هَلْ اَرِدَنْ يَوْمًا مِيَاهَ مَجِنَّةٍ
وَ هَلْ يَبْدُوَنْ لِيْ شَامَةٌ وَّ طَفِيْلٌ

''اور کیا میں کسی دن مجنہ کے چشموں پر اتروں گا اور کیا شامہ اور طفیل نامی (مکہ کے) پہاڑ مجھے نظر آئیں گے۔''

میں نے حضور ﷺ کی خدمت میں جا کر یہ ساری بات بتائی تو حضور ﷺ نے دعا مانگی۔ اے اللہ! ہمیں مکہ سے جتنی محبت ہے اتنی یا اس سے زیادہ مدینہ کی محبت ہمارے دلوں میں پیدا کر دے اے اللہ! مدینہ کو صحت افزا مقام بنا دے اور ہمارے لیے اس کے مد اور صاع (دو پیمانوں)

میں برکت ڈال دے اور اس کا بخار جحفہ مقام پر منتقل کر دے۔ [اخرجه البخاری ۲: ۸۴۴]

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم میں سے آج روزہ کس نے رکھا ہے؟ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا میں نے۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے پوچھا تم میں سے آج کس نے کسی بیمار کی عیادت کی ہے؟ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا میں نے پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا تم میں سے آج کون کسی جنازہ میں شریک ہوا ہے؟ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا میں۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے پوچھا آج کس نے کسی مسکین کو کھانا کھلایا ہے؟ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے کہا میں نے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو آدمی ایک دن میں یہ سارے کام کرے گا وہ جنت میں ضرور جائے گا۔

[اخرجه البخاری فی الادب المفرد ۷۵]

حضرت عبداللہ بن نافع رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہما کی عیادت کرنے آئے تو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا جو بھی مسلمان کسی بیمار کی عیادت کرتا ہے تو اگر وہ صبح کو کرتا ہے تو اس کے ساتھ ستر ہزار فرشتے جاتے ہیں جو شام تک اس کے لیے استغفار کرتے رہتے ہیں اور اسے (اس عیادت کے بدلہ میں) جنت میں ایک باغ ملے گا اور اگر وہ شام کو عیادت کرتا ہے تو اس کے ساتھ ستر ہزار فرشتے جاتے ہیں جو اس کے لیے استغفار کرتے رہتے ہیں اور اسے جنت میں ایک باغ ملے گا۔ [اخرجه ابن جریر والبیهقی کذا فی الکنز ۵: ۵۰، وقال فقال ای البیهقی هکذا رواه اکثر اصحاب شعبة ۔۔ موقوفا وقدروی من غیر وجه عن علی مرفوعا. انتهٰی وهکذا اخرجه ابوداؤد عن عبدالله بن نافع نحوه موقوفا وقال اسند هذا عن علی عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم من غیر وجه صحیح]

- حضرت عبداللہ بن نافع رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ حضرت حسن بن علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہما کی عیادت کرنے آئے تو ان سے حضرت علی رضی اللہ عنہ نے پوچھا کہ کیا آپ عیادت کی نیت سے آئے ہیں یا صرف ملنے کے لیے آئے ہیں؟ حضرت ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ نے کہا نہیں۔ میں تو عیادت کی نیت سے آیا ہوں اس پر حضرت علی رضی اللہ عنہ نے پچھلی حدیث جیسا مضمون بیان کیا۔

[وهکذا اخرجه احمد ۱: ۱۲۱]

حضرت ابو فاختہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں حضرت ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہما کی عیادت کرنے آئے تو حضرت علی رضی اللہ عنہ اندر تشریف لائے اور پوچھا اے ابو موسیٰ! آپ عیادت

کرنے آئے ہیں یا ملنے؟ انہوں نے کہا اے امیر المومنین! نہیں۔ میں تو عیادت کرنے آیا ہوں۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ جو مسلمان کسی مسلمان کی عیادت کرتا ہے تو صبح سے شام تک ستر ہزار فرشتے اس کے لیے دعا کرتے ہیں اور اللہ تعالیٰ اس کو جنت میں ایک خریف یعنی باغ عطا فرماتے ہیں۔ راوی کہتے ہیں ہم نے پوچھا اے امیر المومنین! خریف کسے کہتے ہیں۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا خریف پانی کی وہ نالی ہے جس سے کھجوروں کے باغ کو پانی دیا جاتا ہے۔ [اخرجہ احمد ۱:۹۱]

حضرت عبداللہ بن یسار رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت عمرو بن حریث رضی اللہ عنہ حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہما کی عیادت کرنے آئے تو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ان سے فرمایا کہ تم حسن رضی اللہ عنہ کی عیادت کرنے آئے ہو حالانکہ تمہارے دل میں (میرے بارے میں) بہت کچھ ہے۔ حضرت عمرو رضی اللہ عنہ نے ان سے کہا آپ میرے رب تو ہیں نہیں کہ جدھر چاہیں ادھر میرے دل کو پھیر دیں (بس اللہ ہی نے میرے دل میں ایسی رائے ڈالی ہے جو آپ کی رائے کے خلاف ہے) حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا اس سب (اختلاف رائے) کے باوجود ہم آپ کو آپ کے فائدے کی بات ضرور بتائیں گے میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ جو مسلمان اپنے بھائی کی عیادت کرتا ہے اس کے لیے اللہ تعالیٰ ستر ہزار فرشتے بھیج دیتے ہیں دن میں جس وقت بھی عیادت کرے گا اس وقت سے شام تک وہ اس کے لیے دعا کرتے رہیں گے اور رات کو جس وقت بھی عیادت کرے گا اس وقت سے صبح تک وہ اس کے لیے دعا کرتے رہیں گے۔

[اخرجہ احمد ایضاً ۱:۹۷ واخرجہ البزار قال الهیثمی ۳:۳۱ ورجال احمد ثقات]

حضرت سعید رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں میں حضرت سلمان رضی اللہ عنہ کے ساتھ تھا وہ (کوفہ کے محلّہ) کندہ میں کسی بیمار کی عیادت کرنے گئے۔ اس کے پاس جا کر انہوں نے کہا تمہیں خوشخبری ہو اللہ تعالیٰ مؤمن کی بیماری کو اس کے گناہوں کے مٹنے کا اور اس سے اللہ کے راضی ہونے کا ذریعہ بناتے ہیں اور فاجر و بدکار کی بیماری تو ایسی ہے کہ جیسے اونٹ کو اس کے گھر والوں نے باندھ دیا پھر اسے کھول دیا اونٹ کو کچھ پتہ نہیں کہ اسے کیوں باندھا تھا اور اسے کیوں چھوڑا ہے؟

[اخرجہ البخاری فی الادب ۷۲]

حضرت سعید بن وہب رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں حضرت سلمان رضی اللہ عنہ کے ساتھ ان کے ایک

دوست کی عیادت کرنے گیا جو کہ قبیلہ کندہ کا تھا ان سے حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ اپنے مؤمن بندے کو کسی بیماری یا آزمائش میں مبتلا فرماتے ہیں اور پھر اسے عافیت عطا فرماتے ہیں اس سے اس کے زمانہ ماضی کے گناہ معاف ہو جاتے ہیں اور آئندہ زمانہ میں وہ اللہ کی رضا کا طالب ہو جاتا ہے اور اللہ تعالیٰ اپنے فاجر بندے کو بھی کسی بیماری یا آزمائش میں مبتلا کرتے ہیں پھر اسے عافیت عطا فرماتے ہیں لیکن وہ اونٹ کی طرح ہوتا ہے جسے اس کے گھر والوں نے پہلے باندھا تھا پھر اسے کھول دیا اس اونٹ کو کچھ خبر نہیں کہ گھر والوں نے اسے کیوں باندھا تھا پھر اسے کیوں چھوڑا۔ [عند ابی نعیم فی الحلیة ۱: ۲۰۶]

حضرت نافع رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما جب کسی بیمار کی عیادت کرنے جاتے تو اس سے پوچھتے کہ کیا حال ہے؟ اور جب اس کے پاس سے کھڑے ہونے لگتے تو فرماتے خار اللہ لك اللہ تمہیں خیر عطا فرمائے اور مزید کچھ نہ فرماتے۔

[اخرجه البخاری فی الادب ۷۸]

حضرت عبداللہ بن ابی ہذیل رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ ایک بیمار کی عیادت کرنے گئے ان کے ساتھ کچھ اور لوگ بھی تھے۔ گھر میں ایک عورت تھی جسے ان کا ایک ساتھی دیکھنے لگا تو اس سے حضرت عبداللہ نے کہا اگر تیری آنکھ پھوٹ جاتی تو یہ تیرے لیے (نامحرم کو دیکھنے سے) زیادہ بہتر تھا۔ [اخرجه البخاری ایضا ۷۸]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم جب کسی بیمار کی عیادت کے لیے تشریف لے جاتے تو اس کے سرہانے بیٹھ جاتے پھر سات مرتبہ یہ دعا پڑھتے: اَسْاَلُ اللّٰهَ الْعَظِيْمَ رَبَّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ اَنْ يَّشْفِيَكَ اگر اس کی موت میں کچھ دیر ہوتی تو وہ آدمی ضرور ٹھیک ہو جاتا۔ [اخرجه البخاری فی الادب ۷۹]

حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم جب کسی بیمار کے پاس جاتے تو یہ دعا پڑھتے:

اَذْهِبِ الْبَاْسَ رَبَّ النَّاسِ وَاشْفِ اَنْتَ الشَّافِيْ لَا شَافِيَ اِلَّا اَنْتَ

[اخرجه ابن ابی شيبة ورواه احمد والترمذی وقال حسن غريب والدورقی وابن جرير و صححه]

ابن جریر کی روایت میں یہ الفاظ ہیں:

((لَا شِفَاءَ اِلَّا شِفَاءُكَ شِفَاءً لَا يُغَادِرُ سَقَمًا)) [كذا فی الكنز ۵/ ۵۸]

حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم جب کسی بیمار کی عیادت فرماتے تو اپنا دایاں ہاتھ اس کے دائیں رخسار پر رکھ کر یہ دعا پڑھتے:

((لَا بَاسَ اَذْهِبِ الْبَاسِ رَبَّ النَّاسِ وَاشْفِ اَنْتَ الشَّافِي لَا يَكْشِفُ الضُّرَّ اِلَّا اَنْتَ)) [عند ابن مردويه وابى على الحداد فى معجمه]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم جب کسی بیمار کے پاس جاتے تو یہ دعا پڑھتے تھے: اَذْهِبِ الْبَاْسَ رَبَّ النَّاسُ وَاشْفِ اَنْتَ الشَّافِيُ لَا شَافِيُ اِلَّا اَنْتَ شِفَاءً لَا يُغَادِرُ سَقَمًا [عند ابى شيبة كذا فى الكنز ۵:۵۱]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم جب کسی بیمار کی عیادت فرماتے تو اپنا ہاتھ جسم کے اس حصہ پر رکھتے جہاں تکلیف ہوتی اور یہ دعا پڑھتے: بِسْمِ اللّٰهِ لَا بَاْسَ

[اخرجه ابويعلى قال الهيثمى ۲: ۲۹۹، رجاله موثقون]

حضرت سلمان رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم میری عیادت کرنے تشریف لائے جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم باہر جانے لگے تو فرمایا اے سلمان! اللہ تمہاری بیماری کو دور کر دے اور تمہارے گناہوں کو معاف فرمائے اور تمہیں دین میں اور جسم میں مرتے دم تک عافیت نصیب فرمائے۔

[اخرجه الطبرانى فى الكبير وفيه عمرو بن خالد القرشى و هو ضعيف كما قال الهيثمى ۲:۲۹۹]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم جب کسی مریض کے پاس تشریف لے جاتے یا کوئی مریض آپ کے پاس لایا جاتا تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم یہ دعا پڑھتے: اَذْهِبِ الْبَاْسَ رَبَّ النَّاسَ وَاشْفِ اَنْتَ الشَّافِيُ لَا شِفَاءَ اِلَّا شِفَاءُكَ شِفَاءً لَا يُغَادِرُ سَقَمًا

[اخرجه البخارى فى صحيحه ۲:۸۴۷]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی دوسری روایت میں یہ ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم ان کلمات کے ساتھ حفاظت کی دعا کرتے اور پچھلی حدیث والے کلمات ذکر کئے اور آگے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ مرض الوفات میں جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی بیماری زیادہ ہوگئی تو میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ہاتھ لے کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے جسم پر پھیرنے لگی اور یہی کلمات پڑھنے لگی۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا ہاتھ مجھ سے کھینچ لیا اور فرمایا اے میرے رب! مجھے معاف فرما اور مجھے رفیق (اعلیٰ یعنی اپنے آپ) سے ملا دے۔

یہ حضور ﷺ کا آخری کلام تھا جو میں نے حضور ﷺ سے سنا۔ [اخرجہ ابن سعد ۲: ۱۴]

# اندر آنے کی اجازت مانگنا

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضور ﷺ جب سلام فرماتے تو تین دفعہ فرماتے (یعنی اجازت مانگنے کے لیے گھر سے باہر تین دفعہ سلام زور سے فرماتے) اجازت مل جاتی تو ٹھیک ورنہ باہر سے واپس چلے جاتے یا مطلب یہ ہے کہ جب مجمع زیادہ ہوتا تو سارے مجمع کو سنانے کے لیے حضور ﷺ تین دفعہ سلام فرماتے دائیں طرف اور بائیں طرف اور سامنے یا مطلب یہ ہے کہ حضور ﷺ جب کسی کو ملنے اس کے گھر جاتے تو تین مرتبہ سلام فرماتے (ایک اجازت لینے کے لیے اور دوسرا اندر جاتے وقت اور تیسرا واپسی کے وقت) اور جب کوئی (اہم) بات فرماتے تو تین مرتبہ فرماتے (تاکہ کم سے کم سمجھ والا بھی بات سمجھ جائے۔)

[اخرجہ البخاری فی صحیحہ ۲: ۹۲۳]

حضرت قیس بن سعد رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں حضور ﷺ ہمیں ملنے کے لیے ہمارے گھر تشریف لائے چنانچہ حضور ﷺ نے (اجازت کے لیے باہر سے) فرمایا السلام علیکم ورحمۃ اللہ! میرے والد نے (حضور ﷺ کے سلام کا) جواب آہستہ سے دیا۔ میں نے کہا کیا آپ رسول اللہ ﷺ کو اجازت دینا نہیں چاہتے؟ انہوں نے کہا ذرا حضور ﷺ کو بار بار ہمیں سلام کرنے دو۔ حضور ﷺ نے پھر فرمایا السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ (میرے والد) حضرت سعد رضی اللہ عنہ نے پھر آہستہ سے جواب دیا۔ حضور ﷺ نے پھر فرمایا السلام علیکم ورحمۃ اللہ! اور اس کے بعد حضور ﷺ کے پیچھے گئے اور عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ! میں نے آپ ﷺ کا ہر سلام سنا ہے اور ہر سلام کا آہستہ سے جواب دیا ہے بس آہستہ اس لیے جواب دیا تاکہ آپ ﷺ ہمیں بار بار سلام کریں۔ چنانچہ حضور ﷺ ان کے ساتھ واپس آئے۔ حضرت سعد رضی اللہ عنہ نے حضور ﷺ کے لیے نہانے کا پانی تیار کروایا جس سے حضور ﷺ نے غسل کیا پھر حضرت سعد رضی اللہ عنہ نے حضور ﷺ کو زعفران یا ورس (خوشبو دار گھاس) میں رنگی ہوئی چادر دی جسے حضور ﷺ نے اوڑھ لیا پھر حضور ﷺ نے ہاتھ اٹھا کر یہ دعا مانگی اے اللہ! تو اپنی رحمتیں اور مہربانی خاندان سعد پر نازل فرما۔ پھر حضور ﷺ نے کچھ کھانا نوش فرمایا۔ پھر جب حضور ﷺ نے واپسی کا ارادہ فرمایا تو

حضرت سعد ﷺ نے حضور ﷺ کے سامنے ایک گدھا پیش کیا جس پر ایک عمدہ چادر ڈال کر تیار کیا گیا تھا۔ حضرت سعد ﷺ نے کہا اے قیس! اللہ کے رسول کے ساتھ جاؤ۔ میں ساتھ چل پڑا۔ حضور ﷺ نے مجھ سے فرمایا میرے ساتھ سوار ہو جاؤ میں نے انکار کیا۔ حضور ﷺ نے فرمایا یا تو سوار ہو جاؤ یا واپس چلے جاؤ اس پر میں واپس چلا گیا۔ [عند ابی داؤد کذا فی جمع الفوائد ۲: ۱۴۳]

حضرت ربعی بن حراش ﷺ فرماتے ہیں مجھے بنو عامر کے ایک آدمی نے یہ قصہ سنایا کہ میں نے حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا کہ میں اندر آجاؤں؟ حضور ﷺ نے باندی سے فرمایا باہر جا کر اس آدمی سے کہو کہ وہ یوں کہے السلام علیکم کیا میں اندر آجاؤں؟ اس نے اندر آنے کی اجازت لینے میں اچھا طریقہ اختیار نہیں کیا۔ میں نے حضور ﷺ کی یہ بات باہر سے سن لی اور باندی کے باہر آنے سے پہلے میں نے کہا السلام علیکم کیا میں اندر آجاؤں؟ حضور ﷺ نے فرمایا وعلیک اندر آجاؤ۔ آگے اور حدیث بھی ذکر کی۔

[اخرجه البخاری فی الادب المفرد ۱۵۸، واخرجه ایضاً ابوداؤد کما فی جمع الفوائد ۲: ۱۴۳]

حضرت ابن عباس ﷺ فرماتے ہیں حضور ﷺ اپنے بالا خانے میں تھے کہ حضرت عمر ﷺ آئے اور انہوں نے کہا السلام علیک یا رسول اللہ ﷺ! السلام علیک کیا عمر اندر آجائے۔

[اخرجه احمد قال الهیثمی ۸: ۴۴، رجاله رجال الصحیح]

خطیب نے اس واقعہ کو ان الفاظ میں ذکر کیا ہے کہ حضرت عمر ﷺ نے کہا السلام علیکم ایها النبی ورحمة الله وبرکاته السلام علیکم ''کیا عمر اندر آجائے۔

[اخرجه ابوداؤد والنسائی عن عمر رضی الله تعالیٰ عنه نحوه والخطیب واللفظ له والترمذی کذا فی الکنز ۵: ۵۱]

حضرت عمر ﷺ فرماتے ہیں کہ میں نے حضور ﷺ سے تین مرتبہ اندر آنے کی اجازت مانگی پھر حضور ﷺ نے مجھے اجازت دی۔

[اخرجه البیهقی قال البیهقی حسن غریب کذا فی الکنز ۵/ ۵۱]

حضرت ابو ہریرہ ﷺ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے آدمی بھیج کر ہمیں بلایا ہم لوگ آئے اور ہم نے اجازت مانگی۔

[اخرجه ابو یعلی قال الهیثمی ۸: ۴۸، رجاله رجال الصحیح غیر اسحاق بن اسرائیل وهو ثقة]

حضرت سفینہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نبی کریم ﷺ کے پاس تھا کہ اتنے میں حضرت علی رضی اللہ عنہ آئے اور انہوں نے اجازت لینے کے لیے دروازہ آہستہ سے کھٹکھٹایا حضور ﷺ نے فرمایا ان کے لیے (دروازہ) کھول دو۔

[اخرجه الطبراني قال الهيثمي ٨: ٤٥، وفيه ضرار بن صرد وهو ضعيف]

حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ نے دروازے کے سامنے کھڑے ہو کر اندر آنے کی اجازت مانگی۔ حضور ﷺ نے ان سے فرمایا دروازے کے سامنے کھڑے ہو کر اجازت مت مانگو۔ ایک روایت میں یہ ہے کہ حضرت سعد رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ گھر میں تھے میں آ کر دروازے کے سامنے کھڑا ہو گیا اور میں نے اجازت مانگی حضور ﷺ نے فرمایا اجازت لینے کی ضرورت تو صرف نگاہ ہی کی وجہ سے ہوتی ہے۔

[اخرجه الطبراني ورجال الرواية الثانية رجال الصحيح كما قال الهيثمي ٨: ٤٤]

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک آدمی نے حضور ﷺ کے ایک حجرہ میں جھانکا (حضور ﷺ نے دیکھ لیا) حضور ﷺ ایک تیر یا کئی تیر کے پھل لے کر اس کی طرف کھڑے ہو کر لپکے میں آپ ﷺ کو دیکھ رہا تھا کہ گویا آپ ﷺ اسے اچانک چوکے مارنے کے لیے موقع تلاش کر رہے تھے۔ [اخرجه البخاري ٢: ٩٢٢]

حضرت سہل بن سعد ساعدی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک آدمی نے حضور ﷺ کے دروازے کے سوراخ میں سے جھانکا اس وقت حضور ﷺ کے ہاتھ میں ایک کنگھی تھی جس سے آپ ﷺ سر کھجا رہے تھے جب حضور ﷺ نے اسے (جھانکتے ہوئے) دیکھ لیا تو فرمایا اگر مجھے پتہ ہوتا کہ تم مجھے دیکھ رہے ہو تو میں یہ کنگھی تمہاری آنکھ میں مار دیتا۔ نگاہ کی وجہ سے ہی اجازت لینے کا حکم دیا گیا ہے۔ [عنده ايضاً ٢: ١٠٢]

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں انصار کی ایک مجلس میں بیٹھا ہوا تھا کہ اتنے میں حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ گھبرائے ہوئے آئے اور کہنے لگے میں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے تین مرتبہ اجازت مانگی لیکن مجھے اجازت نہ ملی آخر میں واپس آ گیا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے (حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ کو بلایا اور) فرمایا آپ اندر کیوں نہیں آ گئے؟ حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ نے کہا میں نے تین مرتبہ اجازت مانگی تھی لیکن مجھے اجازت نہ ملی تو میں واپس آ گیا اور حضور ﷺ نے فرمایا ہے

کہ جب تم میں سے کوئی تین مرتبہ اجازت مانگے اور اسے اجازت نہ ملے تو اسے چاہیے کہ وہ واپس چلا جائے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا تمہیں اس پر گواہ پیش کرنے ہونگے کیا آپ لوگوں میں سے کسی نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ بات سنی ہے؟ حضرت ابی نے فرمایا (ہم سب نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ حدیث سنی ہے اس لئے) آپ کو یہ حدیث سنانے کے لیے ہم لوگوں میں سب سے کم عمر آدمی ہی کھڑا ہوگا۔ میں سب سے چھوٹا تھا میں نے کھڑے ہو کر حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو بتایا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ بات ارشاد فرمائی تھی۔ [اخرجه البخاري ۲: ۹۲۳]

حضرت عبید بن عمیر راوی نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا یہ جملہ نقل کیا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی یہ بات مجھ سے واقعی چھپی رہی میں بس بازاروں میں خرید و فروخت میں مشغول رہا۔

[عند ایضاً ۲: ۱۰۹۲]

حضرت ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہونے کے لیے تین مرتبہ اجازت مانگی مجھے اجازت نہ ملی۔ میں واپس چل پڑا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے آدمی بھیج کر مجھے بلایا (میں آ گیا) تو مجھ سے فرمایا اے اللہ کے بندے! آپ کو میرے دروازے پر انتظار کرنا بڑا مشکل لگتا ہے میں نے کہا (نہیں میں اس وجہ سے واپس نہیں گیا) بلکہ میں نے آپ سے تین دفعہ اجازت مانگی تھی جب نہ ملی تو میں واپس چلا گیا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا آپ نے یہ بات کس سے سنی ہے (کہ تین دفعہ میں اجازت نہ ملے تو آدمی واپس چلا جائے) میں نے کہا میں نے یہ بات نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے سنی ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ جو بات ہم نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے نہ سنی ہو وہ آپ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے سن لیں؟ اگر آپ اس پر گواہ نہ لائے تو میں آپ کو عبرتناک سزا دوں گا۔ میں وہاں سے باہر آیا اور چند انصار مسجد میں بیٹھے ہوئے تھے میں ان کے پاس آیا میں نے ان سے اس کے بارے میں پوچھا تو انہوں نے کہا کیا اس میں کسی کو کوئی شک ہے؟ میں نے انہیں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی بات بتائی تو انہوں نے کہا آپ کے ساتھ ہمارا سب سے کم عمر آدمی ہی جائے گا۔ اس پر حضرت ابو سعید خدری یا حضرت ابو مسعود رضی اللہ عنہما کھڑے ہو کر میرے ساتھ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس گئے اور وہاں جا کر انہوں نے یہ واقعہ سنایا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم ایک مرتبہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم ایک مرتبہ حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ کو ملنے گئے ہم بھی آپ کے ساتھ تھے۔ وہاں پہنچ کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے سلام کیا لیکن حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو (اندر آنے کی) اجازت نہ ملی پھر

حضور ﷺ نے دوبارہ سلام کیا پھر تیسری مرتبہ سلام کیا لیکن حضور ﷺ کو اجازت نہ ملی تو حضور ﷺ نے فرمایا جو ہمارے ذمہ تھا وہ ہم نے کر دیا اس کے بعد حضور ﷺ واپس آ گئے۔ پیچھے سے حضرت سعد رضی اللہ عنہ حضور ﷺ کی خدمت میں پہنچے اور انہوں نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ! اس ذات کی قسم! جس نے آپ کو حق دے کر بھیجا! آپ ﷺ نے جتنی مرتبہ سلام کیا میں نے ہر مرتبہ آپ ﷺ کا سلام سنا اور میں نے ہر دفعہ جواب دیا لیکن میں چاہتا تھا کہ آپ ﷺ مجھے اور میرے گھر والوں کو بار بار سلام کریں (اس لیے میں آہستہ جواب دیتا رہا) اس پر حضرت ابو موسیٰ نے کہا اللہ کی قسم! میں حضور ﷺ کی حدث کے بارے میں پوری امانت داری سے کام لینے والا ہوں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا ہاں (میں آپ کو ایسا ہی سمجھتا ہوں) لیکن میں نے چاہا کہ (مزید اطمینان کے لئے) اچھی طرح سے اس کی تحقیق ہو جائے۔

[عند البخاری ایضاً فی الادب المفرد]

حضرت عامر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ان کی ایک باندی حضرت زبیر رضی اللہ عنہ کی بیٹی کو لے کر حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے پاس گئی اور اس نے (دروازے پر پہنچ کر) کہا کیا میں اندر آ جاؤں؟ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا نہیں وہ واپس چلی گئی تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا اسے بلاؤ اور اسے کہو کہ وہ (اجازت لینے کے لئے) یوں کہے السلام علیکم کیا میں اندر آ جاؤں؟

[اخرجه البیهقی کذا فی الکنز ۵:۵۱]

حضرت اسلم رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ مجھ سے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا اے اسلم! میرے دروازے پر پہرہ دیا کرو اور کسی سے کوئی چیز ہرگز نہ لینا۔ ایک دن انہوں نے میرے جسم پر نئے کپڑے دیکھے تو پوچھا یہ کپڑے تمہیں کہاں سے مل گئے؟ میں نے کہا حضرت عبید اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے مجھے دیئے ہیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا عبید اللہ سے تو لے لیا کرو اور کسی سے ہرگز نہ لینا۔ پھر میں ایک دن دروازہ پر کھڑا (پہرہ دے رہا) تھا کہ حضرت زبیر رضی اللہ عنہ آئے انہوں نے مجھ سے پوچھا کہ میں اندر چلا جاؤں۔ میں نے کہا امیر المؤمنین کچھ دیر کے لیے مشغول ہیں۔ حضرت زبیر رضی اللہ عنہ نے ہاتھ اٹھا کر اس زور سے میرے کانوں کے پیچھے مارا کہ میری چیخ نکل گئی۔ میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس اندر گیا انہوں نے پوچھا تمہیں کیا ہوا؟ میں نے کہا حضرت زبیر رضی اللہ عنہ نے مجھے مارا ہے اور ان کی ساری بات حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو بتادی۔ اس پر حضرت عمر رضی اللہ عنہ فرمانے لگے

اللہ کی قسم! میں زبیر رضی اللہ عنہ کو دیکھ لوں گا پھر فرمایا انہیں اندر بھیج دو۔ میں نے انہیں حضرت عمرؓ کے پاس اندر بھیج دیا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا آپ نے اس غلام کو کیوں مارا؟ حضرت زبیر رضی اللہ عنہ نے کہا یہ کہہ رہا تھا کہ میں تم لوگوں کو اندر نہیں جانے دوں گا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کیا اس سے پہلے اس نے کبھی میرے دروازے سے آپ کو واپس کیا ہے؟ حضرت زبیر رضی اللہ عنہ نے کہا نہیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا تو اگر اس نے آپ سے کہا تھا کہ تھوڑی دیر انتظار کر لیں کیونکہ امیر المؤمنین ذرا مشغول ہیں تو آپ انتظار کر لیتے اور مجھے معذور سمجھ لیتے۔ اللہ کی قسم! جس کسی درندہ کو زخمی کر دیا جاتا ہے تو باقی درندے اسے کھا جاتے ہیں (آپ نے اسے مارا ہے تو دوسرے بھی مارنے لگ جائیں گے۔) [اخرجه ابن سعد كذا في الكنز ٥:٥١]

حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک دن حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ میرے پاس آئے اور انہوں نے اندر آنے کی اجازت مانگی میں نے انہیں اجازت دے دی۔ میری باندی میرے سر میں کنگھی کر رہی تھی میں نے اسے روک دیا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا نہیں۔ اسے کنگھی کرنے دو۔ میں نے کہا اے امیر المؤمنین! اگر آپ میرے پاس پیغام بھیج دیتے تو میں خود ہی آپ کی خدمت میں حاضر ہو جاتا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا نہیں۔ ضرورت تو مجھے ہے (اس لیے مجھے ہی آنا چاہئے تھا) [اخرجه البخاري في الادب المفرد ١٨٩]

ایک صاحب کہتے ہیں کہ ایک مرتبہ فجر کی نماز کے بعد ہم لوگوں نے حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے اندر آنے کی اجازت مانگی۔ انہوں نے ہمیں اجازت دے دی اور اپنی بیوی پر ایک چادر ڈال دی اور فرمایا میں نے اسے پسند کیا کہ تم لوگوں سے انتظار کرواؤں۔

[اخرجه الطبراني قال الهيثمي ٨:٤٦ والرجل لم اعرفه وبقية رجاله رجال الصحيح]

حضرت موسیٰ بن طلحہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں اپنے والد صاحب کے ساتھ اپنی والدہ کے پاس جانے لگا تو والد صاحب (کمرے کے) اندر داخل ہو گئے میں بھی ان کے پیچھے اندر جانے لگا تو وہ میری طرف مڑے اور اس زور سے میرے سینے پر مارا کہ میں سرین کے بل گر گیا پھر فرمایا کیا تم اجازت لیے بغیر اندر آ رہے ہو؟

[اخرجه البخاري في الادب ١٥٥ وصحيح سنده الحافظ في الفتح ١١:٢٠]

حضرت مسلم بن نذیر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ایک آدمی نے حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے اجازت

مانگی اور اندر جھانک کر کہا کہ میں اندر آجاؤں؟ حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا تیری آنکھ تو اندر آچکی ہے ہاں تیری سرین اندر نہیں آئی اور ایک آدمی نے کہا کیا میں اپنی ماں سے بھی اندر آنے کی اجازت لوں؟ حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا اگر والدہ سے اجازت نہ لو گے تو کبھی تم اپنی والدہ کو ایسی حالت میں دیکھو گے جو تمہیں بالکل اچھی نہ لگے گی۔ [اخرجه البخاری ایضاً ۱۵۹]

حضرت ابو سوید عبدی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں ہم حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کے ہاں گئے اور جا کر ہم ان کے دروازے پر بیٹھ گئے تاکہ ہمیں اندر جانے کی اجازت مل جائے جب اجازت ملنے میں دیر ہوگئی تو میں کھڑے ہو کر دروازے کے سوراخ سے اندر دیکھنے لگ گیا۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ کو اس کا پتہ چل گیا۔ جب انہوں نے ہمیں اجازت دے دی تو ہم اندر جا کر بیٹھ گئے۔ انہوں نے فرمایا ابھی تم میں سے کون میرے گھر میں جھانک رہا تھا؟ میں نے کہا میں۔ انہوں نے فرمایا تم نے میرے گھر میں جھانکنا کس وجہ سے جائز سمجھا؟ میں نے کہا اجازت ملنے میں دیر ہو رہی تھی اس لیے میں نے دیکھ لیا مستقل دیکھنے کا ارادہ نہیں تھا پھر ساتھیوں نے ان سے کئی باتیں پوچھیں۔ میں نے کہا اے ابو عبدالرحمٰن! آپ جہاد کے بارے میں کیا فرماتے ہیں؟ انہوں نے فرمایا جو جہاد کرے گا وہ اپنے لیے کرے گا۔

[اخرجه احمد قال الهیثمی ۸: ۴۴ وابو الاسود برکة بن یعلی التمیمی لم اعرفهما]

## مسلمان سے اللہ کے لیے محبت کرنا

حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم لوگ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بیٹھے ہوئے تھے کہ اتنے میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے پوچھا کہ اسلام کا کون سا کڑا سب سے زیادہ مضبوط ہے؟ صحابہ رضی اللہ عنہم نے کہا نماز۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نماز بہت اچھی چیز ہے لیکن جو میں پوچھ رہا ہوں وہ یہ نہیں ہے۔ صحابہ رضی اللہ عنہم نے کہا رمضان کے روزے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا روزہ بھی اچھی چیز ہے لیکن یہ وہ نہیں ہے۔ صحابہ رضی اللہ عنہم نے کہا جہاد حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جہاد بھی اچھی چیز ہے لیکن یہ وہ چیز نہیں ہے پھر فرمایا ایمان کا سب سے مضبوط کڑا یہ ہے کہ تم اللہ کے لیے محبت کرو اور اللہ کے لیے بغض رکھو۔ [اخرجه احمد و فیه لیث بن ابی سلیم وضعفه الاکثر]

حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے پاس تشریف لائے

اور فرمایا کیا تم جانتے ہو کون سا عمل اللہ کو سب سے زیادہ محبوب ہے؟ کسی نے کہا نماز کسی نے کہا زکوٰۃ کسی نے کہا جہاد۔ حضور ﷺ نے فرمایا اللہ تعالیٰ کو سب سے زیادہ محبوب عمل اللہ کے لیے محبت کرنا اور اللہ کے لیے بغض رکھنا ہے۔

[عند احمد ایضاً وفیه رجل لم یسم و عند ابی داؤد طرف منه کذا فی مجمع الزوائد ۱: ۹۰]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں حضور ﷺ صرف متقی آدمی سے محبت کیا کرتے تھے۔

[اخرجه ابویعلی و اسناده حسن کما قال الهیثمی ۱۰: ۲۷۴]

حضرت عثمان بن ابی العاص رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں دو آدمی ایسے ہیں کہ جب حضور ﷺ کا انتقال ہوا تو حضور ﷺ کو ان دونوں سے محبت تھی ایک حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ دوسرے حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہما۔ [اخرجه ابن عساکر]

حضرت حسن رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضور ﷺ حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ کو لشکر کا امیر بنا کر بھیجتے تھے اور اس لشکر میں حضور ﷺ کے عام صحابہ رضی اللہ عنہم ہوتے تھے تو کسی نے حضرت عمرو رضی اللہ عنہ سے کہا حضور ﷺ آپ کو امیر بناتے تھے اور اپنے قریب کرتے تھے اور آپ سے محبت کرتے تھے۔ حضرت عمرو رضی اللہ عنہ نے کہا حضور ﷺ واقعی مجھے امیر بنایا کرتے تھے لیکن مجھے یہ معلوم نہیں کہ حضور ﷺ اس طرح میرا دل لگانے کے لیے فرماتے تھے یا واقعی حضور ﷺ کو مجھ سے محبت تھی لیکن میں تمہیں ایسے دو آدمی بتاتا ہوں کہ جب حضور ﷺ کا انتقال ہوا اس وقت حضور ﷺ کو ان سے محبت تھی ایک حضرت عبداللہ بن مسعود اور دوسرے حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہما۔

[عند ابن عساکر ایضاً کذا فی المنتخب ۵: ۲۳۸]

ابن سعد کی روایت میں اس کے بعد یہ مضمون ہے کہ لوگوں نے کہا اللہ کی قسم! یہ (عمار بن یاسر) جنگ صفین کے دن آپ لوگوں کے ہاتھوں قتل ہوئے تھے۔ حضرت عمرو رضی اللہ عنہ نے کہا آپ لوگ ٹھیک کہہ رہے ہیں واقعی وہ ہمارے ہاتھوں قتل ہوئے تھے۔ [اخرجه ابن سعد ۳: ۱۸۸]

حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں میں (حضور ﷺ کے دروازے پر) بیٹھا ہوا تھا کہ اتنے میں حضرت علی اور حضرت عباس رضی اللہ عنہما اندر جانے کی اجازت لینے آئے اور یوں کہا اے اسامہ! اندر جا کر حضور ﷺ سے ہمارے لیے اجازت لے آؤ۔ میں نے اندر جا کر کہا یا رسول اللہ ﷺ! حضرت علی رضی اللہ عنہ اور حضرت عباس رضی اللہ عنہ اندر آنے کی اجازت چاہ رہے ہیں۔ حضور ﷺ

نے فرمایا تمہیں معلوم ہے وہ دونوں کیوں آئے ہیں؟ میں نے کہا نہیں۔ حضور ﷺ نے فرمایا مجھے معلوم ہے انہیں اندر بھیج دو۔ ان دونوں نے اندر آ کر عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ! ہم آپ ﷺ سے یہ پوچھنے آئے ہیں کہ آپ ﷺ کو اپنے رشتہ داروں میں سے سب سے زیادہ محبوب کون ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا فاطمہ بنت محمد (ﷺ) انہوں نے کہا ہم آپ ﷺ کے گھر والوں کے بارے میں نہیں پوچھ رہے۔ حضور ﷺ نے فرمایا مجھے لوگوں میں سب سے زیادہ محبوب وہ شخص ہے جس پر اللہ تعالیٰ نے انعام فرمایا ہے اور میں نے بھی اس پر انعام کیا ہے اور وہ ہے اسامہ بن زید۔ ان دونوں حضرات نے کہا ان کے بعد کون؟ حضور ﷺ نے فرمایا پھر علی بن ابی طالب اس پر حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے کہا یا رسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ نے اپنے چچا کو تو سب سے آخر میں کر دیا۔ حضور ﷺ نے فرمایا علی نے آپ سے پہلے ہجرت کی ہے (اور ہمارے ہاں درجہ دین کی محنت کے مطابق بنتا ہے) [اخرجه الطیالسی و الترمذی و صححه والرویانی والبغوی والطبرانی والحاکم کذا فی المنتخب ۵:۳۶]

حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کسی نے پوچھا یا رسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ کو لوگوں میں سب سے زیادہ کون ہے؟ حضور ﷺ نے فرمایا عائشہ رضی اللہ عنہا۔ اس آدمی نے پوچھا اور مردوں میں سے کون؟ حضور ﷺ نے فرمایا ابوبکر رضی اللہ عنہ۔ اس آدمی نے پوچھا پھر کون؟ آپ نے فرمایا ابوعبیدہ۔ [عند ابن عساکر کذا فی المنتخب ۴:۳۵۱]

حضرت عمرو رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں نے پوچھا یا رسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ کو لوگوں میں سے سب سے زیادہ محبوب کون ہے؟ حضور ﷺ نے فرمایا عائشہ۔ میں نے کہا میں مردوں میں سے پوچھ رہا ہوں۔ حضور ﷺ نے فرمایا ان کے والد۔ [عند ابن سعد ۸:۶۷]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک آدمی حضور ﷺ کے پاس بیٹھا ہوا تھا کہ اتنے میں ایک آدمی گزرا۔ پاس بیٹھے ہوئے اس آدمی نے کہا یا رسول اللہ ﷺ! مجھے اس آدمی سے محبت ہے۔ حضور ﷺ نے فرمایا کیا تم نے اسے بتایا ہے؟ اس نے کہا نہیں۔ حضور ﷺ نے فرمایا اسے بتادو۔ چنانچہ وہ صاحب اس کے پیچھے گئے اور اسے کہا میں آپ سے اللہ کے لیے محبت کرتا ہوں۔ اس آدمی نے جواب میں دعا دی۔ احبك الذی احببتنی له جس ذات کی وجہ سے تم نے مجھ

سے محبت کی وہ تم سے محبت کرے۔

[اخرجه ابوداؤد كذا فی جمع الفوائد ۲:۱۴۷ واخرجه ابن عساكر و ابن النجار عن انس رضی الله تعالى عنه وابونعيم عن الحارث بنحوه كما فی الكنز ۵:۴۱]

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ میں ایک مرتبہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بیٹھا ہوا تھا کہ اتنے میں ایک آدمی نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آ کر سلام کیا اور پھر واپس چلا گیا۔ میں نے کہا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! مجھے اس آدمی سے محبت ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یہ بات اپنے بھائی کو بتادو۔ چنانچہ میں اسی وقت وہاں سے چل پڑا اور جا کر اسے سلام کیا پھر میں نے اس کا کندھا پکڑ کر کہا اللہ کی قسم! میں آپ سے اللہ کے لیے محبت کرتا ہوں اس نے کہا میں بھی آپ سے اللہ کے لیے محبت کرتا ہوں اور میں نے کہا اگر حضور صلی اللہ علیہ وسلم مجھے اس کا حکم نہ دیتے تو میں یہ (بتانے کا) کام نہ کرتا۔ [عند الطبرانی قال الهيثمی ۱۰:۲۸۲ رواه الطبرانی فی الكبير والاوسط ورجالهما رجال الصحيح غير الازرق بن علی و حسان بن ابراهيم وكلاهما ثقة]

حضرت عبداللہ بن سرجس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض کیا کہ میں حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے محبت کرتا ہوں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا تم نے ان کو یہ بات بتادی ہے؟ میں نے کہا نہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا انہیں بتادو۔ پھر جب میری حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے ملاقات ہوئی تو میں نے کہا مجھے آپ سے اللہ کے لیے محبت ہے۔ انہوں نے جواب میں مجھے یہ دعا دی اَحَبَّكَ الَّذِیْ اَحْبَبْتَنِیْ لَهٗ پھر میں نے واپس آ کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو بتایا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اپنی محبت کے بتانے میں بھی اجر وثواب ملتا ہے۔

[عند الطبرانی قال الهيثمی ۱۰:۲۸۲ وفيه من لم اعرفهم]

حضرت مجاہد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ایک آدمی حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کے پاس سے گزرا تو حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا یہ آدمی مجھ سے محبت کرتا ہے۔ لوگوں نے پوچھا اے ابوعباس! آپ کو کیسے پتہ چلا؟ انہوں نے کہا اس لیے کہ میں اس سے محبت کرتا ہوں (کیونکہ دل کو دل سے راہ ہوتی ہے اگر تمہیں کسی سے محبت ہے تو سمجھ لو کہ اسے بھی تم سے محبت ہے۔)

[اخرجه ابويعلى وفيه محمد بن قدامه شيخ ابی يعلى ضعفه الجمهور وثقه ابن حبان وغيره وبقية رجاله ثقات كما قال الهيثمی ۱۰:۲۷۵]

حضرت مجاہد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک صحابی مجھ سے ملے اور پیچھے سے میرا کندھا پکڑ کر انہوں نے کہا غور سے سنو میں تم سے محبت کرتا ہوں۔ میں نے جواب میں یہ دعا دی اَحَبَّكَ الَّذِیْ اَحْبَبْتَنِیْ لَهٗ پھر انہوں نے کہا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب کسی آدمی کو کسی سے محبت ہو تو اسے چاہئے کہ وہ اسے بتا دے اگر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ نہ فرمایا ہوتا تو میں تمہیں نہ بتاتا۔ پھر مجھے وہ شادی کا پیغام دینے لگے اور یوں کہا دیکھو ہمارے ہاں ایک لڑکی ہے اور تو اس میں بہت خوبیاں ہیں بس ایک خرابی ہے کہ وہ کانی ہے (یعنی اس کا عیب بھی بتا دیا تاکہ معاملہ صاف رہے)

[اخرجه الطبرانی وفیه لیث بن ابی سلیم والاکثر علی ضعفه کما قال الهیثمی ۱:۹۰]

# مسلمان سے بات چیت چھوڑ دینا اور تعلقات ختم کر لینا

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی زوجہ محترمہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے ماں زاد بھائی حضرت طفیل کے بیٹے حضرت عوف رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کچھ خریدا یا کچھ ہدیہ میں دیا تو ان کو پتہ چلا کہ (ان کے بھانجے) حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما نے اس پر یہ کہا ہے کہ اللہ کی قسم! (یوں کھلا خرچ کرنے سے) یا تو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا از خود رک جائیں ورنہ میں ان پر پابندی لگا کر انہیں روک دوں گا۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا میں اللہ کے لیے نذر مانتی ہوں کہ میں ابن زبیر سے کبھی بات نہیں کروں گی۔ جب (بات چیت چھوڑے ہوئے) کافی دن ہوگئے تو حضرت ابن زبیر رضی اللہ عنہما نے کسی کو اپنا سفارشی بنا کر حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے پاس بھیجا حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا اللہ کی قسم! میں ابن زبیر کے بارے میں نہ تو کسی کی سفارش قبول کروں گی اور نہ اپنی نذر توڑوں گی۔ جب حضرت ابن زبیر رضی اللہ عنہما نے دیکھا کہ بہت زیادہ عرصہ گزر گیا ہے تو انہوں نے قبیلہ بنی زہرہ کے حضرت مسور بن مخرمہ اور حضرت عبدالرحمٰن بن اسود بن عبدیغوث رضی اللہ عنہما سے بات کی اور ان سے کہا میں آپ دونوں کو اللہ کا واسطہ دے کر کہتا ہوں کہ آپ لوگ مجھے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے پاس ضرور لے جائیں کیونکہ مجھ سے قطع تعلق کر لینے کی نذر ماننا حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے لیے جائز نہیں ہے۔ چنانچہ یہ دونوں حضرات اپنی چادروں میں لپیٹے ہوئے حضرت ابن زبیر رضی اللہ عنہ کو لے کر آئے اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے اجازت مانگی اور یوں کہا السلام علیک ورحمۃ اللہ برکاتہ کیا ہم اندر آ جائیں؟ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا آ جاؤ ان حضرات نے کہا کیا ہم سب آ جائیں؟ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے

کہا ہاں سب آ جاؤ۔ انہیں پتہ نہیں تھا کہ ان دونوں کے ساتھ ابن زبیر رضی اللہ عنہما بھی ہیں جب یہ حضرات اندر آئے تو حضرت ابن زبیر رضی اللہ عنہما پردے کے اندر چلے گئے اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے لپٹ گئے اور انہیں اللہ کا واسطہ دے کر رونے لگ گئے اور حضرت مسور اور حضرت عبدالرحمٰن بھی انہیں واسطہ دینے لگے کہ وہ ابن زبیر رضی اللہ عنہما سے ضرور بات کر لیں اور ان کے عذر کو قبول کر لیں اور یوں کہا آپ کو معلوم ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے کسی مسلمان سے قطع تعلق کر لینے سے منع فرمایا ہے اور کسی مسلمان کے لیے جائز نہیں ہے کہ وہ اپنے بھائی کو تین دن سے زیادہ چھوڑے رکھے۔ جب ان حضرات نے (صلہ رحمی اور معاف کرنے کے) فضائل بار بار یاد دلائے اور مسلمان سے قطع تعلق کر لینے کی ممانعت کا بار بار ذکر کیا تو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا ان دونوں کو سمجھانے لگیں اور رونے لگیں اور کہنے لگیں کہ میں نے نذر مان رکھی ہے اور نذر توڑنا بہت سخت ہے لیکن وہ دونوں حضرات اصرار کرتے رہے یہاں تک کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے حضرت ابن زبیر رضی اللہ عنہما سے بات کر ہی لی اور اپنی قسم کے توڑنے کے کفارے میں چالیس غلام آزاد کئے اور جب انہیں اپنی قسم یاد آتی تو اتنا روتیں کہ ان کا دوپٹہ آنسوؤں سے گیلا ہو جاتا۔ [اخرجه البخاری ۲:۸۹۷ واخرجه البخاری فی الادب المفرد ۵۹ عن عوف بن الحارث بن الطفیل نحوه]

حضرت عروہ بن زبیر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے بعد حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کو تمام لوگوں میں سب سے زیادہ محبت حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما سے تھی (کیونکہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے اپنے اس بھانجے کی تربیت خود کی تھی) اور وہ بھی حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے ساتھ تمام لوگوں سے زیادہ اچھا سلوک کرتے تھے۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی عادت یہ تھی کہ جو کچھ بھی آتا تھا وہ سارے کا سارا صدقہ کر دیتی تھیں۔ کچھ بچا کر نہیں رکھتی تھیں۔ اس پر حضرت ابن زبیر رضی اللہ عنہما نے کہا حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے ہاتھوں کو اتنا زیادہ خرچ کرنے سے روکنا چاہیے۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کیا میرے ہاتھوں کو روکا جائے گا؟ میں بھی قسم کھاتی ہوں کہ میں ان سے کبھی بات نہیں کروں گی حضرت ابن زبیر رضی اللہ عنہما (بہت پریشان ہوئے اور انہوں) نے قریش کے بہت سے آدمیوں کو اور خاص طور سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ننھیال والوں کو اپنا سفارشی بنا کر حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی خدمت میں بھیجا لیکن حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کسی کی سفارش قبول نہ کی آخر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ننھیال میں سے قبیلہ بنو زہرہ کے حضرت عبدالرحمٰن بن اسود بن عبد یغوث اور حضرت مسور بن

مخرمہ رضی اللہ عنہما نے حضرت ابن زبیر رضی اللہ عنہما سے کہا جب ہم اجازت لے کر اندر جانے لگیں تو تم پردہ کے اندر چلے جانا۔ چنانچہ انہوں نے ایسا ہی کیا آخر حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا ان سے راضی ہوئیں اور (انہوں نے اپنی قسم توڑ دی) پھر حضرت ابن زبیر رضی اللہ عنہما نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی خدمت میں دس غلام بھیجے جنہیں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے (قسم توڑنے کے کفارے میں) آزاد کر دیا اور بعد میں بھی اور غلام آزاد کرتی رہیں یہاں تک کہ چالیس غلام آزاد کر دیئے۔ اور فرمایا (چالیس غلام آزاد کر کے بھی اطمینان نہیں ہو رہا ہے اس لئے) اچھا تو یہ تھا کہ میں نذر میں اپنے ذمہ کوئی عمل مقرر کر لیتی تاکہ اب اسے کر کے میں مطمئن ہو جاتی مثلاً یوں کہتی اگر میں ابن زبیر سے بات کروں تو دو غلام آزاد کروں گی تو اب دو غلام آزاد کر کے میں مطمئن ہو جاتی میں نے تو صرف یہ کیا کہ میں نذر مانتی ہوں کہ ابن زبیر سے بات نہیں کروں گی اور اس میں عمل کی کوئی مقدار مقرر نہیں کی۔ [اخرجه البخاری ایضاً فی الصحیح ۱: ۸۹۷]

# آپس میں صلح کرانا

حضرت سہل بن سعد رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ قبا والے آپس میں لڑ پڑے حتی کہ انہوں نے ایک دوسرے پر پتھر برسائے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو اس کا پتہ چلا تو فرمایا آؤ چلیں ان کی صلح کرائیں۔

[اخرجه البخاری ۱: ۳۷۱]

حضرت سہل کی ایک روایت میں یہ ہے کہ بنو عمرو بن عوف کا آپس میں کچھ جھگڑا ہو گیا تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم اپنے چند صحابہ رضی اللہ عنہم کو لے کر ان میں صلح کرانے تشریف لے گئے آگے اور بھی مضمون ہے۔ [اخرجه البخاری ایضاً ۳۷۰]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض کیا گیا کہ اگر آپ عبداللہ بن ابی کے پاس تشریف لے جائیں تو یہ بہت مناسب ہوگا۔ چنانچہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم گدھے پر سوار ہو کر تشریف لے گئے اور مسلمان آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ پیدل چل رہے تھے۔ راستہ کی زمین شور یلی تھی جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم اس کے پاس پہنچے تو اس (بدبخت) نے کہا آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) مجھ سے دور رہیں اللہ کی قسم! آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) کے گدھے کی بدبو سے مجھے تکلیف ہو رہی ہے اس پر ایک انصاری نے کہا اللہ کی قسم! حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا گدھا تم سے زیادہ اچھی خوشبو والا ہے۔ یہ سن کر عبداللہ کی قوم کے

ایک آدمی کو غصہ آ گیا اور ان دونوں میں گالم گلوچ شروع ہوگئی اس پر ان دونوں میں سے ہر ایک کے ساتھیوں کو غصہ آ گیا یہاں تک کہ وہ چھڑیوں ہاتھوں اور جوتوں سے ایک دوسرے کو مارنے لگے۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہمیں پھر یہ خبر ملی کہ اس پر یہ آیت نازل ہوئی:

﴿وَاِنْ طَآئِفَتَانِ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ اقْتَتَلُوْا فَاَصْلِحُوْا بَيْنَهُمَا﴾

''اور اگر مسلمانوں میں دو گروہ آپس میں لڑ پڑیں تو ان دونوں کے درمیان عدل کے ساتھ اصلاح کر دو۔'' [اخرجہ البخاری ۱:۳۷۰]

اور بیمار کی بیمار پرسی کے عنوان کے ذیل میں امام بخاری کی یہ حدیث حضرت اسامہ رضی اللہ عنہ کی روایت سے گزر چکی ہے کہ اس پر مسلمان، مشرکین اور یہودیوں نے ایک دوسرے کو برا بھلا کہنا شروع کر دیا اور بات اتنی بڑھی کہ ایک دوسرے پر حملہ آور ہونے والے ہی تھے اس لیے حضور صلی اللہ علیہ وسلم ان سب کو ٹھنڈا کرتے رہے یہاں تک کہ سب خاموش ہو گئے۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ اوس وخزرج انصار کے دو قبیلے تھے اور زمانہ جاہلیت میں ان میں آپس میں بڑی دشمنی تھی جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم ان کے پاس تشریف لائے تو یہ ساری دشمنی جاتی رہی اور اللہ نے ان کے دلوں میں الفت پیدا فرما دی۔ ایک دفعہ یہ حضرات اپنی ایک مجلس میں بیٹھے ہوئے تھے کہ اوس کے ایک آدمی نے ایسا شعر پڑھا جس میں خزرج کی برائی کا ذکر تھا تو جواب میں خزرج کے ایک آدمی نے اوس کی برائی والا شعر پڑھ دیا وہ دونوں باری باری ایسے اشعار پڑھتے رہے یہاں تک کہ وہ ایک دوسرے سے لڑنے کے لیے اٹھ کھڑے ہوئے اور اپنے ہتھیار لے کر لڑنے کے لیے چل دیئے۔ یہ خبر حضور صلی اللہ علیہ وسلم تک پہنچی اور اس بارے میں وحی بھی نازل ہوئی آپ جلدی سے تشریف لائے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی پنڈلیاں کھلی ہوئی تھیں (تاکہ آسانی سے تیز چل سکیں) جب آپ نے ان کو دیکھا تو اونچی آواز سے یہ آیت پڑھی:

﴿يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ حَقَّ تُقٰتِهٖ وَلَا تَمُوْتُنَّ اِلَّا وَاَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ﴾

[سورۃ آل عمران آیت:۱۰۲]

''اے ایمان والو! اللہ تعالیٰ سے ڈرا کرو جیسا کہ ڈرنے کا حق ہے اور بجز اسلام کے اور کسی حالت پر جان مت دینا۔''

آپ نے مزید اور آیات بھی پڑھیں۔ ان آیات کو سنتے ہی ان حضرات نے اپنے ہتھیار پھینک دیئے اور ایک دوسرے کے گلے لگ کر رونے لگے۔

[اخرجه الطبراني قال الهيثمي ۸:۸۰ رواه الطبراني في الصغير وفيه غسان بن الربيع وهو ضعيف]

## مسلمان سے سچا وعدہ کرنا

حضرت ہارون بن رئاب رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ جب حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ کی وفات کا وقت قریب آیا تو فرمایا فلاں آدمی کو تلاش کرو کیونکہ میں نے اس سے اپنی بیٹی (کی شادی کرنے) کا ایک قسم کا وعدہ کیا تھا میں نہیں چاہتا کہ اللہ سے میری ملاقات اس حال میں ہو کہ نفاق کی تین نشانیوں میں سے ایک نشانی یعنی وعدہ خلافی مجھ میں ہو اس لیے میں آپ لوگوں کو اس بات پر گواہ بناتا ہوں کہ میں نے اپنی بیٹی کی اس سے شادی کر دی ہے۔

[رواه الطبراني في الصغير وفيه غسان بن الربيع و هو ضعيف]

## مسلمان کے بارے میں بدگمانی کرنے سے بچنا

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں ایک آدمی ایک مجلس کے پاس سے گزرا اس آدمی نے سلام کیا جس کا اس مجلس والوں نے جواب دیا جب وہ ان لوگوں سے آگے چل گیا تو مجلس کے ایک آدمی نے کہا مجھے تو یہ آدمی بالکل پسند نہیں ہے۔ مجلس کے دوسرے لوگوں نے کہا چپ کرو اللہ کی قسم! ہم تمہاری یہ بات اس آدمی کو ضرور بتائیں گے۔ اے فلانے! جاؤ اور اس نے جو کہا ہے وہ اسے بتا دو (چنانچہ اس نے جا کر اس آدمی کو یہ بات بتا دی اس پر) اس آدمی نے جا کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو ساری بات بتا دی اور اس آدمی نے جو کہا تھا وہ بھی بتا دیا اور یوں کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! آپ صلی اللہ علیہ وسلم اسے آدمی بھیج کر بلائیں اور اس سے پوچھیں کہ وہ مجھ سے کیوں بغض رکھتا ہے۔ (چنانچہ اس آدمی کے آنے پر) حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے پوچھا کہ تم اس آدمی سے کیوں بغض رکھتے ہو؟ اس آدمی نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! میں اس کا پڑوسی ہوں اور میں اسے اچھی طرح سے جانتا ہوں میں نے اسے کبھی نفل پڑھتے ہوئے نہیں دیکھا یہ تو بس یہی (فرض)

نماز ہی پڑھتا ہے جسے نیک و بد ہر ایک پڑھتا ہے۔ دوسرے آدمی نے کہا ذرا اس سے یہ پوچھیں کہ کیا کبھی ایسا ہوا ہے کہ میں نے نماز کا وضو ٹھیک نہ کیا ہو یا نماز کو بے وقت پڑھا ہو؟ اس آدمی نے کہا نہیں۔ پھر اس آدمی نے کہا یا رسول اللہ ﷺ! آپ ان سے پوچھیں کہ کیا اس نے مجھے کسی سائل کو منع کرتے ہوئے دیکھا ہے؟ حضور ﷺ نے اس سے پوچھا تو اس نے کہا نہیں۔ پھر اس آدمی نے کہا یا رسول اللہ ﷺ! میں اس کا پڑوسی ہوں اور میں اسے اچھی طرح جانتا ہوں میں نے اسے کبھی نفل روزہ رکھتے ہوئے نہیں دیکھا یہ تو بس رمضان کے مہینے کے ہی روزے رکھتا ہے جنہیں نیک و بد ہر ایک رکھ ہی لیتا ہے۔ دوسرے آدمی نے کہا یا رسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ اس سے پوچھیں کہ کیا اس نے کبھی یہ دیکھا ہے کہ میں بیمار بھی نہ ہوں اور سفر پر بھی نہ ہوں اور پھر میں نے اس دن روزہ نہ رکھا ہو؟ حضور ﷺ نے اس سے اس بارے میں پوچھا تو اس نے کہا نہیں۔ اس پر حضور ﷺ نے اس سے فرمایا میرے خیال میں تو یہ آدمی تم سے بہتر ہے (کیونکہ تم میں کدورت ہے اور اس میں نہیں ہے) [اخرجه ابن عساكر كذا في كنز العمال ۲:۱۵۹]

## مسلمان کی تعریف کرنا اور تعریف کی کونسی صورت اللہ کو ناپسند ہے

حضرت عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ قبیلہ بنو لیث کے ایک آدمی نے حضور ﷺ کی خدمت میں آ کر تین مرتبہ عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ! میں آپ ﷺ کو شعر سنانا چاہتا ہوں (آخر چوتھی مرتبہ میں حضور ﷺ نے اجازت دے دی) تو انہوں نے حضور ﷺ کو وہ اشعار سنائے جن میں حضور ﷺ کی تعریف تھی سن کر حضور ﷺ نے فرمایا اگر کوئی شاعر اچھے شعر کہتا ہے تو تم نے بھی اچھے شعر کہے ہیں۔

[اخرجه الطبرانی قال الهيثمی ۸:۱۱۹ وفيه راو لم يسم وعطاء بن السائب اختلط]

حضرت خلاد بن سائب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہما کے پاس گیا انہوں نے میرے منہ پر میری تعریف کی اور یوں کہا کہ میں نے آپ کے منہ پر آپ کی تعریف اس لیے کی کہ میں نے حضور ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ جب مؤمن کے منہ پر اس کی تعریف کی جاتی ہے تو اس کے دل میں ایمان بڑھ جاتا ہے (کیونکہ تعریف سے وہ پھولے گا نہیں بلکہ اس کا اعمال پر یقین بڑھے گا کہ نیک اعمال کی وجہ سے لوگ تعریف کر رہے ہیں)

[اخرجه الطبرانی قال الهيثمی ۸:۱۱۹ وفيه ابن لهيعة وبقية رجاله وثقوا]

حضرت مطرف رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میرے والد نے اپنا یہ قصہ بیان کیا کہ میں بنو عامر کے وفد کے ہمراہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں گیا ہم نے عرض کیا آپ ہمارے سردار ہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا (حقیقی) سردار تو اللہ تعالیٰ ہی ہیں۔ پھر ہم نے عرض کیا آپ فضیلت میں سب سے بڑے ہیں اور ہم سب سے زیادہ سخی۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہاں تم یہ کہہ سکتے ہو بلکہ اس میں بھی کچھ کمی کرو تو اچھا ہے شیطان تم پر غلبہ پا کر تمہیں اپنا وکیل نہ بنا لے (ان لوگوں کے مبالغہ پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ناپسندیدگی کا اظہار فرمایا) رزین نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے اس جیسی روایت نقل کی ہے اس میں یہ مضمون بھی ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں یہ نہیں چاہتا کہ اللہ تعالیٰ نے جو درجہ مجھے عطا فرمایا ہے تم مجھے اس سے بڑھاؤ۔ میں محمد بن عبداللہ اللہ کا بندہ اور اس کا رسول ہوں۔

[اخرجه ابو داؤد كذا فی جمع الفوائد ٢:١٥٠]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک آدمی نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض کیا اے ہم میں سے سب سے بہتر اور سب سے بہتر کے بیٹے! اور اے ہمارے سردار اور ہمارے سردار کے بیٹے! اس پر آپ نے فرمایا تم میرے بارے میں وہ کہو جو میں تمہیں بتلاتا ہوں تا کہ شیطان تمہیں صحیح راستہ سے ہٹا نہ سکے مجھے اسی درجہ پر رکھو جو اللہ نے مجھے عطا فرمایا ہے میں اللہ کا بندہ اور اس کا رسول ہوں۔

[عند ابن النجار كذا فی الكنز ٢:١٨٢ واخرجه احمد عن انس نحوه كما فی البداية ٦:٤٤]

حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک آدمی نے دوسرے آدمی کی تعریف کی تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے تین دفعہ فرمایا تم نے اپنے ساتھی کی گردن توڑ دی۔ تم میں سے کسی نے اگر کسی کی تعریف ضرور ہی کرنی ہو اور اسے اس کی اچھی صفات یقینی طور سے معلوم ہوں تو یوں کہنا چاہئے کہ میرا فلاں کے بارے میں یہ گمان ہے اور اللہ اسے بہتر جانتے ہیں اللہ کے سامنے وہ کسی کو مقدس بنا کر پیش نہ کرے بلکہ یوں کہے میرا گمان یوں ہے میرا خیال یہ ہے۔

[اخرجه الشيخان و ابو داؤد كذا فی جمع الفوائد ٢:١٥٠]

حضرت ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے سنا کہ ایک آدمی دوسرے کی تعریف کر رہا ہے اور تعریف میں حد سے آگے بڑھ رہا ہے تو فرمایا تم نے (زیادہ تعریف کر کے) اس آدمی کی کمر توڑ دی۔ [عند البخاری ایضاً كما فی الكنز ٢:١٨٢]

حضرت رجاء بن ابی رجاء رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ایک دن میں حضرت محجن اسلمی رضی اللہ عنہ کے ساتھ چلا یہاں تک کہ ہم بصرہ والوں کی مسجد تک پہنچے تو وہاں مسجد کے دروازوں میں سے ایک دروازے پر حضرت بریدہ اسلمی رضی اللہ عنہ بیٹھے ہوئے تھے۔ مسجد میں سکبہ نامی آدمی بڑی لمبی نماز پڑھ رہے تھے۔ حضرت بریدہ اسلمی رضی اللہ عنہ بیٹھے ہوئے تھے۔ حضرت بریدہ رضی اللہ عنہ نے ایک چادر اوڑھی ہوئی تھی اور ان کی طبیعت میں مزاح بہت تھا اس لیے انہوں نے کہا اے محجن! کیا آپ بھی ویسی نماز پڑھتے ہیں جیسی سکبہ پڑھتے ہیں۔ حضرت محجن نے اس بات کا کوئی جواب نہ دیا اور واپس آ گئے اور حضرت محجن نے کہا ایک دفعہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے میرا ہاتھ پکڑا پھر ہم لوگ چلنے لگے اور چلتے چلتے ہم احد پہاڑ پر چڑھ گئے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مدینہ کی طرف منہ کر کے فرمایا ہائے حسرت اور افسوس ایک دن اس بستی کو بستی والے چھوڑیں گے حالانکہ اس دن یہ بستی بہت زیادہ آباد ہوگی۔ دجال مدینہ آئے گا لیکن اسے مدینہ کے ہر دروازے پر فرشتہ ملے گا۔ اس لیے وہ مدینہ میں داخل نہیں ہو سکے گا۔ پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم احد پہاڑ سے نیچے اترے جب ہم مسجد پہنچے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک آدمی کو رکوع سجدہ کرتے ہوئے نماز پڑھتے ہوئے دیکھا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے پوچھا یہ کون ہے؟ میں نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! یہ فلاں ہے اور اس کی بہت زیادہ تعریف کرنے لگا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بس کرو اس کی تعریف اسے نہ سناؤ ورنہ یہ ہلاک ہو جائے گا پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم چلنے لگے اور جب اپنے حجروں کے پاس پہنچے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے دونوں ہاتھوں کو جھاڑ کر تین دفعہ فرمایا تمہارے دین کا سب سے بہترین عمل وہ ہے جو سب سے زیادہ آسان ہو۔

[اخرجه البخاری فی الادب المفرد ۵۱]

اسی روایت کو امام احمد رحمۃ اللہ علیہ نے بھی ذرا تفصیل سے نقل کیا ہے ان کی روایت میں یہ ہے کہ حضرت محجن رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے اس نمازی کی تعریف مبالغہ کے ساتھ کرنے لگا اور میں نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! یہ فلاں آدمی ہے اور اس میں یہ اور یہ خوبیاں ہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا خاموش ہو جاؤ اسے یہ باتیں نہ سناؤ ورنہ تم اسے ہلاک کرو گے۔ پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم چلنے لگے جب ہم حجرہ کے پاس پہنچ گئے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے میرا ہاتھ چھوڑ دیا پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تمہارے دین کا سب سے بہترین عمل وہ ہے جو سب سے زیادہ آسان ہو' تمہارے دین کا سب سے بہترین عمل وہ ہے جو سب سے زیادہ آسان ہو' تمہارے دین کا سب

سے بہترین عمل وہ ہے جو سب سے زیادہ آسان ہو۔

[اخرجه الامام احمد ۵: ۳۲ عن رجاء بطوله نحوه]

امام احمد رحمۃ اللہ علیہ کی روایت میں یہ ہے کہ حضرت محجن رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے کہا یا نبی اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم)! یہ فلاں ہیں اور یہ مدینہ والوں میں سے سب سے اچھے ہیں اور مدینہ والوں میں سے سب سے زیادہ نماز پڑھنے والے ہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے دو یا تین مرتبہ فرمایا اسے مت سناؤ ورنہ تم اسے ہلاک کر دو گے۔ پھر فرمایا تم ایسی اُمت ہو جس کے ساتھ اللہ نے آسانی کا ارادہ فرمایا ہے۔

[اخرجه احمد ایضاً من طریق عبد الله بن شقیق واخرجه ابن جریر والطبرانی مختصراً کما فی کنز العمال ۲: ۸۲]

حضرت ابراہیم تیمی کے والد بیان کرتے ہیں کہ ہم لوگ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے پاس بیٹھے ہوئے تھے کہ اتنے میں ایک آدمی نے ان کے پاس آکر سلام کیا لوگوں میں سے ایک آدمی نے اس کے منہ پر اس کی تعریف کرنی شروع کر دی۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا تم نے تو اس آدمی کو ذبح کر ڈالا اللہ تمہیں ذبح کرے تم اس کے منہ پر اس کے دین کے بارے میں اس کی تعریف کر رہے ہو۔

[اخرجه ابن ابی شیبة والبخاری فی الادب عن ابراهیم التیمی عن ابیه کذا فی الکنز ۲: ۱۸۲]

حضرت حسن رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ بیٹھے ہوئے تھے ان کے پاس کوڑا بھی رکھا ہوا تھا اور لوگ بھی حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے اردگرد بیٹھے ہوئے تھے کہ سامنے سے حضرت جارود رضی اللہ عنہ آئے تو ایک آدمی نے کہا کہ یہ قبیلہ ربیعہ کے سردار ہیں اس کی اس بات کو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اور ان کے آس پاس کے لوگوں نے اور خود حضرت جارود رضی اللہ عنہ نے بھی سن لیا۔ جب حضرت جارود رضی اللہ عنہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے قریب آگئے تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ان کو کوڑا مارا۔ حضرت جارود رضی اللہ عنہ نے کہا اے امیر المؤمنین! میں نے آپ کا کیا قصور کیا ہے؟ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا تم نے میرا کیا قصور کیا ہے؟ کیا تم نے اس کی بات کو نہیں سنا ہے؟ حضرت جارود رضی اللہ عنہ نے کہا سنا ہے تو پھر کیا ہو گیا؟ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا مجھے اس بات کا ڈر ہوا کہ (اس کے تعریفی کلمات سن کر) کہیں تمہارے دل میں (عجب اور کبر بڑائی وغیرہ کا) برا اثر نہ پیدا ہو جائے اس لیے میں نے چاہا کہ یہ سارا اثر جھاڑ دوں۔ [عند ابن ابی الدنیا کذا فی الکنز ۲: ۱۶۷]

حضرت ہمام بن حارث رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ایک آدمی حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی تعریف کرنے لگا تو حضرت مقداد رضی اللہ عنہ جو بھاری بھر کم تھے وہ اس آدمی کی طرف گئے اور گھٹنوں کے بل بیٹھ کر اس کے منہ پر کنکریوں کی لپیں بھر کر ڈالنے لگے۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے ان سے فرمایا آپ کو کیا ہو گیا ہے؟ حضرت مقداد نے کہا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ جب تم (دنیاوی مفاد حاصل کرنے کے لیے اور لوگوں کو بگاڑنے کے لئے) تعریف کرنے والوں کو دیکھو تو ان کے چہروں پر مٹی ڈال دیا کرو۔

حضرت مقداد نے اس کا ظاہری مطلب مراد لیا ہے لیکن بظاہر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا مقصد یہ ہے کہ اسے کچھ نہ دو۔ [اخرجہ مسلم ۲: ۴۱۴ واللفظ ابو داؤد ۵: ۲۴۱]

حضرت ابو معمر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ایک آدمی کھڑے ہو کر ایک امیر کی تعریف کرنے لگا تو حضرت مقداد رضی اللہ عنہ اس پر مٹی ڈالنے لگے اور فرمایا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں اسی بات کا حکم دیا ہے کہ (غلط مقصد کے لئے) تعریف کرنے والوں کے چہروں پر ہم مٹی ڈالا کریں۔

[اخرجہ مسلم ایضاً والترمذی ۲: ۶۲ والبخاری فی الادب ۵۰]

حضرت عطاء بن ابی رباح رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کے پاس ایک آدمی دوسرے آدمی کی تعریف کرنے لگا تو حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما اس کے چہرے کی طرف مٹی ڈالنے لگے اور فرمایا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ جب تم تعریف کرنے والوں کو دیکھو تو ان کے چہروں پر مٹی ڈالو۔ [عند احمد والطبرانی قال الهیثمی ۸: ۱۱۷ رواہ احمد والطبرانی فی الکبیر والاوسط ورجالہ رجال الصحیح]

حضرت نافع رحمۃ اللہ علیہ اور دیگر حضرات بیان کرتے ہیں کہ ایک آدمی نے حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے کہا اے لوگوں میں سے سب سے بہتر! یا یوں کہا اے لوگوں میں سے سب سے بہتر کے بیٹے! تو حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا نہ میں لوگوں میں سے سب سے بہتر ہوں اور نہ سب سے بہتر کا بیٹا ہوں بلکہ اللہ کے بندوں میں سے ایک بندہ ہوں اللہ کی رحمت سے امید رکھتا ہوں اور اس کے عذاب سے ڈرتا ہوں اللہ کی قسم! (بلاوجہ تعریفیں کر کے) تم آدمی کے پیچھے پڑ جاتے ہو اور پھر اسے ہلاک کر کے چھوڑتے ہو (کہ اس کے دل میں عجب و بڑائی پیدا ہو جاتی ہے)

[عند ابی نعیم فی الحلیۃ ۱: ۳۰۷]

حضرت طارق بن شہاب رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا بعض دفعہ آدمی اپنے گھر سے باہر جاتا ہے اور اس کے ساتھ اس کا دین ہوتا ہے لیکن جب وہ واپس آتا ہے تو اس وقت اس کے پاس دین میں سے کچھ باقی نہیں ہوتا اس کی صورت یہ ہے کہ وہ آدمی باہر جا کر ایسے آدمی کے پاس جاتا ہے جو نہ اپنے نفع نقصان کا مالک ہے اور نہ اس کے نفع نقصان کا اور یہ اللہ کی قسمیں کھا کر کہتا ہے کہ آپ ایسے ہیں اور ایسے ہیں (اس سے کچھ لینے کے لیے اس کی تعریفیں کرتا ہے لیکن وہ اسے کچھ نہیں دیتا) اور وہ اس حال میں واپس آتا ہے کہ اس کی کوئی ضرورت بھی پوری نہیں ہوئی ہوتی اور وہ (غلط تعریف کر کے) اللہ کو اپنے اوپر ناراض بھی کر چکا ہوتا ہے۔

[اخرجہ الطبرانی قال الہیثمی ۸:۱۱۸ رواہ الطبرانی باسانید و رجال احدھا رجال الصحیح]

# صلہ رحمی اور قطع رحمی

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ (نبوت سے پہلے) قریش شدید قحط میں مبتلا ہوئے حتی کہ انہیں پرانی ہڈیاں تک کھانی پڑیں اور اس وقت حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت عباس بن عبدالمطلب رضی اللہ عنہ سے زیادہ خوش حال قریش میں کوئی نہیں تھا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عباس رضی اللہ عنہ سے فرمایا اے چچا جان! آپ جانتے ہیں کہ آپ کے بھائی ابوطالب کے بچے بہت زیادہ ہیں اور آپ دیکھ ہی رہے ہیں کہ قریش پر سخت قحط آیا ہوا ہے آیئے ان کے پاس جاتے ہیں اور ان کے کچھ بچے ہم سنبھال لیتے ہیں۔ چنانچہ ان دونوں حضرات نے جا کر ابوطالب سے کہا اے ابوطالب! آپ اپنی قوم کا (برا) حال دیکھ ہی رہے ہیں اور ہمیں معلوم ہے کہ آپ بھی قریش کے ایک فرد ہیں (قحط سے آپ کا حال بھی برا ہو رہا ہے) ہم آپ کے پاس اس لیے آئے ہیں تا کہ آپ کے کچھ بچے ہم سنبھالیں ابوطالب نے کہا (میرے بڑے بیٹے) عقیل کو میرے لیے رہنے دو اور باقی بچوں کے ساتھ تم جو چاہو کرو۔ چنانچہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو اور حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے حضرت جعفر رضی اللہ عنہ کو لے لیا یہ دونوں ان حضرات کے پاس اس وقت تک رہے جب تک یہ مالدار ہو کر خود کفیل نہ ہو گئے۔ حضرت سلیمان بن داؤد راوی کہتے ہیں کہ حضرت جعفر حضرت عباس کے پاس رہے یہاں تک کہ وہ ہجرت کر کے حبشہ چلے گئے۔

[اخرجہ البزار قال الہیثمی ۸:۱۵۳ وفیہ من لم اعرفھم]

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضرت جویریہ رضی اللہ عنہا نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا میں غلام آزاد کرنا چاہتی ہوں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم یہ غلام اپنے اس ماموں کو دے دو جو دیہات میں رہتے ہیں یہ ان کے جانور چرایا کرے گا اس میں تمہیں ثواب زیادہ ملے گا۔

[اخرجه البزار ورجاله رجال الصحيح كما قال الهيثمي ٨: ١٥٣]

حضرت ابو سعید رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں جب یہ آیت نازل ہوئی:

﴿وَآتِ ذَا الْقُرْبٰى حَقَّهٗ﴾ [سورة اسراء: ۲۶]

''اور قرابت دار کو اس کا حق (مالی وغیر مالی) دیتے رہنا''

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے فاطمہ! فدک بستی (کی آمدنی) تمہاری ہے (فدک بستی حجاز میں مدینہ سے دو تین دن کے فاصلہ پر تھی جو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو مال غنیمت میں ملی تھی)

[اخرجه الحاكم فى تاريخه وابن النجار قال الحاكم تفرد به ابراهيم بن محمد بن ميمون عن على بن عابس كذا فى الكنز ٢: ١٥٨]

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک آدمی نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میرے کچھ رشتہ دار ہیں جن کے ساتھ میں صلہ رحمی کرتا ہوں لیکن وہ مجھ سے تعلق توڑتے ہیں میں ان کے ساتھ اچھا سلوک کرتا ہوں وہ میرے ساتھ برا سلوک کرتے ہیں میں برداشت کر کے ان سے درگزر کرتا ہوں وہ میرے ساتھ جہالت کا معاملہ کرتے ہیں (بلاوجہ مجھ پر ناراض ہوتے ہیں اور مجھ پر سختی کرتے ہیں) حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر تم ویسے ہی ہو جیسا تم کہہ رہے ہو تو گویا تم ان کے منہ میں گرم راکھ کی پھنکی ڈال رہے ہو (تمہارے حسن سلوک کے بدلہ میں برا سلوک کر کے وہ اپنا نقصان کر رہے ہیں) اور جب تک تم ان صفات پر رہو گے اس وقت تک تمہارے ساتھ اللہ کی طرف سے مددگار رہے گا۔ [اخرجه مسلم ٢: ٣١٥ واخرجه البخارى فى الادب ١١عن ابى هريرة مثله]

حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں ایک آدمی نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو کر کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! میرے کچھ رشتہ دار ایسے ہیں جن کے ساتھ میں رشتہ جوڑتا ہوں اور وہ رشتہ توڑتے ہیں اور میں معاف کرتا ہوں وہ پھر بھی مجھ پر ظلم کرتے جاتے ہیں میں ان کے ساتھ اچھا سلوک کرتا ہوں وہ میرے ساتھ برا سلوک کرتے ہیں تو کیا میں ان کی برائی کا بدلہ برائی سے

نہ دوں؟ حضور ﷺ نے فرمایا اس طرح تو تم سب (ظلم میں) شریک ہو جاؤ گے بلکہ تم فضیلت والی صورت اختیار کرو اور ان سے صلہ رحمی کرتے رہو جب تک تم ایسا کرتے رہو گے اس وقت تک تمہارے ساتھ ایک مددگار فرشتہ رہے گا۔

[عند احمد وفیہ حجاج بن ارطاۃ وھو مدلس وبقیۃ رجالہ ثقات کما قال الھیثمی ۸: ۱۵۴]

حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کے آزاد کردہ غلام حضرت ابو ایوب سلیمان رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں ایک مرتبہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ شب جمعہ میں جمعرات کی شام کو ہمارے پاس تشریف لائے اور فرمایا ہماری اس مجلس میں جو بھی قطع رحمی کرنے والا بیٹھا ہوا ہے میں اسے پوری تاکید سے کہتا ہوں کہ وہ ہمارے پاس سے اٹھ کر چلا جائے۔ اس پر کوئی کھڑا نہ ہوا۔ انہوں نے یہ بات تین دفعہ کہی تو اس پر ایک جوان اپنی پھوپھی کے پاس گیا جس سے اس نے دو سال سے تعلقات ختم کر رکھے تھے اور اسے چھوڑا ہوا تھا وہ جب اپنی پھوپھی کے پاس پہنچا تو پھوپھی نے اس سے پوچھا میاں تم کیسے آ گئے؟ اس نے کہا میں نے ابھی حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کو ایسے اور ایسے فرماتے ہوئے سنا ہے (اس وجہ سے آیا ہوں) پھوپھی نے کہا ان کے پاس واپس جاؤ اور ان سے پوچھو کہ انہوں نے ایسے کیوں فرمایا ہے؟ (اس نوجوان نے واپس جا کر ان سے پوچھا تو) حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں نے حضور ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ شب جمعہ میں ہر جمعرات کی شام بنی آدم کے اعمال اللہ تعالیٰ کے سامنے پیش کیے جاتے ہیں (اور انسانوں کے اعمال تو قبول ہو جاتے ہیں لیکن) قطع رحمی کرنے والے کا کوئی عمل قبول نہیں ہوتا۔ [اخرجہ البخاری فی الادب]

حضرت اعمش رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ایک دن صبح کی نماز کے بعد حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ ایک حلقہ میں بیٹھے ہوئے تھے انہوں نے فرمایا میں قطع رحمی کرنے والے کو اللہ کی قسم دے کر کہتا ہوں کہ وہ ہمارے پاس سے اٹھ کر چلا جائے کیونکہ ہم اپنے رب سے دعا کرنے لگے ہیں اور آسمان کے دروازے قطع رحمی کرنے والے کے لیے بند رہتے ہیں (تو اس کی وجہ سے ہماری دعا بھی قبول نہ ہو گی) [اخرجہ الطبرانی قال الھیثمی ۸: ۱۵۱ رواہ الطبرانی ورجالہ رجال الصحیح الا ان الاعمش لم یدرک ابن مسعود۔ انتہی]

# نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے اخلاق و عادات کیسے تھے اور ان کے حسن اخلاق کا بیان

## نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے اخلاق

حضرت سعد بن ہشام رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں میں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی خدمت میں عرض کیا آپ مجھے بتائیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اخلاق کیسے تھے؟ انہوں نے فرمایا کیا تم قرآن نہیں پڑھتے ہو؟ میں نے کہا پڑھتا ہوں۔ انہوں نے فرمایا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اخلاق قرآن ہے۔ (یعنی آپ کے اخلاق قرآن میں مذکورہ ہیں یا جو اخلاق قرآن میں بیان کئے گئے ہیں وہ سب حضور صلی اللہ علیہ وسلم میں تھے) [اخرجه مسلم واخرجه احمد عن جبير بن نفير والحسن البصری عن عائشة نحوه كما فی البداية ٦:٣٥]

ابن سعد کی روایت میں اس کے بعد یہ مضمون ہے کہ حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ قرآن لوگوں کے سب سے اچھے اخلاق لے کر آیا ہے۔

[اخرجه ابن سعد ١:٩٠ عن سعد بن هشام عن عائشه نحوه واخرجه ابونعيم فی دلائل النبوة ٥٦ عن جبير بن نفير عن عائشه نحوه و ابن سعد ١:٩٠ عن مسروق عنها نحوه]

حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اخلاق کے بارے میں پوچھا تو انہوں نے فرمایا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اخلاق قرآن ہے جہاں قرآن راضی ہوتا ہے وہاں حضور صلی اللہ علیہ وسلم راضی ہوتے تھے اور جہاں قرآن ناراض ہوتا ہے وہاں حضور صلی اللہ علیہ وسلم ناراض ہوتے تھے۔ [عند يعقوب بن سفيان]

حضرت زید بن بابنوس رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی خدمت میں عرض کیا کہ اے ام المومنین! حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اخلاق کیسے تھے؟ آگے پچھلی حدیث جیسا مضمون ذکر کیا ہے اس کے بعد یہ ہے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کیا تم نے سورۃ مومنون پڑھی ہے قَدْ اَفْلَحَ الْمُؤْمِنُوْنَ سے دس آیتیں پڑھو (میں نے دس آیتیں پڑھیں تو) فرمایا بس ان آیتوں میں جو کچھ

بیان ہوا ہے وہ سب کچھ حضور ﷺ کے اخلاق تھے۔

[اخرجه البيهقى ورواه النسائى كما فى البداية ٦:٣٥]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ کوئی آدمی حضور ﷺ سے زیادہ اچھے اخلاق والا نہیں تھا جب بھی آپ ﷺ کو آپ ﷺ کا کوئی صحابی پکارتا یا گھر کا کوئی آدمی پکارتا تو آپ ﷺ اس کے جواب میں لبیک کہتے اسی وجہ سے اللہ تعالیٰ نے یہ آیت فرمائی:

﴿وَاِنَّكَ لَعَلٰى خُلُقٍ عَظِيْمٍ﴾ [سورۃ قلم آیت:۴]

"بیشک آپ اخلاق (حسنہ) کے اعلیٰ پیمانے پر ہیں۔"

قبیلہ بنوسراہ کے ایک آدمی کہتے ہیں کہ میں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے کہا کہ آپ مجھے حضور ﷺ کے اخلاق کے بارے میں بتائیں۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کیا تم قرآن کی یہ آیت وَاِنَّكَ لَعَلٰى خُلُقٍ عَظِيْمٍ نہیں پڑھتے ہو؟ (تو حضور ﷺ کے حسن اخلاق کا قصہ سنو) ایک مرتبہ حضور ﷺ اپنے صحابہ کے ساتھ بیٹھے ہوئے تھے۔ میں حضور ﷺ کے لیے کھانا تیار کر رہی تھی اور حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا بھی تیار کر رہی تھیں لیکن انہوں نے مجھ سے پہلے کھانا تیار کر لیا (اور حضور ﷺ کی خدمت میں بھیج دیا مجھے پتہ چلا کہ وہ کھانا بھیج رہی ہیں تو) میں نے باندی سے کہا جا اور حفصہ رضی اللہ عنہا کا پیالہ الٹ دے چنانچہ حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا حضور ﷺ کے سامنے کھانا رکھنے لگیں تو باندی نے پیالہ الٹ دیا جس سے کھانا ادھر ادھر بکھر گیا (اور پیالہ ٹوٹ گیا) حضور ﷺ نے پیالہ کے ٹکڑے جمع کیے اور جو کھانا زمین پر بکھر گیا تھا اسے بھی جمع کیا اور اس کھانے کو آپ ﷺ نے اور صحابہ رضی اللہ عنہم نے نوش فرمایا۔ پھر میں نے اپنا پیالہ بھیجا۔ حضور ﷺ نے وہ سارا پیالہ حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کے پاس بھیج دیا اور فرمایا اپنے برتن کی جگہ یہ برتن لے لو اور اس میں جو کھانا ہے اسے کھا لو۔ میں نے حضور ﷺ کے چہرے پر اس واقعہ سے ناگواری کا اثر کچھ بھی نہ دیکھا۔

[عند ابن ابى شيبة عن قيس بن وهب كذا فى الكنز ٤:٤٤]

حضرت خارجہ بن زید رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ کچھ لوگ میرے والد حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ کے پاس آئے اور انہوں نے کہا کہ آپ ہمیں حضور ﷺ کے کچھ اخلاق بتائیں۔ حضرت زید رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں حضور ﷺ کا پڑوسی تھا جب آپ ﷺ پر وحی نازل ہوتی تو آپ ﷺ میرے پاس پیغام بھیجتے میں آ کر وحی لکھ لیتا جب ہم دنیا کا ذکر کرتے تو آپ ﷺ بھی اس کا ذکر

فرماتے اور جب ہم کھانے پینے کی بات کرتے تو آپ بھی کرتے (یعنی آپ ہمارے ساتھ گھل مل کر بے تکلفی سے رہتے اور مباح باتوں میں ہمارا ساتھ دیتے) یہ سب کچھ میں حضور ﷺ کی طرف سے بیان کر رہا ہوں۔ [اخرجه ابونعیم فی الدلائل ۵۷ واخرجه الترمذی نحوه وکذلك البیهقی کما فی البدایة ۶:۴۲ والطبرانی کما فی المجمع ۹:۱۷ وقال واسناده حسن وابن ابی داؤد فی المصاحف وابویعلی والرویانی وابن عساکر کما فی المنتخب ۵:۸۵ واخرجه ابن سعد ۱:۱۹۰ ایضاً نحوه]

حضرت صفیہ بنت حیی رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے حضور ﷺ سے زیادہ اچھے اخلاق والا کوئی نہیں دیکھا (حضور ﷺ کے حسن اخلاق کا قصہ تم کو سناتی ہوں) حضور ﷺ نے خیبر سے واپسی پر مجھے اپنی اونٹنی کے پیچھے بٹھا رکھا تھا رات کا وقت تھا میں اونگھنے لگی تو میرا سر کجاوے کی پچھلی لکڑی کے ساتھ ٹکرانے لگا حضور ﷺ نے اپنے ہاتھ سے مجھے ہلا کر فرمایا اری ٹھہر جا اے بنت حیی! ٹھہر جا (یہ کوئی سونے کا وقت ہے) جب حضور ﷺ صہباء مقام پر پہنچے تو فرمایا اے صفیہ مجھے تمہاری قوم (یہود خیبر) کے ساتھ جو کچھ کرنا پڑا میں اس کی تم سے معذرت چاہتا ہوں اصل میں انہوں نے میرے بارے میں یہ کہا تھا حضور ﷺ ان یہودیوں کی بری حرکتوں اور اسلام کے خلاف سازشوں کا ذکر کرتے رہے۔ [اخرجه الطبرانی قال الهیثمی ۹:۱۵ رواه الطبرانی فی الاوسط وابویعلی باختصار ورجالهما ثقات الا ان الربیع ابن اخی صفیة بنت حیی لم اعرفه]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ سب لوگوں سے زیادہ مہربان تھے اللہ کی قسم! سخت سردی کی صبح کو جو بھی غلام یا باندی یا بچہ آپ ﷺ کی خدمت میں پانی لاتا (تاکہ آپ ﷺ اسے استعمال کرلیں اور پھر وہ اسے برکت کے لیے واپس لے جائے) تو آپ ﷺ انکار نہ فرماتے بلکہ (سخت سردی کے باوجود) آپ ﷺ اس پانی سے چہرہ اور ہاتھ دھو لیتے اور جب بھی آپ سے کوئی آدمی بات پوچھتا تو آپ ﷺ پوری توجہ سے اس کی بات سنتے اور اپنے کان اس کے قریب کر دیتے اور آپ ﷺ اس کی طرف متوجہ ہی رہتے اور وہی آپ ﷺ کو چھوڑ کر جاتا تو جاتا اور جب کوئی آپ ﷺ کا ہاتھ پکڑنا چاہتا تو آپ ﷺ اسے پکڑنے دیتے اور وہی آپ ﷺ کا ہاتھ چھوڑتا تو چھوڑتا آپ ﷺ نہ چھوڑتے۔ [اخرجه ابونعیم فی الدلائل ۵۷]

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ جب صبح کی نماز پڑھ لیتے تو مدینہ

کے خادم یعنی غلام اور باندی اپنے برتنوں میں پانی لے کر آتے آپ ﷺ کے پاس جو بھی برتن لایا جاتا آپ ﷺ (برکت کے لئے) اپنا ہاتھ اس میں ڈال دیتے۔ بعض دفعہ لوگ سردیوں کی صبح میں ٹھنڈا پانی لاتے تو حضور ﷺ اس میں بھی ہاتھ ڈال دیتے۔ [عند مسلم ٢: ٢٥٦]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں جب حضور ﷺ کسی سے مصافحہ فرماتے یا کوئی اور آپ ﷺ سے مصافحہ کرتا تو آپ ﷺ اس سے اپنا ہاتھ نہ چھڑاتے بلکہ وہی آدمی اپنا ہاتھ حضور ﷺ کے ہاتھ سے علیحدہ کرتا اور اگر کوئی آدمی آپ ﷺ کی طرف منہ کر کے بات کرتا تو آپ ﷺ اس کی طرف متوجہ ہی رہتے یہاں تک کہ فارغ ہو کر وہی آدمی آپ ﷺ سے چہرہ پھیر لیتا اور کبھی کسی نے یہ منظر نہیں دیکھا کہ حضور ﷺ نے اپنے پاؤں اپنے پاس بیٹھنے والے کی طرف پھیلا رکھے ہوں۔ (یعنی ایسا کبھی نہیں ہوا)

[عند یعقوب بن سفیان و رواہ الترمذی وابن ماجہ کما فی البدایۃ ٦: ٣٩ وابن سعد ١: ٩٩ نحوہ]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں نے کبھی یہ نہیں دیکھا کہ کوئی آدمی حضور ﷺ کے کان میں بات کر رہا ہو اور حضور ﷺ کا ہاتھ کسی آدمی نے پکڑ رکھا ہو اور حضور ﷺ نے اس سے اپنا ہاتھ چھڑایا ہو۔ بلکہ وہی آدمی حضور ﷺ کا ہاتھ چھوڑتا۔

[عند ابی داؤد تفرد بہ ابو داؤد کذا فی البدایہ ٦: ٣٩]

کبھی آپ ﷺ اپنے گھٹنے کے پاس بیٹھنے والے کے سامنے پھیلے ہوئے دکھائی دیتے۔ اور جب بھی آپ ﷺ سے کوئی مصافحہ کرتا تو آپ ﷺ پوری طرح اس کی طرف متوجہ ہوتے اور اس وقت تک دوسری طرف متوجہ نہ ہوتے جب تک وہ اپنی بات سے فارغ نہ ہو لیتا۔

[عند البزار والطبرانی واسناد الطبرانی حسن کما قال الھیثمی ٩: ١٥]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں مدینہ والوں کی کوئی بچی آ کر حضور ﷺ کا ہاتھ پکڑ لیتی تو حضور ﷺ اس کے ہاتھ سے اپنا ہاتھ نہ چھڑاتے اور پھر وہ جہاں چاہتی حضور ﷺ کو لے جاتی۔

[عند احمد و رواہ ابن ماجہ]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک عورت کی عقل میں کچھ خلل تھا اس نے کہا یا رسول اللہ ﷺ! مجھے آپ ﷺ سے کچھ کام ہے۔ حضور ﷺ نے فرمایا اے اُمِ فلاں! تم جونسی گلی چاہو دیکھ لو میں وہاں تمہارا کام کر دوں گا (گلی اس لیے مقرر کروائی تا کہ اس کا کام بھی کر دیں اور اجنبی

عورت سے خلوت بھی نہ ہوگی تو عام گزرگاہ ہوتی ہے۔ چنانچہ اس نے ایک گلی بتائی) حضور ﷺ نے اس گلی میں جا کر ایک طرف ہو کر علیحدگی میں اس کی بات سنی یہاں تک کہ اس نے اپنی ضرورت کی ساری بات کہہ لی۔

[رواه مسلم فی صحیح ۲:۲۵۶ واخرجه ابونعیم فی دلائل النبوة ۵۷ عن انس مثله]

حضرت محمد بن مسلمہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں ایک سفر سے واپس آیا تو حضور ﷺ نے میرا ہاتھ پکڑ لیا اور چھوڑا ہی نہیں۔ آخر میں نے ہی آپ ﷺ کا ہاتھ چھوڑا۔

[اخرجه الطبرانی وفیه الجلد بن ایوب وهو ضعیف کما قال الهیثمی ۹:۱۷]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں جب حضور ﷺ کو دو کاموں میں اختیار دیا جاتا تو جو ان دونوں میں سے زیادہ آسان ہوتا اسے اختیار فرماتے بشرطیکہ وہ کام گناہ نہ ہوتا۔ اگر وہ کام گناہ ہوتا تو آپ ﷺ اس سے سب سے زیادہ دور رہتے اور حضور ﷺ کبھی بھی اپنی ذات کی وجہ سے کسی سے بدلہ نہیں لیتے تھے ہاں کسی کو اللہ کا حرام کردہ کام کرتے ہوئے دیکھتے تو اس سے ضرور بدلہ لیتے لیکن یہ بدلہ لینا اللہ کے لیے ہوتا۔ [اخرجه مالك واخرجه البخاری ومسلم کما فی البدایة ۶:۳۶ واخرجه ابوداؤد والنسائی واحمد کما فی الکنز ۴:۴۷ وابونعیم فی الدلائل ۵۷]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور ﷺ نے اپنے ہاتھ سے کبھی اپنے کسی خادم کو یا کسی عورت کو یا کسی اور چیز کو نہیں مارا اللہ کے راستہ میں جہاد کرتے ہوئے کسی کو مارا ہو تو اور بات ہے اور جب بھی آپ کو دو (دنیاوی) کاموں میں اختیار دیا جاتا تو دونوں میں سے جو زیادہ آسان ہوتا وہی آپ ﷺ کو زیادہ پسند ہوتا۔ بشرطیکہ وہ کام گناہ نہ ہوتا۔ اگر وہ گناہ ہوتا تو حضور ﷺ اس سے سب سے زیادہ دور رہتے اور آپ ﷺ کے ساتھ کتنی بھی زیادتی کی جاتی آپ ﷺ اپنی ذات کی وجہ سے کبھی کسی سے بدلہ نہ لیتے البتہ کوئی اللہ کا حکم توڑتا تو اس سے اللہ کے لیے بدلہ لیتے۔ [عند احمد کذا فی البدایة ۶:۳۶ واخرجه مسلم ۲:۲۵۶ وابونعیم فی الدلائل مختصراً وعبد الرزاق وعبد بن حمید والحاکم نحو حدیث احمد کما فی الکنز ۴:۴۷]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں میں نے کبھی نہیں دیکھا کہ حضور ﷺ نے اپنی ذات کے لیے کبھی کسی کے ظلم کا بدلہ لیا ہو البتہ جب اللہ کا حکم توڑا جاتا تو حضور ﷺ اس پر سب سے زیادہ ناراض ہوتے اور جب بھی آپ ﷺ کو دو کاموں میں اختیار دیا جاتا تو دونوں میں سے جو زیادہ

آسان ہوتا اسے ہی اختیار فرماتے بشرطیکہ وہ گناہ نہ ہوتا۔

[عند الترمذی فی الشمائل ۲۵ واخرج ابویعلی والحاکم کما فی الکنز ۴:۴۷]

حضرت ابوعبداللہ جدلی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں میں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اخلاق کے بارے میں پوچھا تو انہوں نے فرمایا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نہ تو طبعاً فحش گو تھے اور نہ بہ تکلف فحش بات کرتے تھے اور نہ بازاروں میں چلاتے اور شور مچاتے تھے اور برائی کا بدلہ برائی سے نہیں دیتے تھے بلکہ معاف فرمادیتے اور درگزر فرماتے تھے۔ [اخرجه ابوداؤد والطیالسی وفی آخر الحدیث او قال یعفو یغفر شك ابوداؤد رواه الترمذی وقال حسن صحیح كذا فی البدایة ۶:۳۶ واخرجه ابن سعد ۱:۹۰ عن عبد اللہ عن عائشه نحوه واحمد والحاکم کما فی الکنز ۴:۴۷]

حضرت توامہ کے غلام حضرت صالحہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اوصاف بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم جب کسی کی طرف متوجہ ہوتے تو پوری طرح متوجہ ہوتے اور جب کسی سے توجہ ہٹاتے تو ادھر سے اپنا سارا جسم ہٹا لیتے۔ میرے ماں باپ آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر قربان۔ نہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم طبعاً فحش بات کرنے والے تھے اور بہ تکلف فحش بات کیا کرتے تھے اور نہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم بازاروں میں شور مچانے والے تھے۔ [عند یعقوب بن سفیان]

اور نہ میں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے پہلے آپ صلی اللہ علیہ وسلم جیسا دیکھا اور نہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد۔

[زادہ آدم]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو نہ گالی دینے کی عادت تھی اور نہ کسی پر لعنت کرنے کی اور نہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم طبعاً فحش گو تھے اور جب کسی پر ناراض ہوتے تو یوں فرماتے کہ فلاں کو کیا ہوا؟ اس کی پیشانی خاک آلود ہو جائے۔ [عند احمد ورواہ البخاری]

حضر عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نہ طبعاً فحش گو تھے اور نہ بہ تکلف۔ اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرمایا کرتے کہ تم میں سب سے بہترین وہ لوگ ہیں جن کے اخلاق سب سے اچھے ہوں۔ [عند البخاری ایضاً و رواہ مسلم كذا فی البدایة ۶:۳۶]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ تشریف لائے تو حضرت ابوطلحہ رضی اللہ عنہ میرا ہاتھ پکڑ کر مجھے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں لے گئے اور عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! انس سمجھدار لڑکا ہے یہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت کیا کرے گا۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں

نے حضور ﷺ کی سفر حضر میں خدمت کی اللہ کی قسم! میں نے جو کام کیا اس پر آپ ﷺ نے کبھی یہ نہیں فرمایا کہ تم نے ایسا کیوں کیا؟ اور جو کام میں نے نہ کیا ہو اس پر آپ ﷺ نے کبھی یہ نہیں فرمایا کہ تم نے یہ کام کیوں نہیں کیا۔ [اخرجه مسلم ۲: ۲۵۳]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ سب سے زیادہ با اخلاق تھے ایک مرتبہ آپ ﷺ نے مجھے کسی کام سے بھیجا میں نے اوپر سے ویسے ہی کہا اللہ کی قسم! میں نہیں جاؤں گا اور دل میں یہ تھا کہ جس کام کا حضور ﷺ حکم دے رہے ہیں میں اس کے لیے ضرور جاؤں گا۔ چنانچہ میں وہاں سے باہر آیا تو میرا گزر چند بچوں پر ہوا جو بازار میں کھیل رہے تھے (میں وہاں کھڑا ہو گیا) اچانک حضور ﷺ نے آکر پیچھے سے میری گدی پکڑ لی۔ میں نے حضور ﷺ کی طرف دیکھا تو حضور ﷺ ہنس رہے تھے۔ آپ ﷺ نے فرمایا اے چھوٹے سے انس! جہاں جانے کو میں نے تمہیں کہا تھا تم وہاں گئے ہو؟ میں نے کہا جی ہاں ابھی جاتا ہوں۔ اللہ کی قسم! میں نے حضور ﷺ کی نو سال خدمت کی ہے۔ مجھے یاد نہیں ہے کہ میں نے کوئی (غلط) کام کر دیا ہو تو اس پر حضور ﷺ نے فرمایا ہو کہ تم نے یہ کام کیوں کیا؟ یا کوئی کام چھوڑ دیا ہو تو یہ فرمایا ہو کہ تم نے یہ کام کیوں نہیں کیا؟ [عند مسلم ایضاً]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں نے حضور ﷺ کی دس سال خدمت کی اللہ کی قسم! اس سارے عرصہ میں آپ ﷺ نے نہ تو کبھی مجھے اف فرمایا اور نہ کبھی کسی کام کے لیے یہ فرمایا کہ یہ کیوں کیا؟ ایسا کیوں نہیں کیا؟ [عند مسلم ایضاً و زاد ابو الربیع بشئی لیس مما یصنعه الخادم ولم یذکر قوله واللہ واخرجه البخاری عن انس بنحوه]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں نے دس سال حضور ﷺ کی خدمت کی کبھی ایسے نہیں ہوا کہ حضور ﷺ نے مجھے کام بتایا ہو اور میں نے اس میں سستی کی ہو یا اسے بگاڑ دیا ہو اور حضور ﷺ نے مجھے ملامت کی ہو بلکہ اگر آپ ﷺ کے گھر میں سے کوئی مجھے ملامت کرتا تو حضور ﷺ اسے فرماتے چھوڑو اگر یہ کام ہونا مقدر ہوتا تو ہو جاتا۔

[عند احمد كذا فی البدایة ۶: ۳۷ واخرجه ابن سعد ۷: ۱۱ عن انس مثله]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے کئی سال حضور ﷺ کی خدمت کی ہے آپ ﷺ نے نہ کبھی مجھے گالی دی اور نہ کبھی مجھے مارا اور نہ کبھی ڈانٹا اور نہ کبھی تیوری چڑھائی اور

اگر آپ ﷺ نے مجھے کوئی کام بتایا اور اس میں مجھ سے سستی ہوگئی تو آپ ﷺ اس پر مجھ سے ناراض نہیں ہوئے بلکہ اگر آپ ﷺ کے گھر والوں میں سے کوئی ناراض ہوتا تو اسے فرماتے اسے چھوڑ و اگر یہ کام مقدر ہوتا تو یہ ضرور ہو جاتا۔ [عند ابی نعیم فی الدلائل ۵۷]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جب حضور ﷺ مدینہ تشریف لائے تو میری عمر آٹھ سال تھی۔ میری والدہ مجھے ساتھ لے کر حضور ﷺ کی خدمت میں گئیں اور عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ! میرے علاوہ انصار کے تمام مردوں اور عورتوں نے آپ کو کوئی نہ کوئی تحفہ دیا ہے اور میرے پاس تحفہ دینے کے لیے اس بیٹے کے علاوہ اور کچھ نہیں ہے اس لیے آپ ﷺ اسے میری طرف سے قبول فرمالیں جب تک آپ ﷺ چاہیں گے یہ آپ ﷺ کی خدمت کرے گا۔ چنانچہ میں نے حضور ﷺ کی دس سال خدمت کی اس عرصہ میں آپ ﷺ نے نہ تو کبھی مجھے مارا نہ مجھے گالی دی اور نہ کبھی تیوری چڑھائی۔ [عند ابن عساکر کذا فی الکنز ۷:۹]

# نبی کریم ﷺ کے صحابہ کے اخلاق

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ قریش کے تین آدمی ایسے ہیں جن کے چہرے سب لوگوں سے زیادہ خوبصورت اور جن کے اخلاق سب سے زیادہ اچھے ہیں اور جن میں حیا سب سے زیادہ ہے اگر یہ حضرات تم سے بات کریں تو کبھی غلط بات نہیں کہیں گے اور اگر تم ان سے کوئی بات کرو گے تو وہ تمہیں جھوٹا نہیں سمجھیں گے وہ حضرات حضرت ابوبکر صدیق، حضرت عثمان بن عفان اور حضرت ابوعبیدہ بن جراح رضی اللہ عنہم ہیں۔ [اخرجہ ابو نعیم فی الحلیۃ]

حضرت حسن رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا اپنے صحابہ میں سے جس کے بھی اخلاق پر گرفت کرنا چاہوں تو کر سکتا ہوں بس ایک ابوعبیدہ بن جراح ایسے ہیں کہ ان کی گرفت نہیں کر سکتا۔ [اخرجہ یعقوب بن سفیان کذا فی الاصابۃ وقال ھذا مرسل ورجالہ ثقات واخرجہ الحاکم عن الحسن نحوہ ھذا مرسل غریب و رواۃ ثقات]

حضرت عبدالرحمٰن بن عثمان قریشی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضور ﷺ اپنی بیٹی کے پاس تشریف لے گئے۔ وہ (اپنے خاوند) حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا سر دھو رہی تھیں۔ حضور ﷺ نے فرمایا اے بیٹا! ابوعبداللہ (یعنی حضرت عثمان رضی اللہ عنہ) کے ساتھ اچھا سلوک کیا کرو کیونکہ میرے

صحابہ میں سے سب سے زیادہ ان کے اخلاق مجھ سے مشابہ ہیں۔
[اخرجه الطبرانی قال الهیثمی رجاله ثقات]

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ میں حضور ﷺ کی بیٹی حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی اہلیہ محترمہ حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا کے پاس گیا ان کے ہاتھ میں کنگھی تھی انہوں نے کہا ابھی حضور ﷺ میرے پاس سے باہر تشریف لے گئے ہیں میں ان کے سر کے بالوں میں کنگھی کر رہی تھی۔ حضور ﷺ نے فرمایا ان کا اکرام کرتی رہو کیونکہ وہ اخلاق میں میرے صحابہ میں سے میرے سب سے زیادہ مشابہ ہیں۔ [عند الطبرانی ایضاً قال الهیثمی ۹:۸۱ وفیه محمد بن عبد الله یروی عن المطلب ولم عرفه وبقیة رجاله ثقات۔ واخرجه الحاکم وابن عساکر کما فی المنتخب ۵:۴]

حضور ﷺ کے آزاد کردہ غلام حضرت اسلم رضی اللہ عنہ کے صاحبزادے حضرت عبداللہ رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے حضرت جعفر رضی اللہ عنہ سے فرمایا تم صورت اور اخلاق میں میرے مشابہ ہو۔ [اخرجه احمد و اسناده حسن کما قال الهیثمی ۹:۲۷۲]

حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں، حضرت جعفر اور حضرت زید رضی اللہ عنہما تینوں نبی کریم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے حضور ﷺ نے حضرت زید سے فرمایا تم ہمارے بھائی اور محبت کرنے والے ساتھی ہو یہ سن کر حضرت زید (خوشی کے مارے) وجد میں آکر اچھلنے لگ گئے۔ پھر حضور ﷺ نے حضرت جعفر رضی اللہ عنہ سے فرمایا تم صورت اور سیرت میں میرے مشابہ ہو اس پر حضرت جعفر رضی اللہ عنہ حضرت زید رضی اللہ عنہ سے زیادہ اچھلے۔ پھر حضور ﷺ نے مجھ سے فرمایا تم مجھ سے ہو اور میں تم میں سے ہوں یہ سن کر میں حضرت جعفر رضی اللہ عنہ سے بھی زیادہ اچھلا۔
[عند ابن ابی شیبة کذا فی المنتخب ۵:۱۳۰]

حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے حضرت جعفر رضی اللہ عنہ سے فرمایا تمہارے اخلاق میرے اخلاق جیسے ہیں اور تمہاری شکل و صورت مجھ سے ملتی جلتی ہے لہٰذا تم مجھ سے ہو اور اے علی! تم مجھ سے ہو اور میرے بیٹوں یعنی نواسوں کے والد ہو۔
[عند الطبرانی قال الهیثمی ۹:۲۷۲ رواه الطبرانی عن شیخه احمد بن عبدالرحمن بن عفان وهو ضعیف انتهی]

حضرت عبداللہ بن جعفر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں میں نے حضور ﷺ سے ایسی بات سنی ہے کہ

مجھے یہ بالکل پسند نہیں ہے کہ اس کے بدلہ میں مجھے سرخ اونٹ مل جائیں (جو کہ عربوں میں سب سے عمدہ مال شمار ہوتا تھا) میں نے حضور ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ جعفر کی صورت اور سیرت مجھ سے بہت ملتی ہے اور اے عبد اللہ! اللہ کی ساری مخلوق میں تم اپنے والد کے سب سے زیادہ مشابہ ہو (میں والد کے مشابہ ہوا۔ اور والد حضور ﷺ کے مشابہ ہیں تو میں بھی حضور ﷺ کے مشابہ ہو گیا) [اخرجه العقیلی وابن عساکر کذا فی المنتخب ۵: ۲۲۲]

حضرت بحریہ رحمہا اللہ کہتی ہیں میرے چچا حضرت خداش رضی اللہ عنہ نے حضور ﷺ کو ایک پیالہ میں کھاتے ہوئے دیکھا تو انہوں نے حضور ﷺ سے وہ پیالہ بطور ہدیہ مانگ لیا (حضور ﷺ نے ان کو وہ پیالہ دے دیا) چنانچہ وہ پیالہ ہمارے ہاں رکھا رہتا تھا حضرت عمر رضی اللہ عنہ ہم سے فرمایا کرتے تھے کہ وہ پیالہ میرے پاس نکال کر لاؤ ہم زمزم کے پانی سے بھر کر وہ پیالہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس لاتے حضرت عمر رضی اللہ عنہ اس میں سے کچھ پیتے اور کچھ (برکت کے لئے) اپنے سر اور چہرے پر ڈال لیتے پھر ایک چور نے ہم پر بڑا ظلم کیا کہ وہ ہمارے سامان کے ساتھ اسے بھی چوری کر کے لے گیا۔ پیالہ کی چوری کے بعد حضرت عمر رضی اللہ عنہ ہمارے پاس آئے اور حسب دستور پیالہ کا مطالبہ کیا ہم نے کہا اے امیر المؤمنین! وہ پیالہ تو ہمارے سامان کے ساتھ چوری ہو گیا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا وہ چور تو بڑا سمجھدار ہے جو حضور ﷺ کا پیالہ چرا کر لے گیا۔ راوی کہتے ہیں اللہ کی قسم! حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے نہ تو چور کو برا بھلا کہا اور نہ اس پر لعنت بھیجی۔

[اخرجه ابن سعد ۷: ۵ واخرجه ایضاً ابن بشر ان فی امالیه کما فی المنتخب ۴: ۴۰۰]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضرت عیینہ بن حصن بن (حذیفہ بن) بدر رضی اللہ عنہ (مدینہ) آئے اور وہ اپنے بھتیجے حضرت حر بن قیس رضی اللہ عنہ کے ہاں ٹھہرے حضرت حر ان لوگوں میں سے تھے جنہیں حضرت عمر رضی اللہ عنہ اپنے قریب رکھتے تھے اور عبادت گزار علماء ہی حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی مجلس شوریٰ میں ہوتے تھے چاہے وہ جوان ہوتے یا عمر رسیدہ حضرت عیینہ نے اپنے بھتیجے سے کہا اے میرے بھتیجے! تمہیں امیر المؤمنین کے ہاں بڑا درجہ حاصل ہے تم ان سے میرے لیے آنے کی اجازت حاصل کرو انہوں نے جا کر اپنے چچا کے لیے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے اجازت مانگی۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اجازت دے دی۔ جب وہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس گئے تو ان سے یہ کہا اے ابن خطاب! دیکھو اللہ کی قسم! آپ ہمیں زیادہ نہیں دیتے ہیں اور ہمارے درمیان عدل کا فیصلہ نہیں

کرتے ہیں اس پر حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو غصہ آ گیا اور حضرت عیینہ کو سزا دینے کا ارادہ فرما لیا۔ حضرت حر نے کہا اے امیر المومنین اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے فرمایا:

﴿خُذِ الْعَفْوَ وَأْمُرْ بِالْمَعْرُوْفِ وَأَعْرِضْ عَنِ الْجَاهِلِيْنَ﴾ [سورۃ اعراف آیت:۱۹۹]

''سرسری برتاؤ کو قبول کر لیا کیجئے اور نیک کام کی تعلیم کر دیا کیجئے اور جاہلوں سے ایک کنارہ ہو جایا کیجئے۔''

اور یہ بھی ان جاہلوں میں سے ہے (اس لیے آپ ان کی اس بات سے کنارہ کر لیں) جب حضرت حر نے یہ آیت پڑھی تو اللہ کی قسم! حضرت عمر رضی اللہ عنہ وہیں رک گئے (اور سزا دینے کا ارادہ چھوڑ دیا) اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی یہ بہت بڑی صفت تھی کہ وہ کسی کام کا ارادہ کر لیتے پھر انہیں بتایا جاتا کہ اللہ کی کتاب اس کام سے روک رہی ہے تو فوراً اس ارادہ کو چھوڑ دیتے اور ایک دم رک جاتے۔

[اخرجہ البخاری وابن المنذر و ابن ابی حاتم و ابن مردویہ والبیہقی کذا فی المنتخب ۴:۴۱۶]

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں میں نے ہمیشہ یہی دیکھا کہ جب بھی حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو کسی بات پر غصہ آیا پھر کسی نے ان کے سامنے اللہ کا نام لے لیا یا انہیں آخرت کی پکڑ سے ڈرایا یا ان کے سامنے قرآن کی آیت پڑھ دی تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ غصہ میں جس کام کا ارادہ کر چکے ہوتے تھے اس سے ایک دم رک جایا کرتے تھے۔ [عند ابن سعد]

حضرت اسلم رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت بلال رضی اللہ عنہ نے پوچھا اے اسلم! تم لوگوں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو کیسا پایا؟ میں نے کہا بہت اچھا پایا لیکن انہیں جب غصہ آ جاتا ہے تو پھر مسئلہ بڑا مشکل ہو جاتا ہے۔ حضرت بلال رضی اللہ عنہ نے فرمایا آئندہ اگر تمہاری موجودگی میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو غصہ آ جائے تو تم ان کے سامنے قرآن پڑھنے لگ جانا۔ انشاء اللہ ان کا غصہ چلا جائے گا۔ حضرت مالک دار (حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے غلام) کہتے ہیں کہ ایک دن حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے مجھے ڈانٹا اور مارنے کے لیے کوڑا اٹھا لیا میں نے کہا میں آپ کو اللہ کا واسطہ دیتا ہوں اس پر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے وہ کوڑا اپنے نیچے رکھ دیا اور فرمایا تم نے ایک بڑی ذات کا مجھے واسطہ دیا ہے۔

[کذا فی المنتخب ۴:۴۱۳]

حضرت عامر بن ربیعہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت مصعب بن عمیر رضی اللہ عنہ شروع سے میرے دوست تھے اور جس دن وہ اسلام لائے اس دن سے لے کر جنگ احد میں شہادت پانے

تک وہ میرے ساتھ رہے۔ وہ حبشہ کی دونوں ہجرتوں میں ہمارے ساتھ گئے تھے اور سارے قافلہ میں وہ میرے رفیق سفر رہے میں نے کوئی آدمی ان سے زیادہ اچھے اخلاق والا اور مخالفت نہ کرنے والا نہیں دیکھا۔ [اخرجہ ابن سعد ۳:۸۲]

حضرت حبہ بن جوین رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ہم لوگ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے پاس بیٹھے ہوئے تھے ہم نے حضرت عبداللہ (بن مسعود) رضی اللہ عنہ کی چند باتوں کا تذکرہ کیا اور لوگوں نے ان کی تعریف کی اور یوں کہا اے امیر المؤمنین! ہم نے کوئی آدمی حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے زیادہ اچھے اخلاق والا اور ان سے زیادہ نرمی سے تعلیم دینے والا اور ہم نشین کے ساتھ ان سے زیادہ اچھا سلوک کرنے والا اور ان سے زیادہ تقویٰ و احتیاط والا نہیں دیکھا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں تمہیں اللہ کی قسم دے کر پوچھتا ہوں کہ تم یہ تمام باتیں سچے دل سے کہہ رہے ہو؟ لوگوں نے کہا جی ہاں۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ اے اللہ! میں تجھے اس بات پر گواہ بناتا ہوں کہ میں بھی ان کے بارے میں وہ تمام باتیں کہتا ہوں جو ان لوگوں نے کہی ہیں بلکہ میں تو ان سے بھی زیادہ کہتا ہوں۔ ایک روایت میں یہ ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے یہ بھی فرمایا کہ حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے قرآن پڑھا اور اس کے حلال کو حلال اور اس کے حرام کو حرام سمجھا (یعنی حلال کو اختیار کیا اور حرام کو چھوڑ دیا) وہ دین کے بہت بڑے فقیہ اور سنت نبوی کے زبردست عالم تھے۔

[اخرجہ ابن سعد ۳:۱۱۰]

حضرت سالم رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے کبھی کسی خادم کو لعنت نہیں کی بس ایک مرتبہ ایک خادم کو لعنت کی تھی تو اسے آزاد کر دیا تھا حضرت زہری رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں ایک مرتبہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے اپنے خادم کو لعنت کرنے کا ارادہ کیا اور ابھی اتنا ہی کہا تھا اے اللہ اس پر "دلع"، کہہ کر رک گئے اور لفظ پورا نہ کیا اور فرمایا میں اس لفظ کو زبان سے کہنا نہیں چاہتا۔

[ابونعیم فی الحلیۃ ۱:۳۰۷]

اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے مال خرچ کرنے کے شوق کے عنوان کے ذیل میں یہ حدیث گزر چکی ہے کہ حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ لوگوں میں سب سے زیادہ خوبصورت چہرے والے سب سے زیادہ اچھے اخلاق والے اور سب سے زیادہ کھلے ہاتھ والے یعنی سخی تھے۔

[اخرجہ الحاکم بطولہ]

# بردباری اور درگزر کرنا

## نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی بردباری

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ اپنی کتاب میں روایت کرتے ہیں کہ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ غزوہ حنین میں فتح پانے کے بعد حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے (تالیف قلب کی وجہ سے مال دینے میں) بہت سے (نئے) لوگوں کو ترجیح دی (اور پرانوں کو نہ دیا نئے لوگوں کو وہ سارا مال غنیمت دے دیا) چنانچہ حضرت اقرع بن حابس رضی اللہ عنہ کو سو اونٹ دیئے اور حضرت عیینہ بن حصن رضی اللہ عنہ کو بھی اتنے ہی دیئے اور بھی کچھ لوگوں کو دیا اس پر ایک آدمی نے کہا مال غنیمت کی اس تقسیم میں اللہ کی رضا مقصود نہیں رہی۔ میں نے کہا میں یہ بات حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو ضرور بتاؤں گا۔ چنانچہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو بتائی۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالیٰ حضرت موسیٰ علیہ السلام پر رحم فرمائے انہیں تو اس سے بھی زیادہ ستایا گیا تھا لیکن انہوں نے صبر کیا تھا (چنانچہ میں بھی صبر کروں گا) بخاری کی دوسری روایت میں یہ ہے کہ اس پر ایک آدمی نے کہا کہ اللہ کی قسم! اس تقسیم میں عدل وانصاف سے کام نہیں لیا گیا اور نہ اللہ کی رضا اس میں مقصود ہے میں نے کہا میں یہ بات حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو ضرور بتاؤں گا چنانچہ میں نے جا کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو بتا دیا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب اللہ اور اس کے رسول عدل نہیں کریں گے تو پھر اور کون کر سکتا ہے۔ اللہ تعالیٰ موسیٰ علیہ السلام پر رحم فرمائے انہیں تو اس سے بھی زیادہ ستایا گیا تھا لیکن انہوں نے صبر کیا تھا۔

بخاری اور مسلم میں یہ روایت ہے کہ حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ ہم لوگ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس موجود تھے آپ لوگوں میں کوئی چیز تقسیم فرما رہے تھے کہ اتنے میں بنوتمیم کا ایک آدمی ذوالخویصرہ آیا اور اس نے کہا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! انصاف سے تقسیم فرمائیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تیرا ناس ہو اگر میں انصاف نہیں کروں گا تو کون انصاف کرے گا (اگر میں انصاف نہیں کروں گا) تو میں ناکام و برباد ہو جاؤں گا۔ جب میں انصاف نہیں کروں گا تو پھر اور

کون کرے گا۔ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! مجھے اجازت دیں۔ میں اس کی گردن اڑا دوں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نہیں اسے چھوڑ دو۔ اس کے ایسے ساتھی ہیں کہ ان کے نماز روزے کے مقابلے میں تم اپنے نماز روزہ کو کم سمجھو گے یہ لوگ قرآن پڑھیں گے لیکن قرآن ان کی ہنسلی سے آگے (ان کے دل کی طرف) نہیں جائے گا۔ (یا قرآن ہنسلی سے آگے بڑھ کر اوپر اللہ کی طرف نہیں جائے گا) اور یہ لوگ اسلام سے ایسے نکل جائیں گے جیسے تیر شکار کو لگ کر اس سے پار ہو کر آگے چلا جاتا ہے تیر کے پھل کو دیکھا جائے تو اس میں کوئی چیز نظر نہیں آئے گی پھر اس کی تانت کو دیکھا جائے تو اس میں بھی کوئی چیز نظر نہیں آئے گی پھر اس کے پر کو دیکھا جائے تو اس میں بھی کوئی چیز نظر نہیں آئے گی حالانکہ یہ تیر اس شکاری کی اوجھڑی اور خون میں سے گزر کر پار گیا ہے لیکن اس اوجھڑی اور خون کا اس میں کوئی نشان نظر نہیں آئے گا ان کی نشانی یہ ہے کہ ان میں ایک کالا آدمی ہوگا جس کے ایک بازو کا گوشت عورت کے پستان کی طرح یا گوشت کے ٹکڑے کی طرح ہلتا ہوگا یہ لوگ اس وقت ظاہر ہوں گے جب کہ لوگوں میں اختلاف اور انتشار کا زور ہوگا حضرت ابو سعید رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں گواہی دیتا ہوں کہ میں نے یہ حدیث حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے لی ہے اور میں گواہی دیتا ہوں کہ ان لوگوں سے حضرت علی رضی اللہ عنہ نے جنگ کی تھی میں بھی ان کے ساتھ تھا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اس آدمی کو لانے کا حکم دیا لوگ اسے ڈھونڈ کر حضرت علی رضی اللہ عنہ کے پاس لے آئے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کی جو نشانی بتائی تھی وہ میں نے اس میں پوری طرح سے دیکھی۔ [کذا فی البدایۃ ج ۴ ص ۳۶۳]

بخاری اور مسلم کی روایت میں ہے کہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ جب (منافقوں کا سردار) عبداللہ بن ابی مر گیا تو اس کے صاحبزادے (حضرت عبداللہ بن عبداللہ بن ابی رضی اللہ عنہ) نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم مجھے اپنی قمیص دے دیں میں اس میں اپنے باپ کو کفناؤں گا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس کی نماز جنازہ پڑھائیں اور اس کے لیے استغفار فرمائیں۔ چنانچہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں اپنی قمیض دے دی اور فرمایا جب جنازہ تیار ہو جائے تو مجھے خبر کر دینا میں اس کی نماز جنازہ پڑھوں گا۔ جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم اس کی نماز جنازہ پڑھنے لگے تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو پیچھے کھینچ کر کہا کیا اللہ تعالیٰ نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو منافقوں کی نماز جنازہ پڑھنے سے منع نہیں فرمایا؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ نے مجھے (استغفار کرنے اور نہ

کرنے) دونوں باتوں کا اختیار دیا ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے:

﴿اِسْتَغْفِرْ لَهُمْ اَوْلَا تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ﴾ [سورۃ توبہ آیت:۸۰]

''خواہ آپ ان (منافقین) کے لیے استغفار کریں یا ان کے لیے استغفار نہ کریں۔''

چنانچہ حضور ﷺ نے اس کی نماز جنازہ پڑھائی پھر یہ آیت نازل ہوئی:

﴿وَلَا تُصَلِّ عَلٰٓى اَحَدٍ مِّنْهُمْ مَّاتَ اَبَدًا﴾ [سورۃ توبہ آیت:۸۴]

''اور ان میں کوئی مرجائے تو اس کے (جنازہ) پر کبھی نماز نہ پڑھیے۔''

حضرت عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں جب عبداللہ بن ابی مر گیا تو حضور ﷺ کو اس کی نماز جنازہ پڑھانے کے لیے بلایا گیا چنانچہ حضور ﷺ تشریف لے گئے جب آپ ﷺ نماز پڑھانے کے لیے کھڑے ہوئے تو میں گھوم کر آپ ﷺ کے سامنے کھڑا ہو گیا اور عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ کیا آپ ﷺ اللہ کے دشمن عبداللہ بن ابی کی نماز جنازہ پڑھانے لگے ہیں جس نے فلاں فلاں دن یہ اور یہ کہا تھا اور میں اس کے دن گنوانے لگا حضور ﷺ مسکراتے رہے جب میں بہت کچھ کہہ چکا تو آپ ﷺ نے فرمایا اے عمر! پیچھے ہو جاؤ اللہ تعالیٰ نے مجھے (منافقوں کے لیے استغفار کرنے نہ کرنے کا) اختیار دیا ہے میں نے استغفار کرنے کی صورت کو اختیار کیا ہے اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے اگر آپ ان کے لیے ستر بار بھی استغفار کریں گے تب بھی اللہ تعالیٰ ان کو نہ بخشے گا اگر مجھے یہ معلوم ہوتا کہ ستر مرتبہ سے زیادہ استغفار کرنے سے اس کی مغفرت ہو جائے گی تو میں ضرور کرتا پھر حضور ﷺ نے اس کی نماز جنازہ پڑھائی اور جنازہ کے ساتھ قبرستان گئے اور اس کے دفن ہونے تک آپ ﷺ اس کی قبر پر کھڑے رہے۔ بہرحال حضور ﷺ کے مقابلہ پر جو میں نے جرأت سے کام لیا اس پر مجھے بہت حیرانی تھی اللہ اور رسول ﷺ ہی بہتر جانتے ہیں (کہ اس میں کیا مصلحت تھی) اللہ کی قسم! ابھی اس بات کو تھوڑی دیر ہی گزری تھی کہ یہ دو آیتیں نازل ہوئیں۔ وَلَا تُصَلِّ عَلٰٓى اَحَدٍ مِّنْهُمْ مَّاتَ اَبَدًا اس کے بعد حضور ﷺ نے کسی منافق کی نماز جنازہ نہیں پڑھائی اور نہ اس کی قبر پر کھڑے ہوئے اور اس دنیا سے تشریف لے جانے تک آپ ﷺ کا یہی دستور رہا۔ [عند احمد وهكذا رواه الترمذی وقال حسن صحيح]

عبداللہ بن ابی مر گیا تو اس کے صاحبزادے نے حضور ﷺ کی خدمت میں آ کر عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ! اگر آپ ﷺ اس کے جنازہ میں تشریف نہیں لائیں گے تو لوگ ہمیں ہمیشہ اس

کا طعنہ دیتے رہیں گے۔ چنانچہ حضور ﷺ تشریف لے گئے تو آپ ﷺ نے دیکھا کہ وہ لوگ اسے قبر میں رکھ چکے ہیں تو آپ ﷺ نے فرمایا قبر میں رکھنے سے پہلے تم نے مجھے کیوں نہیں بتایا چنانچہ اسے قبر سے نکالا گیا اور حضور ﷺ نے اس پر سر سے لے کر پاؤں تک دم فرمایا آپ ﷺ نے اسے اپنی قمیص پہنائی (کیونکہ اس نے جنگ بدر کے موقع پر حضور ﷺ کے چچا حضرت عباس رضی اللہ عنہ کو اپنی قمیص پہنائی تھی حضور ﷺ اس کے اس احسان کا بدلہ دینا چاہتے تھے اور اس کے بیٹے کی دلداری بھی کرنا چاہتے تھے) [عند احمد و رواہ النسائی]

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں جب عبداللہ بن ابی کو قبر میں رکھ دیا گیا تب حضور ﷺ اس کے پاس پہنچے چنانچہ حضور ﷺ کے فرمانے پر اسے باہر نکالا گیا حضور ﷺ نے اسے اپنے گھٹنوں پر رکھا اور اس پر دم فرمایا اور اسے اپنی قمیص پہنائی۔

[عند البخاری کذا فی التفسیر لابن کثیر ۲:۳۷۸]

حضرت زید بن ارقم رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک یہودی نے حضور ﷺ پر جادو کیا جس کی وجہ سے آپ چند دن بیمار رہے۔ حضرت جبرائیل علیہ السلام نے حاضر ہو کر عرض کیا کہ ایک یہودی نے آپ پر جادو کیا ہے اس نے گرہیں لگا کر فلاں کنوئیں میں پھینک دیا ہے آپ ﷺ آدمی بھیج کر اسے منگوالیں۔ آپ ﷺ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو بھیجا وہ اسے نکال کر حضور ﷺ کی خدمت میں لائے حضور نے ان گرہوں کو کھولا تو حضور ﷺ ایسے ٹھیک ہو کر کھڑے ہوئے کہ جیسے کسی بندھن سے نکلے ہوں۔ (معلوم ہو جانے کے باوجود) حضور ﷺ نے نہ تو یہ بات آخری دم تک اس یہودی کو بتائی اور نہ اس نے اس کا کوئی ناگوار اثر حضور ﷺ کے چہرے پر کبھی دیکھا۔

[اخرجہ احمد و رواہ النسائی]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں حضور ﷺ پر جادو ہوا تھا جس کے اثر کی وجہ سے آپ ﷺ کو یہ محسوس ہوتا تھا کہ آپ ﷺ اپنی بیویوں کے پاس گئے ہیں لیکن حقیقت میں گئے نہیں ہوتے تھے۔ حضرت سفیان راوی کہتے تھے یہ اثر سب سے سخت جادو کا ہوتا ہے۔ حضور ﷺ نے فرمایا اے عائشہ! کیا تمہیں معلوم ہے کہ میں نے اللہ سے دعا مانگی تھی وہ اللہ نے قبول فرمالی میرے پاس دو فرشتے آئے ایک میرے سر کے پاس بیٹھ گیا اور دوسرا پاؤں کے پاس۔ سر والے نے دوسرے سے کہا ان حضرت کو کیا ہوا ہے؟ دوسرے نے کہا ان پر جادو ہوا ہے پہلے نے پوچھا جادو

کس نے کیا ہے؟ دوسرے نے کہا لبید بن عاصم نے جو قبیلہ بنو زریق کا ہے اور یہودیوں کا حلیف اور منافق ہے پہلے نے پوچھا اس نے جادو کس چیز میں کیا ہے؟ دوسرے نے کہا کنگھی پر اور کنگھی سے گرے ہوئے بالوں پر کیا ہے پہلے نے پوچھا یہ چیزیں کہاں ہیں؟ دوسرے نے کہا نر کھجور کے خوشہ کے غلاف میں ذروان کنویں کے اندر جو پتھر رکھا ہوا ہے اس کے نیچے رکھی ہوئی ہیں۔

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم اس کنویں کے پاس تشریف لے گئے اور یہ چیزیں اس میں سے نکالیں اور فرمایا یہ کنواں وہی ہے جو مجھے خواب میں دکھایا گیا ہے اس کنویں کا پانی ایسا سرخ تھا جیسے مہندی والے برتن کو دھونے کے بعد پانی کا رنگ لال ہوتا ہے اور اس کنویں کے کھجوروں کے درخت ایسے وحشت ناک تھے کہ جیسے شیطان کے سر ہوں میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا یہ چیزیں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے لوگوں کو کیوں نہ دکھادیں؟ انہیں دفن کیوں کر دیا؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ نے مجھے تو (جادو سے) شفا عطا فرمادی ہے اور میں کسی کے خلاف شر و فتنہ کھڑا کرنا نہیں چاہتا۔ [عند البخاری و رواہ احمد و مسلم]

امام احمد رحمۃ اللہ علیہ کی دوسری روایت میں یہ ہے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا چھ ماہ تک یہ حال رہا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو ایسے معلوم ہوتا تھا کہ جیسے آپ صلی اللہ علیہ وسلم بیوی کے پاس گئے ہوں حالانکہ حقیقت میں گئے ہوئے ہوتے نہیں تھے پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس دو فرشتے آئے آگے اور حدیث بیان کی۔ [کذا فی التفسیر لابن کثیر ۴: ۵۷۴]

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک یہودی عورت بکری کے گوشت میں زہر ملا کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس لائی۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس میں سے کچھ نوش فرمایا (تو آپ کو پتہ چل گیا) اس عورت کو آپ کی خدمت میں لایا گیا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے اس زہر ملانے کے بارے میں پوچھا تو اس عورت نے صاف کہا میں آپ کو قتل کرنا چاہتی تھی۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالیٰ میرے خلاف تمہارے اس منصوبہ کو ہرگز کامیاب کرنے والے نہیں تھے۔ صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا کیا آپ اس عورت کو قتل نہیں کریں گے؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نہیں۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں زندگی بھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے گلے کے کوے پر اس زہر کا اثر دیکھتا رہا۔ [اخرجہ الشیخان]

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک یہودی عورت نے بکری کے گوشت میں زہر ملا کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں بطور دعوت بھیجا (اس میں سے کچھ کھانے کے بعد) حضور صلی اللہ علیہ وسلم

نے اپنے صحابہ رضی اللہ عنہم سے فرمایا رک جاؤ اس گوشت میں زہر ملا ہوا ہے۔ حضور ﷺ نے اس یہودی عورت سے پوچھا کہ تم نے ایسا کیوں کیا؟ اس عورت نے کہا میں یہ معلوم کرنا چاہتی تھی کہ اگر آپ (ﷺ) سچے نبی ہیں تو اللہ آپ (ﷺ) کو بتادیں گے (کہ اس میں زہر ہے چنانچہ ایسا ہی ہوا) اور اگر آپ (ﷺ) جھوٹے ہیں تو آپ (ﷺ) زہر سے ہلاک ہو جائیں گے اور لوگوں کی جان آپ (ﷺ) سے چھوٹ جائے گی (نعوذ باللّٰہ من ذلك) یہ سن کر حضور ﷺ نے اسے کچھ نہ کہا۔ [عند البیهقی و رواہ ابوداؤد نحوہ و احمد والبخاری عن ابی هریرة مطولا]

امام احمد رحمۃ اللہ علیہ حضرت ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ والی اس حدیث جیسی حدیث حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے نقل کرتے ہیں اس میں یہ مضمون بھی ہے کہ جب بھی حضور ﷺ کو اس زہر کی وجہ سے جسم میں تکلیف محسوس ہوا کرتی تو آپ سینگی لگواتے چنانچہ ایک مرتبہ سفر میں آپ تشریف لے گئے اور آپ ﷺ نے احرام باندھا اور آپ ﷺ کو اس زہر کا اثر محسوس ہوا تو آپ ﷺ نے سینگی لگوائی۔ [عند احمد تفرد به احمد واسنادہ حسن]

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ خیبر کی ایک یہودی عورت نے ایک بکری کو بھونا اور پھر اس میں زہر ملایا اور پھر حضور ﷺ کی خدمت میں اسے بھیجا۔ حضور ﷺ نے اس کی دستی کو لیا اور اس میں سے نوش فرمانے لگے اور آپ ﷺ کے ساتھ چند صحابہ نے بھی اس کا گوشت کھایا پھر حضور ﷺ نے ان سے فرمایا اپنے ہاتھ روک لو۔ حضور ﷺ نے آدمی بھیج کر اس عورت کو بلایا اور اس سے فرمایا کیا تم نے اس بکری میں زہر ملایا ہے؟ اس یہودی عورت نے کہا آپ (ﷺ) کو یہ بات کس نے بتائی ہے؟ حضور ﷺ نے فرمایا یہ دستی کا ٹکڑا جو میرے ہاتھ میں ہے نے مجھے بتایا ہے اس عورت نے کہا ہاں میں نے ملایا ہے۔ حضور ﷺ نے فرمایا زہر ملا کر تو کیا حاصل کرنا چاہتی تھی؟ اس عورت نے کہا میں نے سوچا کہ اگر آپ (ﷺ) سچے نبی ہوں گے تو یہ زہر ملی بکری آپ (ﷺ) کا نقصان نہیں کر سکے گی اور اگر آپ (ﷺ) نبی نہیں تو ہماری جان آپ (ﷺ) سے چھوٹ جائے گی۔ حضور ﷺ نے اس عورت کو معاف کر دیا اور اسے سزا نہ دی اور جن صحابہ رضی اللہ عنہم نے اس بکری کا جو گوشت کھایا تھا ان میں سے بعض صحابہ کا انتقال ہو گیا اور اس زہریلی بکری کا جو گوشت آپ ﷺ نے کھایا تھا اس کی وجہ سے آپ ﷺ نے اپنے کندھے پر سینگی لگوائی۔ حضرت ابوہند رضی اللہ عنہ نے آپ ﷺ کو سینگ اور چھری سے سینگی لگائی۔ حضرت ابوہند

انصاری قبیلہ بنو بیاضہ کے آزاد کردہ غلام تھے۔ ایک روایت میں ہے کہ انتقال کرنے والے صحابہ حضرت بشر بن براء بن معرور رضی اللہ عنہ تھے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمانے پر اس عورت کو قتل کر دیا گیا۔

[عند ابی داؤد اخرجه ابو داؤد عن ابی سلمة رضی الله تعالی عنه نحوه حدیث جابر]

حضرت مروان بن عثمان بن ابی سعید بن معلی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ مرض الوفات میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس حضرت بشر بن براء بن معرور کی بہن آئیں تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو فرمایا اے اُم بشر! میں نے تمہارے بھائی کے ساتھ جو بکری کا گوشت خیبر میں کھایا تھا اس کی وجہ سے مجھے اس وقت اپنے دل کی رگ کٹتی ہوئی محسوس ہو رہی ہے اور تمام مسلمان یہ سمجھ رہے تھے کہ جیسے اللہ تعالیٰ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو نبوت سے نوازا ہے ایسے ہی اللہ تعالیٰ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو شہادت کا مرتبہ بھی عطا فرمایا ہے۔ [عند ابن اسحاق وهكذا ذكر موسى بن عقبة عن الزهري عن جابر. انتهى من البداية ۴: ۲۰۸ مختصرا]

حضرت جعدہ بن خالد بن صمہ جشمی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک موٹے آدمی کو دیکھا تو ہاتھ سے اس کے پیٹ کی طرف اشارہ کرتے ہوئے فرمایا اگر یہ (مال) اس جگہ کے علاوہ کسی اور جگہ ہوتا تو تمہارے لیے بہتر تھا پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک آدمی لایا گیا اور صحابہ نے بتایا کہ یہ آدمی آپ کو (نعوذ بالله من ذلك) قتل کرنا چاہتا تھا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے فرمایا ڈرو مت اگر تمہارا یہ ارادہ تھا تو اللہ نے تمہیں اس میں کامیاب نہیں ہونے دیا۔

[اخرجه احمد قال الخفاجی ۲: ۲۵ اخرجه احمد والطبرانی بسند صحیح]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں صلح حدیبیہ کے موقع پر مکہ کے اسی آدمی ہتھیار لے کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ رضی اللہ عنہم پر حملہ آور ہونے لگے تھے وہ لوگ بے خبری میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو قتل کرنا چاہتے تھے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے خلاف بددعا کی تو وہ سب پکڑے گئے حضرت عفان راوی کہتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو معاف فرما دی اور یہ آیت نازل ہوئی:

﴿وَهُوَ الَّذِیْ کَفَّ اَیْدِیَهُمْ عَنْکُمْ وَاَیْدِیَکُمْ عَنْهُمْ بِبَطْنِ مَکَّةَ مِنْۢ بَعْدِ اَنْ اَظْفَرَکُمْ عَلَیْهِمْ﴾ [سورة الفتح آیت: ۲۴]

"اور وہ ایسا ہے کہ اس نے ان کے ہاتھ تم سے (یعنی تمہارے قتل سے) اور تمہارے ہاتھ ان (کے قتل) سے عین مکہ (کے قرب) میں روک دیئے بعد اس کے کہ تم کو ان پر

قابو دے دیا تھا۔" [اخرجہ احمد و رواہ مسلم وابو داؤد والترمذی والنسائی]

یہی قصہ حضرت عبداللہ بن مغفل رضی اللہ عنہ اور زیادہ تفصیل سے بیان کرتے ہیں اس میں یہ ہے کہ ہم لوگ حدیبیہ میں اسی طرح ٹھہرے ہوئے تھے کہ اچانک ہتھیار لگائے ہوئے تیس نوجوان ظاہر ہوئے وہ ہم پر حملہ کرنا چاہتے تھے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے لیے بددعا فرمائی تو اللہ تعالیٰ نے ان کی سننے کی طاقت ختم کردی اس لیے وہ کچھ کر نہ سکے۔ چنانچہ ہم لوگوں نے کھڑے ہو کر ان کو پکڑ لیا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے پوچھا کیا تم لوگ کسی کی ذمہ داری پر آئے ہو؟ یا کسی نے تمہیں امن دیا ہے؟ ان لوگوں نے کہا نہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں چھوڑ دیا اس پر اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی۔ وَهُوَ الَّذِىْ كَفَّ

[اخرجہ احمد ایضاً والنسائی کذا فی التفسیر لابن کثیر ۱۹۲:۴]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضرت طفیل بن عمرو دوسی رضی اللہ عنہ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا (میرے قبیلہ) دوس نے (میری دعوت) نہیں مانی اور (اسلام قبول کرنے سے) انکار کر دیا اس لیے آپ ان کے خلاف بددعا کر دیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے قبلہ کی طرف منہ کر کے ہاتھ اٹھائے لوگوں نے کہا اب تو قبیلہ دوس والے ہلاک ہو گئے (کیونکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم ان کے لیے بددعا فرمانے لگے ہیں) لیکن حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ دعا فرمائی اے اللہ! دوس کو ہدایت نصیب فرما اور انہیں یہاں لے آ۔ اے اللہ! دوس کو ہدایت نصیب فرما اور انہیں یہاں لے آ۔ دوس کو ہدایت نصیب فرما اور انہیں یہاں لے آ چنانچہ حضرت طفیل واپس گئے اور خیبر کے موقع پر دوس کے ستر اسی گھرانے مسلمان کر کے لے آئے۔ [اخرجہ الشیخان]

## نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ رضی اللہ عنہم کی بردباری

حضرت ابوزعراء رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ فرمایا کرتے تھے کہ میں' میری پاکیزہ بیویاں اور میری نیک اولاد بچپن میں سب سے زیادہ بردبار تھی اور بڑے ہو کر سب سے زیادہ علم والی بن گئی ہمارے ذریعہ سے اللہ تعالیٰ جھوٹ اور غلط بات کو دور کرتا ہے اور ہمارے ذریعہ سے باؤلے بھیڑیے کے دانتوں کو توڑتا ہے اور جو چیزیں تم سے زبردستی چھینی جاتی ہیں وہ ہمارے ذریعہ سے اللہ تعالیٰ واپس کرواتا ہے اور تمہاری گردن کی (غلامی کی) رسیاں کھولتا ہے اور

ہمارے ذریعہ سے اللہ شروع کراتا ہے اور اختتام کو پہنچاتا ہے۔

[اخرجه عبد الغنی بن سعید فی ایضاً الاشکال کذا فی المنتخب الکنز ۵:۵۰]

اور حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ کا یہ فرمان گزر چکا ہے کہ میں نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے زیادہ حاضر دماغ، زیادہ عقلمند زیادہ علم رکھنے والا اور زیادہ بردبار کوئی نہیں دیکھا۔

[اخرجه ابن سعد فی مشورة اهل الرای أ:۴۰۰]

# شفقت اور مہربانی

## نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی شفقت

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں بعض دفعہ نماز شروع کرتا ہوں اور میرا خیال یہ ہوتا ہے کہ میں نماز ذرا لمبی پڑھاؤں گا لیکن میں نماز میں کسی بچے کے رونے کی آواز سن لیتا ہوں تو نماز کو مختصر کر دیتا ہوں کیونکہ مجھے پتہ ہے کہ بچہ کے رونے سے اس کی ماں پریشان ہوگی۔ [اخرجه الشیخان کذا فی صفة الصفوة ۶۶]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک آدمی نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا کہ میرا باپ کہاں ہے؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا دوزخ میں جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس جواب پر اس کے چہرے پر ناگواری کا اثر دیکھا تو فرمایا میرا باپ اور تیرا باپ دونوں دوزخ میں ہیں (بہتر یہی ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے والدین کے جنتی یا دوزخی ہونے کے بارے میں خاموشی اختیار کی جائے کیونکہ بعض روایات میں ان کے جنتی ہونے کا ذکر ہے اور بعض روایات میں یہ ہے کہ قیامت کے دن ان کا امتحان لیا جائے گا) اللہ تعالیٰ ہی بہتر جانتے ہیں۔

[اخرجه مسلم انفرد باخراجه مسلم کذا فی صفة الصفوة ا:۶۶]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک دیہاتی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں خون بہا ادا کرنے میں مدد لینے آیا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے کچھ دے دیا۔ پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے پوچھا کیا میں نے تم پر احسان کر دیا؟ اس دیہاتی نے کہا نہ آپ نے احسان کیا اور نہ اچھا سلوک کیا۔ کچھ مسلمانوں کو اس کی اس بات پر غصہ آ گیا اور انہوں نے کھڑے ہو کر اسے مارنا چاہا تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں اشارہ سے فرمایا کہ رک جاؤ۔ جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم وہاں سے کھڑے ہو کر اپنے گھر پہنچے تو

اس دیہاتی کو گھر بلا کر فرمایا تم ہمارے پاس کچھ لینے آئے تھے ہم نے تم کو (وہاں صحابہ رضی اللہ عنہم کے سامنے) کچھ دیا جس پر تم نے کچھ نازیبا بات کہہ دی اس کے بعد حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس دیہاتی کو کچھ اور دیا اور اس سے پوچھا اب تو میں نے تم پر احسان کر دیا اس دیہاتی نے کہا ہاں۔ اللہ تعالیٰ آپ کو میرے گھر والوں اور میرے خاندان کی طرف سے جزائے خیر عطا فرمائے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم ہمارے پاس آئے اور تم نے مانگا ہم نے تمہیں کچھ دیا لیکن تم نے اس پر نامناسب بات کہہ دی جس کی وجہ سے میرے صحابہ کے دل میں تمہارے اوپر غصہ آ گیا لہٰذا اب تم ان کے پاس جا کر ان کے سامنے وہ بات کہہ دینا جو تم نے اب میرے سامنے کہی ہے تاکہ ان کا غصہ جاتا رہے۔ اس نے کہا بہت اچھا چنانچہ جب وہ دیہاتی صحابہ رضی اللہ عنہم کے پاس واپس پہنچا تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تمہارا یہ ساتھی ہمارے پاس آیا تھا اور اس نے کچھ مانگا تھا جس پر ہم نے اسے کچھ دیا تھا لیکن اس پر اس نے نامناسب بات کہی تھی اب ہم نے اسے گھر بلا کر کچھ اور دیا ہے جس پر اس نے کہا کہ اب وہ راضی ہو گیا ہے کیوں اے دیہاتی بات ایسے ہی ہے نا؟ اس دیہاتی نے کہا جی ہاں اللہ تعالیٰ آپ کو میرے گھر والوں اور میرے خاندان کی طرف سے جزائے خیر عطا فرمائے پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میری اور اس دیہاتی کی مثال اس آدمی جیسی ہے جس کی ایک اونٹنی تھی جو بدک گئی لوگ اس کے پیچھے لگ گئے اس سے وہ اور زیادہ بھاگنے لگی اونٹنی والے نے لوگوں سے کہا تم لوگ اس کا پیچھا چھوڑ دو میں اسے خود پکڑ لوں گا میں اس کے مزاج و عادت کو خوب جانتا ہوں میں نرمی کر کے اسے پکڑ لوں گا۔ چنانچہ وہ اونٹنی کی طرف چل پڑا اور زمین پر پڑا ہوا کھجور کا بیکار خوشہ لے کر اسے بلاتا رہا یہاں تک کہ وہ آ گئی اور مان گئی آخر اس نے اس پر کجاوہ کسا اور اس پر بیٹھ گیا اس نے پہلے جو بات کہی تھی اس پر اگر میں تمہاری بات مان کر اسے سزا دے دیتا تو یہ دوزخ میں داخل ہو جاتا۔ [اخرجه البزار قال البزار لا نعلمه يروى الا من هذا الوجه قلت وهو ضعيف بحال ابراهيم بن الحكم بن ابان كذا في التفسير لابن كثير ٢: ٤٠٤ واخرجه ايضاً ابن حبان في صحيحه وابو الشيخ وابن الجوزي في الوفا كما قال الخفاجي ٢: ١٢٨]

## نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ رضی اللہ عنہم کی شفقت

حضرت اصمعی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں لوگوں نے حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ سے کہا کہ آپ

حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ سے بات کریں کہ وہ لوگوں کے ساتھ نرمی اختیار کریں اس وقت تو ان کے رعب کا یہ حال ہے کہ کنواری لڑکیاں بھی اپنے پردے میں ان سے ڈرتی ہیں۔ حضرت عبدالرحمٰن نے جا کر حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے یہ بات کی تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں تو ان کے ساتھ ایسے ہی پیش آؤں گا کیونکہ اگر ان کو پتہ چل جائے کہ میرا دل میں ان لوگوں کے لیے کتنی مہربانی شفقت اور نرمی ہے تو یہ میرے کندھے سے کپڑے اتار لیں۔ [اخرجه البخاری و رواه مسلم كذا فی البداية ۶:۳۶ والترمذی فی الشمائل ۲۶ وابن سعد ۱:۹۲ واخرجه الطبرانی عن عمران بن حصين نحوه قال الهيثمی ۹:۱۷ رواه الطبرانی باسنادين و رجال احدهما رجال الصحيح]

# شرم وحیا

## نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی حیا

حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کنواری لڑکی اپنے پردے میں جتنی شرم و حیا والی ہوتی ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اس سے زیادہ حیا والے تھے اور جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو کوئی بات ناگوار ہوتی تھی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے چہرے سے اس ناگواری کا صاف پتہ چل جاتا تھا۔

[اخرجه الدينوری كذا فی المنتخب الكنز ۳:۲۱۶ حاشيه صفحه هذا]

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے بھی ایسی ہی حدیث منقول ہے اور اس میں یہ بھی ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ حیا تو ساری کی ساری خیر ہی خیر ہے۔

[اخرجه البزار قال الهيثمی ۹:۱۷ رجاله رجال الصحيح غير محمد بن عمر المقدمی و هو ثقه]

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک آدمی پر زرد رنگ دیکھا جو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو برا محسوس ہوا جب وہ آدمی اٹھ کر چلا گیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر تم لوگ اسے یہ کہہ دو کہ وہ یہ زرد رنگ ڈالے تو بہت اچھا ہو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی اکثر عادت شریفہ یہ تھی کہ جب کسی کی کوئی چیز ناگوار ہوتی تھی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس آدمی کے منہ پر براہ راست نہ کہا کرتے۔

[اخرجه احمد ورواه ابوداؤد والترمذی فی الشمائل والنسائی فی اليوم والليلة]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو کسی آدمی کے کسی عیب کی خبر پہنچتی تو اس

آدمی کا نام لے کر یوں نہ فرماتے کہ فلاں کو کیا ہو گیا ہے کہ وہ یوں کہتا ہے بلکہ یوں فرماتے کہ لوگوں کو کیا ہو گیا ہے کہ وہ یوں اور یوں کہتے ہیں۔ [عند ابی داؤد کذا فی البدایۃ ۶:۳۸]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے آزاد کردہ ایک غلام کہتے ہیں کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ میں نے (حیا کی وجہ سے) حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی شرم کی جگہ کبھی نہیں دیکھی۔

[اخرجه الترمذی فی الشمائل ۲۶ عن موسی بن عبد الله بن یزید الخطمی]

## نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ رضی اللہ عنہم کی حیا

حضرت سعید بن عاص رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زوجہ محترمہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ دونوں نے ان سے یہ واقعہ بیان کیا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی چادر اوڑھے ہوئے اپنے بستر پر لیٹے ہوئے تھے کہ اتنے میں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے اجازت مانگی۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اجازت دے دی اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم اسی طرح لیٹے رہے اور وہ اپنی ضرورت کی بات کر کے چلے گئے پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اجازت مانگی۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں بھی اجازت دے دی اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم اسی طرح لیٹے رہے وہ بھی اپنی ضرورت کی بات کر کے چلے گئے۔ حضرت عثمان فرماتے ہیں پھر میں نے اجازت مانگی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم اٹھ کر بیٹھ گئے اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے فرمایا کہ تم بھی اپنے کپڑے ٹھیک کر لو (پھر مجھے اجازت دی) میں بھی اپنی ضرورت کی بات کر کے چلا گیا تو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! کیا بات ہے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے آنے پر جتنا اہتمام کیا اتنا حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے آنے پر نہیں کیا؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا عثمان بہت ہی حیا والے آدمی ہیں تو مجھے ڈر ہوا کہ اگر میں انہیں اسی حالت میں اجازت دے دوں گا تو وہ اپنی ضرورت کی بات کہہ نہ سکیں گے اس حدیث کے بہت سے راوی یہ بھی روایت کرتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے فرمایا کیا میں اس سے حیا نہ کروں جس سے فرشتے حیا کرتے ہیں۔ [اخرجه احمد و رواه احمد من وجه آخر عن عائشة بنحوه واحمد والحسن بن عرفة عن حفصة رضی الله عنها مثل حدیث عائشة]

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم (گھر میں) بیٹھے ہوئے تھے اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے بیٹھی ہوئی تھیں کہ اتنے میں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اجازت

لے کر اندر آئے۔ پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ اجازت لے کر اندر آئے۔ پھر حضرت سعد بن مالک رضی اللہ عنہ اجازت لے کر اندر آئے پھر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ اجازت لے کر اندر آئے حضور صلی اللہ علیہ وسلم باتیں کر رہے تھے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے گھٹنے کھلے ہوئے تھے (باقی کے آنے پر تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم ایسے رہے لیکن) حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے آنے پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے گھٹنوں پر کپڑا ڈال دیا اور اپنی زوجہ محترمہ (حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا) سے فرمایا ذرا پیچھے ہٹ کر بیٹھ جاؤ یہ حضرات حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے کچھ دیر بات کر کے چلے گئے تو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے عرض کیا یا نبی اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! میرے والد اور دوسرے صحابہ اندر آئے تو آپ نے نہ تو گھٹنے پر اپنا کپڑا ٹھیک کیا اور نہ مجھے پیچھے ہونے کو کہا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا میں اس آدمی سے حیا نہ کروں جس سے فرشتے حیا کرتے ہیں اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے! فرشتے عثمان سے ایسے ہی حیا کرتے ہیں جیسے اللہ اور رسول سے کرتے ہیں اگر وہ اندر رہتے اور تم میرے پاس بیٹھی ہوتیں تو وہ نہ تو بات کر سکتے اور نہ واپس جانے تک سر اٹھا سکتے۔

[عند الطبرانی هذا حدیث غریب من هذا الوجه وفیه زیادة علی ماقبله وفی سنده ضعف کذا فی البدایة ۷: ۲۰۳، ۲۰۴ وحدیث حفصة رضی الله عنها اخرجه ایضاً الطبرانی فی الکبیر والاوسط مطولا وابویعلی باختصار کثیر واسناده حسن کما قال الهیثمی ۹: ۸۲ وحدیث ابن عمر اخرجه ایضاً ابویعلی نحوه و فیه ابراهیم بن عمر بن ابان وهو ضعیف کما قال الهیثمی ۹: ۸۲]

حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے بہت زیادہ باحیا ہونے کا تذکرہ کرتے ہوئے فرمایا کہ بعض دفعہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ گھر میں ہوتے اور دروازہ بھی بند ہوتا لیکن پھر بھی وہ غسل کے لیے اپنے کپڑے نہ اتار سکتے اور وہ اتنے شرمیلے تھے کہ (غسل کے بعد) جب تک وہ کپڑے سے ستر نہ چھپا لیتے کمر سیدھی نہ کر سکتے یعنی سیدھے کھڑے نہ ہو سکتے۔

[اخرجه احمد ۱: ۷۳ قال الهیثمی ۹: ۸۲ رواه احمد ورجاله ثقات وابو نعیم فی الحلیة ۱: ۵۶ مثله]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ نے فرمایا تم لوگ اللہ سے حیا کرو کیونکہ میں بیت الخلاء میں جاتا ہوں تو اللہ سے شرما کر اپنے سر کو ڈھک لیتا ہوں۔

[اخرجه سفیان کذا فی الکنز ۲: ۱۴۴]

حضرت سعد بن مسعود رضی اللہ عنہ اور حضرت عمرو بن غراب جُھنی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت

عثمان بن مظعون رضی اللہ عنہ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! مجھے یہ بات بالکل پسند نہیں ہے کہ میری بیوی میرے ستر کو دیکھے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیوں؟ انہوں نے کہا مجھے اس سے شرم آتی ہے اور یہ مجھے بہت برا لگتا ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے بیوی کو تمہارا لباس اور تمہیں اس کا لباس بنایا ہے اور (بعض دفعہ) میرے گھر والے میرا ستر اور میں ان کا ستر دیکھ لیتا ہوں۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! آپ صلی اللہ علیہ وسلم ایسا کر لیتے ہیں؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہاں۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے کہا پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کون ہو سکتا ہے؟ (جس کا ہر کام میں اتباع کیا جائے ایسے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم ہی ہیں) جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ چلے گئے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ابن مظعون رضی اللہ عنہ تو بہت زیادہ باحیا' پاکدامن اور ستر چھپا کر رکھنے والے ہیں۔ [اخرجه ابن سعد ۳:۲۸۷]

حضرت ابو مجلز رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ میں تاریک کمرے میں غسل کرتا ہوں تو میں اللہ سے شرم کی وجہ سے جب تک اپنے کپڑے پہن نہ لوں اس وقت تک اپنی کمر سیدھی کر کے کھڑا نہیں ہو سکتا۔ [اخرجه ابو نعیم فی الحلیة ۱:۲۶۰ واخرجه ابن سعد ۴:۸۴ عن ابو مجلز نحوه و عن ابن سیرین مثله]

حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ جب کسی تاریک کمرے میں غسل کر لیتے تو سیدھے کھڑے نہ ہوتے بلکہ کمر جھکا کر کپڑے بن کر چلتے اور کپڑے لے کر پہن لیتے (پھر سیدھے ہوتے) [عند ابی نعیم]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ جب سویا کرتے تو اس ڈر سے کپڑے پہنے رہتے کہ کہیں سوتے میں ان کا ستر نہ کھل جائے۔ [عند ابی نعیم ۴:۸۴]

حضرت عبادہ بن نسی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ نے کچھ لوگوں کو دیکھا کہ لنگی باندھے بغیر پانی میں کھڑے ہیں تو فرمایا میں مر جاؤں پھر مجھے زندہ کیا جائے پھر مر جاؤں پھر مجھے زندہ کیا جائے پھر مر جاؤں پھر مجھے زندہ کیا جائے یہ مجھے اس سے زیادہ پسند ہے کہ میں ان کی طرح کروں۔ [اخرجه ایضاً ابو نعیم ۴:۸۴]

حضرت اشج عبد القیس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تمہارے اندر دو خصلتیں ایسی ہیں جنہیں اللہ تعالیٰ پسند فرماتے ہیں میں نے پوچھا وہ دو خصلتیں کون سی ہیں؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم

نے فرمایا بردباری اور حیا۔ میں نے کہا تمام تعریفیں اس اللہ کے لیے ہیں جس نے مجھے ایسی دو خصلتوں پر پیدا فرمایا جو اسے پسند ہیں۔

[اخرجه ابن ابی شیبة وابونعیم عن الشیخ کذا فی منتخب الکنز ۵:۱۴۰]

# تواضع اور عاجزی

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی تواضع

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضرت جرائیل علیہ السلام حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بیٹھے ہوئے تھے انہوں نے آسمان کی طرف دیکھا کہ آسمان سے ایک فرشتہ اتر رہا ہے تو انہوں نے کہا جب سے یہ فرشتہ پیدا ہوا ہے اس وقت سے اب تک یہ زمین پر کبھی نہیں اترا۔ جب وہ فرشتہ زمین پر اتر گیا تو اس نے کہا اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم! آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے رب نے مجھے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس یہ پیغام دے کر بھیجا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو بادشاہ اور نبی بناؤں یا بندہ اور رسول؟ حضرت جرائیل نے کہا اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم! آپ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے رب کے سامنے تواضع اختیار کریں تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں بندہ اور رسول بننا چاہتا ہوں۔ [اخرجه احمد قال الهیثمی ۹:۱۹ رواه احمد والبزار و ابویعلی ورجال الاولین رجال الصحیح و رواه ابویعلی باسناد حسن]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا اس حدیث کو بیان کر کے آخر میں فرماتی ہیں کہ اس کے بعد حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے کبھی ٹیک لگا کر کھانا نہیں کھایا بلکہ فرماتے تھے کہ میں ایسے کھاتا ہوں جیسے غلام کھاتا ہے اور ایسے بیٹھتا ہوں جیسے غلام بیٹھتا ہے۔

[کما قال الهیثمی عن عائشة رضی الله تعالی عنها بمعناه مع زیادة فی اوله]

مال واپس کرنے کے باب میں طبرانی وغیرہ کی روایت سے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کی اسی کے ہم معنی حدیث گزر چکی ہے۔

حضرت ابوغالب رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ کی خدمت میں عرض کیا کہ آپ ہمیں ایسی حدیث سنائیں جو آپ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے سنی ہو۔ فرمایا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ساری گفتگو قرآن (کے مطابق) ہوتی تھی آپ اللہ کا ذکر کثرت سے کرتے تھے اور بیان مختصر

کرتے تھے نماز لمبی پڑھتے تھے۔ آپ ناک نہیں چڑھاتے تھے اور اس سے تکبر محسوس نہیں فرماتے تھے کہ مسکین اور کمزور آدمی کے ساتھ جا کر اس کی ضرورت پوری کر کے ہی آئیں۔

[اخرجه الطبرانی واسناده حسن کما قال الهیثمی ۹:۲۰ واخرجه البیهقی والنسائی عن عبد الله بن ابی اوفی رضی الله تعالی عنه نحوه کما فی البدایة ۶:۴۵]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کا ذکر کثرت سے کرتے تھے اور لغو بیکار بات بالکل نہ فرماتے تھے گدھے پر سوار ہو جاتے تھے اور اون کا کپڑا پہن لیتے تھے اور غلام کی دعوت قبول فرما لیتے تھے اور اگر تم غزوہ خیبر کے دن حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھتے کہ گدھے پر سوار ہیں جس کی لگام کھجور کی چھال کی بنی ہوئی تھی تو عجیب منظر دیکھتے۔ ترمذی میں حضرت انس رضی اللہ عنہ کی روایت میں یہ بھی ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم بیمار کی عیادت فرماتے تھے اور جنازہ میں شرکت فرماتے تھے۔ [اخرجه الطیالسی و فی الترمذی وابن ماجه عن انس بعض ذلك كذا فی البدایة ۶:۴۵ واخرجه ابن سعد ۱:۹۵ عن انس بطوله]

حضرت ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم گدھے پر سوار ہوتے تھے اور اون پہنتے تھے اور بکری کی ٹانگوں کو قابو کر کے اس کا دودھ نکالتے اور مہمان کی خاطر مدارت خود کرتے۔

[اخرجه البیهقی وهذا غریب من هذا الوجه ولم یخرجه واسناده جید كذا فی البدایة ۶:۴۵ واخرجه الطبرانی عن ابی موسی مثله ورجاله رجال الصحیح کما قال الهیثمی ۹:۲۰]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ (مدینہ سے باہر کی آبادی) عوالی کا کوئی آدمی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو آدھی رات کے وقت جو کی روٹی پر بلاتا تو بھی آپ اسے قبول فرما لیتے۔

[عند الطبرانی ایضاً ورجاله ثقات کما قال الهیثمی]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو کوئی آدمی جو کی روٹی اور بدذائقہ چربی کی دعوت دیتا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم اسے قبول فرما لیا کرتے (اور اپنا سب کچھ دوسروں پر خرچ کرنے کا یہ عالم تھا کہ) آپ کی ایک زرہ ایک یہودی کے پاس رہن رکھی ہوئی تھی اور انتقال تک آپ کے پاس اتنا مال جمع نہ ہو سکا کہ جسے دے کر آپ اس زرہ کو یہودی سے چھڑا لیتے۔

[عند الترمذی فی الشمائل ۲۳]

حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ایک آدمی نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو تین مرتبہ آواز دی۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہر مرتبہ جواب میں لبیک لبیک فرماتے۔

[اخرجه ابویعلی قال الهیثمی ۹:۲۰ رواه ابویعلی فی الکبیر عن شیخه جبارة بن المفلس و ثقه ابن نمیر وضعفه الجمهور و بقیة رجاله ثقات رجال الصحیح۔ انتهی و اخرجه ایضاً ابونعیم فی الحلیة وتمام والخطیب کما فی الکنز ۴:۴۵]

حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک عورت مردوں سے بے حیائی کی باتیں کیا کرتی تھی اور بہت بے باک اور بدکلام تھی ایک مرتبہ وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس سے گزری حضور صلی اللہ علیہ وسلم ایک اونچی جگہ پر بیٹھے ہوئے ثرید کھا رہے تھے اس پر اس عورت نے کہا انہیں دیکھو ایسے بیٹھے ہوئے ہیں جیسے غلام بیٹھتا ہے اور ایسے کھا رہے ہیں جیسے غلام کھاتا ہے۔ یہ سن کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کون سا بندہ مجھ سے زیادہ بندگی اختیار کرنے والا ہوگا؟ پھر اس عورت نے کہا یہ خود کھا رہے ہیں اور مجھے نہیں کھلا رہے ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تو بھی کھالے۔ اس نے کہا مجھے اپنے ہاتھ سے عطا فرمائیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اسے دیا تو اس نے کہا جو آپ کے منہ میں ہے اس میں سے دیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس میں سے دیا جسے اس نے کھالیا (اس کھانے کی برکت سے) اس پر شرم وحیا غالب آگئی اور اس کے بعد اس نے اپنے انتقال تک کسی سے بے حیائی کی کوئی بات نہ کی۔

[اخرجه الطبرانی و اسناده ضعیف کما قال الهیثمی ۹:۲۱]

حضرت جریر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک آدمی سامنے سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو تو اس پر کپکپی طاری ہوگئی۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تسلی رکھو میں بادشاہ نہیں ہوں میں تو قریش کی ایسی عورت کا بیٹا ہوں جو سوکھا ہوا گوشت بھی کھالیا کرتی تھی۔

[اخرجه الطبرانی قال الهیثمی ۹:۲۰ رواه ابویعلی فی الکبیر عن شیخه جبارة بن المفلس وثقه ابن نمیر وضعفه الجمهور وبقیة رجاله ثقات رجال الصحیح۔ انتهی و اخرجه ایضاً ابونعیم فی الحلیة و تمام والخطیب کما فی الکنز ۴:۴۳۹]

حضرت جریر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک آدمی فتح مکہ کے دن حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے بات کرنے لگا تو اس پر کپکپی طاری ہوگئی آگے پچھلی حدیث جیسا مضمون ہے۔

[اخرجه البیهقی کما فی البدایة ۴:۲۹۳]

حضرت عامر بن ربیعہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مسجد کی طرف نکلا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے جوتے کا تسمہ ٹوٹ گیا میں نے ٹھیک کرنے کے لیے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے جوتی لے لی۔

حضور ﷺ نے میرے ہاتھ سے جوتی لے کر فرمایا تسمہ تو میرا ٹوٹا اور ٹھیک تم کرو اس سے فوقیت نظر آتی ہے اور میں دوسروں پر اپنی فوقیت پسند نہیں کرتا (بلکہ میں تو سب کے برابر بن کر رہنا چاہتا ہوں)

[اخرجه البزار قال الهيثمي ٩:٢١ وفيه من لم اعرفه]

حضرت عبداللہ بن جبیر خزاعی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضور ﷺ اپنے چند صحابہ رضی اللہ عنہم کے ساتھ جارہے تھے کسی نے کپڑے سے آپ ﷺ پر سایہ کر دیا جب آپ ﷺ کو زمین پر سایہ نظر آیا تو آپ ﷺ نے سر اٹھا کر دیکھا تو ایک صاحب چادر سے آپ ﷺ پر سایہ کر رہے تھے حضور ﷺ نے فرمایا رہنے دو اور کپڑا اس سے لے کر رکھ دیا اور فرمایا میں بھی تم جیسا آدمی ہوں (اپنے لیے امتیازی سلوک نہیں چاہتا)

[اخرجه الطبراني ورجاله رجال الصحيح كما قال الهيثمي ٩:٢١]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں نے دل میں کہا معلوم نہیں حضور ﷺ مزید اور کب تک ہم میں رہیں گے یہ معلوم کرنے کے لیے میں نے حضور ﷺ کی خدمت میں عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ! اگر آپ ﷺ سایہ کے لیے ایک چھپر بنالیں تو بہت اچھا ہو۔ حضور ﷺ نے فرمایا میں تو لوگوں میں ایسے گھل مل کر رہنا چاہتا ہوں کہ یہ لوگ میری ایڑیاں روندتے رہیں اور میری چادر کھینچتے رہیں یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ (دنیا سے اٹھا کر) مجھے ان لوگوں سے راحت دے (میں اپنے لیے الگ جگہ بنانا نہیں چاہتا)

[اخرجه البزار ورجاله رجال الصحيح كما قال الهيثمي ٩:٢١]

حضرت عکرمہ رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ میں پتہ چلاؤں گا کہ حضور ﷺ ہم میں اور کتنا عرصہ رہیں گے تو میں نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ! میں دیکھ رہا ہوں کہ عام لوگوں کے ساتھ رہنے سے آپ (ﷺ) کو تکلیف ہوتی ہے ان کا سارا گرد و غبار آپ (ﷺ) پر آجاتا ہے اس لیے اگر آپ (ﷺ) اپنے لیے ایک تخت بنالیں جس پر بیٹھ کر آپ (ﷺ) لوگوں سے بات کریں تو یہ بہتر ہوگا۔ حضور ﷺ نے وہی جواب دیا جو پچھلی حدیث میں گزر گیا۔ حضرت عباس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ آپ ﷺ کے اس جواب سے میں سمجھ گیا کہ اب آپ ﷺ ہم میں تھوڑا عرصہ ہی رہیں گے۔

[اخرجه الدارمي كذا في جمع الفوائد ٢:١٨٠ واخرجه ابن سعد ٢:١٩٣ عن عكرمة نحوه]

حضرت اسود رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا کہ جب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم گھر تشریف لاتے تو کیا کیا کرتے تھے؟ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ گھر والوں کے کام کاج میں لگ جاتے اور جب نماز کا وقت آجاتا تو باہر تشریف لے جاتے اور نماز پڑھاتے۔ [اخرجہ احمد و رواہ البخاری و ابن سعد ۱: ۹۱ نحوہ]

حضرت عروہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک آدمی نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا کہ کیا حضور صلی اللہ علیہ وسلم اپنی جوتی خود گانٹھ لیا کرتے تھے اور اپنے کپڑے خود سی لیا کرتے تھے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا آپ صلی اللہ علیہ وسلم گھر میں اسی طرح کام کیا کرتے تھے جس طرح آپ لوگ کرتے ہیں۔ حضرت عمرہ رحمۃ اللہ علیہا کہتی ہیں میں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اپنے گھر میں کیا کیا کرتے تھے؟ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا حضور صلی اللہ علیہ وسلم بھی انسان ہی تھے تو اور انسانوں کی طرح آپ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے کپڑوں میں سے (شبہ کی وجہ سے) جوئیں نکال لیتے تھے اور اپنی بکری کا دودھ نکال لیتے تھے اور اپنے کام خود کیا کرتے تھے۔
[عند البیھقی و رواہ الترمذی فی شمائل کذا فی البدایۃ ۶: ۴۴]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اپنے وضو کا پانی کسی کے سپرد نہ فرماتے (بلکہ خود اس سے وضو فرماتے) اور جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم کوئی صدقہ دینا چاہتے تو خود دیتے۔
[عند القزوینی بضعف کذا فی جمع الفوائد ۲: ۱۸۰]

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم میری عیادت کے لیے تشریف لائے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نہ خچر پر سوار تھے اور نہ ترکی گھوڑے پر (بلکہ پیدل تشریف لائے تھے)
[اخرجہ البخاری کذا فی صفۃ الصفوۃ ۱: ۶۵]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے پرانے کجاوے پر حج فرمایا اور کجاوے پر ایک چادر تھی جس کی قیمت چار درہم بھی نہیں تھی اس کے باوجود آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ دعا مانگی اے اللہ مجھے ایسے حج کی توفیق عطا فرما جس میں نہ ریا ہو اور نہ شہرت۔ [اخرجہ الترمذی فی الشمائل ۲۴]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم مکہ میں (فاتحانہ) داخل ہوئے تو لوگ اونچی جگہوں پر چڑھ کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھ رہے تھے لیکن تواضع اور عاجزی کی وجہ سے آپ کا سر کجاوے کو لگا ہوا تھا۔
[اخرجہ ابویعلی قال الھیثمی ۶: ۱۶۹ وفیہ عبد اللہ بن ابی بکر المقدمی وھو ضعیف]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ فتح مکہ کے دن جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم مکہ میں داخل ہوئے تھے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی ٹھوڑی تواضع کی وجہ سے کجاوے پر تھی۔ [اخرجه البيهقى]

حضرت عبداللہ بن ابی بکر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم ذی طوی مقام پر پہنچے تو اپنی سواری پر کھڑے ہو گئے اس وقت آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے سرخ یمنی دھاری دار چادر سر پر باندھی ہوئی تھی اور اس کا ایک کنارہ منہ پر ڈالا ہوا تھا جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے دیکھا کہ اللہ تعالیٰ نے فتح مکہ سے سرفراز فرمایا ہے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اللہ کے سامنے عاجزی ظاہر کرنے کے لیے اپنا سر جھکا لیا یہاں تک کہ آپ کی داڑھی کجاوے کے درمیانی حصے کو لگ رہی تھی۔

[رواه ابن اسحاق كذا فى البداية ۴: ۲۹۳]

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک دن میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ بازار گیا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کپڑا بیچنے والوں کے پاس بیٹھ گئے اور چار درہم میں ایک شلوار خریدی بازار والوں نے ایک (سونا چاندی) تولنے والا رکھا ہوا تھا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے فرمایا تولو اور جھکتا ہوا تولو۔ اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے وہ شلوار لے لی۔ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے شلوار لے کر اٹھانی چاہی حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے فرمایا چیز کا مالک خود اسے اٹھانے کا زیادہ حقدار ہوتا ہے ہاں اگر وہ مالک اتنا کمزور ہو کہ اپنی چیز کو اٹھا نہ سکتا ہو تو پھر اس کا مسلمان بھائی اس کی مدد کر دے۔ میں نے پوچھا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! آپ صلی اللہ علیہ وسلم یہ شلوار پہنیں گے؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہاں دن رات سفر و حضر میں پہنوں گا کیونکہ مجھے ستر ڈھانکنے کا حکم دیا گیا ہے اور مجھے اس سے زیادہ ستر ڈھانکنے والی کوئی چیز نہ ملی۔

[اخرجه الطبرانى فى الاوسط وابويعلى اخرجه من طريق ابن زياد الواسطى و اخره احمد و فى سنده ابن زياد وهو وشيخه ضعيفان كذا فى نسيم الرياض ۲: ۱۰۵ وقال انجبر ضعفه بمتابعة ومنه يعلم ان تخطية ابن القيم لاوجه لها۔ انتهى]

دوسری روایت میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے تولنے والے سے فرمایا تولو اور جھکتا ہوا تولو۔ اس تولنے والے نے کہا میں نے یہ بات کسی اور سے نہیں سنی۔ میں نے اسے کہا کہ تیرے ہلاک ہونے اور تیرے دین کے بگاڑ کے لیے یہ کافی ہے کہ تو اپنے نبی کو نہیں پہچانتا یہ سن کر اس نے ترازو دو ہیں پھینکی اور کود کر اٹھا اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھ کو لے کر اسے بوسہ دینا چاہا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے اپنا ہاتھ پیچھے کھینچ لیا اور فرمایا یہ کیا ہے؟ ایسے تو عجم کے لوگ

اپنے بادشاہوں کے ساتھ کرتے ہیں اور میں تو بادشاہ نہیں ہوں میں تو آپ لوگوں میں سے ہی ایک آدمی ہوں چنانچہ اس نے جھکتا ہوا تولا اور اپنے تولنے کی اجرت لی۔

[ذکرہ الهیثمی فی المجمع ۵:۲۱ عن ابی هریرة مثل الحدیث الذی قبله قال الهیثمی رواه ابویعلی والطبرانی فی الاوسط وفیه یوسف بن زیاد وهو ضعیف]

# نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ رضی اللہ عنہم کی تواضع

حضرت اسلم رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ اونٹ پر بیٹھ کر ملک شام تشریف لائے تو لوگ اس بارے میں آپس میں باتیں کرنے لگے (کہ امیر المؤمنین کو گھوڑے پر سفر کرنا چاہئے تھا اونٹ پر نہیں کرنا چاہئے تھا وغیرہ وغیرہ) اس پر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا ان لوگوں کی نگاہ ایسے انسانوں کی سواری کی طرف جا رہی ہے جن کا آخرت میں کوئی حصہ نہیں (اس سے شام کے کفار مراد ہیں) [اخرجه ابن عساکر واخرجه ابن المبارك كذا فی المنتخب ۴:۴۱۷]

حضرت ہشام رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں میں نے دیکھا کہ ایک دفعہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کا ایک عورت پر گزر ہوا جو عصیدہ گھونٹ رہی تھی (عصیدہ وہ آٹا ہے جسے گھی ڈال کر پکایا جائے) حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اس سے کہا عصیدہ کو اس طرح نہیں گھونٹا جاتا یہ کہہ کر اس سے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ڈوئی لے لی اور فرمایا اس طرح گھونٹا جاتا ہے اور اسے گھونٹ کر دکھایا۔

[اخرجه ابن سعد عن حزام بن هشام]

حضرت ہشام بن خالد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کو (عورتوں سے) یہ کہتے ہوئے سنا کہ جب تک پانی گرم نہ ہو جائے تم میں سے کوئی عورت آٹا نہ ڈالے اور جب پانی گرم ہو جائے تو تھوڑا تھوڑا کر کے ڈالتی جائے اور ڈوئی سے اس کو ہلاتی جائے اس طرح اچھی طرح مل جائے گا اور ٹکڑے ٹکڑے نہیں بنے گا۔ [کذا فی المنتخب الکنز ۴:۴۱۷]

حضرت زر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں نے دیکھا کہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ عید گاہ ننگے پاؤں جا رہے ہیں۔ [اخرجه المروزی فی العیدین كذا فی المنتخب ۴:۴۱۸]

حضرت عمر مخزومی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے اعلان کروایا الصلاۃ جامعہ نماز میں جمع ہو جائیں ضروری بات کرنی ہے جب لوگ کثرت سے جمع ہو گئے تو حضرت

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ ایک مرتبہ حضور ﷺ بیٹھے ہوئے تھے اتنے میں انہوں نے لوگوں اور بچوں کے شور کی آواز سنی آپ ﷺ نے دیکھا کہ ایک حبشی عورت ناچ رہی ہے اور لوگ اس کے اردگرد جمع ہیں آپ نے فرمایا اے عائشہ! ادھر آؤ اور ذرا دیکھو میں حضور ﷺ کے کندھوں پر اپنا رخسار رکھ کر کندھے اور سر کے درمیان دیکھنے لگی۔ آپ ﷺ پوچھتے اے عائشہ! ابھی تمہارا دل نہیں بھرا میں کہہ دیتی نہیں میں دیکھنا چاہتی تھی کہ حضور ﷺ کے ہاں میرا درجہ کتنا ہے؟ میں اتنی دیر یوں ہی کھڑی دیکھتی رہی کہ حضور ﷺ تھک گئے اور کبھی ایک پاؤں پر آرام کرتے اور کبھی دوسرے پر۔ اتنے میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ آگئے تو سارے لوگ اور بچے ادھر ادھر چلے گئے اس پر حضور ﷺ نے فرمایا کہ میں نے دیکھا کہ عمر کے آنے پر انسانوں اور جنات کے شیطان سب بھاگ گئے۔ [اخرجہ ابن عدی و ابن عساکر کما فی المنتخب ۴/ ۳۹۳]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ اللہ کی قسم میں نے دیکھا کہ نبی کریم ﷺ میرے حجرے کے دروازے پر کھڑے ہوتے اور مسجد (کے صحن) میں حبشی لوگ نیزوں سے کھیل رہے ہوتے اور آپ ﷺ میرے لیے اپنی چادر سے پردہ کرتے تاکہ میں حضور ﷺ کے کان اور کندھے کے درمیان سے ان کا کھیل دیکھ سکوں۔ پھر آپ ﷺ میری وجہ سے کھڑے رہتے یہاں تک کہ میں دیکھنا بس کرتی آپ لوگ خود ہی اندازہ لگالیں کہ ایک نوعمر کھیل کود کی مقدار کیا ہوگی۔

[عند الشیخین کما فی المشکوۃ صفحہ ۲۷۲]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور ﷺ حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا کے پاس تشریف لے جاتے اور ان کے ہاں شہد پیا کرتے (اس پر مجھے رشک آیا) میں نے اور حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا نے آپس میں طے کیا کہ ہم دونوں میں سے جس کے پاس حضور ﷺ تشریف لائیں وہ حضور ﷺ سے یہ کہے کہ مجھے آپ ﷺ سے مغافیر کی بو آرہی ہے۔ آپ ﷺ نے مغافر کھائی ہے (مغافیر ایک بودار گوند ہے یعنی آپ نے جو شہد پیا ہے اس کی مکھی نے مغافیر کے درخت سے رس چوس لیا ہوگا اور بودار چیز حضور ﷺ فرشتوں کی وجہ سے استعمال نہیں فرماتے تھے) چنانچہ ہم دونوں میں سے ایک کے پاس حضور ﷺ تشریف لائے اور اس نے یہ بات حضور ﷺ سے کہہ دی حضور ﷺ نے فرمایا نہیں میں نے مغافیر نہیں کھائی البتہ میں نے زینب بنت جحش کے ہاں شہد پیا ہے وہ بھی آئندہ کبھی نہیں پیوں گا پھر یہ آیات نازل ہوئیں یٰاَیُّھَا النَّبِیُّ

لِمَ تُحَرِّمُ مَا اَحَلَّ اللّٰهُ لَكَ سے لے کر اِنْ تَتُوْبَاۤ اِلَى اللّٰهِ فَقَدْ صَغَتْ قُلُوْبُكُمَا تک ان الفاظ سے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا اور حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کو خطاب ہے ان میں یہ آیت بھی ہے وَاِذْ اَسَرَّ النَّبِيُّ اِلٰى بَعْضِ اَزْوَاجِهٖ حَدِيْثًا اس آیت سے مراد یہی ہے جو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں نے مغافیر نہیں کھائی البتہ شہد پیا ہے ابراہیم بن موسیٰ ہشام سے نقل کرتے ہیں کہ اس آیت سے مراد حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ فرمانا ہے کہ آئندہ ہرگز نہیں پیوں گا میں نے قسم کھائی ہے (اے حفصہ) تم یہ بات کسی کو نہ بتانا۔ آیات کا ترجمہ:

"اے نبی! جس چیز کو اللہ نے آپ کے لئے حلال کیا ہے آپ (قسم کھا کر) اس کو (اپنے اوپر) کیوں حرام فرماتے ہیں پھر وہ بھی اپنی بیبیوں کی خوشنودی حاصل کرنے کے لیے اور اللہ تعالیٰ بخشنے والا مہربان ہے اللہ تعالیٰ نے تم لوگوں کے لیے تمہاری قسموں کا کھولنا (یعنی قسم توڑنے کے بعد اس کے کفارہ کا طریقہ) مقرر فرمادیا ہے اور اللہ تعالیٰ تمہارا کارساز ہے اور وہ بڑا جاننے والا اور بڑی حکمت والا ہے اور جب کہ پیغمبر (صلی اللہ علیہ وسلم) نے اپنی کسی بیوی سے ایک بات چپکے سے فرمائی پھر جب اس بی بی نے وہ بات (دوسری بی بی کو) تھوڑی سی بات تو جتلا دی اور تھوڑی سی بات کو ٹال گئی سو جب پیغمبر نے اس بی بی کو وہ بات جتلائی وہ کہنے لگی آپ کو اس کی کس نے خبر کردی؟ آپ نے فرمایا مجھ کو بڑے جاننے والے خبر رکھنے والے (یعنی خدا) نے خبر کردی اے (پیغمبر کی) دونوں بیبیو! اگر تم اللہ کے سامنے توبہ کرلو تو تمہارے دل مائل ہو رہے ہیں۔" [اخرجہ البخاری و اخرجہ مسلم مثلہ]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو حلوہ اور شہد پسند تھا جب عصر پڑھ کر آتے تو اپنی بیویوں کے ہاں جاتے اور پہلے کسی ایک کے پاس چلے جاتے۔ چنانچہ ایک دن آپ صلی اللہ علیہ وسلم حضرت حفصہ بنت عمر رضی اللہ عنہا کے ہاں گئے اور روزانہ جتنا ان کے ہاں ٹھہرتے تھے اس سے زیادہ ٹھہرے اس پر مجھے غیرت آئی میں نے اس کی وجہ معلوم کی تو کسی نے مجھے بتایا کہ حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کی قوم کی ایک عورت نے انہیں شہد کی ایک کپی ہدیہ میں دی تھی تو حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا نے اس میں سے کچھ شہد حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو پلایا ہے (اس وجہ سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو وہاں دیر لگ گئی) میں نے کہا غور سے سنو! اللہ کی قسم! ہم حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے ضرور کوئی تدبیر کریں گے (تاکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم

آئندہ حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کے ہاں زیادہ دیر نہ لگایا کریں) میں نے حضرت سودہ بنت زمعہ رضی اللہ عنہا سے کہا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم آپ کے ہاں آئیں گے حضور صلی اللہ علیہ وسلم جب تشریف لائیں تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم ان سے کہیں کہ آپ نے مغافیر کھائی ہے وہ فرمائیں گے نہیں تو آپ ان سے کہیں تو یہ بو کیسی ہے جو مجھے محسوس ہو رہی ہے؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرمائیں گے مجھے حفصہ نے شہد پلایا ہے تو آپ کہہ دینا کہ اس شہد کی مکھی نے عرفط درخت سے رس چوسا ہو گا (جس کی وجہ سے مغافیر والی بو شہد میں آگئی ہوگی) میں بھی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو یہی بات کہوں گی۔ اے صفیہ! تم بھی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو یہی بات کہنا۔ حضرت سودہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں اللہ کی قسم! (اے عائشہ) تمہاری بات ختم ہوئی ہی تھی کہ اتنے میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم میرے دروازے پر تشریف لے آئے تو تمہارے ڈر کی وجہ سے میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو تمہاری بات اونچی آواز سے وہیں دروازے پر ہی کہہ دینے لگی تھی لیکن میں نے خود کو روکا جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم میرے پاس پہنچ گئے تو میں نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! کیا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے مغافیر کھائی ہے؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نہیں میں نے کہا تو پھر یہ بو کیسی ہے جو مجھے محسوس ہو رہی ہے؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا حفصہ نے مجھے شہد پلایا تھا میں نے کہا شاید اس شہد کی مکھی نے عرفط درخت کا رس چوسا ہو گا۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم میرے پاس تشریف لائے تو میں نے بھی یہی کہا جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا کے ہاں گئے تو انہوں نے بھی یہی کہا پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم جب حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کے ہاں گئے تو انہوں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! کیا میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو اس شہد میں سے پلاؤں؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نہیں مجھے اس کی ضرورت نہیں ہے۔ حضرت سودہ رضی اللہ عنہا نے کہا اللہ کی قسم! ہم نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو شہد پینے سے روکا ہے میں نے ان سے کہا آپ خاموش رہیں۔ [عند البخاری ایضاً واخرجہ مسلم کذا فی التفسیر لابن کثیر ۴/ ۳۸۷ وابو داؤد کما فی جمع الفوائد ۱/ ۲۲۹ وابن سعد ۸/ ۸۵]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں میرے دل میں بڑی آرزو تھی کہ میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج مطہرات میں سے ان دو عورتوں کے بارے میں پوچھوں جن کے بارے میں اللہ تعالیٰ نے اِنْ تَتُوْبَا اِلَی اللّٰہِ فَقَدْ صَغَتْ قُلُوْبُکُمَا فرمایا ہے لیکن بہت عرصہ تک مجھے پوچھنے کا موقع نہ ملا آخر ایک مرتبہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ حج پر تشریف لے گئے میں بھی ان کے ساتھ حج پر گیا ہم لوگ سفر کر رہے تھے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ ضرورت سے راستے سے ایک طرف کو چلے گئے

میں بھی پانی کا برتن لے کر ان کے ساتھ ہولیا آپ ضرورت سے فارغ ہو کر میرے پاس واپس تشریف لائے میں نے آپ کے ہاتھوں پر پانی ڈالا آپ نے وضو کیا میں نے کہا اے امیر المؤمنین! نبی کریم ﷺ کی ازواج مطہرات میں سے وہ دو عورتیں کون ہیں جن کے بارے میں اللہ تعالیٰ نے ان تتوبا الی اللہ فقد صغت قلوبکما فرمایا ہے؟ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا اے ابن عباس! تم پر تعجب ہے (کہ علم میں اتنے مشہور ہو اور پھر تمہیں معلوم نہیں کہ یہ عورتیں کون ہیں) حضرت زہری کہتے ہیں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو اس سوال پر تعجب تو ہوا لیکن پھر انہوں نے سارا قصہ سنایا کچھ نہیں چھپایا اور فرمایا وہ دونوں حفصہ اور عائشہ رضی اللہ عنہا ہیں پھر تفصیل سے سارا قصہ سنانے لگے اور فرمایا ہم قریش قبیلہ والے عورتوں پر غالب تھے جب ہم مدینہ آئے تو دیکھا کہ یہاں کے مردوں پر عورتیں غالب ہیں تو ہماری عورتیں ان کی عورتوں سے سیکھنے لگیں میرا گھر عوالی میں قبیلہ بنو امیہ بن زید میں تھا۔ میں ایک دن اپنی بیوی پر ذرا ناراض ہوا تو وہ آگے سے جواب دینے لگی میں اس کے یوں جواب دینے سے بڑا حیران ہوا میرے لیے بالکل نئی بات تھی وہ کہنے لگی آپ میرے جواب دینے سے کیوں حیران ہو رہے ہیں وہ تو اللہ کی قسم! حضور ﷺ کی ازواج مطہرات بھی آپ ﷺ کو جواب دے دیتی ہیں بلکہ بعض تو ناراض ہو کر حضور ﷺ کو سارا دن رات تک چھوڑے رکھتی ہیں میں یہ سن کر (اپنی بیٹی) حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کے پاس آیا اور اس سے پوچھا کہ کیا تم رسول اللہ ﷺ کو برابر کا جواب دیتی ہو اس نے کہا جی ہاں میں نے کہا تم میں سے جو بھی ایسا کرے گی وہ تو اپنا بڑا نقصان کرے گی اور اگر اللہ کے رسول ﷺ کے ناراض ہونے کی وجہ سے اللہ ناراض ہو گئے تو پھر تو وہ ہلاک و برباد ہو جائے گی اس لیے آئندہ کبھی حضور ﷺ کو آگے سے جواب نہ دینا اور ان سے کچھ نہ مانگنا اور مجھ سے جو چاہے مانگ لینا اور تم اپنی پڑوسن یعنی حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے دھوکہ نہ کھاؤ (کہ وہ حضور ﷺ کو آگے سے جواب دے دیتی ہے اور حضور ﷺ سے ناراض ہو جاتی ہے وہ ایسا کر سکتی ہے) کیونکہ وہ تم سے زیادہ خوبصورت ہے اور حضور ﷺ کو اس سے تم سے زیادہ محبت ہے (تم ایسا نہ کرو) حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا میرا ایک انصاری پڑوسی تھا ہم دونوں باری باری حضور ﷺ کی خدمت میں جایا کرتے تھے ایک دن وہ جاتا اور سارے دن میں جو وحی نازل ہوتی یا اور کوئی بات پیش آتی وہ شام کو آ کر مجھے بتا دیتا اور ایک دن میں جاتا اور شام کو واپس آ کر سب کچھ اسے بتا دیتا ان دنوں ہمارے ہاں اس کا بہت

چرچا تھا کہ قبیلہ غسان والے ہم پر چڑھائی کرنے کے لیے تیاری کر رہے ہیں چنانچہ ایک دن میرا یہ پڑوسی حضور ﷺ کی خدمت میں گیا اور میرے پاس واپس آیا اس نے میرا دروازہ کھٹکھٹایا اور مجھے آواز دی میں باہر آیا اس نے کہا ایک بہت بڑا حادثہ پیش آ گیا ہے میں نے کہا کیا ہوا؟ کیا غسان نے چڑھائی کر دی ہے؟ اس نے کہا نہیں بلکہ اس سے بھی بڑا اور زیادہ پریشان کن حادثہ پیش آیا ہے۔ حضور ﷺ نے اپنی ازواج مطہرات کو طلاق دے دی ہے۔ میں نے کہا حفصہ تو نامراد ہوگئی اور گھاٹے میں پڑ گئی اور مجھے تو پہلے ہی خطرہ تھا کہ ایسا ہو جائے گا۔ صبح کی نماز پڑھ کر میں نے کپڑے پہنے اور مدینہ گیا وہاں سیدہ حفصہ کے ہاں گیا وہ رو رہی تھی میں نے پوچھا کیا حضور ﷺ نے تم سب کو طلاق دے دی ہے؟ اس نے کہا یہ تو مجھے معلوم نہیں ہے البتہ حضور ﷺ ہم سے الگ ہو کر اس بالا خانہ میں تشریف فرما ہیں پھر میں آپ کے سیاہ غلام کے پاس آیا اور اس سے کہا عمر کو اندر آنے کی اجازت لے دو۔ وہ غلام اندر گیا اور باہر آیا پھر اس نے کہا میں نے حضور ﷺ سے آپ کا ذکر کیا لیکن حضور ﷺ خاموش رہے پھر میں (مسجد) چلا گیا جب میں منبر کے پاس پہنچا تو دیکھا بہت سے لوگ بیٹھے ہوئے ہیں ان میں سے کچھ لوگ رو رہے ہیں میں کچھ دیر بیٹھا رہا پھر جب میری بے چینی بڑھی تو میں نے جا کر پھر اس غلام سے کہا عمر کو اجازت لے دو' وہ غلام اندر گیا پھر اس نے باہر آ کر کہا کہ میں نے حضور ﷺ سے آپ کا ذکر کیا لیکن حضور ﷺ خاموش رہے میں لوٹنے لگا تو غلام نے مجھے بلایا اور کہا آپ اندر چلے جائیں حضور ﷺ نے اجازت دے دی ہے میں نے اندر جا کر حضور ﷺ کو سلام کیا آپ ﷺ ایک خالی بوریئے پر ٹیک لگا کر بیٹھے ہوئے تھے اور بوریئے کے نشانات آپ کے جسم اطہر پر ابھرے ہوئے تھے میں نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ نے اپنی بیویوں کو طلاق دے دی ہے حضور ﷺ نے میری طرف سر اٹھا کر فرمایا نہیں میں نے (خوشی کی وجہ سے) کہا اللہ اکبر۔ یا رسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ نے ہمیں دیکھا ہوگا کہ ہم قریشی لوگ اپنی عورتوں پر غالب تھے جب ہم مدینہ آئے تو ہمیں یہاں ایسے لوگ ملے جن پر ان کی عورتیں غالب تھیں تو ہماری عورتیں ان کی عورتوں سے سیکھنے لگیں ایک دن میں اپنی بیوی پر ناراض ہوا تو آگے سے مجھے جواب دینے لگی میں اس کے جواب دینے پر بڑا حیران ہوا اس نے کہا آپ میرے جواب دینے پر کیا حیران ہو رہے ہیں حضور ﷺ کی ازواج مطہرات حضور ﷺ کو جواب دیتی ہیں بلکہ سارے دن رات تک

حضور ﷺ کو چھوڑے رکھتی ہیں میں نے کہا ان میں سے جو بھی ایسا کرے گی وہ نامراد ہوگی اور گھاٹے میں رہے گی اگر اللہ کے رسول ﷺ کے ناراض ہونے کی وجہ سے اللہ ناراض ہو گئے تو وہ تو ہلاک و برباد ہو جائے گی اس پر حضور ﷺ مسکرانے لگے میں نے کہا یا رسول اللہ ﷺ! پھر میں حفصہ کے پاس آیا اور میں نے اسے کہا تم اپنی پڑوسن (حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا) سے دھوکہ نہ کھانا وہ تم سے زیادہ خوبصورت ہے اور حضور ﷺ کو اس سے تم سے زیادہ محبت ہے حضور ﷺ دوبارہ مسکرائے میں نے کہا یا رسول اللہ ﷺ! جی لگانے کی اور بات کروں؟ آپ ﷺ نے فرمایا کرو پھر میں بیٹھ گیا اور سر اٹھا کر حضور ﷺ کے گھر پر نظر ڈالی تو اللہ کی قسم! مجھے صرف تین کھالیں بغیر رنگی ہوئی نظر آئیں میں نے کہا یا رسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ دعا کریں کہ اللہ تعالیٰ آپ کی اُمت پر وسعت فرما وے اللہ تعالیٰ نے روم اور فارس پر وسعت کر رکھی ہے حالانکہ وہ اللہ کی عبادت نہیں کرتے ہیں پھر آپ سیدھے ہو کر بیٹھ گئے اور آپ ﷺ نے فرمایا اے ابن خطاب! کیا تم ابھی تک شک میں ہو؟ ان لوگوں کو ان کی نیکیوں کا بدلہ دنیا ہی میں دے دیا گیا ہے۔ میں نے کہا یا رسول اللہ ﷺ! میرے لیے استغفار فرمادیں چونکہ حضور ﷺ کو اپنی ازواج مطہرات پر زیادہ غصہ آ گیا تھا اس وجہ سے آپ ﷺ نے قسم کھائی تھی کہ ایک مہینہ تک ان کے پاس نہیں جائیں گے۔ آخر اللہ تعالیٰ نے حضور ﷺ کو متنبہ فرمایا۔

[اخرجه احمد و قد رواه البخاري و مسلم والترمذي والنسائي]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے مجھے بتایا کہ جب نبی کریم ﷺ نے اپنی بیویوں سے علیحدگی اختیار فرمائی تو میں مسجد میں گیا اور دیکھا کہ صحابہ سوچ میں پڑے ہوئے ہیں اور کنکریاں الٹ پلٹ رہے ہیں اور کہہ رہے ہیں کہ حضورؐ نے اپنی بیویوں کو طلاق دے دی اور یہ واقعہ پردے کے حکم کے نازل ہونے سے پہلے کا ہے میں نے کہا کہ میں اس طلاق والی بات کا پتہ ضرور چلاؤں گا (کہ حضور ﷺ نے دی ہے یا نہیں) پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا اور حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کے پاس جا کر انہیں نصیحت کرنے کی تفصیل بتائی۔ پھر فرمایا میں حضور ﷺ کی خدمت میں گیا تو آپ ﷺ کے غلام حضرت رباح رضی اللہ عنہ بالا خانے کی دہلیز پر موجود تھے میں نے آواز دے کر کہا اے رباح! مجھے حضور ﷺ سے اندر آنے کی اجازت لے دو پھر آگے پچھلی حدیث جیسا مضمون ذکر فرمایا پھر فرمایا میں نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ!

عورتوں کا معاملہ آپ کے لیے کچھ مشکل نہیں ہے اگر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی بیویوں کو طلاق دے دی ہے تو کوئی فکر اور پریشانی کی بات نہیں ہے کیونکہ اللہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ہیں اور اللہ کے فرشتے حضرت جبرائیل' حضرت میکائیل ہیں۔ حضرت ابوبکر اور سارے مسلمان آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ہیں اور میں اس بات پر اللہ کی تعریف کرتا ہوں کہ جب بھی میں کوئی بات کہا کرتا تھا تو مجھے امید ہوتی تھی کہ اللہ تعالیٰ ضرور میری بات کی تصدیق فرمائیں گے چنانچہ اس مرتبہ بھی ایسا ہی ہوا اور یہ آیت نازل ہوئی عَسٰی رَبُّهٗۤ اِنْ طَلَّقَكُنَّ اَنْ یُّبْدِلَهٗۤ اَزْوَاجًا خَیْرًا مِّنْكُنَّ اور یہ آیت نازل ہوئی وَاِنْ تَظٰهَرَا عَلَیْهِ فَاِنَّ اللّٰهَ هُوَ مَوْلٰىهُ وَجِبْرِیْلُ وَصَالِحُ الْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمَلٰٓئِكَةُ بَعْدَ ذٰلِكَ ظَهِیْرٌ [سورۃ تحریم آیت:۵،۴] اگر پیغمبر تم عورتوں کو طلاق دے دیں تو ان کا پروردگار بہت جلد تمہارے بدلے ان کو تم سے اچھی بیبیاں دے دے گا۔ اور اگر (اسی طرح) پیغمبر کے مقابلے میں تم دونوں کارروائیاں کرتی رہیں تو یاد رکھو کہ پیغمبر کا رفیق اللہ ہے اور جبرائیل ہے اور نیک مسلمان ہیں اور ان کے علاوہ فرشتے (آپ کے) مددگار ہیں" میں نے پوچھا کیا آپ نے انہیں طلاق دے دی ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نہیں پھر میں نے مسجد کے دروازے پر کھڑے ہو کر زور سے اونچی آواز میں اعلان کیا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی بیویوں کو طلاق نہیں دی ہے اس پر یہ آیت نازل ہوئی:

﴿وَاِذَا جَآءَهُمْ اَمْرٌ مِّنَ الْاَمْنِ اَوِ الْخَوْفِ اَذَاعُوْا بِهٖ وَلَوْ رَدُّوْهُ اِلَى الرَّسُوْلِ وَاِلٰۤى اُولِی الْاَمْرِ مِنْهُمْ لَعَلِمَهُ الَّذِیْنَ یَسْتَنْۢبِطُوْنَهٗ مِنْهُمْ﴾ [سورۃ النساء آیت: ۸۳]

"اور جب ان لوگوں کو کسی امر کی خبر پہنچتی ہے خواہ امن ہو یا خوف تو اس کو مشہور کر دیتے ہیں اور اگر یہ لوگ اس کو رسول اور جو ان میں ایسے امور کو سمجھتے ہیں ان کے اوپر حوالہ رکھتے تو اس کو وہ حضرات تو پہچان ہی لیتے ہیں جو ان میں اس کی تحقیق کر لیا کرتے ہیں۔"

حضرت عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں اس طلاق کے بارے میں میں نے ہی تحقیق کی تھی۔

[عند مسلم ایضاً کذا فی التفسیر لابن کثیر ۳/ ۳۸۹ واخرجه الحدیث ایضاً عبدالرزاق و ابن سعد و ابن حبان والبیهقی و ابن جریر وابن المنذر و ابن مردویه وغیرهم کما فی الکنز ۱/ ۲۶۹]

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اپنے مکان میں بیٹھے ہوئے تھے اور لوگ

حضور ﷺ کے دروازے پر بیٹھے ہوئے تھے کہ اتنے میں حضرت ابوبکر ؓ آئے اور انہوں نے اندر جانے کی اجازت مانگی لیکن انہیں اجازت نہ ملی پھر حضرت عمر ؓ نے آکر اجازت مانگی تو انہیں بھی نہ ملی لیکن تھوڑی دیر کے بعد دونوں حضرات کو اجازت مل گئی دونوں حضرات اندر گئے تو حضور ﷺ بیٹھے ہوئے تھے اور آپ ﷺ کے اردگرد آپ ﷺ کی ازواج مطہرات بیٹھی ہوئی تھیں۔ حضور ﷺ بالکل خاموش تھے۔ حضرت عمر ؓ نے اپنے دل میں کہا کہ میں ضرور ایسی بات کروں گا جس سے حضور ﷺ کو ہنسی آجائے تو انہوں نے کہا یارسول اللہ ﷺ! اگر آپ ﷺ دیکھتے کہ میری بیوی بنت زید نے ابھی مجھ سے خرچہ مانگا تھا تو میں نے اس کی گردن پر مارا تھا۔ یہ سن کر حضور ﷺ ہنس پڑے اور اتنے ہنسے کہ آپ ﷺ کے دندان مبارک ظاہر ہوگئے۔ پھر حضور ﷺ نے فرمایا یہ بھی میرے چاروں طرف بیٹھی ہوئی مجھ سے خرچہ مانگ رہی ہیں یہ سن کر حضرت ابوبکر ؓ حضرت عائشہ ؓ کو مارنے کے لیے ان کی طرف اٹھے اور حضرت عمر ؓ حضرت حفصہ ؓ کی طرف اٹھے دونوں کہہ رہے تھے تم دونوں حضور ﷺ سے وہ کچھ مانگتی ہو جو ان کے پاس نہیں ہے حضور ﷺ نے ان دونوں حضرات کو مارنے سے روک دیا تو آپ ﷺ کی ازواج مطہرات کہنے لگیں اللہ کی قسم اس مجلس کے بعد ہم کبھی حضور ﷺ سے ایسی چیز نہیں مانگیں گی جو حضور ﷺ کے پاس نہ ہو پھر اللہ نے اختیار دینے والی آیت نازل فرمائی جس میں ازواج مطہرات کو حضور ﷺ کے پاس رہنے نہ رہنے میں اللہ نے اختیار دیا ہے حضور ﷺ سب سے پہلے حضرت عائشہ ؓ کے پاس گئے اور ان سے فرمایا میں تمہارے سامنے ایک بات رکھوں گا لیکن میں چاہتا ہوں کہ تم اس میں جلد بازی سے کام نہ لینا بلکہ اپنے والدین سے مشورہ کر کے کوئی فیصلہ کرنا۔ حضرت عائشہ ؓ نے پوچھا وہ بات کیا ہے؟ حضور ﷺ نے یہ آیت تلاوت فرمائی:۔

﴿يٰٓاَيُّهَا النَّبِيُّ قُلْ لِّاَزْوَاجِكَ﴾ [سورۃ احزاب آیت: ۲۸،۲۹]

''اے نبی! آپ اپنی بیویوں سے فرمادیجئے کہ تم اگر دنیوی زندگی (کا عیش) اور اس کی بہار چاہتی ہو تو آؤ میں تم کو کچھ مال ومتاع (دنیوی) دے دوں اور تم کو خوبی کے ساتھ رخصت کروں اور اگر تم اللہ کو چاہتی ہو اور اس کے رسول ﷺ کو اور عالم آخرت کو تو تم میں نیک ارادوں کے لیے اللہ تعالیٰ نے اجر عظیم مہیا کر رکھا ہے۔''

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا کیا میں آپ کے بارے میں والدین سے مشورہ کروں؟ ہرگز نہیں بلکہ میں تو اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو ہی اختیار کروں گی اور میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے درخواست کرتی ہوں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم اپنی بیویوں میں سے کسی کو نہ بتائیں کہ میں نے کیا اختیار کیا ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے مجھے سختی کرنے والا بنا کر نہیں بھیجا بلکہ سکھانے والا اور آسانی کرنے والا بنا کر بھیجا ہے تمہارے اختیار کے بارے میں جو عورت بھی پوچھے گی میں اسے بتا دوں گا۔ [اخرجه احمد و اخرجه مسلم والنسائی.]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ جب اختیار والی آیت نازل ہوئی تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی بیویوں میں سے سب سے پہلے مجھ سے پوچھا اور فرمایا میں تمہارے سامنے ایک بات رکھوں گا تم اس میں جلدی فیصلہ نہ کرنا بلکہ اپنے والدین سے مشورہ کر کے فیصلہ کرنا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم جانتے تھے کہ میرے والدین مجھے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے چھوڑنے کا ہرگز مشورہ نہیں دیں گے پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ نے یہ نازل فرمایا ہے یٰۤاَیُّهَا النَّبِیُّ قُلْ لِّاَزْوَاجِكَ (دو آیتیں) میں نے کہا کیا میں اس بارے میں اپنے والدین سے مشورہ کروں؟ ہرگز نہیں۔ میں تو اللہ اس کے رسول اور آخرت کو چاہتی ہوں پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی تمام بیویوں کو اختیار دیا لیکن سب نے وہی جواب دیا جو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے دیا تھا۔

[عند ابن ابی حاتم واخرجه البخاری و مسلم عن عائشه مثله]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم ازواج مطہرات کو (اپنے پاس رہنے نہ رہنے میں) اختیار دیا تھا اور ہم نے آپ کے پاس رہنے کو ہی اختیار کیا تھا اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے ہم پر کوئی طلاق وغیرہ شمار نہ کیا۔

[عند البخاری و مسلم ایضاً واحمد واللفظ له کذا فی التفسیر لابن کثیر ۳/ ۴۸۱]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے فرمایا کہ جب تم مجھ سے راضی ہوتی ہو اور جب تم مجھ سے ناراض ہوتی ہو تو (اگرچہ تم دونوں حالتیں مجھ سے چھپاتی ہو لیکن) مجھے پتہ چل جاتا ہے میں نے کہا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو کیسے پتہ چلتا ہے؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم مجھ سے راضی ہوتی ہو تو کہتی ہو نہیں محمد کے رب کی قسم! اور جب تم مجھ سے ناراض ہوتی ہو تو کہتی ہو نہیں ابراہیم کے رب کی قسم! میں نے کہا جی ہاں۔ اللہ کی قسم یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں صرف

آپ ﷺ کا نام چھوڑتی ہوں (دل میں آپ ﷺ کی محبت میں کمی نہیں ہوتی)

[اخرجه الشیخان کذا فی المشکوۃ ۲۷۲]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میں حضور ﷺ کے ساتھ ایک سفر میں تھی میں نے دوڑ میں حضور ﷺ سے مقابلہ کیا تو میں حضور ﷺ سے آگے نکل گئی اور یہ مقابلہ پیدل دوڑنے میں ہوا تھا۔ پھر میرا جسم بھاری ہو گیا تو پھر میں نے آپ ﷺ سے دوڑ میں مقابلہ کیا لیکن اس مرتبہ حضور ﷺ مجھ سے آگے نکل گئے اور آپ ﷺ نے فرمایا میری یہ جیت تمہاری اس جیت کے بدلہ میں ہے۔[اخرجه ابو داود کذا فی المشکوۃ ۲۷۳]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ میں حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا (خالہ جان) کا مہمان بنا اور رات حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا نے (حیض کی وجہ سے) نماز نہیں پڑھی تھی۔ لیٹتے وقت وہ ایک چادر لائیں پھر دوسری چادر لائیں جسے بستر کے سرہانے رکھ دیا پھر انہوں نے لیٹ کر اپنے اوپر چادر ڈال لی اور اپنے پہلو میں میرے لیے بھی ایک بستر بچھا دیا اور میں ان کے پاس ان کے تکیہ پر سر رکھ کر لیٹ گیا پھر حضور ﷺ تشریف لائے۔ آپ ﷺ عشاء کی نماز پڑھ چکے تھے بستر کے پاس آ کر سرہانے سے وہ چادر اٹھائی اور اسے لنگی کے طور پر باندھا اور اپنے دونوں کپڑے اتار کر ٹانگ دیئے پھر حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا کے ساتھ ان کی چادر میں لیٹ گئے۔ آخر رات میں آپ کھڑے ہو کر ایک لٹکے ہوئے مشکیزہ کی طرف گئے۔ آپ ﷺ نے اسے کھولا اور اس سے وضو کرنے لگے میرا ارادہ ہوا کہ میں کھڑے ہو کر پانی ڈالوں لیکن پھر میں نے سوچا کہ اس طرح حضور ﷺ کو پتہ چل جائے گا کہ میں جاگ رہا ہوں اور شاید یہ آپ ﷺ کو اچھا نہ لگے پھر آپ ﷺ بستر کے پاس آئے اور وہ لنگی اتار کر دونوں کپڑے پہن لیے پھر نماز پڑھنے کی جگہ تشریف لے گئے اور کھڑے ہو کر نماز پڑھنے لگے پھر میں بھی اٹھا اور وضو کر کے آپ ﷺ کے بائیں طرف آ کر کھڑا ہو گیا آپ ﷺ نے پیچھے سے ہاتھ سے مجھے پکڑا اور مجھے اپنے دائیں طرف کھڑا کر لیا۔ آپ ﷺ نے تیرہ رکعتیں پڑھیں میں نے بھی آپ ﷺ کے ساتھ تیرہ رکعتیں پڑھیں۔ پھر آپ ﷺ بیٹھ گئے میں بھی آپ ﷺ کے ساتھ بیٹھ گیا پھر آپ ﷺ کو اونگھ آ گئی جس کی وجہ سے آپ ﷺ کا رخسار مبارک میرے رخسار کے قریب آ گیا اور مجھے آپ ﷺ کے سانس کی آواز ایسے سنائی دے رہی تھی جیسے کہ سونے والے کی ہوتی ہے پھر

حضرت بلال رضی اللہ عنہ نے آ کر کہا نماز یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! حضور صلی اللہ علیہ وسلم کھڑے ہو کر مسجد تشریف لے گئے وہاں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے دو رکعت نماز پڑھی۔ حضرت بلال رضی اللہ عنہ نے نماز کے لیے اقامت کہی۔

[اخرجه ابن النجار كذا في الكنز ۵/ ۱۱۹]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ ایک بڑھیا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آئی حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے پوچھا تم کون ہو؟ اس نے کہا جثامہ مزنیہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نہیں آج سے تمہارا نام حسانہ مزنیہ ہے تم کیسی ہو؟ تمہارا کیا حال ہے؟ ہمارے بعد تم لوگ کیسے رہے؟ اس نے کہا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! خیریت ہے میرے ماں باپ آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر قربان ہوں جب وہ باہر چلی گئی تو میں نے کہا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس بڑھیا پر بڑی توجہ فرمائی؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے عائشہ! یہ خدیجہ کے زمانے میں ہمارے پاس آیا کرتی تھی اور پرانے تعلقات کی رعایت کرنا ایمان میں سے ہے۔ [اخرجه البيهقي وابن النجار]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں ایک بڑھیا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا کرتی تھی حضور صلی اللہ علیہ وسلم اس کے آنے سے بہت خوش ہوتے تھے اور اس کا اکرام فرماتے تھے میں نے کہا میرے ماں باپ آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر قربان ہوں آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس بڑھیا کا جتنا خیال فرماتے ہیں اتنا کسی اور کا نہیں فرماتے ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یہ خدیجہ پاس آیا کرتی تھی اور کہا تمہیں معلوم نہیں کہ تعلق اور محبت والے کا اکرام کرنا ایمان ہے۔ [عند البيهقي ايضاً كذا في الكنز ۷/ ۱۱۵]

حضرت ابوالطفیل رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے دیکھا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم جعرانہ میں گوشت تقسیم فرما رہے تھے میں اس وقت نوعمر لڑکا تھا اور اونٹ کا ایک عضو اٹھا سکتا تھا کہ اتنے میں ایک عورت حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئی حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے لیے اپنی چادر بچھائی میں نے پوچھا یہ کون ہیں؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے بتایا یہ ان کی وہ ماں ہیں جنہوں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو بچپن میں دودھ پلایا تھا۔ [اخرجه البخاري في الادب صفحه ۱۸۸]

حضرت عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں گیا تو میں نے دیکھا کہ ایک چھوٹا سا حبشی لڑکا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی کمر دبا رہا ہے میں نے پوچھا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! کیا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو کوئی تکلیف ہے؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اونٹنی نے آج رات مجھے گرا دیا تھا۔

[اخرجه الطبراني والبزار وابن السني وابو نعيم و سعيد بن منصور كذا في الكنز ۴/ ۴۴]

حضرت قاسم بن عبدالرحمٰن رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو جوتی پہنایا کرتے تھے پھر لاٹھی لے کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے آگے چلتے جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم اپنی مجلس میں پہنچ جاتے تو وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی دونوں جوتیاں اتار کر اپنے بازوؤں میں ڈال لیتے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو لاٹھی دے دیتے پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم جب مجلس سے اٹھنے لگتے تو حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو جوتی پہناتے پھر لاٹھی لے کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے آگے چلتے یہاں تک کہ وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے پہلے حجرے میں داخل ہوتے۔ [اخرجہ ابن سعد ۳/ ۱۵۳]

حضرت ابوملیح رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم غسل فرماتے تو حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے پردہ کرتے اور جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم سو جاتے تو حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو اٹھاتے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ اکیلے چلتے۔ [عند ابن سعد ایضاً]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ تشریف لائے اس وقت میری عمر دس سال تھی اور جب حضور کا انتقال ہوا اس وقت میری عمر بیس سال تھی اور میرے والدہ اور خالائیں وغیرہ مجھے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت کی ترغیب دیا کرتی تھیں۔

[اخرجہ ابن ابی شیبۃ وابونعیم]

حضرت ثمامہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ایک آدمی نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے کہا کیا آپ غزوہ بدر میں شریک ہوئے تھے؟ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے فرمایا تیری ماں نہ رہے میں غزوہ بدر سے کہاں غائب رہ سکتا تھا۔ حضرت محمد بن عبداللہ انصاری رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم بدر تشریف لے گئے تو حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بھی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ گئے اس وقت وہ نوعمر لڑکے تھے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت کیا کرتے تھے۔ [عند ابن سعد وابن عساکر کذا فی المنتخب ۵/ ۱۴۱]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ بیس انصاری نوجوان مختلف ضرورتوں کے لیے ہر وقت حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ رہا کرتے تھے جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو کوئی کام پیش آتا تو اس کے لیے انہیں بھیج دیتے۔ [اخرجہ البزار وفیہ من لم اعرفھم قالہ الھیثمی ۹/ ۲۲]

حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ چار یا پانچ صحابی نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے یا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے دروازے سے کبھی جدا نہ ہوتے تھے بلکہ ہر وقت پڑے رہتے تھے۔

[عند البزار ایضاً و فیہ موسیٰ بن عبیدۃ الترمذی و ھو ضعیف کما قال الھیثمی]

حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم لوگ باری باری حضور ﷺ کی خدمت میں رہا کرتے تھے کہ آپ ﷺ کو کوئی ضرورت ہو گی یا آپ ﷺ کسی کام کے لیے ہمیں بھیج دیں گے۔ اس طرح آخرت کے ثواب کی امید میں باری باری خدمت کرنے والے بہت ہو گئے۔ چنانچہ ایک دن حضور ﷺ ہمارے پاس باہر تشریف لائے اس وقت ہم لوگ آپس میں دجال کا تذکرہ کررہے تھے۔ آپ ﷺ نے فرمایا یہ کیا آپس میں سرگوشی ہو رہی ہے؟ کیا میں نے تمہیں سرگوشی کرنے سے منع نہیں کیا؟

[عند البزار ایضاً و رجالہ ثقات وفی بعضھم خلاف کما قال الھیثمی]

حضرت عاصم بن سفیان رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت ابودرداء رضی اللہ عنہ یا حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ میں نے حضور ﷺ سے اس بات کی اجازت مانگی کہ میں آپ ﷺ کے دروازے پر رات گزاروں تاکہ آپ ﷺ کو رات کو جب بھی کوئی ضرورت پیش آئے تو آپ ﷺ مجھے اٹھالیں حضور ﷺ نے اجازت دے دی اور میں نے وہ رات وہاں گزاری۔ [عند البزار ایضاً و رجالہ ثقات کما قال الھیثمی ۹/ ۲۲]

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے رمضان کے مہینہ میں حضور ﷺ کے ساتھ نماز پڑھی پھر آپ ﷺ کھڑے ہو کر نہانے لگے تو میں نے آپ ﷺ کے لیے پردہ کیا (غسل کے بعد) برتن میں کچھ پانی بچ گیا حضرت ﷺ نے فرمایا اگر تم چاہو تو اسی سے غسل کرلو اور چاہو تو اس میں اور پانی ملالو۔ میں نے کہا یا رسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ کا بچا ہوا یہ پانی مجھے اور پانی سے زیادہ محبوب ہے۔ چنانچہ میں نے اسی سے غسل کیا اور حضور ﷺ میرے لیے پردہ کرنے لگے تو میں نے کہا آپ ﷺ میرے لیے پردہ نہ کریں حضور ﷺ نے فرمایا نہیں جس طرح تم نے میرے لیے پردہ کیا اسی طرح میں بھی تمہارے لیے ضرور پردہ کروں گا۔

[اخرجہ ابن عساکر کذا فی المنتخب ۵/ ۱۶۴]

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضور ﷺ سے زیادہ بچوں پر شفیق اور مہربان کوئی نہیں دیکھا مدینہ کی عوالی بستیوں میں (آپ ﷺ کے صاحبزادے) حضرت ابراہیم رضی اللہ عنہ کے لیے دودھ پینے کا انتظام ہوا تھا حضور ﷺ وہاں تشریف لے جاتے ہم آپ ﷺ کے ساتھ ہوتے آپ ﷺ گھر کے اندر تشریف لے جاتے حالانکہ اندر دھواں ہو رہا ہوتا تھا

کیونکہ دودھ پلانے والی عورت کے خاوند لوہار تھے آپ ﷺ حضرت ابراہیم رضی اللہ عنہ کو لے کر چومتے اور پھر واپس کر دیتے جب حضرت ابراہیم رضی اللہ عنہ کا انتقال ہوا تو حضور ﷺ نے فرمایا کہ ابراہیم میرا بیٹا ہے دودھ پینے کے زمانے میں اس کا انتقال ہوا ہے اس لیے دودھ پلانے والی دو حوریں مقرر ہوئی ہیں جو جنت میں اس کے دودھ پینے کی باقی مدت پوری کریں گی۔

[اخرجہ مسلم ۲/ ۲۵۴ واخرجہ احمد کما فی البدایۃ ۶/ ۴۵]

حضرت عبداللہ بن حارث رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ حضرت عبداللہ' حضرت عبیداللہ اور کثیر بن عباس رضی اللہ عنہم کو ایک صف میں کھڑا کرتے اور فرماتے تم میں سے جو پہلے میرے پاس آئے گا اسے یہ انعام ملے گا تو وہ سارے حضور ﷺ کے پاس پہلے پہنچنے کے لیے ایک دوسرے سے آگے بڑھنے کی کوشش کرتے اور آ کر آپ ﷺ کی کمر اور سینے پر گرتے حضور ﷺ انہیں چومتے اور اپنے سے چمٹا لیتے۔ [اخرجہ احمد قال الهیثمی ۹/ ۱۷ رواہ احمد و اسنادہ حسن]

حضرت عبداللہ بن جعفر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ جب سفر سے واپس تشریف لاتے تو آپ ﷺ کے خاندان کے بچے آپ ﷺ کے استقبال کے لیے مدینہ سے باہر جاتے چنانچہ ایک مرتبہ آپ ایک سفر سے واپس لائے تو مجھے گھر لے گئے تو آپ ﷺ نے مجھے اپنے آگے بٹھا لیا پھر لوگ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کے دو بیٹوں حضرت حسن اور حضرت حسین رضی اللہ عنہما میں سے ایک کو لائے انہیں حضور ﷺ نے اپنے پیچھے بٹھا لیا تو اس طرح ہم تین آدمی ایک سواری پر سوار مدینہ میں داخل ہوئے۔ [اخرجہ ابن عساکر]

حضرت عبداللہ بن جعفر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ یہ واقعہ دیکھنے کے قابل تھا کہ میں' حضرت عبیداللہ بن عباس اور حضرت قثم بن عباس بچے تھے اور ہم لوگ کھیل رہے تھے کہ اتنے میں حضور ﷺ سواری پر ہمارے پاس سے گزرے۔ آپ ﷺ نے فرمایا (اے لوگو!) یہ بچہ اٹھا کر مجھے دے دو چنانچہ حضور ﷺ نے مجھے اپنے آگے بٹھا لیا پھر فرمایا قثم کو بھی اٹھا کر مجھے دے دو (لوگوں نے اٹھا کر دیا) اور انہیں اپنے پیچھے بٹھا لیا۔ حضرت عباس رضی اللہ عنہ کو حضرت عبیداللہ رضی اللہ عنہ سے محبت حضرت قثم رضی اللہ عنہ سے زیادہ تھی۔ آپ ﷺ نے حضرت عبیداللہ رضی اللہ عنہ کو رہنے دیا اور حضرت قثم رضی اللہ عنہ کو بٹھا لیا تو اس میں اپنے چچا کی زیادہ محبت کا خیال نہ کیا اور ان سے کوئی شرم محسوس نہ کی پھر آپ ﷺ نے میرے سر پر تین مرتبہ ہاتھ پھیرا جب بھی آپ سر پر ہاتھ پھیرتے

تو فرماتے اے اللہ! تو جعفر کی اولاد میں جعفر کا خلیفہ بن جا (یعنی وہ تو شہید ہو کر دنیا سے جا چکے اب تو ہی ان کے بچوں کو سنبھال لے) [عند ابن عساکر ایضاً کذا فی المنتخب ۵/ ۲۲۲]

حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت حسن اور حضرت حسین رضی اللہ عنہما کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے کندھوں پر دیکھا تو میں نے کہا تم دونوں کے نیچے کتنا عمدہ گھوڑا ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یہ دونوں گھڑ سوار بھی تو کتنے عمدہ ہیں۔

[اخرجه ابویعلی كذا فی الكنز ۷/ ۱۰۶ و المجمع ۹/ ۱۸۲ ورجاله رجال الصحیح كما فی المجمع وقال و رواه البزار باسناد ضعيف و اخرجه ابن شاهین كما في الكنز]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ ایک دن حضور صلی اللہ علیہ وسلم حضرت حسن رضی اللہ عنہ کو کندھے پر اٹھائے ہوئے باہر تشریف لائے تو ایک آدمی نے کہا ارے میاں! تم بڑی عمدہ سواری پر سوار ہو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یہ سوار بھی تو بہت عمدہ ہے۔ [عند ابن عساكر كذا فی الكنز ۷/ ۱۰۴]

حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نماز پڑھ رہے تھے کہ اتنے میں حضرت حسن اور حضرت حسین رضی اللہ عنہما دونوں یا دونوں میں سے ایک آئے اور آ کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم (سجدہ میں تھے وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم) کی پشت پر سوار ہوئے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جب (سجدہ سے) سر اٹھایا تو انہیں ہاتھ سے تھامے رکھا اور (نماز کے بعد) فرمایا تمہاری سواری کتنی عمدہ ہے۔

[عند الطبرانی قال الهیثمی ۹/ ۱۸۲ واسناده حسن]

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں ایک مرتبہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا تو میں نے دیکھا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اپنے دونوں ہاتھوں گھٹنوں پر چل رہے ہیں اور حضرت حسن اور حضرت حسین رضی اللہ عنہما آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی کمر پر بیٹھے ہوئے ہیں اور آپ فرما رہے ہیں تم دونوں کا اونٹ بڑا عمدہ ہے اور تم دونوں بہت اچھا بوجھ ہو۔

[عند الطبرانی ایضاً كما فی الهیثمی ۹/ ۱۸۲ وفیه مسروح ابو شاب وهو ضعیف]

حضرت سلمان رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم لوگ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اردگرد بیٹھے ہوئے تھے کہ اتنے میں حضرت اُم ایمن رضی اللہ عنہا آئیں اور انہوں نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! حسن اور حسین رضی اللہ عنہما گم ہو گئے ہیں اس وقت دن چڑھ چکا تھا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ رضی اللہ عنہم سے فرمایا اٹھو اور میرے دونوں بیٹوں کو تلاش کرو۔ چنانچہ ہر آدمی نے اپنا راستہ لیا اور چل پڑا اور میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا راستہ لے کر

چل پڑا۔ حضور ﷺ چلتے رہے یہاں تک کہ ایک پہاڑ کے دامن میں پہنچ گئے تو دیکھا کہ حضرت حسن اور حضرت حسین رضی اللہ عنہما دونوں ایک دوسرے سے چمٹے ہوئے کھڑے ہیں اور پاس ہی ایک کالا ناگ اپنی دم پر کھڑا ہے جس کے منہ سے آگ کی چنگاریاں نکل رہی ہیں (غالباً اللہ نے ناگ بھیجا تاکہ بچوں کو آگے جانے سے روکے) حضور ﷺ جلدی سے اس ناگ کی طرف بڑھے اس ناگ نے حضور ﷺ کو مڑ کر دیکھا اور چل پڑا اور ایک سوراخ میں داخل ہو گیا پھر حضور ﷺ دونوں کے پاس گئے اور دونوں کو ایک دوسرے سے جدا کیا اور دونوں کے چہروں پر ہاتھ پھیرا اور فرمایا میرے ماں باپ تم دونوں پر قربان ہوں تم دونوں اللہ کے ہاں کتنے قابل اکرام ہو پھر ایک کو دائیں کندھے پر اور دوسرے کو بائیں کندھے پر بٹھالیا میں نے کہا تم دونوں کو خوشخبری ہو کہ تمہاری سواری بہت ہی عمدہ ہے حضور ﷺ نے فرمایا یہ دونوں بہت عمدہ سوار ہیں اور ان کے والدین ان دونوں سے بہتر ہیں۔ [اخرجه الطبرانی قال الهیثمی ۹/ ۱۸۲ وفیه احمد بن راشد الهلالی وهو ضعیف واخرجه الطبرانی عن یعلی بن مرة مثله کما فی الکنز ۷/ ۱۰۷]

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم لوگ حضور ﷺ کے ساتھ تھے ہمیں کسی نے کھانے کے لیے بلایا (ہم حضور ﷺ کے ساتھ کھانے کے لیے چلے تو) راستہ میں حضرت حسین رضی اللہ عنہ ملے جو بچوں کے ساتھ کھیل رہے تھے حضور ﷺ جلدی سے لوگوں سے آگے بڑھے اور انہیں پکڑنے کے لیے اپنا ہاتھ آگے بڑھایا۔ حضرت حسین رضی اللہ عنہ ادھر ادھر بھاگنے لگے۔ حضور ﷺ اور حضرت حسین رضی اللہ عنہ ایک دوسرے کے ساتھ ہنسنے لگے۔ آخر حضور ﷺ نے انہیں پکڑ لیا اور ایک ہاتھ ان کی ٹھوڑی پر اور دوسرا ان کے سر اور کانوں کے درمیان رکھا اور اپنے سے چمٹا کر ان کا بوسہ لیا پھر فرمایا حسین (رضی اللہ عنہ) مجھ سے ہے اور میں حسین (رضی اللہ عنہ) سے ہوں۔ جو ان سے محبت کرے اللہ اس سے محبت کرے حسن اور حسین (رضی اللہ عنہما) دونوں نواسوں میں سے ہیں۔

[اخرجه الطبرانی کذا فی الکنز ۷/ ۱۰۷]

## نبی کریم ﷺ کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی معاشرت

حضرت ابو اسحاق سبیعی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت عثمان بن مظعون رضی اللہ عنہ کی بیوی میلی کچیلی پرانے کپڑوں میں حضور ﷺ کی ازواج مطہرات کے پاس آئیں انہوں نے پوچھا تمہیں کیا ہوا

ہے جو تم نے ایسی شکل وصورت بنا رکھی ہے ان کی بیوی نے کہا حضرت عثمان رضی اللہ عنہ رات بھر عبادت کرتے ہیں اور دن بھر روزہ رکھتے ہیں۔ کسی نے یہ بات حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو بتائی جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی حضرت عثمان بن مظعون رضی اللہ عنہ سے ملاقات ہوئی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم ان پر ناراض ہوئے اور فرمایا کیا تم میرے نمونہ پر نہیں چلتے ہو؟ انہوں نے کہا کیوں نہیں۔ اللہ مجھے آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر قربان کرے اس کے بعد ان کی بیوی اچھی شکل وصورت میں عمدہ خوشبو لگا کر آئیں اور جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا انتقال ہوا تو انہوں نے یہ اشعار کہے

يَا عَيْنَ جُوْدِيْ بِدَمْعٍ غَيْرِ مَمْنُوْنِ
عَلٰى رَزِيَّةِ عُثْمَانَ بْنِ مَظْعُوْنِ

''اے آنکھ! عثمان بن مظعون کی (وفات کی) مصیبت پر ایسے آنسو بہا جو کبھی نہ رکیں۔''

عَلٰى امْرِئٍ بَاتَ فِيْ رِضْوَانِ خَالِقِهٖ
طُوْبٰى لَهٗ مِنْ فَقِيْدِ الشَّخْصِ مَدْفُوْنِ

''ایسے شخص پر آنسو بہا جو اپنے خالق کو راضی کرنے میں ساری رات گزار دیتا تھا یہ دفن ہو کر گم ہو گئے ہیں۔ ان کے لیے جنت کا طوبیٰ درخت ہے۔''

طَابَ الْبَقِيْعُ لَهٗ سُكْنٰى وَ غَرْقَدُهٗ
وَ اَشْرَقَتْ اَرْضُهٗ مِنْ بَعْدِ تَفْتِيْنِ

''بقیع اور اس کے غرقد درختوں میں اس کا ٹھکانہ بہت ہی عمدہ بنا ہے اور بقیع کی زمین کفار کے دفن ہونے کی وجہ سے فتنہ والی تھی اب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے دفن ہونے سے وہ روشن ہو گئی۔''

وَ اُوْرِثُ الْقَلْبَ حُزْنًا لَا انْقِطَاعَ لَهٗ
حَتّٰى الْمَمَاتِ فَمَا تَرْقٰى لَهٗ شُوْنِيْ

''اور ان کی موت سے دل میں ایسا غم پیدا ہوا ہے جو موت تک ختم نہیں ہوگا اور ان کے لیے آنسوؤں کی رگیں کبھی خشک نہ ہوں گی۔''

[اخرجه ابو نعيم فی الحلية ۱/ ۱۰۶ واخرجه ابن سعد ۳/ ۳۹۳ عن ابی بردة رضی الله عنه بمعناه وعبد الرزاق عن عروة بنحوه كما فی الكنز ۸/ ۳۰۵ الا انهما لم يذكر الاشعار]

حضرت عروہ کی روایت میں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی بیوی کا نام خولہ بنت حکیم بتایا گیا ہے اور یہ کہ وہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے پاس گئی تھیں اور ان کی روایت میں یہ بھی ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے عثمان! رہبانیت کو ہمارے لیے قابل اجر عبادت نہیں بنایا گیا کیا میں تمہارے لیے اچھا نمونہ نہیں ہوں؟ اللہ کی قسم! تم لوگوں میں اللہ سے سب سے زیادہ ڈرنے والا اور اس کی حدود کی سب سے زیادہ حفاظت کرنے والا میں ہوں۔

حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ میرے والد نے قریش کی ایک عورت سے میری شادی کی جب وہ میرے پاس آئی تو میں نے اس کی کوئی پرواہ نہ کی کیونکہ مجھے نماز روزے اور عبادت کا بہت شوق تھا۔ ایک مرتبہ (میرے والد) حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ اپنی بہو (یعنی میری بیوی) کے پاس گئے اور اس سے پوچھا تم نے اپنے خاوند کو کیسا پایا؟ اس نے کہا وہ اچھے آدمی ہیں یا کہا اچھے خاوند ہیں لیکن ابھی تک انہوں نے ہمارے کسی پہلو کو کھول کر دیکھا ہی نہیں اور ہمارے بستر کے قریب ہی نہیں آئے۔ حضرت عمرو میری طرف متوجہ ہوئے اور مجھے خوب برا بھلا کہا اور کہا کہ میں نے قریش کی خاندانی عورت سے تیری شادی کی اور تو نے اسے بیچ میں لٹکا رکھا ہے (تو اس کے پاس جاتا ہی نہیں) پھر انہوں نے جا کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے میری شکایت کر دی حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے آدمی بھیج کر مجھے بلایا میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں گیا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا تم دن بھر روزہ رکھتے ہو؟ میں نے کہا جی ہاں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا تم رات بھر عبادت کرتے ہو؟ میں نے کہا جی ہاں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا لیکن میں تو کبھی روزہ رکھتا ہوں اور کبھی افطار کرتا ہوں اور رات کو کبھی نماز پڑھتا ہوں اور کبھی سوتا ہوں اور بیویوں کے پاس بھی جاتا ہوں (یہ میری سنت ہے) اور جو میری سنت سے اعراض کرے وہ مجھ سے نہیں (اس کا مجھ سے کوئی تعلق نہیں ہے) پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مہینہ میں ایک قرآن ختم کر لیا کرو میں نے کہا مجھ میں اس سے زیادہ پڑھنے کی طاقت ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا دس دن میں ایک ختم کر لیا کرو۔ میں نے کہا مجھ میں اس سے بھی زیادہ کی طاقت ہے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اچھا تین دن میں ختم کر لیا کرو۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہر مہینے تین دن روزہ رکھا کرو۔ میں نے کہا مجھ میں اس سے زیادہ کی طاقت ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم دن بڑھاتے رہے یہاں تک کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ایک دن روزہ رکھا کرو اور ایک دن افطار کیا کرو کیونکہ یہ بہترین روزے ہیں اور یہ میرے بھائی داؤد علیہ السلام کے روزے

ہیں۔ حضرت حصین کی حدیث میں یہ ہے کہ پھر حضور ﷺ نے فرمایا عبادت کے ہر شوقین پر کچھ عرصہ ایسا آتا ہے جس میں اسے عبادت کا بہت جوش وجذبہ ہوتا ہے اور یہ جوش وجذبہ کچھ عرصہ چلتا ہے پھر اس میں کمی آجاتی ہے جب کمی آتی ہے تو کوئی اس وقت سنت طریقہ اختیار کرتا ہے اور کوئی بدعت طریقہ کو جس نے جوش وجذبہ کی کمی کے زمانے میں سنت طریقہ کو اختیار کیا وہ ہدایت پا گیا اور جو کسی اور طرف چلا گیا وہ تباہ وبرباد ہو گیا۔ حضرت مجاہد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما جب بوڑھے اور کمزور ہو گئے تو وہ کئی دن مسلسل روزے رکھتے پھر اس کے بعد کچھ دن نہ رکھتے تاکہ کچھ طاقت آجائے اور اسی طرح وہ قرآن کی منزل پڑھا کرتے کبھی زیادہ پڑھتے اور کبھی کم۔ لیکن تین یا سات دن میں مقدار پوری کر لیا کرتے پھر اس کے بعد کمزوری بڑھ جانے کے زمانے میں کہا کرتے تھے کہ میں اگر حضور ﷺ کی رخصت قبول کر لیتا تو یہ مجھے اس کثرت عبادت سے زیادہ محبوب ہوتا جسے میں نے اختیار کیا ہے لیکن میں ایک طریقہ کو اختیار کرتے ہوئے حضور ﷺ سے جدا ہوا ہوں اب مجھے اچھا نہیں لگتا کہ اسے چھوڑ کر اور کوئی طریقہ اختیار کروں (یعنی حضور ﷺ کی زندگی میں آپ ﷺ کے انتقال تک جو معمولات میں نے روزانہ تلاوت کے بنائے تھے اب میں ان میں کمی کرنا اچھا نہیں سمجھتا۔ چاہے مجھے کتنی مشقت اختیار کرنی پڑے انہیں کروں گا) [اخرجه ابو نعيم فى الحلية ١/ ٢٨٥ واخرجه ايضاً البخارى وانفرد به كما فى صفة الصفوة ١/ ٢٧١ نحوه مطولا]

حضرت ابوجحیفہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے حضرت سلمان رضی اللہ عنہ اور حضرت ابودرداء رضی اللہ عنہ کے درمیان بھائی چارہ کرایا ایک دن حضرت سلمان رضی اللہ عنہ حضرت ابودرداء رضی اللہ عنہ کو ملنے آئے تو انہوں نے دیکھا کہ حضرت اُم درداء رضی اللہ عنہا نے پرانے سادہ سے کپڑے پہن رکھے ہیں تو انہوں نے کہا آپ کے بھائی حضرت ابودرداء رضی اللہ عنہ کو دنیا کی رغبت بالکل نہیں ہے۔ اتنے میں حضرت ابودرداء رضی اللہ عنہ آگئے اور انہوں نے حضرت سلمان رضی اللہ عنہ کے لیے کھانا تیار کیا اور ان سے کہا آپ کھائیں میرا تو روزہ ہے حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نے کہا جب تک آپ نہیں کھائیں گے میں نہیں کھاؤں گا۔ چنانچہ حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ نے کھانا کھا لیا۔ جب رات ہوئی تو حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ عبادت کے لیے کھڑے ہونے لگے۔ حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نے کہا ابھی تو سو جاؤ چنانچہ وہ سو گئے کچھ دیر کے بعد پھر کھڑے ہونے لگے تو حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نے کہا ابھی اور سو جاؤ

جب آخر رات ہوئی تو حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نے کہا اب کھڑے ہو جاؤ۔ پھر دونوں نے نماز پڑھی پھر حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نے ان سے فرمایا آپ کے رب کا بھی آپ پر حق ہے لیکن آپ کے نفس کا بھی آپ پر حق ہے اور آپ کے گھر والوں کا بھی آپ پر حق ہے ہر حق والے کو اس کا حق دو۔ پھر حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ نے جا کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ ساری بات بتائی تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا سلمان نے ٹھیک کہا۔ [اخرجه البخاری ۱/ ۲۶۴ واخرجه ابونعیم فی الحلیة ۱/ ۱۸۸ عن ابی جحیفه نحوه مع زیادات و ابویعلی کما فی الکنز ۱/ ۱۳۷ والترمذی و البزار و ابن خزیمة والدارقطنی والطبرانی وابن حبان کما فی فتح الباری ۴/ ۱۵۱]

حضرت اسماء بنت ابی بکر رضی اللہ عنہما فرماتی ہیں کہ حضرت زبیر رضی اللہ عنہ نے مجھ سے شادی کی تو ان کے پاس زمین تھی اور ایک گھوڑا تھا اسکے علاوہ ان کے پاس نہ کوئی مال تھا نہ غلام اور نہ کوئی اور چیز گھوڑے کی خدمت کے سارے کام حضرت زبیر رضی اللہ عنہ کی بجائے میں ہی کرتی تھی اس کی دیکھ بھال کرتی تھی اس کے لیے گھاس چارہ وغیرہ لاتی تھی اور کنویں سے پانی کھینچنے والے اونٹ کے لیے کھجور کی گٹھلیاں کوٹتی تھی اس کے لیے گھاس وغیرہ لاتی تھی اسے پانی پلاتی تھی اور کنویں سے پانی نکالنے کے بڑے ڈول کو خود ہی سیتی تھی اور گھر کا آٹا بھی گوندھتی تھی لیکن مجھے روٹی اچھی پکانی نہیں آتی تھی اس لیے میری انصاری پڑوسن عورتیں روٹی پکا دیا کرتی تھیں وہ بڑی سچی اور مخلص عورتیں تھیں اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت زبیر رضی اللہ عنہ کو جو زمین دی تھی وہ مدینہ سے دو تہائی فرسخ یعنی دو میل دور تھی میں وہاں سے اپنے سر پر گٹھلیاں سر پر رکھے ہوئے آ رہی تھی کہ راستہ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم (اونٹ پر سوار) مجھے مل گئے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ صحابہ کی ایک جماعت بھی تھی۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے بلایا اور (اونٹ کو بٹھانے کیلئے) اخ اخ فرمایا تا کہ مجھے اپنے پیچھے بٹھالیں مجھے لوگوں کے ساتھ چلنے سے شرم آئی اور مجھے حضرت زبیر رضی اللہ عنہ کی غیرت یاد آ گئی کیونکہ وہ لوگوں میں سب سے زیادہ غیرت والے تھے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سمجھ گئے کہ مجھے شرم آ رہی ہے اس لیے آپ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لے گئے میں نے جا کر حضرت زبیر رضی اللہ عنہ کو بتایا کہ میں سر پر گٹھلیاں لے کر آ رہی تھی راستہ میں مجھے حضور صلی اللہ علیہ وسلم ملے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ صحابہ کی ایک جماعت تھی حضور صلی اللہ علیہ وسلم اونٹ بٹھانے لگے تا کہ میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ سوار ہو جاؤں لیکن مجھے شرم آ گئی اور آپ کی غیرت کا خیال آ گیا۔ حضرت زبیر رضی اللہ عنہ نے کہا اللہ کی قسم! تم حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ سوار ہو جاتیں

اس سے مجھے اتنی گرانی نہ ہوتی جتنی مجھے تمہارے گٹھلیاں سر پر لانے سے ہوئی ہے۔ اس کے بعد حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے میرے پاس ایک باندی بھیجی جس نے گھوڑے کی دیکھ بھال اور خدمت کے تمام کام سنبھال لیے تو مجھے ایسے لگا کہ جیسے انہوں نے مجھے قید سے آزاد کر دیا ہو۔

[اخرجه ابن سعد ۸/ ۲۵۰]

حضرت عکرمہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت اسماء بنت ابی بکر رضی اللہ عنہما حضرت زبیر بن عوام رضی اللہ عنہ کے نکاح میں تھیں۔ حضرت زبیر رضی اللہ عنہ ان پر سختی کیا کرتے تھے۔ حضرت اسماء رضی اللہ عنہا نے جا کر اپنے ابا جان سے حضرت زبیر رضی اللہ عنہ کی شکایت کی۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے فرمایا اے میری بیٹی صبر کرو کیونکہ جب کسی عورت کا نیک خاوند ہو پھر وہ خاوند مر جائے اور وہ عورت اس کے بعد اور شادی نہ کرے تو ان دونوں کو جنت میں جمع کر دیا جائے گا۔ [عند ابن سعد ایضاً ۸/ ۲۵۱]

حضرت کہمس ہلالی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس بیٹھا ہوا تھا اور لوگ بھی بیٹھے ہوئے تھے کہ اتنے میں ایک عورت آ کر حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس بیٹھ گئی اور اس نے کہا اے امیر المؤمنین! میرے خاوند کا شر بڑھ گیا ہے اور اس کی خیر کم ہو گئی ہے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے پوچھا تمہارا خاوند کون ہے؟ اس نے کہا حضرت ابوسلمہ رضی اللہ عنہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا انہیں تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت حاصل ہے اور سچے آدمی ہیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس ایک آدمی بیٹھا ہوا تھا اس سے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کیا وہ آدمی ایسے نہیں ہیں؟ اس آدمی نے کہا امیر المؤمنین! آپ نے ان کے بارے میں جو کہا ہے ہمیں بھی یہی معلوم ہے پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ایک آدمی سے کہا جاؤ ابوسلمہ رضی اللہ عنہ کو میرے پاس بلا کر لاؤ۔ جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اس عورت کے خاوند کے پاس آدمی بھیجا تو وہ عورت اٹھ کر حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پیچھے آ کر بیٹھ گئی۔ تھوڑی دیر میں وہ آدمی اس عورت کے خاوند حضرت ابوسلمہ رضی اللہ عنہ کو بلا کر لے آیا اور وہ آ کر حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے سامنے بیٹھ گئے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا یہ میرے پیچھے بیٹھی ہوئی عورت کیا کہہ رہی ہے۔ حضرت ابوسلمہ رضی اللہ عنہ نے پوچھا اے امیر المؤمنین! یہ عورت کون ہے؟ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔ یہ آپ کی بیوی ہے حضرت ابوسلمہ رضی اللہ عنہ نے کہا یہ کیا کہہ رہی ہے؟ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا یہ کہہ رہی ہے کہ آپ کی خیر کم ہو گئی ہے اور آپ کا شر زیادہ ہو گیا ہے۔ حضرت ابوسلمہ رضی اللہ عنہ نے کہا اے امیر المؤمنین! اس نے بہت بری بات کہی ہے یہ اپنے قبیلہ کی نیک عورتوں میں سے ہے لیکن اس کے

پاس کپڑے ان سب عورتوں سے زیادہ ہیں اور گھر میں سہولت اور راحت کا سامان بھی سب سے زیادہ ہے بس اتنی بات ہے کہ اس کا خاوند بوڑھا ہو گیا ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اس عورت سے کہا اب تم کیا کہتی ہو؟ اس نے کہا یہ ٹھیک کہہ رہے ہیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کوڑا لے کر اس عورت کی طرف بڑھے اور کوڑے سے اس کی خبر لی پھر فرمایا اے اپنی جان کی دشمن! تو اس کا سارا مال کھا گئی اور اسکی جوانی فنا کر دی اور اب اس کی ایسی شکایت لگا رہی ہے جو اس میں نہیں ہے۔ اس عورت نے کہا امیر المؤمنین! آپ جلدی نہ کریں اللہ کی قسم! آئندہ میں کبھی (شکایت کی) اس مجلس میں نہیں بیٹھوں گی (یعنی کبھی شکایت نہیں لگاؤں گی) پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ اس عورت کو تین کپڑے دیئے جائیں اور اس عورت سے کہا میں نے جو تجھے مارا ہے یہ کپڑے اس کے بدلے میں لے لو۔ راوی کہتے ہیں کہ یہ قصہ مجھے ایسا یاد ہے کہ گویا کہ میں اب بھی اس عورت کو کپڑے لے کر اٹھتے ہوئے دیکھ رہا ہوں۔ پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اس عورت کے خاوند کی طرف متوجہ ہو کر فرمایا تم نے جو مجھے اس کو سزا دیتے ہوئے دیکھا ہے اس کی وجہ سے تم اس کے ساتھ برا سلوک نہ شروع کر دینا۔ انہوں نے کہا میں ایسا نہیں کروں گا چنانچہ وہ میاں بیوی دونوں واپس چلے گئے پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ میری اُمت کا بہترین زمانہ وہ ہے جس میں میں ہوں پھر دوسرا زمانہ پھر تیسرا زمانہ پھر اس کے بعد ایسے لوگ پیدا ہو جائیں گے جو گواہی دینے سے پہلے ہی قسمیں کھانے لگ جائیں گے اور ابھی ان سے گواہی مانگی نہ جائے گی کہ وہ پہلے ہی گواہی دینے لگ جائیں گے اور بازاروں میں شور مچاتے پھریں گے۔ [اخرجه الطيالسي والبخاري في تاريخه والحاكم في الكنى قال ابن حجر اسناده قوي كذا في الكنز ۸/ ۳۰۳ واخرجه ايضاً ابوبكر بن ابي عاصم كما في الاصابة ۴/ ۹۳]

حضرت شعبی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ایک عورت حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کی خدمت میں آئی اور کہنے لگی کہ میں آپ کے پاس ایسے آدمی کی شکایت کرنے آئی ہوں جو تمام دنیا والوں سے زیادہ بہتر ہیں ان سے بہتر وہی آدمی ہو سکتا ہے جو ان سے زیادہ عمل کرے یا ان کے برابر عمل کرے وہ رات سے صبح تک عبادت کرتے ہیں اور صبح سے شام تک روزہ رکھتے ہیں اتنا بتانے کے بعد اس عورت کو شرم آ گئی اور اس نے کہا اے امیر المؤمنین! آپ مجھے معاف فرما دیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا اللہ تمہیں جزائے خیر عطا فرمائے تم نے اس آدمی کی بہت اچھی تعریف کی

ہے میں نے تمہیں معاف کر دیا جب وہ عورت چلی گئی تو حضرت کعب بن سور رحمۃ اللہ علیہ نے کہا اے امیر المؤمنین! اس عورت نے آپ سے شکایت کرنے میں کمال کر دیا ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا اس نے کیا شکایت کی ہے؟ حضرت کعب نے کہا اس نے اپنے خاوند کی شکایت کی ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا اس عورت کو میرے پاس لاؤ اور اسی طرح آدمی بھیج کر اس کے خاوند کو بھی بلایا جب وہ دونوں آ گئے تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت کعب سے کہا تم ان دونوں میں فیصلہ کر دو۔ حضرت کعب نے کہا اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:

﴿فَانْكِحُوا مَا طَابَ لَكُمْ مِّنَ النِّسَاءِ مَثْنَىٰ وَثُلَاثَ وَرُبَاعَ﴾

"اور عورتوں سے جو تم کو پسند ہوں نکاح کر لو اور دو دو عورتوں سے اور تین تین عورتوں سے اور چار چار عورتوں سے۔"

اس کے خاوند سے کہا تم تین دن روزہ رکھا کرو اور ایک دن افطار کرو اور اس کے پاس رہا کرو اور تین رات نفلی عبادت کیا کرو اور ایک رات اس کے ساتھ گزارا کرو۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا تمہارا یہ فیصلہ تو مجھے تمہاری پہلی بات سے بھی زیادہ پسند آیا ہے پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت کعب کو بصرہ والوں کا قاضی بنا کر بھیج دیا۔ [اخرجه ابن سعد]

یشکری نے حضرت شعبی رحمۃ اللہ علیہ سے یہی واقعہ اس سے زیادہ لمبا نقل کیا ہے اور اس میں یہ بھی ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اس عورت سے کہا تم مجھے سچ بات بتاؤ اور حق بات کے ظاہر کرنے میں کوئی ڈر نہیں ہونا چاہئے۔ اس نے کہا اے امیر المؤمنین! میں ایک عورت ہوں مجھ میں بھی وہ خواہش ہے جو عورتوں میں ہوا کرتی ہے عبد الرزاق حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ سے نقل کرتے ہیں کہ ایک عورت نے آ کر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کیا تم مجھے یہ کہنا چاہتی ہو کہ میں اسے رات کی عبادت سے اور دن کے روزے سے روک دوں؟ وہ عورت چلی گئی۔ دوبارہ آ کر اس نے وہی بات پھر کہی۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے پھر وہی جواب دیا۔ اس پر حضرت کعب بن سور رحمۃ اللہ علیہ نے کہا اے امیر المؤمنین! اس عورت کا بھی حق ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا کیا حق ہے؟ حضرت کعب رضی اللہ عنہ نے کہا اللہ تعالیٰ نے اس کے خاوند کے لیے چار بیویاں حلال قرار دی ہیں تو آپ اس عورت کو چار بیویوں میں سے ایک شمار کر لیں اسے ہر چار راتوں میں سے ایک رات اور ہر چار دنوں میں سے ایک دن ملنا چاہئے چنانچہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اس کے خاوند کو بلا کر کہا کہ ہر چار راتوں میں سے

ایک رات اپنی بیوی کے پاس گزارا کرو اور ہر چار دنوں میں سے ایک دن اس کی وجہ سے روزہ نہ رکھا کرو۔ [کذا فی الکنز ۸/ ۳۰۷، ۳۰۸ واخرجه ابن ابی شیبة من طریق ابن سیرین والزبیر بن بکارفی الموفقیات من طریق محمد وابن درید فی الاخبار المشهورة عن ابن ابی حاتم السجستانی عن ابی عبیدة وله طرق کذافی الاصابة ۳/ ۳۱۵]

حضرت ابوغزرہ حضرت ابن ارقم رضی اللہ عنہ کا ہاتھ پکڑ کر اپنی بیوی کے پاس لے گئے اور اس سے کہا کیا تم مجھ سے بغض رکھتی ہو؟ اس نے کہا ہاں۔ حضرت ابن ارقم رضی اللہ عنہ نے کہا آپ نے ایسا کیوں کیا؟ حضرت ابوغزرہ رضی اللہ عنہ نے کہا کیونکہ لوگ مجھے بہت زیادہ باتیں کرنے لگ گئے تھے۔ حضرت ابن ارقم نے جا کر حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کو یہ بات بتائی۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت ابوغزرہ رضی اللہ عنہ کو بلا کر کہا آپ نے ایسا کیوں کیا؟ حضرت ابوغزرہ کی بیوی کو بلایا وہ بھی آئی اور اس کے ساتھ اس کی ایک پھوپھی بھی آئی جسے کوئی نہیں جانتا تھا پھوپھی نے اس سے کہا اگر حضرت عمر رضی اللہ عنہ تم سے پوچھیں کہ تم نے ایسا صاف جواب کیوں دیا تو تم کہہ دینا کہ انہوں نے قسم دے کر مجھ سے پوچھا تھا (کہ کیا تم مجھ سے بغض رکھتی ہو؟) اس لیے جھوٹ بولنا مجھے برا لگا۔ چنانچہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اس سے پوچھا تم نے یہ بات کیوں کہی؟ حضرت ابوغزرہ رضی اللہ عنہ کی بیوی نے کہا کہ انہوں نے مجھے قسم دے کر پوچھا تھا اس لیے جھوٹ بولنا میں نے مناسب نہ سمجھا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا نہیں۔ تمہیں جھوٹ بول لینا چاہیے تھا اور کوئی اچھی بات کہہ دینی چاہیے تھی (میاں بیوی میں تعلقات اچھے رکھنے کے لیے ایک دوسرے سے جھوٹی محبت کا اظہار کر سکتے ہیں) کیونکہ تمام گھروں میں حسن معاشرت کی بنیاد میاں بیوی کی محبت ہی نہیں ہوتی بلکہ بعض گھروں میں (میاں بیوی میں محبت نہیں ہوتی لیکن حسن معاشرت کی) بنیاد خاندانی شرافت اور اسلام ہوتا ہے۔ [اخرجه ابن جریر کذا فی الکنز ۸/ ۳۰۳]

حضرت ابوسلمہ بن عبدالرحمٰن بن عوف رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت عاتکہ بنت زید بن عمرو بن طفیل رضی اللہ عنہا حضرت عبداللہ بن ابی بکر صدیق رضی اللہ عنہما کے نکاح میں تھیں۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ کو ان سے بہت زیادہ محبت تھی۔ حضرت عبداللہ نے ان کو ایک باغ اس شرط پر دیا کہ وہ ان کے مرنے کے بعد کسی سے شادی نہیں کریں گی۔ غزوہ طائف میں حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ کو ایک تیر لگا جس کا زخم اس وقت تو ٹھیک ہو گیا لیکن حضور کی وفات کے چالیس دن بعد وہ زخم پھر ہرا ہو گیا جس سے

حضرت عبداللہ کا انتقال ہو گیا ان کی بیوی حضرت عاتکہ رضی اللہ عنہا نے مرثیہ میں یہ اشعار کہے

وَ اَلَیتُ لَا تَنفَكُّ عَینِی سَخِینَةً
عَلَیكَ وَ لَا یَنفَكُّ جِلدِی اَغبَرَا
مَدَی الدَّهرِ مَا غَنَّت حَمَامَةُ اَیكَةٍ
وَ مَا طَرَدَ اللَّیلَ الصَّبَاحُ المُنَوَّرَا

''اور میں نے قسم کھائی ہے کہ زندگی بھر اس وقت تک میری آنکھیں آپ پر گرم آنسو بہاتی رہیں گی (غم کے آنسو گرم ہوتے ہیں) اور میرا جسم گرد آلود رہے گا (یعنی میں زیب و زینت نہیں کروں گی) جب تک گھنے جنگل کی کبوتری گاتی رہے گی اور رات کے بعد روشن صبح آتی رہے گی (یعنی ہمیشہ روتی رہوں گی)''

پھر حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے ان کو شادی کا پیغام دیا تو انہوں نے جواب میں کہا کہ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے مجھے اس شرط پر ایک باغ دیا تھا کہ میں ان کے بعد شادی نہ کروں گی۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہلوا دیا کہ کسی عالم سے شادی کے بارے میں مسئلہ پوچھ لو تو انہوں نے حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے پوچھا حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا حضرت عبداللہ کے ورثاء کو باغ واپس کر دو اور شادی کر لو چنانچہ انہوں نے وہ باغ واپس کر دیا اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ان سے شادی کر لی اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے چند صحابہ کو آدمی بھیج کر ولیمہ کے لیے بلایا ان صحابہ میں حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ بھی تھے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ میں سے حضرت علی رضی اللہ عنہ کا حضرت عبداللہ بن ابی بکر رضی اللہ عنہ سے بھائی چارہ کا تعلق تھا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے کہا آپ مجھے اجازت دیں تو میں حضرت عاتکہ رضی اللہ عنہا سے کچھ بات کر لوں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کر لو۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے کہا اے عاتکہ تم نے یہ شعر کہا تھا اب اس کے خلاف کر لیا

وَ اَلَیتُ لَا تَنفَكُّ عَینِی سَخِینَةً
عَلَیكَ وَ لَا یَنفَكُّ جِلدِی اَغبَرَا

''میں نے قسم کھائی ہے کہ میری آنکھیں آپ پر گرم آنسو بہاتی رہیں گی اور میرا جسم گرد آلود رہے گا۔''

یہ سن کر حضرت عاتکہ رضی اللہ عنہا زور سے رو پڑیں حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا اللہ آپ کو معاف

کرے میری بیوی کا ذہن خراب نہ کریں۔

[اخرجه وكيع كذا فى الكنز ٨/ ٣٠٢ واخرجه ابن سعد بسند حسن عن يحيى بن عبدالرحمن بن حاطب مختصرا كما فى الاصابة ٣٥٦/٣]

حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا کی آزاد کردہ باندی حضرت عدبہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا نے مجھے (اپنے بھانجے) حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کے پاس بھیجا میں ان کے پاس گئی تو میں نے دیکھا کہ ان کے گھر میں دو بستر بچھے ہوئے ہیں (ایک ان کا اور ایک ان کی بیوی کا) میں نے واپس جا کر حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا سے کہا میرے خیال میں تو حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے اپنی بیوی کو چھوڑ رکھا ہے۔ حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کی بیوی بنت سرج کندی کو پیغام بھیج کر بلایا اور ان سے پوچھا (کیا تمہیں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے چھوڑ رکھا ہے؟) حضرت بنت سرج نے کہا نہیں میرے اور ان کے درمیان کوئی جدائی نہیں ہے وہ تو آج کل مجھے حیض آ رہا ہے (اس لیے بستر الگ کر رکھے ہیں) اس پر حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کو یہ پیغام بھیجا کہ تم حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت سے اعراض کر رہے ہو حضور صلی اللہ علیہ وسلم حالت حیض میں اپنی بیویوں کے ساتھ لیٹا کرتے تھے البتہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی بیویاں گھٹنے یا آدھی پنڈلی تک کپڑا ڈال لیا کرتی تھیں۔ [اخرجه عبد الرزاق كذا فى الكنز ٥/ ١٣٨]

حضرت عکرمہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں یہ تو مجھے پتہ نہ چل سکا کہ کھانا کس نے دوسرے کے لیے تیار کیا تھا حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے یا ان کے چچازاد بھائی نے بہر حال یہ حضرات کھانا کھا رہے تھے اور ایک باندی ان کے سامنے کام کر رہی تھی کھانا وغیرہ لا رہی تھی کہ ان میں سے کسی نے اس باندی سے کہا او زانیہ! تو حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا ایسے نہ کہو اگر اس باندی کی وجہ سے تمہیں دنیا میں حد شرعی نہ لگ سکی تو آخرت میں تو ضرور لگے گی اس آدمی نے کہا اگر بات واقعی ایسی ہی ہو جیسی میں نے کہی ہے تو؟ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا (اگر بات ایسی ہو بھی سہی تو بھی بھری مجلس میں کہنی نہیں چاہئے کیونکہ) اللہ تعالیٰ فحش گو اور قصداً بدکلامی کرنے والے کو پسند نہیں فرماتے اور فحش گو اور بدکلامی والے کو اللہ کے پسند نہ کرنے کی بات حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے خود کہی تھی۔ [اخرجه البخاری فی الادب صفحه ۴۹]

حضرت ابو عمران فلسطینی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ کی بیوی ان کے سر

میں سے جوئیں نکال رہی تھی ان کی بیوی نے اپنی باندی کو آواز دی باندی نے آنے میں دیر کر دی تو ان کی بیوی نے کہا او زانیہ! حضرت عمرو رضی اللہ عنہ نے کہا کیا تم نے اسے زنا کرتے دیکھا ہے؟ ان کی بیوی نے کہا نہیں۔ حضرت عمرو رضی اللہ عنہ نے کہا اللہ کی قسم! تمہیں اس باندی کی وجہ سے قیامت کے دن اسی کوڑے مارے جائیں گے۔ ان کی بیوی نے اس باندی سے معافی مانگی باندی نے معاف کر دیا۔ حضرت عمرو رضی اللہ عنہ نے کہا یہ بے چاری تمہیں کیوں معاف نہ کرے یہ تمہاری ماتحت جو ہے اسے آزاد کرو ان کی بیوی نے کہا کیا یہ آزاد کرنا کافی ہو جائے گا؟ (پھر مجھے آخر میں سزا تو نہیں ملے گی) حضرت عمرو رضی اللہ عنہ نے کہا ہاں امید ہے۔ [اخرجه ابن عساكر كذا في الكنز]

حضرت ابو المتوکل رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی ایک حبشی باندی تھی جس کی کسی حرکت کی وجہ سے تمام گھر والے بڑے غمگین اور پریشان تھے۔ ایک دن حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے اسے مارنے کے لیے کوڑا اٹھا لیا لیکن پھر فرمایا اگر مجھے قیامت کے دن کے بدلے کا ڈر نہ ہوتا تو میں تجھے اس کوڑے سے مار مار کر بے ہوش کر دیتا لیکن اب میں تجھے ایسے کے ہاتھ بیچوں گا جو تیری قیمت پوری دے گا (یعنی اللہ تعالیٰ) جا تو اللہ کیلئے آزاد ہے۔

[اخرجه عساكر كذا في الكنز ۵/ ۴۸]

حضرت عبداللہ بن قیس یا ابن ابی قیس رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ ملک شام تشریف لائے تو میں بھی ان لوگوں میں شامل تھا جنہوں نے حضرت ابو عبیدہ رضی اللہ عنہ کے ساتھ ان کا استقبال کیا تھا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ چل رہے تھے کہ انہیں اذرعات شہر کے کرتب دکھانے والے لوگ تلواریں اور نیزے لیے ہوئے ملے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا ٹھہرو انہیں روکو اور واپس کرو حضرت ابو عبیدہ رضی اللہ عنہ نے کہا اے امیر المؤمنین! یہ ان عجمیوں کا رواج ہے (کہ امیر کے آنے پر اظہار خوشی کے لیے اپنے کرتب دکھاتے ہیں) اگر آپ ان کو اس سے روکیں گے تو یہ لوگ یہ سمجھیں گے کہ آپ ان کا امن کا معاہدہ توڑنا چاہتے ہیں (اس معاہدہ میں ان کو اپنے رواج پر چلنے کی اجازت حاصل ہے) حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا پھر ان کو چھوڑ دو کیونکہ اس وقت عمر اور آل عمر سب کو حضرت ابو عبیدہ رضی اللہ عنہ کی اطاعت کرنی پڑے گی۔ [اخرجه ابو عبيده وابن عساكر كذا في الكنز ۷/ ۳۳۴]

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت زبیر رضی اللہ عنہ سے دوڑ میں مقابلہ کیا تو حضرت زبیر رضی اللہ عنہ آگے نکل گئے اور انہوں نے کہا رب کعبہ کی قسم! میں آپ سے

آگے نکل گیا۔ پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ان سے دوبارہ مقابلہ کیا اس مرتبہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ آگے نکل گئے تو انہوں نے کہا رب کعبہ کی قسم میں آپ سے آگے نکل گیا۔

[اخرجه المحاملی کذا فی الکنز ۷/ ۳۳۴]

حضرت سلیم بن حنظلہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ہم حدیثیں سننے کے لیے حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کے پاس گئے جب (حدیثیں سنا کر) حضرت ابی رضی اللہ عنہ کھڑے ہوئے تو ہم بھی آپ کے ساتھ کھڑے ہو کر چلنے لگے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ ان سے ملے اور انہوں نے فرمایا کیا تمہیں اس بات کا خیال نہیں ہے کہ لوگوں کا تمہارے ساتھ چلنا خود تمہارے لیے فتنہ اور بگڑنے کا سبب ہے اور ان کے لیے ذلت کا ذریعہ۔[اخرجه ابن ابی شیبة والخطیب فی الجامع کذا فی الکنز ۸/ ۶۱]

حضرت ابوالبختری رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ایک آدمی حضرت سلمان رضی اللہ عنہ کے پاس آیا اور اس نے کہا آج لوگوں کا معاملہ کتنا عمدہ ہے میں سفر سے آ رہا ہوں اللہ کی قسم! میں جس کے ہاں بھی ٹھہرا مجھے ایسے لگا جیسے کہ میں اپنے باپ کے بیٹے کے ہاں ٹھہرا ہوں ہر ایک نے میرے ساتھ اچھا سلوک کیا اور بڑی مہربانی سے پیش آیا۔ حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نے فرمایا اے میرے بھتیجے! یہ ایمان کے تازہ اور عمدہ ہونے کی نشانی ہے کیا تم دیکھتے نہیں ہو کہ جب جانور پر سامان لادا جائے (اور سفر قریب کا ہو اور جانور بھی تازہ دم ہو) تو پھر جانور سامان لے کر خوب تیز چلتا ہے اور جب سفر لمبا ہو (اور جانور تھک چکا ہو) تو پھر رک رک کر چلتا اور پیچھے رہ جاتا ہے (اس لیے ایمان کو تازہ کرتے رہو اور اسے عمدہ بناتے رہو) [اخرجه ابو نعیم فی الحلیة ۱/ ۲۰۳]

حضرت حیہ بنت ابی حیہ رحمہا اللہ کہتی ہیں کہ ایک دن عین دوپہر کے وقت ایک آدمی میرے پاس اندر آیا میں نے کہا اے اللہ کے بندے! تمہیں کیا ضرورت پیش آ گئی؟ انہوں نے کہا میں اور میرا ایک ساتھی ہم دونوں اپنے اونٹ ڈھونڈنے آئے ہیں میرا ساتھی اونٹ تلاش کرنے چلا گیا اور میں یہاں سایہ میں آیا ہوں تا کہ کچھ دیر سائے میں بیٹھ جاؤں اور کچھ پی بھی لوں میں نے کھڑے ہو کر انہیں تھوڑی سی لسی پلائی اور انہیں پہچاننے کی کوشش کی میں نے کہا اے اللہ کے بندے! آپ کون ہیں؟ انہوں نے کہا ابو بکر۔ میں نے کہا وہی ابو بکر رضی اللہ عنہ جو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے خاص صحابی ہیں جن کا میں سن بھی چکی ہوں؟ انہوں نے کہا جی ہاں پھر میں نے انہیں بتایا کہ زمانہ جاہلیت میں ہماری قبیلہ خثعم کیساتھ لڑائی رہتی تھی اور ہم آپس میں بھی لڑتے رہتے تھے لیکن اب

اللہ تعالیٰ نے ہمیں آپس میں الفت و محبت نصیب فرمادی (یہ سب اسلام کی برکت ہے) میں نے کہا اے اللہ کے بندے! لوگوں میں یہ الفت و محبت کب تک رہے گی؟ انہوں نے فرمایا جب تک کہ امام سیدھے رہیں گے میں نے پوچھا امام کون ہوتا ہے؟ انہوں نے کہا کیا تم نے دیکھا نہیں ہے کہ ہر قبیلہ میں ایک سردار ہوتا ہے جس کے پیچھے لوگ چلتے ہیں اور اس کی بات مانتے ہیں یہی وہ لوگ ہیں کہ جب تک ٹھیک چلتے رہیں گے لوگوں میں تمام کام ٹھیک رہیں گے۔

[اخرجه مسدد وابن منيع والدارمي قال ابن كثير اسناده حسن جيد كذا في الكنز ۳/ ۱۶۴]

حضرت حارث بن معاویہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں (ملک شام سے) حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوا تو مجھ سے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے پوچھا تم نے شام والوں کو کس حال میں چھوڑا میں نے انہیں شام والوں کا حال بتایا تو انہوں نے اللہ کا شکر ادا کیا اور اس کی تعریف کی پھر فرمایا شاید تم لوگ مشرکوں کے ساتھ بیٹھتے ہو؟ میں نے کہا نہیں اے امیر المومنین! حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا اگر تم مشرکوں کے ساتھ بیٹھنے لگو گے تو تم ان کے ساتھ کھانے پینے لگ جاؤ گے اور تم لوگ اس وقت تک خیر پر رہو گے جب تک تم یہ (ان کے ساتھ کھانے پینے کا) کام نہیں کرو گے۔[اخرجه يعقوب بن سفيان والبيهقي وابن عساكر كذا في الكنز ۲/ ۳۰۰]

حضرت عیاض رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ کو اس بات کا حکم دیا کہ وہ اپنا سارا لین دین کھال کے ایک ٹکڑے پر لکھ کر حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو پیش کریں۔ حضرا بوموسیٰ رضی اللہ عنہ کا ایک نصرانی منشی تھا اس نے سارا حساب لکھ کر حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو پیش کیا جو حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو بہت پسند آیا اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا اس کا حافظہ بڑا تیز ہے (پھر اس منشی سے کہا) ہمارے پاس ملک شام سے ایک خط آیا ہے کیا تم چل کر مسجد میں ہمیں وہ خط پڑھ دو گے؟ حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ نے کہا یہ تو یہ کام نہیں کر سکتا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کیوں' کیا یہ جنبی ہے؟ حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ نے کہا نہیں یہ تو نصرانی ہے۔ راوی کہتے ہیں کہ یہ سن کر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے مجھے ڈانٹا اور میری ران پر ہاتھ مار کر کہا اسے یہاں سے نکال دو پھر: يَاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَّخِذُوا الْيَهُوْدَ وَالنَّصٰرٰۤى اَوْلِيَآءَ "اے ایمان والو! تم یہود و نصاریٰ کو دوست مت بنانا۔"

[سورۃ مائدہ آیت ۵۱] آیت پڑھی۔[اخرجه ابن جرير كذا في الكنز ۴/ ۱۳۷]

# کھانے پینے میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ رضی اللہ عنہم کا طریقہ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کبھی کھانے میں عیب نہیں نکالتے تھے اگر طبیعت چاہتی تو کھالیتے ورنہ چھوڑ دیتے۔

[اخرجه ابن ابی حاتم كذا فی التفسير لابن كثير ۲/ ۶۸]

حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو بکری کے گوشت میں سب سے زیادہ دستی پسند تھی۔[اخرجه الشيخان كذا فی البداية ۶/ ۳۰]

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو دستی بہت پسند تھی اور دستی کے گوشت میں ہی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو زہر ڈال کر دیا گیا تھا اور سب کا خیال تھا کہ یہودیوں نے ہی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو زہر دیا تھا۔[اخرجه ابن عساكر كذا فی الكنز ۴/ ۳۷]

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے پاس گھر تشریف لائے ہم نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے ایک بکری ذبح کی ان لوگوں کو معلوم تھا کہ ہمیں گوشت پسند ہے آگے حدیث مشہور قصہ ہے۔[عند الترمذی ایضاً فی الشمائل]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو کدو پسند تھا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس کھانا لایا گیا یا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو کھانے کے لیے بلایا گیا چونکہ مجھے معلوم تھا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو کدو پسند ہے اس لیے میں کدو تلاش کر کے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے رکھنے لگا۔[عند الترمذی ایضاً]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم جب کھانا کھالیتے تو اپنی تین انگلیاں چاٹ لیا کرتے۔[عند الترمذی ایضاً]

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم زمین پر بیٹھ کر کھانا کھاتے تھے اور دودھ نکالنے کے لیے بکری کی ٹانگوں کو باندھا کرتے اور جو کی روٹی پر بھی غلام کی دعوت قبول کر لیا کرتے (یعنی بہت متواضع تھے)[اخرجه ابن النجار كذا فی الكنز ۴/ ۴۴]

حضرت یحییٰ بن ابی کثیر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ روزانہ ثرید کا ایک پیالہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں بھیجا کرتے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم جس بیوی کے ہاں ہوتے وہ وہاں ہی بھیج دیا کرتے۔[اخرجه ابن عساكر كذا فی الكنز ۴/ ۳۷]

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے (سفر میں) ایک جگہ قیام فرمایا وہاں ایک عورت نے اپنے بیٹے کے ساتھ ایک بکری آپ ﷺ کے پاس بھیجی آپ ﷺ نے اس کا دودھ نکالا پھر اس لڑکے سے کہا یہ اپنی ماں کے پاس لے جاؤ (وہ اپنی ماں کے پاس لے گیا) س کی ماں نے خوب سیر ہو کر دودھ پیا وہ لڑکا دوسری بکری لے آیا اس کا دودھ نکال کر حضور ﷺ نے خود نوش فرمایا۔ [عند ابی یعلی کذا فی الکنز ۴/ ۴۴]

حضرت ابراہیم رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضورؐ اپنا دایاں ہاتھ کھانے پینے وضو اور ان جیسے کاموں کے لیے فارغ رکھتے اور اپنا بایاں ہاتھ استنجا ناک صاف کرنے اور ان جیسے کاموں کے لیے رکھتے۔ [اخرجه سعید بن منصور کذا فی الکنز ۸/ ۴۵]

حضرت جعفر بن عبداللہ بن حکم بن رافع رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں بچہ تھا اور کبھی ادھر سے کھا رہا تھا کبھی ادھر سے۔ حضرت حکم رضی اللہ عنہ مجھے دیکھ رہے تھے انہوں نے مجھ سے فرمایا اے لڑکے! ایسے نہ کھاؤ جیسے شیطان کھاتا ہے۔ نبی کریم ﷺ جب کھانا کھاتے تو آپ ﷺ کی انگلیاں آپ ﷺ کے سامنے ہی رہتی تھیں (ادھر ادھر نہ جاتی تھیں)

[اخرجه ابونعیم کذا فی الکنز ۸/ ۴۶ وقال فی الاصابة ۱/ ۳۴۴ سنده ضعیف]

حضرت عمر بن ابی سلمہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں ایک دن حضور ﷺ کے ساتھ کھانا کھا رہا تھا تو میں پیالہ کے ارد گرد سے گوشت لینے لگا حضور ﷺ نے فرمایا اپنے سامنے سے کھاؤ۔

[اخرجه ابن النجار کذا فی الکنز ۸/ ۴۶]

حضرت امیہ بن مخشی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے دیکھا کہ ایک آدمی کھانا کھا رہا ہے اور اس نے بسم اللہ نہیں پڑھی ہے کھاتے کھاتے بس ایک لقمہ رہ گیا جب اسے منہ کی طرف اٹھانے لگا تو اس نے بِسْمِ اللّٰهِ اَوَّلَهٗ وَاٰخِرَهٗ کہا اس پر حضور ﷺ ہنس پڑے اور فرمایا اللہ کی قسم! شیطان تمہارے ساتھ کھاتا رہا پھر جب تم نے بسم اللہ پڑھی تو جو کچھ اس کے پیٹ میں تھا وہ سب اس نے قے کر دیا اور ایک روایت میں یہ ہے کہ جب تم نے اللہ کا نام لیا تو اس کے پیٹ میں جو کچھ تھا وہ اس نے قے کر دیا۔

[اخرجه احمد وابوداؤد والنسائی و ابن قانع والطبرانی والحاکم و غیرهم کذا فی الکنز ۸/ ۴۵]

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک دفعہ ہم لوگ حضور ﷺ کے پاس بیٹھے ہوئے تھے

کہ اتنے میں کھانے کا ایک پیالہ لا کر رکھا گیا۔ حضور ﷺ نے کھانے سے ہاتھ روکے رکھا تو ہم نے بھی اپنے ہاتھ روکے رکھے کیونکہ جب تک حضور ﷺ کھانے کی طرف ہاتھ نہیں بڑھاتے تھے ہم بھی نہیں بڑھاتے تھے اتنے میں ایک دیہاتی آیا ایسے لگ رہا تھا جیسے اسے کوئی دھکے دے کر لا رہا ہو اس نے کھانے کی طرف ہاتھ بڑھایا تو حضور ﷺ نے اس کا ہاتھ پکڑ لیا اس کے بعد ایک بچی آئی ایسے لگ رہا تھا جسے اسے کوئی دھکے دے کر لا رہا ہو۔ اس نے کھانے کی طرف ہاتھ بڑھایا تو حضورؐ نے اس کا ہاتھ پکڑ لیا اور فرمایا لوگوں کے جس کھانے پر اللہ کا نام نہ لیا جائے وہ کھانا شیطان کے لیے حلال ہو جاتا ہے۔ جب شیطان نے دیکھا کہ ہم نے اپنے ہاتھ روکے ہوئے ہیں تو وہ ان دونوں کو لے کر آیا تا کہ یہ بغیر بسم اللہ کے کھانا شروع کریں اور کھانا اس کے لیے حلال ہو جائے اس اللہ کی قسم جس کے سوا کوئی معبود نہیں ہے! شیطان کا ہاتھ ان دونوں کے ہاتھوں کے سامنے میرے ہاتھ میں ہے۔ [اخرجه النسائی کذا فی الکنز ۸/ ۴۶]

حضرت عائشہ ؓ فرماتی ہیں کہ ایک مرتبہ حضور ﷺ چھ آدمیوں کے ساتھ کھانا کھا رہے تھے کہ اتنے میں ایک دیہاتی داخل ہوا اور ان کے سامنے سے سارا کھانا دو لقموں میں کھا گیا۔ اس پر حضور ﷺ نے فرمایا اگر یہ بسم اللہ پڑھتا تو یہ کھانا سب کے لیے کافی ہو جاتا۔ جب تم میں سے کوئی کھانا کھانے لگے تو اسے بسم اللہ پڑھنی چاہیے اگر بسم اللہ پڑھنا شروع میں یاد نہ رہے تو جب بسم اللہ یاد آ جائے تو بسم اللّٰہ اولہ واخرہ کہہ لے۔

[اخرجه ابن النجار کذا فی الکنز ۸/ ۴۷]

حضرت عبداللہ بن بسر ؓ فرماتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ میرے والد صاحب کے ہاں آ کر ٹھہرے میرے والد حضور ﷺ کی خدمت میں ستو اور کھجو اور گھی کا بنا ہوا حلوہ لے کر آئے حضور ﷺ نے اسے کھایا پھر میرے والد پینے کی کوئی چیز لے کر آئے جسے حضور ﷺ نے نوش فرمایا پھر پیالہ اپنے دائیں طرف کے ایک صاحب کو دے دیا اور آپ ﷺ جب کھجور کھایا کرتے تو گٹھلی کو اس طرح ڈالا کرتے۔ حضرت عبداللہ ؓ نے اپنی انگلی سے اس کی پشت کی طرف اشارہ کر کے بتایا جب حضور ﷺ سوار ہونے لگے تو میرے والد نے کھڑے ہو کر حضور ﷺ کے خچر کی لگام پکڑی اور عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ ہمارے لیے اللہ سے دعا فرماویں۔ حضور ﷺ نے یہ دعا فرمائی اے اللہ! ان کو جو روزی تو نے دی ہے اس میں برکت نصیب فرما ان

کی مغفرت فرما اور ان پر رحم فرما۔ [اخرجه ابن ابی شیبة وابو نعیم]

حضرت عبداللہ بن بسر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میرے والد نے میری والدہ سے کہا کہ اگر تم حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے کچھ کھانا پکا لو تو بہت ہی اچھا ہو۔ چنانچہ میری والدہ نے ثرید تیار کیا پھر میرے والد گئے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو بلا کر لے آئے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ثرید کے درمیان میں سب سے اونچی جگہ پر اپنا ہاتھ رکھا اور فرمایا اللہ کا نام لے کر کھاؤ۔ چنانچہ سب نے پیالے کے کنارے سے کھانا شروع کیا جب سب کھا چکے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے اللہ! ان کی مغفرت فرما ان پر رحم فرما اور ان کے رزق میں برکت نصیب فرما۔ [عند الحاکم کذا فی الکنز ۸/ ۴۷]

حضرت ابن عبد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا اے ابن عبد! کیا تم جانتے ہو کہ کھانے کا حق کیا ہے؟ میں نے کہا کھانے کا حق کیا ہے؟ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا تم یوں کہو بسم اللہ! جو رزق تو نے ہمیں دیا ہے اس میں برکت نصیب فرما پھر فرمایا کیا تم جانتے ہو کہ جب تم کھانا کھا چکو تو اس کا شکر کیا ہے؟ میں کہا کھانے کا شکر کیا ہے؟ انہوں نے فرمایا کھانے کا شکر یہ ہے کہ تم کھانے کے بعد یہ دعا پڑھو اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ اَطْعَمَنَا وَسَقَانَا۔

[اخرجه ابن ابی شیبة وابن ابی الدنیا فی الدعاء و ابو نعیم فی الحلیة والبیهقی کذا فی الکنز ۸/ ۴۶]

حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا بہت زیادہ کھانے پینے سے بچو کیونکہ زیادہ کھانے پینے سے جسم خراب ہو جاتا ہے اور اس سے کئی بیماریاں پیدا ہو جاتی ہیں اور نماز میں سستی آ جاتی ہے لہٰذا کھانے پینے میں میانہ روی سے جسم ٹھیک رہتا ہے اور اسراف سے انسان زیادہ دور رہتا ہے اللہ تعالیٰ موٹے عالم کو پسند نہیں فرماتے (جسے اپنا جسم زیادہ کھا پی کر موٹا کرنے کی فکر ہو) اور آدمی تب ہی ہلاک ہوتا ہے جب اپنی شہوتوں کو اپنے دین پر مقدم کر دیتا ہے۔

[اخرجه ابو نعیم کذا فی الکنز ۸/ ۴۷]

حضرت ابو محذورہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے پاس بیٹھا ہوا تھا کہ اتنے میں حضرت صفوان ابن امیہ رضی اللہ عنہ ایک پیالہ لے کر آئے اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے سامنے رکھ دیا حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے مسکینوں کو اور آس پاس کے لوگوں کے غلاموں کو بلایا اور ان سب نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے ساتھ یہ کھانا کھایا اور پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا اللہ تعالیٰ ان لوگوں پر لعنت

کرے جو اس بات سے اعراض کرتے ہیں کہ ان کے غلام ان کے ساتھ کھانا کھائیں۔ حضرت صفوان رضی اللہ عنہ نے کہا ہمیں ان کے ساتھ کھانے سے انکار نہیں لیکن ہمیں عمدہ کھانا اتنا نہیں ملتا جو ہم خود بھی کھالیں اور انہیں بھی کھلا دیں اس لیے ہم کھانا الگ بیٹھ کر کھا لیتے ہیں۔

[اخرجه ابن عساكر كذا في الكنز ۵/ ۴۸]

امام مالک بن انس رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ مجھے یہ بتایا گیا کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے ایک مرتبہ جحفہ مقام پر پڑاؤ ڈالا تو عبداللہ بن عامر بن کریز رضی اللہ عنہ نے اپنے نانبائی سے کہا تم اپنا کھانا حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ کے پاس لے جاؤ وہ پیالہ لے کر گیا۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ نے کہا رکھ دو وہ نانبائی دوسرا پیالہ لے کر گیا اور پہلا پیالہ اٹھانے لگا۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ نے کہا کیا کرنے لگے ہو؟ اس نے کہا میں اس پیالے کو اٹھانے لگا ہوں حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے کہا نہیں دوسرے میں جو کچھ ہے وہ پہلے میں ہی ڈال دو چنانچہ وہ نانبائی جو بھی لاتا اسے پہلے میں ڈلواتے۔ وہ نانبائی غلام جب ابن عامر کے پاس گیا تو اس نے کہا یہ تو اجڈ دیہاتی ہیں۔ حضرت ابن عامر نے اس سے کہا یہ تمہارے سردار ہیں یہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما ہیں۔ [اخرجه ابونعيم في الحلية ۱/ ۳۰۱]

حضرت جعفر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما انار کا ایک دانہ لیتے اور اسے کھا لیتے کسی نے ان سے کہا اے ابن عباس! آپ ایسا کیوں کرتے ہیں؟ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا مجھے یہ خبر پہنچی ہے کہ زمین میں جو انار بھی اگتا ہے اس میں جنت کا ایک دانہ ضرور ہوتا ہے تو میں ایک ایک دانہ اس خیال سے کھا رہا ہوں کہ شاید جنت والا دانہ یہی ہو۔

[اخرجه ابونعيم في الحلية ۱/ ۳۲۳ عن عبد الحميد بن جعفر عن ابيه]

حضرت زید بن صوحان رضی اللہ عنہ کے غلام حضرت سالم رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں اپنے آقا حضرت زید بن صوحان رضی اللہ عنہ کے ساتھ بازار میں تھا۔ حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ ہمارے پاس سے گزرے انہوں نے ایک وسق (ساٹھ صاع یعنی سوا پانچ من) غلہ خرید رکھا تھا حضرت زید رضی اللہ عنہ نے ان سے کہا اے اللہ کے بندے! آپ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھی ہو کر یہ کر رہے ہیں (اتنا غلہ جمع کر رہے ہیں) حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نے کہا کہ انسان جب اپنی روزی جمع کر لیتا ہے تو اس کا نفس مطمئن ہو کر عبادت کے لیے فارغ ہو جاتا ہے اور وسوسہ ڈالنے والا شیطان اس سے ناامید ہو جاتا ہے۔ [اخرجه ابونعيم في الحلية ۱/ ۲۰۷]

حضرت ابو عثمان نہدی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں اپنے ہاتھ سے کما کر کھانے کو پسند کرتا ہوں۔ [عند ابی نعیم ایضاً ۱/ ۳۸۴]

حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کے غلام حضرت مسلم رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے پینے کی کوئی چیز منگوائی میں ان کے پاس پانی کا ایک پیالہ لایا اور میں نے اس پیالہ میں پھونک ماردی تو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اسے واپس کر دیا اور پینے سے انکار کر دیا اور فرمایا تم ہی اسے پی لو (تمہیں پھونک نہیں مارنی چاہئے تھی)

[اخرجه ابن سعد ۶/ ۲۳۷ عن القاسم بن مسلم عن مسلم عن ابیه]

## لباس میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا طریقہ

حضرت عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے ساتھ تھا انہوں نے فرمایا کہ میں نے حضرت ابو القاسم صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک شامی جبہ پہنا ہوا تھا جس کی آستینیں تنگ تھیں۔ [اخرجه ابن سعد کذا فی الکنز ۴/ ۳۷ وقال سنده صحیح]

حضرت جندب بن مکیث رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جب کوئی وفد آتا تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم اپنے سب سے اچھے کپڑے پہنتے اور اپنے بڑے اور اونچے صحابہ رضی اللہ عنہم کو بھی اس بات کا حکم دیتے چنانچہ میں نے دیکھا کہ جس دن کندہ کا وفد آیا اس دن حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے یمنی جوڑا پہنا ہوا تھا اور حضرت ابوبکر اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما نے بھی ایسے ہی کپڑے پہنے ہوئے تھے۔ [اخرجه ابن سعد ۴/ ۳۴۶]

حضرت سلمہ بن اکوع رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ آدھی پنڈلی تک لنگی باندھا کرتے تھے اور فرماتے تھے کہ میرے محبوب صلی اللہ علیہ وسلم کی لنگی ایسی ہوا کرتی تھی۔

[اخرجه ابن ابی شیبة والترمذی فی الشمائل کذا فی الکنز ۸/ ۵۵]

حضرت اشعث بن سلیم رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں نے اپنی پھوپھی سے سنا وہ اپنے چچا سے نقل کر رہی تھیں کہ میں ایک مرتبہ مدینہ میں چلا جا رہا تھا کہ راستے میں ایک آدمی نے میرے پیچھے سے کہا اپنی لنگی کو اوپر اٹھا لو کہ اس میں تقویٰ بھی زیادہ ہے اور اس سے لنگی بھی زیادہ دیر چلے گی۔ میں نے مڑ کر دیکھا تو وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم تھے میں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! یہ تو سیاہ سفید دھاریوں والی (ایک معمولی) چادر ہی ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی لنگی آدھی پنڈلی تک تھی۔

[عند الترمذی فی الشمائل صفحه ۹]

حضرت ابو بردہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے ایک پیوند والی چادر اور ایک موٹی لنگی نکال کر دکھائی اور فرمایا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ان دو کپڑوں میں انتقال ہوا تھا۔

[عند الترمذی ایضاً]

حضرت اُم سلمہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو کپڑوں میں قمیص سب سے زیادہ پسند تھی۔ [عند الترمذی ایضاً]

حضرت اسماء بنت یزید رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی قمیص کی آستین گٹے تک تھی۔

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم فتح مکہ کے دن مکہ میں داخل ہوئے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے سیاہ عمامہ پہنا ہوا تھا۔

حضرت عمرو بن حریث رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک دن حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے سیاہ عمامہ پہن کر لوگوں میں بیان کیا۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے لوگوں میں بیان فرمایا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے سر پر چکنی پٹی تھی۔

حضرت نافع رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم جب پگڑی باندھتے تو اس کا شملہ دونوں کندھوں کے درمیان لٹکا لیتے۔ حضرت نافع کہتے ہیں کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ بھی ایسا ہی کرتے۔ حضرت عبداللہ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت قاسم بن محمد اور حضرت سالم دونوں کو بھی ایسا ہی کرتے دیکھا ہے۔ [کذا فی الشمائل صفحہ ۹]

کسی نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بستر کے بارے میں پوچھا تو انہوں نے فرمایا کہ چمڑے کا بستر تھا جس کے اندر کھجور کے درخت کی چھال بھری ہوئی تھی۔

[اخرجه الشیخان واخرجه ابن سعد ۱/ ۳۶۴ نحوه]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ ایک انصاری عورت میرے پاس اندر آئی اور اس نے دیکھا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا بستر ایک چغہ ہے جسے دوہرا کر کے بچھایا ہوا ہے اس نے جا کر ایک بستر میرے پاس بھیجا جس میں اون بھرا ہوا تھا۔ پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم میرے پاس تشریف لائے اور فرمایا اے عائشہ! یہ کیا ہے میں نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! فلاں انصاری عورت میرے پاس آئی اس نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا بستر دیکھا پھر اس نے جا کر یہ بستر میرے پاس بھیج دیا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

اسے واپس کر دو لیکن میں نے واپس نہ کیا کیونکہ میرا دل چاہ رہا تھا کہ یہ بستر میرے گھر میں رہے یہاں تک کہ آپ ﷺ نے تین دفعہ واپس کرنے کا حکم دیا اور آخر میں فرمایا اے عائشہ! یہ بستر واپس کر دو اللہ کی قسم! اگر میں چاہتا تو اللہ تعالیٰ میرے ساتھ سونے اور چاندی کے پہاڑ چلا دیتا۔

[عند الحسن بن عرفه واخرجه ابن سعد ۱/ ۴۶۵ عن عائشه نحوه]

حضرت محمد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ کسی نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا کہ آپ کے گھر میں حضور ﷺ کا بستر کیا تھا؟ انہوں نے فرمایا چمڑے کا تھا جس میں کھجور کی چھال بھری ہوئی تھی اور کسی نے حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا آپ کے گھر میں حضور ﷺ کا بستر کیا تھا؟ انہوں نے فرمایا کہ حضور ﷺ کا بستر ایک ٹاٹ تھا جسے دوہرا کر کے بچھاتے تھے اس پر حضور ﷺ آرام فرماتے ایک رات میں نے اپنے دل میں کہا کہ اگر میں اسے چوہرا کر کے بچھاؤں تو زیادہ نرم ہو جائے گا چنانچہ اس رات ہم نے اسے چوہرا کر کے بچھا دیا۔ صبح کو حضورؐ نے فرمایا آج رات تم نے میرے لیے کیا بچھایا تھا؟ ہم نے کہا آپ کا ہی بستر تھا بس آج ہم نے اسے چوہرا کر کے بچھایا تھا خیال تھا کہ اس طرح آپ ﷺ کا بستر زیادہ نرم ہو جائے گا حضور ﷺ نے فرمایا کہ اسے پہلی حالت پر کر دو کیونکہ اس کی نرمی نے آج رات مجھے نماز سے روک دیا (یا تو اٹھ ہی نہ سکا یا دیر سے اٹھا) [عند الترمذی فی الشمائل عن جعفر بن محمد عن ابیه كذا فی البداية ۶/ ۵۳ واخرجه ابن سعد ۱/ ۳۶ عن عائشه]

حضرت عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے ایک مرتبہ دیکھا کہ حضور ﷺ نے نئے کپڑے منگوا کر پہنے جب آپ ﷺ کی ہنسلی تک کرتہ پہنچا تو آپ ﷺ نے یہ دعا پڑھی: اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ کَسَانِیْ مَا اُوَارِیْ بِهٖ عَوْرَتِیْ وَاَتَجَمَّلُ بِهٖ فِیْ حَیَاتِیْ پھر فرمایا کہ اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے! جو مسلمان بندہ نیا کپڑا پہنے پھر وہ یہ دعا پڑھے جو میں نے ابھی پڑھی ہے پھر جو پرانے کپڑے اتارے ہوں وہ کسی مسلمان فقیر کو اللہ کے لیے دے دے تو جب تک اس فقیر پر ان کپڑوں میں سے ایک دھاگہ بھی رہے گا یہ بندہ اللہ کی حفاظت اللہ کی ذمہ داری اور اللہ کی پناہ میں رہے گا۔ وہ پہنانے والا چاہے زندہ رہے یا مر جائے۔ چاہے زندہ رہے یا چاہے مر جائے۔ [اخرجه ابن المبارك والطبرانی والحاكم والبيهقی اسناده غير قوی وحسنه ابن حجر فی اماليه كذا فی الكنز ۸/ ۵۵]

حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک دن بارش ہوئی تھی میں بقیع کے قریب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بیٹھا ہوا تھا کہ اتنے میں ایک عورت گدھے پر سوار گزری اس پر کرایہ پر دینے والا یعنی گدھے کا مالک بھی تھا وہ زمین کے نشیبی حصہ سے گزرنے لگی تو وہ گر گئی حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے چہرہ دوسری طرف فرمالیا۔ لوگوں نے کہا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! یہ تو شلوار پہنے ہوئے ہے (لہٰذا اس کا ستر ننگا نہ ہوا) آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یا اللہ! میری اُمت کی شلوار پہننے والی عورتوں کی مغفرت فرما اے لوگو! شلوار پہنا کرو کیونکہ شلوار سے سب سے زیادہ ستر چھپتا ہے اور جب تمہاری عورتیں باہر نکلا کریں تو شلوار پہنا کر ان کی حفاظت کیا کرو۔ [اخرجه البزار والعقيلي وابن عدي وغيرهم واورده ابن الجوزي في الموضوعات فلم يصب والحديث لو عدة طرق كذا في الكنز ٨/ ٥٥]

حضرت دحیہ بن خلیفہ کلبی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے ہرقل (بادشاہ روم) کے پاس بھیجا جب میں وہاں سے واپس آیا تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے مصر کا بنا ہوا ایک باریک سفید کپڑا دیا اور فرمایا آدھے سے تم اپنی قمیص بنالو اور آدھا اپنی بیوی کو دے دو وہ اس کی اوڑھنی بنا لے گی جب میں واپس جانے لگا تو مجھے بلایا اور فرمایا کہ اپنی بیوی سے کہنا کہ وہ اس کے نیچے ایک اور کپڑا بھی اوڑھے تاکہ نیچے کا بدن نظر نہ آئے۔ [اخرجه ابن منده و ابن عساكر كذا في الكنز ٨/ ٦١]

حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت دحیہ کلبی رضی اللہ عنہ جو ہدیے قیصر روم کے ہاں سے لائے تھے ان میں سے ایک سفید کھردرا باریک مصری کپڑا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے پہننے کو دیا میں نے وہ اپنی بیوی کو دے دیا پھر ایک دن مجھ سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا بات ہے تم وہ مصری سفید باریک کپڑا کیوں نہیں پہنتے؟ میں نے کہا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں نے وہ کپڑا پہننے کو اپنی بیوی کو دے دیا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اپنی بیوی سے کہہ دینا کہ وہ اس کے نیچے بنیان وغیرہ پہنا کرے کیونکہ مجھے ڈر ہے کہ اس کپڑے میں اس کا جسم نظر آئے گا۔ [اخرجه ابن ابي شيبة وابن سعد واحمد والروياني والباوردي والطبراني والبيهقي وسعيد بن منصور كذا في الكنز ٨/ ٦٢]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے ایک دن کپڑے پہنے اور گھر میں چل رہی تھی اور اپنے دامن اور کپڑوں کو دیکھ رہی تھی (اور خوش ہو رہی تھی) کہ اتنے میں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ میرے پاس اندر تشریف لائے اور فرمایا اے عائشہ! اس وقت اللہ تعالیٰ تمہیں (رحمت کی نگاہ سے) نہیں دیکھ رہے ہیں۔ [اخرجه ابن المبارك وابونعيم في الحلية]

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے ایک مرتبہ نئی قمیص پہنی میں اسے دیکھ کر خوش ہونے لگی وہ مجھے بہت اچھی لگ رہی تھی۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کیا دیکھ رہی ہو؟ اس وقت اللہ تعالیٰ تمہیں نہیں دیکھ رہے میں نے کہا کیوں؟ انہوں نے فرمایا کہ جب دنیا کی زینت کی وجہ سے بندے کے دل میں عجب کی کیفیت پیدا ہو جائے تو جب تک وہ اس زینت کو اپنے سے دور نہیں کر دے گا۔ اللہ تعالیٰ اس سے ناراض رہیں گے۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے وہ قمیص اتار کر فوراً صدقہ کر دی تو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے فرمایا شاید یہ صدقہ کرنا اس عجب کا کفارہ بن جائے۔ [عند ابی نعیم فی الحلیة کذا فی الکنز ۸/ ۵۳ قال و هو فی حکم المرفوع]

حضرت عبدالعزیز بن ابی جمیلہ انصاری رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی قمیص کی آستین گٹے سے آگے بڑھی ہوئی نہیں ہوتی تھی۔ [اخرجه ابن سعد]

حضرت بدیل بن میسرہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ جمعہ کے لیے تشریف لے جا رہے تھے انہوں نے سنبلان مقام کی بنی ہوئی لمبی قمیص پہنی ہوئی تھی اور اپنی تاخیر کی معذرت کرنے لگے اور فرمانے لگے اس قمیص کی وجہ سے مجھے دیر ہو گئی وہ اپنی آستین کو کھینچتے تھے جب اسے چھوڑتے تو وہ انگلیوں کے کنارے تک پھر واپس آ جاتی۔ حضرت ہشام بن خالد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں نے دیکھا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ ناف سے اوپر لنگی باندھا کرتے تھے حضرت عامر بن عبیدہ باہلی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے ریشم ملے ہوئے اونی کپڑے کے بارے میں پوچھا۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے فرمایا میرا دل چاہتا ہے کہ اللہ تعالیٰ اس کپڑے کو پیدا ہی نہ فرماتے اور حضرت عمر اور حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کے علاوہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ہر صحابی نے اس کپڑے کو پہنا ہے (یہ کپڑا حلال تھا لیکن اسے عجم کے مالدار لوگ پہنتے تھے اس لیے حضرت انس رضی اللہ عنہ نے اسے پسند نہ کیا) [کذا فی منتخب الکنز ۴/ ۴۱۹ و هو صحيح]

حضرت مسروق رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ایک دن حضرت عمر رضی اللہ عنہ باہر تشریف لائے۔ انہوں نے سوتی جوڑا پہنا ہوا تھا لوگوں نے انہیں تیز نظروں سے دیکھا تو انہوں نے یہ شعر پڑھا

لَا شَيْءَ فِيمَا تَرَى تَبْقَى بَشَاشَتُهُ
يَبْقَى الْإِلٰهُ وَ يُودِي الْمَالُ وَ الْوَلَدُ

"دنیا کی جتنی چیزیں تم دیکھ رہے ہو ان میں سے کسی چیز کی چمک دمک باقی نہیں رہے

گی اللہ باقی رہیں گے مال اولاد سب ختم ہو جائیں گے پھر فرمایا آخرت کے مقابلہ میں تو دنیا خرگوش کی ایک چھلانگ کی طرح ہے۔"

[اخرجه هنادو ابن ابی الدنیا فی قصر الامل كذا فی منتخب الكنز ۴/ ۴۰۵]

حضرت شداد بن ہاد کے آزاد کردہ غلام حضرت ابوعبداللہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں نے ایک جمعہ کے دن حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کو منبر پر دیکھا انہوں نے عدن کی بنی ہوئی موٹی لنگی باندھی ہوئی تھی جس کی قیمت چار پانچ درہم تھی اور ایک گیروے رنگ کی کوفی چادر اوڑھی ہوئی تھی ان کے جسم پر گوشت کم تھا داڑھی لمبی اور چہرہ خوبصورت تھا۔

[اخرجه الحاكم ۳/ ۹۶ واخرجه ایضاً الطبرانی عن عبد الله بن شداد بن الهاد مثله واسناده حسن كما قال الهیثمی ۹/ ۸۰]

حضرت موسیٰ بن طلحہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ جمعہ کے دن لاٹھی پر سہارا لے کر چلتے تھے آپ لوگوں میں سب سے زیادہ حسین وجمیل تھے انہوں نے ایک لنگی باندھ رکھی تھی اور دوسری زرد چادر اوڑھ رکھی تھی وہ چلتے رہتے یہاں تک کہ آ کر منبر پر بیٹھ جاتے۔

[عن الحاكم ایضاً قال الهیثمی ۹/ ۸۰ رواه الطبرانی عن شیخه المقدام بن داؤد و هو ضعیف]

حضرت سلیم بن عامر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ پر یمانی چادر دیکھی جس کی قیمت سو درہم تھی۔ [اخرجه ابن سعد ۳/ ۵۸]

حضرت محمد بن ربیعہ بن حارث رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ اپنی عورتوں کو لباس میں اتنی وسعت دیتے تھے جس سے گرمی سردی سے بچاؤ اور آبرو کی حفاظت اور زینت حاصل ہو سکے۔ چنانچہ میں نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ پر ریشم ملے ہوئے اونی کپڑے کی ایک چادر دیکھی جس کی قیمت دو سو درہم تھی جس کے دونوں طرف کنارے پر حاشیہ تھا۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے فرمایا یہ چادر (میری بیوی) حضرت نائلہ کی ہے میں نے انہیں پہننے کو دی تھی اب میں انہیں خوش کرنے کے لیے خود پہن رہا ہوں۔ [عند ابن سعد ایضاً ۳/ ۵۸]

حضرت زید بن وہب رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے پاس بصرہ والوں کا ایک وفد آیا اس میں ایک خارجی تھا جسے جعد بن نعجہ کہا جاتا تھا اس نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کی قمیص پر ناراضگی کا اظہار کیا حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا تجھے میری قمیص سے کیا؟ میری قمیص تکبر سے بہت دور اور اس

لائق ہے کہ مسلمان میری اقتداء کر سکیں۔ [اخرجه ابو نعیم فی الحلیة ۱/ ۸۲]

حضرت عمرو بن قیس رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ کسی نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے پوچھا اے امیر المؤمنین! آپ اپنی قمیص پر پیوند کیوں لگاتے ہیں؟ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا اس سے دل میں تواضع پیدا ہوتی ہے اور مؤمن اس کی اقتدا کر لیتا ہے۔

[اخرجه هناد عن عمرو بن قیس مثله كما فی المنتخب ۵/ ۵۷ واخرجه ابن سعد ۳/ ۲۸ عن عمرو نحوه]

حضرت عطاء بن محمد رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ پر بے دھلے کھدر کی ایک قمیص دیکھی۔ [اخرجه ابن ابی شیبة وهناد]

حضرت عبداللہ بن ابو ہذیل رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ پر رے مقام کی بنی ہوئی قمیص دیکھی جب حضرت علی رضی اللہ عنہ اپنے ہاتھ کو لمبا کرتے تو آستین انگلیوں کے کنارے تک پہنچ جاتی اور جب ہاتھ (لمبا کرنا) چھوڑ دیتے تو آدھے بازو کے قریب تک پہنچ جاتی۔

[عند هناد و ابن عساكر كذا فی المنتخب ۵/ ۵۷]

حضرت علی رضی اللہ عنہ جب قمیص پہنا کرتے تو آستین کو لمبا کرتے اور جتنی آستین انگلیوں سے آگے بڑھ جاتی اسے کاٹ دیتے اور فرماتے آستینوں کو ہاتھ سے آگے نہیں بڑھنا چاہئے۔

[اخرجه ابن عیینه فی جامع والعسكری فی المواعظ و سعید بن منصور والبیهقی وابن عساكر كذا فی الكنز ۸/ ۵۵]

حضرت ابو سعید ازدی رحمۃ اللہ علیہ قبیلہ ازد کے اماموں میں سے تھے وہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو دیکھا کہ وہ بازار تشریف لے گئے اور فرمایا کسی کے پاس ایسی قمیص ہے جس کی قیمت تین درہم ہو؟ ایک آدمی نے کہا میرے پاس ہے وہ آدمی وہ قمیص حضرت علی رضی اللہ عنہ کے پاس لے آیا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ کو وہ قمیص پسند آگئی اور فرمایا شاید یہ تین درہم سے بہتر ہو یعنی اس کی قیمت تین درہم سے زیادہ ہو اس آدمی نے کہا نہیں اس کی قیمت یہی ہے۔ پھر میں نے دیکھا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ اپنے کپڑوں میں سے درہموں کی گانٹھ کھول رہے تھے پھر کھول کر انہوں نے اسے تین درہم دیئے اور وہ قمیص پہن لی تو اس کی آستین انگلیوں کے کنارے سے آگے بڑھی ہوئی تھی۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے فرمانے پر انگلیوں کے زائد حصہ کو کاٹ دیا گیا۔

[عند ابی نعیم فی الحلیة ۱/ ۸۳]

حضرت ابو غصین کے ایک آزاد کردہ غلام کہتے ہیں کہ میں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو دیکھا

کہ وہ باہر تشریف لائے اور ایک کھدر بیچنے والے کے پاس گئے اور اس سے فرمایا کیا تمہارے پاس سنبلان شہر کا بنا ہوا لمبا کرتا ہے؟ اس کھدر والے نے ایک کرتا نکالا جسے حضرت علی رضی اللہ عنہ نے پہنا تو وہ ان کی آدھی پنڈلیوں تک آیا پھر انہوں نے دائیں بائیں دیکھ کر فرمایا مجھے تو یہ ٹھیک لگ رہا ہے یہ کتنے کا ہے؟ اس نے کہا اے امیر المومنین! چار درہم کا حضرت علی رضی اللہ عنہ نے لنگی میں سے کھول کر چار درہم اسے دیئے اور پھر وہاں سے تشریف لے گئے۔

[اخرجه احمد في الزهد كما في البداية ٨/ ٣]

حضرت سعد بن ابراہیم رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ چار پانچ سو کا چادر یا جوڑا پہنا کرتے تھے۔ [اخرجه ابن سعد ٣/ ١٣١]

حضرت قزعہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں میں نے حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما پر کھردرے کپڑے دیکھے میں نے ان کی خدمت میں عرض کیا اے ابوعبدالرحمٰن! چونکہ آپ نے کھردرے کپڑے پہن رکھے ہیں اس لیے میں آپ کے لیے خراسان کا بنا ہوا نرم کپڑا لایا ہوں انہیں آپ پر دیکھ کر میری آنکھیں ٹھنڈی ہوں گی انہوں نے فرمایا مجھے دکھاؤ میں بھی ذرا دیکھوں۔ انہوں نے اسے ہاتھ لگا کر دیکھا اور فرمایا کیا یہ ریشم ہے؟ میں نے کہا نہیں یہ روئی کا ہے فرمایا مجھے اس بات کا ڈر ہے کہ اسے پہن کر کہیں میں تکبر کرنے والا اور اترانے والا نہ بن جاؤں اور اللہ تعالیٰ کو کوئی تکبر کرنے والا اور اترانے والا پسند نہیں ہے۔ [اخرجه ابو نعيم في الحلية ١/ ٣٠٢]

حضرت عبداللہ بن حنش رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما پر معافر شہر کے بنے ہوئے دو کپڑے دیکھے اور ان کا کپڑا آدھی پنڈلی تک تھا۔

[عند ابي نعيم ايضاً واخرجه ابن سعد ٤/ ١٧٤ عن عبدالله بن حنش نحوه]

حضرت وقدان رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ایک آدمی نے حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے پوچھا کہ میں کون سے کپڑے پہنا کروں؟ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نے فرمایا ایسے کپڑے پہنو جن میں بیوقوف لوگ تمہیں حقیر نہ سمجھیں اور عقلمند اور بردبار لوگ تم پر ناراض نہ ہوں اس آدمی نے پوچھا ایسے کپڑے کس قیمت کے ہوں گے؟ انہوں نے فرمایا پانچ درہم سے لے کر بیس درہم تک۔

[عند ابي نعيم ١/ ٣٠٢]

حضرت ابو اسحاق رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما کو آدھی پنڈلی تک لنگی باندھے ہوئے دیکھا دوسری روایت میں حضرت ابو اسحاق کہتے ہیں کہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے کئی

صحابہ حضرت اسامہ بن زید' حضرت ابن ارقم' حضرت براء بن عازب اور حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہم کو آدھی پنڈلیوں تک لنگی باندھتے ہوئے دیکھا۔ [اخرجه ابو نعيم فى الحلية ۴/ ۳۴۱]

حضرت عثمان بن ابی سلیمان رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے ہزار درہم کا کپڑا خرید کر پہنا۔ [اخرجه ابو نعيم فى الحلية ۱/ ۳۲۱]

حضرت کثیر بن عبید رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں اُم المؤمنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی خدمت میں گیا تو انہوں نے فرمایا ذرا ٹھہرو میں اپنا پھٹا ہوا کپڑا سی لوں میں نے کہا اے اُم المؤمنین! اگر میں باہر جا کر لوگوں کو بتاؤں (کہ اُم المؤمنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا تو اپنا پھٹا ہوا کپڑا سی رہی ہیں) تو وہ سب آپ کے اس سینے کو کنجوسی شمار کریں (کہ آپ بڑی کنجوس ہیں اس لیے پھٹا ہوا کپڑا سی رہی ہیں) حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا تو اپنا کام کر جو پرانا کپڑا نہیں پہنتا اسے نیا کپڑا پہننے کا کوئی حق نہیں (یا جو دنیا میں پرانا کپڑا نہیں پہنے گا اسے آخرت میں نیا کپڑا نہیں ملے گا)

[اخرجه البخارى فى الادب ۶۸]

حضرت ابو سعید رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ایک آدمی حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے پاس گیا وہ اس وقت اپنا نقاب سی رہی تھیں اس آدمی نے کہا اے اُم المؤمنین! کیا اللہ تعالیٰ نے مال میں وسعت نہیں عطا فرما رکھی؟ انہوں نے فرمایا ارے ہمیں ایسے ہی رہنے دو جس نے پرانا کپڑا نہیں پہنا اسے نیا پہننے کا کوئی حق نہیں۔ [اخرجه ابن سعد ۸/ ۷۳]

حضرت ہشام بن عروہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ حضرت منذر بن زبیر رضی اللہ عنہما عراق سے آئے تو انہوں نے (اپنی والدہ) حضرت اسماء بنت ابی بکر رضی اللہ عنہما کی خدمت میں مرو اور قوہ کے بنے ہوئے باریک اور عمدہ جوڑے بھیجے۔ یہ واقعہ ان کی بینائی کے چلے جانے کے بعد کا ہے انہوں نے ان جوڑوں کو ہاتھ لگا کر دیکھا پھر فرمایا اوہو۔ اس (منذر) کے جوڑے اسے ہی واپس کر دو حضرت منذر کو یہ بات بہت گراں گزری انہوں نے کہا اے اماں جان! یہ کپڑے اتنے باریک نہیں ہیں کہ ان سے جسم نظر آئے۔ حضرت اسماء رضی اللہ عنہا نے فرمایا اگر جسم نظر نہیں آئے گا تو جسم کی بناوٹ تو ان کپڑوں سے معلوم ہو جائے گی پھر حضرت منذر رضی اللہ عنہ نے ان کے لیے مرو اور قوہ کے عام اور سادہ کپڑے خرید کر دیئے تو وہ حضرت اسماء رضی اللہ عنہا نے قبول فرما لیے اور فرمایا ایسے کپڑے مجھے پہنایا کرو۔ [اخرجه ابن سعد ۸/ ۲۵۳]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک عورت نے آ کر حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کی

خدمت میں عرض کیا اے امیر المؤمنین! میرا کرتا پھٹ گیا ہے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کیا میں تمہیں اس سے پہلے پہننے کا کپڑا نہیں دے چکا ہوں اس عورت نے کہا دیا تو تھا لیکن وہ بھی پھٹ گیا ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اس عورت کے لیے ایک عمدہ جوڑا اور دھاگہ منگایا اور اس سے فرمایا جب روٹی یا سالن پکاؤ پھر تو یہ پرانا جوڑا پہنا کرو جب کھانا پکانے سے فارغ ہو جایا کرو تو پھر یہ نیا جوڑا پہنا کرو کیونکہ جو پرانا کپڑا نہ پہنے اسے نیا پہننے کا حق نہیں ہے۔

[اخرجه البيهقي كذا في الكنز ۸/ ۵۵]

حضرت خرشہ بن حر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ میں نے دیکھا کہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے پاس سے ایک نوجوان گزرا جس کی لنگی ٹخنے سے نیچے جا رہی تھی بلکہ وہ اسے زمین پر گھسیٹتے ہوئے جا رہا تھا حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اسے بلا کر فرمایا کیا تمہیں حیض آتا ہے؟ اس نے کہا کیا مرد کو بھی حیض آتا ہے؟ پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ایک چھری منگائی اور اس کی لنگی کا کنارہ پکڑ کر ٹخنوں کے نیچے سے کاٹ دیا۔ حضرت خرشہ کہتے ہیں اب بھی وہ منظر میرے سامنے ہے اور مجھے اس کی ایڑیوں پر لنگی کے دھاگے نظر آ رہے ہیں۔ [اخرجه سفيان بن عيينه في جامعة كذا في الكنز ۸/ ۵۹]

حضرت ابو عثمان نہدی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ہم لوگ آذربائیجان میں تھے وہاں ہمارے پاس حضرت عتبہ بن فرقد رضی اللہ عنہ کے ذریعے حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کا خط آیا جس میں یہ مضمون تھا اما بعد! لنگی باندھا کرو اور چادر اوڑھا کرو اور جوتے پہنا کرو اور موزے اتار پھینکو اور شلواریں اتار دو (ان کی جگہ لنگی باندھا کرو) اور اپنے والد حضرت اسماعیل علیہ السلام کا لباس اختیار کرو اور ناز و نعمت کی زندگی اور عجمی لوگوں کا لباس اختیار نہ کرو اور دھوپ میں بیٹھا کرو کیونکہ یہی عربوں کا حمام ہے اور معد بن عدنان جیسی سادہ اور مشقت والی زندگی اختیار کرو اور سخت کھردرے اور پرانے کپڑے پہنو۔ تیروں سے نشانہ بازی کیا کرو۔ گھوڑوں کی رکابیں کاٹ دو اور کود کر گھوڑوں پر سوار ہوا کرو۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک انگلی سے زیادہ ریشم پہننے سے منع کیا ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے درمیانی انگلی سے اشارہ کیا۔ [اخرجه ابوذر الهروي في الجامع والبيهقي كذا في الكنز ۸/ ۵۸]

## نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن کے گھر

حضرت معاذ بن محمد انصاری رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ایک مجلس میں حضرت عمران بن انس رحمۃ اللہ علیہ

بھی تھے اس مجلس میں حضرت عطاء خراسانی قبر اطہر اور منبر کے درمیان بیٹھے ہوئے تھے ان کو میں نے یہ کہتے ہوئے سنا کہ میں نے دیکھا کہ حضور ﷺ کی ازواج مطہرات کے گھر کھجور کی ٹہنیوں کے بنے ہوئے تھے اور ان کے دروازوں پر کالے بالوں کے بنے ہوئے پردے تھے پھر میں اس وقت موجود تھا جب کہ ولید بن عبدالملک بادشاہ کا خط پڑھا جا رہا تھا جس میں اس نے حکم دیا تھا کہ نبی کریم ﷺ کی ازواج مطہرات کے گھر مسجد نبوی میں شامل کر دیئے جائیں اس دن سے زیادہ رونے والے میں نے کبھی نہیں دیکھے۔ چنانچہ میں نے حضرت سعید بن مسیب رحمۃ اللہ علیہ کو اس دن یہ کہتے ہوئے سنا اللہ کی قسم! کاش کہ یہ لوگ ان گھروں کو ان کے حال پر رہنے دیتے تاکہ مدینہ میں پیدا ہونے والی نسلیں اور اطراف عالم سے آنے والے لوگ دیکھ لیتے کہ حضور ﷺ نے اپنی زندگی میں کس چیز پر اکتفا فرمایا اس سے لوگوں کے دلوں میں دنیا کے بڑھانے اور اس میں فخر کرنے کی بے رغبتی پیدا ہوتی۔ حضرت معاذ کہتے ہیں کہ جب حضرت عطاء خراسانی اپنی بات پوری کر چکے تو حضرت عمران بن ابی انس نے کہا ان میں سے چار گھر کچی اینٹوں کے تھے اور ان کا صحن کھجور کی ٹہنیوں سے بنا ہوا تھا اور پانچ گھر کھجور کی ٹہنیوں کے تھے جن پر گارا لگا ہوا تھا اور ان کا صحن کوئی نہیں تھا۔ ان کے دروازوں پر بالوں کے پردے تھے۔ میں نے پردے کی پیمائش کی تو وہ تین ہاتھ لمبا اور ایک ہاتھ سے زیادہ چوڑا تھا اور آپ نے اس دن کے بہت زیادہ رونے کا جو تذکرہ کیا (تو یہ مجھے بھی یاد ہے) میں بھی ایک ایسی مجلس میں بیٹھا تھا جس میں حضور ﷺ کے چند صحابہ بیٹھے ہوئے تھے جن میں حضرت ابو سلمہ بن عبدالرحمٰن اور حضرت ابو امامہ سہل بن حنیف اور حضرت خارجہ بن زید رضی اللہ عنہم بھی تھے اور یہ سب اتنا زیادہ رو رہے تھے کہ ان کی داڑھیاں تر ہو گئی تھیں اور اس دن حضرت ابو امامہ نے یہ بھی کہا تھا کہ کاش یہ گھر ایسے ہی چھوڑ دیئے جاتے اور انہیں گرایا نہ جاتا تاکہ لوگ (ان گھروں کو دیکھ کر) اونچے اور بڑے گھر نہ بناتے اور دیکھ لیتے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی کے لیے کیا پسند کیا حالانکہ دنیا کے خزانوں کی چابیاں ان کے ہاتھ میں تھیں۔ [اخرجه ابن سعد ۸/ ۱۶۷ عن الواقدی]

محمد احسان

مدرسہ عربیہ رائے ونڈ لاہور۔ پاکستان








عربی

اردو




جلد دوم

تالیف راس المفسرین

علامہ عماد الدین ابن کثیر رحمۃ اللہ

مترجم مولانا محمد صاحب جوناگڑھی رحمۃ اللہ

شمع بک ایجنسی

یوسف مارکیٹ ○ غزنی سٹریٹ ○ اردو بازار ○ لاہور

Ph: 042-7232132

# خوابنامہ کبیر اردو ترجمہ کامل التعبیر

یعنی

# تعبیر الرؤیا

**خواب اور اس کی تعبیر سے متعلق سب سے جامع کتاب**

مشہور معبر

علامہ ابن سیرینؒ اور دیگر نامور معبرین اور اولیاء کرام کی
بتلائی ہوئی خواب کی تعبیروں پر مشتمل اہم اور نادر کتاب کا مکمل اردو ترجمہ

شمع بک ایجنسی

یوسف مارکیٹ ○ غزنی سٹریٹ ○ اردو بازار ○ لاہور

Ph: 042-7232132

# تحفۂ خواتین

خواتینِ اسلام سے رسول اللہ ﷺ کی باتیں

تالیف: مولانا محمد عاشق الٰہی بلند شہریؒ

جس میں اسلامی عقائد، نماز، روزہ، زکوٰۃ اور حج کے مفصل احکام مذکور ہیں۔ ذکر و تلاوت اور دعا کے فضائل دعا کے آداب اور مختلف موقع کی دعائیں درج ہیں۔ نکاح، طلاق، خلع، عدت وغیرہ کے مسائل تفصیل سے لکھے ہیں، اولاد کی دینی تعلیم و تربیت کی اہمیت، اسلامی معاشرہ کی تفصیل اور اس کی ضرورت بتائی گئی ہے۔ اسلامی آداب، اسلامی اخلاق کی تشریح کرتے ہوئے غیر اسلامی معاشرہ پر بھرپور تبصرہ کیا گیا ہے۔ آخر میں توبہ کا طریقہ اور زندگی گزارنے کا دستور العمل لکھ دیا گیا ہے۔ خواتین کی دینی زندگی بنانے کے لیے بہت جامع کتاب ہے جو سینکڑوں احادیث شریفہ کی روشنی میں لکھی گئی ہے۔

شمع بُک ایجنسی

8 یُوسُف مارکیٹ غزنی سٹریٹ اردو بازار لاہور 7232132

# تقویۃ الایمان

معہ

# تذکیر الاخوان

مؤلفہ

علامہ شاہ محمد اسمٰعیل شہید

# نصیحۃ المسلمین

مؤلفہ: مولانا خرم علی بلہوریؒ

شمع بک ایجنسی

یونٹ مارکیٹ ○ غزنی سٹریٹ ○ اُردو بازار ○ لاہور

# ارشاداتِ رسولِ اکرم ﷺ

خواجہ محمد اسلام


شمع بُک ایجنسی

یوسف مارکیٹ ○ غزنی سٹریٹ ○ اُردو بازار ○ لاہور

 7355447 P.P

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

كُلُّ نَفْسٍ ذَائِقَةُ الْمَوْتِ

# احکامِ میّت

مسلمان کے آخری لمحاتِ زندگی سے لے کر عالمِ برزخ تک تمام مراحل کے متعلق احادیثِ نبویہ (صلی اللہ علیہ وسلم) اور حنفی فقہی مسائل کا نہایت مفصل اور محقق مجموعہ

تالیف

بقیۃ السلف مرشد العلماء، مخدوم الصلحاء، شیخ العصر
عارف باللہ حضرت ڈاکٹر عبدالحی نور اللہ مرقدہٗ
خلیفہ مجاز حضرت حکیم الامت مولانا شاہ محمد اشرف علی تھانویؒ

ناشر
بیت القرآن
الکریم مارکیٹ اردو بازار لاہور

# جدید عربی ایسے بولیے

تالیف

بدر الزماں قاسمی کیرانوی



ملنے کا پتہ

شمع بک ایجنسی 8 یوسف مارکیٹ غزنی سٹریٹ

اردو بازار لاہور فون پی پی: 7355447

مشہور و معروف سب سے زیادہ فروخت ہونے والی کتاب

# سچّا خواب نامہ حضرت یوسف علیہ السلام




محمد حسین آزاد اجمیری

شمع بک ایجنسی
یوسف مارکیٹ ۰ غزنی سٹریٹ ۰ اردو بازار ۰ لاہور
Ph: 042-7232132

